

فَسْئَلُوْٓا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ

اِنَّمَا شِفَاءُ الْعِيِّ السُّؤَالُ

# احسن الفتاویٰ

بحذف مکررات و تخریجات فرائض مسائل غیر مہمہ

جلد ۹

(از)

فقیہ العصر مفتی اعظم مفتی رشید احمد صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ

(واحد تقسیم کنندگان)

ایچ ایم سعید کمپنی

ادب منزل پاکستان چوک، کراچی

کتبہ محمد فاروق سعودآبادی

نام کتاب ___ احسن الفتاویٰ
جلد ___ نہم
زیر اہتمام ___ ایچ ایم سعید کمپنی کراچی
ضخامت ___ ۴۴۸ صفحات
کتابت ___ محمد عیسیٰ سربازی
تعداد ___ ایک ہزار
پریس ___ ایجوکیشنل پریس کراچی
طبع اول ___ سنہ ۱۴۲۴ھ
طبع دوم ___ سنہ ۱۴۲۵ھ

ملنے کا پتہ

ایچ ایم سعید کمپنی

ادب منزل پاکستان چوک کراچی



## عرض مرتب

احسن الفتاوی کی آٹھ جلدیں حضرت والا رحمہ اللہ تعالیٰ کی زندگی میں شائع ہوگئی تھیں، جلد نہم میں شامل رسائل کی کتابت پہلے سے مکمل ہوچکی تھی اور مسائل کا مسودہ حضرت کے وصال سے تقریباً ایک سال قبل مکمل ہو چکا تھا، مگر احسن الفتاوی کے کاتب منشی فاروق صاحب ضعف کی وجہ سے مزید کتابت سے معذور تھے۔ حضرت والا رحمہ اللہ تعالیٰ کے معیار کا نیا کاتب ڈھونڈنا ایک مشکل کام تھا، کیونکہ حضرت کے ہاں خوبصورتی سے زیادہ اہمیت املاء وترقیم کو تھی اور اس کی صحت کا ایسا اہتمام تھا کہ اس میں ذرا سا تسامح بھی گوارا نہ تھا۔ کئی کاتب اپنی کتابت دکھاتے رہے، مگر پسند نہ آئی، آخر ایک کاتب صاحب کی کتابت پر کچھ اطمینان ہوا تو مسودہ انہیں دیدیا گیا، آدھے یا اس سے زائد حصے کی کتابت کے بعد حضرت نے اس پر نظر ثانی شروع فرمائی تو املاء وکتابت کی غلطیوں کی کثرت دیکھ کر ساری کتابت مسترد فرمادی۔ پھر ایک نئے کاتب مولوی محمد عیسیٰ صاحب سربازی سے ...... جو پہلے کسی زمانہ میں حضرت کے بعض رسائل ومواعظ کی کتابت کر چکے تھے...... رابطہ کیا گیا اور مسودہ ان کے حوالے کیا گیا، وہ ابھی تین چوتھائی کتابت ہی کر پائے تھے کہ ٦ ذی الحجہ ۱۴۲۲ھ کو حضرت والا کا وصال ہوگیا، رحمه الله تعالیٰ رحمةً واسعةً ورفع درجاته ونزله المقعد المقرب عنده.

علم وعمل کے آفتاب و ماہتاب کے اس جہانِ فانی سے رخصت ہونے پر ایسی تنہائی ومحرومی محسوس ہونے لگی کہ کچھ عرصہ تک اس کام کے لئے یکسوئی ودلجمعی میسر نہ آئی، دوسری طرف کاتب صاحب کی مصروفیت بھی تأخیر کا باعث بنتی رہی، اس طرح اس جلد کی اشاعت میں حضرت کے وصال کے بعد بھی ڈیڑھ سال سے زیادہ تأخیر ہوگئی۔

یہ سطور لکھنے کا مقصد یہ ہے کہ اس جلد کے تمام رسائل ومسائل حضرت والا رحمہ اللہ تعالیٰ کے اپنے تحریر فرمودہ ہیں یا بندہ کے تحریر کردہ ہیں جنہیں حضرت والا نے تصحیح وتصویب کے بعد احسن الفتاوی کے لئے منتخب فرمایا تھا۔

اس جلد کی پہلی طبع میں یہ وضاحت نہ ہوسکی تھی، حضرت استاذ صاحب دامت برکاتہم نے اس طرف توجہ دلائی، اس لئے دوسری طبع میں یہ سطور شامل کی جارہی ہیں۔

محمد عفا اللہ عنہ

مرتب احسن الفتاوی

دار الافتاء والارشاد ناظم آباد کراچی

۱۰ ذی القعدہ ۱۴۲۴ھ

# فہرست مضامین احسن الفتاوی جلد نہم

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| **مسائل شتی** | |
| حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یزید کی بغاوت کیوں کی ؟ | ۱۱ |
| کیا سورہ اخلاص تین بار پڑھنے سے کامل قرآن کا ثواب ملتا ہے ؟ | ۱۱ |
| سورۂ اخلاص کی فضیلت اور ایک غلط فہمی کا ازالہ ۔ | ۱۲ |
| موسیٰ علیہ السلام کا ملک الموت کو طمانچہ مارنا ۔ | ۱۶ |
| زندہ کو بھی ایصالِ ثواب کیا جا سکتا ہے ؟ | ۱۶ |
| فرائض کا بھی ایصالِ ثواب کیا جا سکتا ہے ؟ | ۱۷ |
| بدل کر آئے ہوئے سامان کا حکم ۔ | ۱۷ |
| سلام کہنا سنت مؤکدہ ہے ۔ | ۱۸ |
| لاؤڈ اسپیکر کے سلام کا جواب دینا ۔ | ۱۸ |
| جوابِ سلام کا اسماع ۔ | ۱۹ |
| دونوں نے بیک وقت سلام کہہ دیا ۔ | ۱۹ |
| اشارہ سے سلام کا جواب ۔ | ۲۰ |
| خالی گھر یا مسجد میں داخل ہوتے وقت سلام کہنا ۔ | ۲۰ |
| نابالغ پر سلام کا جواب واجب نہیں ۔ | ۲۱ |
| نابالغ کے سلام کا جواب واجب نہیں | ۲۱ |
| حکم ابلاغ سلام ۔ | ۲۱ |
| لڑکیوں کا ختنہ مستحب ہے ۔ | ۲۲ |
| سوال مثل بالا ۔ | ۲۳ |
| ہندو کے متروک مکان سے سونا ملا ۔ | ۲۵ |
| عورت پر گھر کا کام واجب ہے ۔ | ۲۶ |
| بیوی پر شوہر کے کن احکام کی اطاعت لازم ہے ؟ | ۲۷ |
| امہات المؤمنین رضی اللہ عنہن کو پردہ کیوں ؟ | ۲۷ |
| والدین کے گناہ معاف کروانے کا طریقہ ۔ | ۲۸ |
| تصورِ شیخ کا حکم ۔ | ۲۸ |

| صفحہ | عنوان |
|---|---|

| عنوان | صفحہ |
| --- | --- |

## رسائل

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مسائل شتّٰی

حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یزید کی بغاوت کیوں کی؟

[اس مسئلہ کی تفصیل کتاب الجہاد ص ۱۹۹ ج ۶ رسالہ "ذب الجھول عن سبط الرسول صلی اللہ علیہ وسلم" میں ہے]

## کیا تین بار سورۂ اخلاص پڑھنے سے قرآن کا ثواب ملتا ہے؟

**سوال:** کیا یہ صحیح ہے کہ سورۂ اخلاص تین بار پڑھنے سے کامل قرآن پڑھنے کے برابر ثواب ملتا ہے؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

سورہ اخلاص کی فضیلت کے بارے میں صحیح بخاری وصحیح مسلم میں مندرجہ ذیل روایات منقول ہیں:

عن ابی سعید الخدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان رجلا سمع رجلا یقرأ قل ھو اللہ احد یردّدھا، فلما اصبح جاء الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فذکر ذلک لہ، وکان الرجل یتقالھا، فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم: والذی نفسی بیدہ انھا تعدل ثلث القرآن (صحیح البخاری ص۷۵۰ ج ۲)

عن ابی سعید الخدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم لاصحابہ: ایعجز احدکم ان یقرأ ثلث القرآن فی لیلۃ فشق ذلک علیھم وقالوا اینا یطیق ذلک یا رسول اللہ فقال الواحد الصمد ثلث القرآن (حوالہ بالا)

عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ خرج الینا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال اقرأ علیکم ثلث القرآن فقرأ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اَللّٰهُ الصَّمَدُ حتی ختمھا۔ (مسلم ص۲۷۱ ج ۱)

ان احادیث میں سورۂ اخلاص کو ثلثِ قرآن کے برابر قرار دیا گیا ہے جس کی محدثین رحمہم اللہ تعالیٰ نے مختلف توجیہات بیان فرمائی ہیں، چند معروف توجیہات یہ ہیں:

① قرآن میں تین قسم کے مضامین بیان کئے گئے ہیں: اللہ تعالیٰ کی صفات، احکام اور قصص۔ سورۂ اخلاص پوری کی پوری صفاتِ باری تعالیٰ پر مشتمل ہے، اس اعتبار سے یہ ثلثِ قرآن ہے۔

② اس کا ثواب ثلثِ قرآن کے برابر ہے۔
③ جس نے اس کے مضامین یعنی توحید اور اذعان بالخالق پر عمل کیا یعنی ایمان رکھا وہ (حصول مقصد میں) اس شخص کی طرح ہے جس نے ثلثِ قرآن پڑھا۔
④ ثواب ہی مراد ہے لیکن یہ صاحبِ واقعہ کے ساتھ خاص ہے۔
جبکہ حافظ ابن عبد البر رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بیان کردہ فضیلت پر یقین رکھنا چاہیے اور اپنی رائے سے کوئی توجیہ نہیں بیان کرنی چاہیے کہ سورۂ اخلاص ثلثِ قرآن کے برابر کیسے اور کیوں ہے؟

قال الحافظ العینی رحمہ اللہ تعالیٰ: قولہ (انہا) ای ان قراءۃ قل ھو اللہ احد تعدل ثلث القرآن، واختلف فی معناہ فقال المازری: القرآن ثلاثۃ انحاء قصص واحکام وصفات اللہ عزوجل، وھذہ السورۃ متمحضۃ للصفات وھی ثلث وجزء من الثلاثۃ، وقیل ثوابھا یضاعف بقدر ثواب ثلث القرآن بغیر تضعیف، وقیل القرآن لایتجاوز ثلاثۃ اقسام: الارشاد الی معرفۃ ذات اللہ تعالیٰ ومعرفۃ اسمائہ وصفاتہ ومعرفۃ افعالہ وسننہ، ولما اشتملت ھذہ السورۃ علی التقدیس وازنھا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم بثلث القرآن، وقیل ان من عمل بما تضمنتہ من الاقرار بالتوحید والاذعان بالخالق کمن قرأ ثلث القرآن، وقیل قال ذلک لشخص بعینہ قصدہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، وقال ابوعمر: نقول بما ثبت عن النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ولا نعدہ ونکل ما جھلناہ من معناہ، فنردہ الیہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ولاندری لم تعدل ھذہ ثلث القرآن (عمدۃ القاری ص۳۳ ج ۲۰) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۷ / صفر س۷۵ھ

## سورۂ اخلاص کی فضیلت اور ایک غلط فہمی کا ازالہ:

**سوال:** عام طور پر سورۂ اخلاص کی یہ فضیلت بیان کی جاتی ہے کہ تین بار سورۂ اخلاص پڑھنے سے پورے قرآن کا ثواب ملتا ہے اور حدیث کا حوالہ دیا جاتا ہے۔ دریافت طلب یہ ہے کہ جب قرآن کی تلاوت سے مقصد ثواب کا حصول ہی ہے اور ہر شخص روزانہ کئی بار سورۂ

اخلاص پڑھ کر کئی قرآن پڑھنے کا ثواب حاصل کر سکتا ہے تو اسے باقاعدہ بالترتیب پورا قرآن پڑھنے کی کیا ضرورت ہے؟ اگر کوئی نہ پڑھے تو اس میں کیا حرج ہے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

حدیث میں سورۂ اخلاص کو ثلثِ قرآن قرار دیا گیا ہے، مگر یہ بیان نہیں کیا گیا کہ یہ ثواب کے اعتبار سے ثلثِ قرآن ہے، یہ کس اعتبار سے ثلثِ قرآن ہے؟ اس کی محدثین رحمہم اللہ تعالیٰ نے مختلف توجیہات بیان فرمائی ہیں جن میں سے ایک توجیہ ثواب والی بھی ہے۔ معلوم ہوا کہ سورۂ اخلاص پڑھنے سے پورے قرآن کا ثواب ملنا حدیث نہیں بلکہ حدیث کی توجیہاتِ مختلفہ میں سے ایک توجیہ ہے لہٰذا اس فضیلت کو بطورِ حدیث بیان کرنا جائز نہیں بلکہ یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر بہتان کے زمرے میں آتا ہے اور ایسا شخص "من کذب علیّ متعمّدًا فلیتبوّأ مقعده من النار" میں بیان کردہ وعید کا مستحق ہے۔

بہر حال قرآن مجید کی باقاعدہ ترتیب سے تلاوت نہ کرنا اور صرف سورۂ اخلاص پڑھنے پر اکتفا کرنا شرعًا وعقلًا کسی طرح بھی صحیح نہیں، وجوہ درج ذیل ہیں:

① سورۂ اخلاص کی فضیلت والی حدیث کی کوئی تشریح خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول نہیں کہ سورۂ اخلاص کے ثلثِ قرآن ہونے سے کیا مراد ہے؟ اور یہ کس اعتبار سے ثلثِ قرآن ہے؟ اسی لئے بعض حضرات محدثین نے اس حدیث کی کوئی توجیہ کرنے کو پسند نہیں کیا اور اسے مفوض الی الرسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کیا ہے۔

② اگر توجیہ کا راستہ اختیار کیا بھی جائے تو بھی یہ توجیہ متعین نہیں کہ سورۂ اخلاص کا ثواب ثلثِ قرآن کے برابر ہے، بلکہ اس کی مختلف توجیہات کی گئی ہیں جن میں سب سے راجح توجیہ یہ ہے کہ یہ سورہ مضامینِ قرآن یعنی اسماء اللہ وصفاتہ، احکام اور قصص کے اعتبار سے ثلثِ قرآن ہے۔ لہٰذا یقین سے یہ نہیں کہا جا سکتا کہ سورۂ اخلاص کا ثواب ثلثِ قرآن کے برابر ہے۔

③ اگر ثواب والی توجیہ ہی اختیار کی جائے تو اس میں مختلف احتمالات ہیں:

(ا) اجر بلا تضعیف مراد ہے، یعنی ثلثِ قرآن کا اجرِ حقیقی تو مل جائے گا مگر ثلثِ قرآن کی تلاوت پر جو اجر اضافی ملتا وہ نہیں ملے گا۔

(ب) یہ فضیلت صاحبِ واقعہ کے ساتھ خاص ہے۔

(ج) سب سے بہتر مطلب وہ ہے جو شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمہ اللہ تعالیٰ نے بیان کیا ہے،

کہ اجر و ثواب کی انواع مختلف ہیں، سورۂ اخلاص پڑھنے سے ایک نوع کا ثواب ملے گا جو اگرچہ ثلثِ قرآن کے برابر ہوگا مگر بقیہ قرآن کی تلاوت نہ کی جائے تو دوسری انواع اجر اور منافع سے محرومی رہے گی جبکہ بندہ سب انواعِ اجر کا محتاج ہے۔

شیخ الاسلام رحمہ اللہ تعالیٰ نے تقریبِ فہم کے لئے محسوسات میں اس کی مثال بیان فرمائی ہے جس کا حاصل یہ ہے کہ مثلاً ایک شخص کے پاس مسکن، طعام، لباس اور کچھ نقدی موجود ہے جس کی مالیت ایک لاکھ روپے کے برابر ہے اور دوسرے شخص کے پاس مسکن، طعام و لباس کچھ نہیں ہے، البتہ ایک لاکھ روپے کی نقدی موجود ہے۔ اب یہ دوسرا شخص باوجودیکہ اس کے پاس پہلے شخص کے کل سامان کی قیمت کے برابر نقدی موجود ہے ان چیزوں کا محتاج ہے جو پہلے شخص کے پاس ہیں اور پہلے شخص کے پاس ضرورت کی ہر چیز موجود ہے، وہ دوسرے کا محتاج نہیں۔ اسی طرح سورۂ اخلاص تین بار پڑھنے والے کو اجر و ثواب کی انواع مختلفہ میں سے صرف ایک نوع حاصل ہے، وہ بقیہ قرآن کی تلاوت پر ملنے والے اجر و ثواب کی انواعِ مختلفہ کا محتاج ہے اور جو پورا قرآن کریم بالترتیب پڑھتا ہے اسے تمام انواع حاصل ہیں، وہ کسی نوع کا محتاج نہیں۔

حاصل یہ کہ اولاً تو تین بار سورۂ اخلاص پڑھنے سے کامل قرآن پڑھنے کا ثواب ملنا متعین نہیں، محض احتمال ہے اور محض احتمال کی بناء پر بقیہ قرآن سے صرف نظر کرنا اور بالترتیب تلاوت نہ کرنا کسی طرح بھی معقول نہیں۔

ثانیاً ثواب کا حصول یقینی تسلیم کر بھی لیا جائے تو اس سے ثلثِ قرآن کا اجر حقیقی ملے گا، اجر اضافی سے محروم رہے گا یا اجر کی ایک نوع حاصل ہوگی خواہ سینکڑوں بار سورۂ اخلاص پڑھلے دوسری انواع اجر، تلاوت کی برکات اور اس میں غور و تدبر کے منافع سے محروم رہے گا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا مقصد بیانِ فضیلت سے اس سورۃ کا مہتم بالشان ہونا بیان کرنا ہے، اس کا یہ مطلب نہیں کہ یہ سورۃ تین بار پڑھنا پورے قرآن کے قائم مقام ہو جائے گا اور پورے قرآن کی تلاوت کی ضرورت نہیں رہے گی۔ جیسے والدین کی خدمت کی اہمیت بیان کرنے کے لئے اس پر حدیث میں جہاد کا اطلاق کیا گیا تو اس کا یہ مطلب نہیں کہ والدین کی خدمت جہاد کے قائم مقام ہو جائے گی اور فریضۂ جہاد ادا کرنے کی ضرورت باقی نہیں رہے گی۔

اسی بناء پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم اور علماء و صلحاءِ امت کا تعامل یہی چلا آرہا ہے کہ وہ بالترتیب پورے قرآن مجید کی تلاوت کرتے رہے اور اسی کی تاکید

کرتے رہے، کسی نے بھی سورۂ اخلاص کی قراءۃ پر اکتفاء کرتے ہوئے بالترتیب تلاوت کو ترک نہیں کیا۔

قال الحافظ العینی رحمہ اللہ تعالیٰ: وقیل ثوابها یضاعف بقدر ثواب ثلث القرآن بغیر تضعیف (الی ان قال) وقال ابو عمر نقول بما ثبت عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم ولا نعده ونکل ما جهلناه من معناه فنرده الیه صلی اللہ علیہ وسلم ولا ندری لم تعدل هذه ثلث القرآن وقال ابن راهویه لیس معناه ان لو قرأ القرآن کله کانت قراءة قل هو اللہ احد تعدل ذلك اذا قرأها ثلث مرّات لا ولو قرأها اکثر من مأتی مرّة. (عمدة القاری ص۳۳ ج ۲۰)

وقال العلامة الجنجوهی رحمہ اللہ تعالیٰ: ان المراد بذلك الاجر المعین لقراءة یٰس مع ما یؤتی له بعد ذلك منة منه تعالی وفضلا، وفی القرآن لم یرد ههنا الا ما هو له معین من الاجر. (الکوکب الدری ص۱۱ ج ۴)

وقال شیخ الاسلام ابن تیمیة رحمہ اللہ تعالیٰ: فاذا قرأ الانسان (قل هو اللہ احد) حصل له ثواب بقدر ثواب ثلث القرآن، لکن لا یجب ان یکون الثواب الحاصل من جنس الثواب الحاصل ببقیة القرآن، بل قد یحتاج الی جنس الثواب الحاصل بالامر والنهی والقصص، فلا تسد (قل هو اللہ احد) مسد ذلك ولا یقوم مقامه فلهذا لو قرأ (قل هو اللہ احد) فانه وان حصل له اجر عظیم لکن جنس الاجر الذی یحصل بقراءة غیرها لا یحصل له بقراءتها، بل یبقی فقیرا محتاجا الی ما یتم به ایمانه من معرفة الامر والنهی والوعد والوعید ولو قام بالواجب علیه. فالمعارف التی تحصل بقراءة سائر القرآن لا تحصل بمجرد قراءة هذه السورة، فیکون من قرأ القرآن کله افضل ممن قرأها ثلث مرات من هذه الجهة لتنوع الثواب، وان کان قارئ (قل هو اللہ احد) ثلاثا یحصل له ثواب بقدر ذلك الثواب، لکنه جنس واحد لیس فیه الانواع التی یحتاج الیها العبد، کمن معه ثلاثة آلاف دینار وآخر معه طعام ولباس ومساکن ونقد یعدل ثلاثة آلاف دینار فان هذا معه ما ینتفع به فی جمیع اموره، وذاك محتاج الی ما مع هذا، وان کان ما معه یعدل ما مع هذا وکذلك لو کان معه طعام من اشرف الطعام یساوی ثلاثة آلاف دینار فانه محتاج الی لباس ومساکن، وما یدفع به الضرر من السلاح والادویة وغیر ذلك مما لا یحصل بمجرد الطعام.

(مجموعه فتاوی ابن تیمیة ص۱۳۸ ج ۱۷) واللہ سبحانه وتعالیٰ اعلم

۷ر صفر ۸۵ھ

## موسیٰ علیہ السلام کا ملک الموت کو طمانچہ مارنا:

**سوال:** کیا موسیٰ علیہ السلام نے ملک الموت کو قبض روح کے وقت طمانچہ مارا تھا؟ کیا یہ صحیح ہے؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

یہ واقعہ صحیح ہے، ملک الموت شکل انسانی میں آئے تھے اور موسیٰ علیہ السلام کو موت کا اختیار بھی نہ دیا، حالانکہ انبیاء علیہم السلام کو پہلے اختیار دیا جاتا ہے، اس لئے موسیٰ علیہ السلام نے ملک الموت کو نہیں پہچانا اور کوئی انسان سمجھ کر طمانچہ مار دیا، بعد میں جب موسیٰ علیہ السلام کو موت کا اختیار دیا گیا تو آپ نے موت کو اختیار فرمایا۔ کما فی روایۃ البخاری وغیرہ، کیونکہ اب آپ کو اس کا مأمور من جانب اللہ ہونا متحقق ہوگیا تھا۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۹ صفر سنہ ۷۵ھ

## زندہ کو بھی ایصالِ ثواب کیا جاسکتا ہے:

**سوال:** کیا کسی زندہ شخص کو اعمالِ صالحہ وصدقات کا ایصال ثواب کیا جاسکتا ہے جیسا کہ بعض عقیدتمند اپنے شیوخ وعلماء کے لئے کرتے ہیں، نیز ایصال ثواب صرف نوافل کا کیا جاسکتا ہے یا فرائض کا بھی؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

زندہ کو ایصالِ ثواب کیا جاسکتا ہے اور فرض ونفل میں کوئی فرق نہیں، دونوں کا ایصال ثواب کیا جاسکتا ہے۔

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: وفی البحر من صام اوصلی اوتصدق و جعل ثوابہ لغیرہ من الاموات والاحیاء جاز ویصل ثوابها الیهم عند اهل السنۃ والجماعۃ کذا فی البدائع ثم قال وبهذا علم انہ لافرق بین ان یکون المجعول لہ میتا اوحیا والظاهر انہ لا فرق بین ان ینوی بہ عند الفعل للغیر اویفعلہ لنفسہ ثم بعد ذلک یجعل ثوابہ لغیرہ لاطلاق کلامهم وانہ لافرق بین الفرض والنفل اھ (رد المحتار ص۶۰۵ ج۱) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

یوم عرفہ سنہ ۸۳ھ

## فرائض کا بھی ایصال ثواب کیا جا سکتا ہے :

سوال : ایصال ثواب صرف نوافل کا کیا جا سکتا ہے یا فرائض کا بھی ؟ بیّنوا توجروا

الجواب باسم ملہم الصواب

فرض ونفل دونوں کا ایصال ثواب کیا جا سکتا ہے (رد المحتار ص۶۰۵ ج۱) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم ۔

۱۲ ر ذی الحجہ سنہ ۸۴ھ

## بدل کر آئے ہوئے سامان کا حکم :

سوال : بعض مرتبہ دھوبی کے ہاں سے کپڑے بدل کر آجاتے ہیں ، اگر یہ واپس کر دیئے جاتے ہیں تو یہ بھی ہاتھ سے گئے اور اپنے کپڑے بھی نہیں ملتے ، اسی طرح بعض دفعہ مساجد میں جوتے تبدیل ہو جاتے ہیں اور کبھی چور نیا جوتا اٹھا کر پرانا جوتا رکھ جاتا ہے ، کیا ان کپڑوں اور جوتوں کا استعمال کرنا جائز ہے ؟ بیّنوا توجروا ۔

الجواب باسم ملہم الصواب

اگر ان کپڑوں اور جوتوں کے مالک کا پتا لگانا ممکن نہ ہو تو جواز استعمال کی یہ صورت ہو سکتی ہے کہ اپنی بالغ اولاد یا کسی دوسرے عزیز پر صدقہ کر دے بشرطیکہ وہ فقیر ہوں ، پھر وہ اپنی رضا سے صدقہ کرنے والے کو واپس کر دیں ۔ اگر یہ شخص خود فقیر ہے تو اس حیلہ کی بھی ضرورت نہیں ، اس کے لئے ان کا استعمال کرنا جائز ہے ۔

قال العلامۃ طاهر بن عبد الرشید البخاری رحمہ اللہ تعالیٰ : امرأۃ وضعت ملاء تها فجاءت امرأۃ اخری ووضعت ملاء تها ثم جاءت الاولی واخذت ملاءۃ الثانیۃ وذهبت لایسع للثانیۃ ان تنتفع بملاءۃ الاولی والحیلۃ ان تتصدق الثانیۃ بهذه الملاءۃ علی بنتها ان کانت فقیرۃ علی نیۃ ان یکون الثواب لصاحبتها ان رضیت ثم تهب البنت الملاءۃ منها فیسعها الانتفاع بها کاللقطۃ (خلاصۃ الفتاوی ص۳۵ ج۴)

اگر کسی طرح اس کا یقین ہو جائے کہ یہ چیز اسی کی ہے جو اس کی چیز کو لے گیا ہے اور یہ بھی یقین ہو جائے کہ وہ اپنی چیز لینے یہاں نہیں آئے گا اور نہ ہی اس کا کوئی سراغ لگانا ممکن ہو تو اس چیز کو خود بھی رکھ سکتا ہے مگر اس کی قیمت زیادہ ہو تو بقدر زائد صدقہ کر دے ۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم ۔

۷ ر ذی الحجہ سنہ ۸۵ھ

## سلام کہنا سنّتِ مؤکدہ ہے :

سوال : ہر خاص و عام جو بھی راستہ میں ملے اسے سلام کہنا سنت مؤکد ہے یا غیر مؤکدہ؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصّواب

بعض نے وجوب سلام کا قول کیا ہے، مگر صحیح یہ ہے کہ ابتداء بالسلام سنت مؤکدہ ہے اور جواب سلام واجب ہے، البتہ فاسق کو سلام کہنا مکروہ ہے۔

ڈاڑھی منڈانا یا کٹانا بھی فسق ہے، لیکن جن فساق سے تعارف ہو، ان کو سلام نہ کہنے سے تہمت کبر اور دین و اہلِ دین سے تنفر کا خطرہ ہو تو ان کو سلام کہنا جائز ہے۔

قال العلامة ابن عابدین رحمه الله تعالیٰ : (قوله فلو اصم یریه تحریك شفتيه) قال فی شرح الشرعة واعلم انهم قالوا ان السلام سنة واسماعه مستحب وجوابه ای رده فرض كفاية واسماع رده واجب بحيث لو لم يسمعه لا يسقط هذا الفرض عن السامع حتى قيل لو كان المسلم اصم يجب على الراد ان يحرك شفتيه ويريه بحيث لو لم يكن اصم لسمعه (رد المحتار ص۲۶۵ ج ۵) والله سبحانه وتعالیٰ اعلم۔

۱۹ر شوال سنہ ۸۶ھ

## لاؤڈ اسپیکر کے سلام کا جواب دینا :

سوال : لاؤڈ اسپیکر سے سلام سننے پر اس کا جواب دینا ضروری ہے یا نہیں؟ حضرت مفتی محمد شفیع صاحب دامت برکاتہم نے آلات جدیدہ ص۱۱۲ پر تحریر فرمایا ہے کہ ریڈیو سے سلام سُننے تو جواب واجب نہیں، اس لئے کہ جواب سنانے پر قدرت نہیں، یہی علت لاؤڈ اسپیکر میں بھی پائی جاتی ہے تو کیا اس کا بھی وہی حکم ہے؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصّواب

ریڈیو اور اسپیکر دونوں کا ایک ہی حکم ہے کہ سلام کا جواب واجب نہیں، اس لئے کہ یہ سلام ہی بے موقع ہے، وعظ و خطبہ وغیرہما سے قبل سلام شرعاً معہود نہیں۔

وردان رجلا عطس فسلم على رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال صلى الله عليه وسلم وعلى امك السلام فعدل صلى الله عليه وسلم عن الجواب المسنون الى الاسلوب الغريب تنبيها له على ان موقع السلام هو عند اللقاء لا بعد

العطاس رواہ الترمذی وابوداؤد (مشکوۃ ص۴۰۶)

اسماع پر قدرت وجوبِ جواب کے لئے شرط نہیں، چنانچہ کسی خط کا جواب لکھنے کا ارادہ نہ ہو تو ابلاغ جواب سلام بذریعہ خط پر حقیقۃً اگرچہ قدرت ہے مگر حکماً قدرت نہیں، اس لئے کہ خط کا جواب لکھنا ضروری نہیں، سو اس صورت میں سلام کا جواب لکھنے کو واجب قرار دینے میں حرج ہے، وھو مدفوع۔ اس لئے یہ قدرت بحکم عدم قدرت ہے، معہذا زبان سے اس کا جواب دینا واجب ہے۔

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ ویجب رد جواب کتاب التحیۃ) لان الکتاب من الغائب بمنزلۃ الخطاب من الحاضر مجتبی والناس عنہ غافلون ط اقول المتبادر من ھذا ان المراد رد سلام الکتاب لا رد الکتاب (وبعد اسطر) وقال النووی رحمہ اللہ تعالیٰ ولو اتاہ شخص بسلام من شخص ای فی ورقۃ وجب الرد فورا (رد المحتار ص۲۶۶ ج ۵) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۵ ذی القعدہ سنہ ۸۶ھ

## جواب سلام کا اسماع:

سوال: کیا سلام کا جواب اتنی بلند آواز سے دینا ضروری ہے کہ سلام کہنے والا اسے سن لے یا مطلقاً جواب کافی ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

اگر اسماعِ جواب پر قدرت ہو تو ضروری ہے ورنہ نہیں، جیسے خط کے سلام کا جواب اگر خط کا جواب لکھا تو اس میں سلام کا جواب لکھنا بھی واجب ہے اور یہ ابلاغ بمنزلۂ اسماع ہے اور اگر خط کا جواب نہیں لکھا تو زبان سے جواب دینا واجب ہے، تفصیل "احسن الفتاوی" جلد ۸ کتاب الحظر والاباحۃ میں عنوان "خط کے سلام کا جواب" کے تحت ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۶ ذی القعدہ سنہ ۸۶ھ

## دونوں نے بیک وقت سلام کہہ دیا:

سوال: دو آدمیوں نے بیک وقت ایک دوسرے کو سلام کہا تو دونوں پر ردِّ سلام واجب ہوگا یا کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا۔

الجواب باسم ملهم الصواب

دونوں پر جواب دینا واجب ہے۔

قال العلامة ابن عابدین رحمه الله تعالی عن التتارخانیة: فان سلما معا یرد کل واحد (رد المحتار ص۲۶۷ ج ۵) والله سبحانه وتعالی اعلم۔

۲۶ ذی القعدہ سنہ ۸۶ھ

## اشارہ سے سلام کا جواب:

سوال: ہاتھ کے اشارہ سے سلام کرنے والے کو جواب دینا واجب ہے یا نہیں؟ بیّنوا توجروا

الجواب باسم ملهم الصواب

اگر آواز پہنچانے پر قدرت کے باوجود صرف ہاتھ کے اشارہ سے سلام کیا تو اس کا جواب واجب نہیں۔ والله سبحانه وتعالی اعلم۔

۱۳ ربیع الاول سنہ ۸۹ھ

## خالی گھر یا مسجد میں داخل ہوتے وقت سلام کہنا:

سوال: اگر کوئی شخص اپنے گھر یا مسجد میں جائے جہاں کوئی شخص موجود نہ ہو یا ایسی جگہ سے نکلے تو اسے سلام کہنا چاہئے یا نہیں، اگر کہنا چاہئے تو کن الفاظ سے؟ بیّنوا توجروا۔

الجواب باسم ملهم الصواب

خالی گھر میں داخل ہوتے وقت استحباب سلام کی فقہاء رحمہم اللہ تعالی نے تصریح فرمائی ہے اور گھر اور مسجد میں بظاہر کوئی فرق نہیں، بلکہ مسجد میں وجود ملائکہ اقرب ہے، یہ حکم اس صورت میں ہے کہ مسجد خالی ہو، اگر اس میں لوگ ہوں تو سلام کہنا جائز نہیں اس لئے کہ اس سے ان کی عبادت میں خلل واقع ہوگا۔

ایسے موقع پر سلام ان الفاظ سے کہنا چاہیئے:

السلام علینا وعلی عباد الله الصالحین۔ قال العلامة ابن عابدین رحمه الله تعالی تحت (قوله واذا اتی دار انسان الخ) وان دخل بیتا لیس فیه احد یقول السلام علینا وعلی عباد الله الصالحین فان الملائکة ترد علیه السلام (رد المحتار ص۲۶۵ ج ۵) والله سبحانه وتعالی اعلم۔

۳۰ ربیع الثانی سنہ ۸۹ھ

## نابالغ پر سلام کا جواب واجب نہیں :

سوال : بالغ اگر نابالغ کو سلام کہے تو نابالغ پر جواب دینا واجب ہے یا نہیں ؟ بیّنوا توجروا۔

الجواب باسم ملهم الصواب

نابالغ غیر مکلف ہے ، اس لئے اس پر سلام کا جواب واجب نہیں ۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۵ ذی الحجہ سنہ ۸۹ھ

## نابالغ کے سلام کا جواب واجب نہیں :

سوال : نابالغ اگر بالغ کو سلام کہے تو بالغ پر جواب دینا واجب ہے یا نہیں ؟ بیّنوا توجروا۔

الجواب باسم ملهم الصّواب

واجب نہیں ۔ بشرطیکہ بچہ عاقل نہ ہو ، اس کی دل شکنی کا اندیشہ نہ ہو ورنہ سلام کا جواب واجب معلوم ہوتا ہے ۔

قال العلامة ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ :

ردّ السلام واجب الا علی } من فی الصلوة او یأکل شغلا

(الی قوله) او سلم الطفل او السکران } او شابة یخشی بها افتتان

(رد المحتار ص ۴۱۵ ج ۱) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۵ ذی الحجہ سنہ ۸۹ھ

## حکم ابلاغ سلام :

سوال : اگر ایک شخص نے دوسرے سے کہا کہ فلاں کو میرا سلام کہہ دینا ، وہ خاموش رہا تو سلام پہنچانا ضروری ہوگا یا نہیں ؟ بیّنوا توجروا۔

الجواب باسم ملهم الصّواب

سکوت عرفاً ودلالةً رضا والتزام ہے ، اس لئے اس صورت میں سلام پہنچانا واجب ہے البتہ اگر صراحةً یا دلالةً التزام نہ کیا ہو مثلاً پہنچانے سے معذرت کردی یا ان شاء اللہ کہہ دیا تو پہنچانا واجب نہیں ۔

قال العلامة الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ : ولو قال لآخر اقرأ فلانا السّلام یجب علیه ذلك ۔

وقال العلامة ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ : (قوله یجب علیه ذلك) لانه من ایصال الامانة لمستحقها والظاهر ان هذا اذا رضی بتحملها تأمل ثم رأیت فی

شرح المناوی عن ابن حجر التحقیق ان الرسول ان التزمه اشبه الامانة والا فودیعة اھ ای فلا یجب علیه الذھاب لتبلیغه کما فی الودیعة ۔ (رد المحتار ص۲۶۶ ج ۵)

وقال العلامة الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ : والودیعة ما تترك عند الامین وھی اخص من الامانة کما حققه المصنف وغیرہ ورکنھا الایجاب صریحا کاودعتك او کنایة کقوله لرجل اعطنی الف درھم او اعطنی ھذا الثوب مثلا فقال اعطیتك کان ودیعة بحر لان الاعطاء یحتمل الھبة لکن الودیعة ادنی وھو متیقن فصار کنایة او فعلا کما لو وضع ثوبه بین یدی رجل ولم یقل شیئا فھو ایداع ، والقبول من المودع صریحا کقبلت او دلالة کما لو سکت عند وضعه فانه قبول دلالة کوضع ثیابه فی حمام بمرأی من الثیابی وکقوله لرب الخان این اربطھا فقال ھناك کان ایداعا خانیة وھذا فی حق وجوب الحفظ واما فی حق الامانة فتتم بالایجاب وحدہ حتی لو قال للغاصب اودعتك المغصوب برئ عن الضمان وان لم یقبل اختیار ۔

قال العلامة ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ : (قوله شیئا) فلو قال لا اقبل لا یکون مودعا لان الدلالة لم توجد بحر وفیه عن الخلاصة لو وضع کتابه عند قوم فذھبوا وترکوہ ضمنوا اذا ضاع وان قاموا واحدا بعد واحد ضمن الاخیر لانه تعین للحفظ فتعین للضمان اھ فکل من الایجاب والقبول فیه غیر صریح (رد المحتار ص۴۹۳ ج ۴)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم ۔

۶ جمادی الاولیٰ سنہ ۱۴۱۹ھ

## لڑکیوں کا ختنہ مستحب ہے :

سوال : آج کل کے زمانہ میں لڑکیوں کا ختنہ سنت ہے یا نہیں؟ کسی حدیث سے اس کا ثبوت ہے؟ بیّنوا توجروا ۔

## الجواب باسم ملھم الصواب

لڑکیوں کا ختنہ حدیث سے ثابت ہے، لڑکوں کا ختنہ سنت مؤکدہ ہے اور لڑکیوں کا ختنہ الذ فی الجماع ہونے کی وجہ سے مستحب ہے، نہ کرنے میں کوئی گناہ نہیں ۔

قال العلامة ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ تحت (قوله الختان) : لان الختان سنة للرجال من جملة الفطرة لا یمکن ترکھا وھی مکرمة فی حق النساء کما فی

الکفایۃ (رد المحتار ص۲۳۷ ج۵)

وقال رحمہ اللہ ایضا: (قولہ وختان المرأۃ) الصواب خفاض لانہ لا یقال فی حق المرأۃ ختان وانما یقال خفاض حموی (قولہ بل مکرمۃ للرجال) لانہ الذ فی الجماع زیلعی (قولہ وقیل سنۃ) جزم بہ البزازی معللا بأنہ نص علی ان الخنثی تختن ولو کان ختانہا مکرمۃ لم تختن الخنثی لاحتمال ان تکون امرأۃ ولکن لا کالسنۃ فی حق الرجال اھ اقول ختان الخنثی لاحتمال کونہ رجلا وختان الرجل لا یترک فلذا کان سنۃ احتیاطا ولا یفید ذلک سنیتہ للمرأۃ تأمل وفی کتاب الطہارۃ من السراج الوہاج اعلم ان الختان سنۃ عندنا للرجال والنساء وقال الشافعی رحمہ اللہ تعالیٰ واجب وقال بعضہم سنۃ للرجال مستحب للنساء لقولہ علیہ الصلوۃ والسلام ختان الرجال سنۃ وختان النساء مکرمۃ (رد المحتار ص۴۷۹ ج۵) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

غرۃ ذی الحجہ سنہ ۸۶ھ

## سؤال مثل بالا:

**سوال:** عورت کا ختنہ کرنا سنت ہے یا مستحب؟ اور یہ حکم تمام علاقوں کے لئے عام ہے یا اس میں کچھ تفصیل ہے؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

مذہب الحنفیہ: ختنہ رجال کے حق میں سنت مؤکدہ ہے اور نساء کے حق میں مستحب۔

مذہب المالکیہ: دونوں کے حق میں سنت ہے۔

مذہب الشافعیہ: رجال ونساء دونوں کے حق میں واجب ہے، اسی کو امام نووی رحمہ اللہ تعالیٰ نے اختیار کیا ہے، دوسرا قول نساء کے حق میں عدم وجوب کا ہے۔

مذہب الحنابلہ: رجال کے حق میں واجب ہے اور نساء کے حق میں مستحب۔

احادیث ذیل سے معلوم ہوتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں عورتوں کے ختنہ کا عام دستور تھا:

عن عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا قالت قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا جاوز الختان الختان وجب الغسل فعلتہ انا ورسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فاغتسلنا رواہ الترمذی وابن ماجہ (المشکوۃ ص۴۸ ج۱)

عن ام عطیة الانصاریة ان امرأة کانت تختن بالمدینة فقال لها النبی صلی اللہ علیہ وسلم لا تنھکی فان ذلک احظی للمرأۃ واحب الی البعل (ابوداؤد ص ۳۶۸ ج ۲)

خرج سباع فقال ھل من مبارز؟ قال فخرج الیہ حمزۃ بن عبد المطلب رضی اللہ عنہ فقال یا سباع یا ابن ام انمار مقطِّعۃ البظور الحدیث (بخاری مع فتح الباری ص ۲۹۵ ج ۷)

بعض نے عورتوں کے ختنہ کے بارے میں یہ تفصیل بیان کی ہے کہ بعض ممالک میں مستحب ہے اور بعض میں نہیں، بعض کتب طبیہ میں اس کی وجہ یہ نظر سے گزری ہے کہ گرم ممالک میں بظر کچھ لمبا ہوتا ہے اس لئے اسے کاٹ دیا جاتا ہے۔

قال العلامۃ السھارنفوری رحمہ اللہ تعالیٰ: واختلف فی وجوب الختان فروی عن الشافعی وکثیر من المشایخ رحمھم اللہ تعالیٰ انہ واجب فی حق الرجال والنساء وعند مالک وابی حنیفۃ رحمھما اللہ تعالیٰ قال النووی وھو قول اکثر العلماء انہ سنۃ فیھما قالہ الشوکانی، وقال الحافظ فی الفتح: قد ذھب الی وجوب الختان دون باقی الخصال المذکورۃ فی الباب الشافعی رحمہ اللہ تعالیٰ وجمھور اصحابہ وقال بہ من القدماء عطاء رحمہ اللہ تعالیٰ حتی لو اسلم الکبیر لم یتم اسلامہ حتی یختتن وعن احمد وبعض المالکیۃ لا یجب وعن ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالیٰ واجب ولیس بفرض وعنہ سنۃ یأثم بترکہ وفی وجہ للشافعیۃ لا یجب فی حق النساء انتھی (بذل المجھود ص ۳۳۹ ج ۶)

وقال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: والاصل ان الختان سنۃ کما جاء فی الخبر وھو من شعائر الاسلام وخصائصہ فلو اجتمع اھل بلدۃ علی ترکہ حاربھم الامام فلا یترک الا لعذر وعذر شیخ لا یطیقہ ظاھر (الی قولہ) وختان المرأۃ لیس سنۃ بل مکرمۃ للرجال وقیل سنۃ۔

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ بل مکرمۃ للرجال) لانہ الذ فی الجماع زیلعی (قولہ وقیل سنۃ) جزم بہ البزازی معللا بأنہ نص علی ان الخنثی تختتن ولو کان ختانھا مکرمۃ لم تختتن الخنثی لاحتمال ان تکون امرأۃ ولکن لا کالسنۃ فی حق الرجال اھ اقول ختان الخنثی لاحتمال کونہ رجلا وختان الرجل لا یترک فلذا کان سنۃ احتیاطا ولا یفید ذلک سنیتہ للمرأۃ تأمل وفی

کتاب السراج الوهاج اعلم ان الختان سنة عندنا للرجال والنساء وقال الشافعی رحمہ اللہ تعالیٰ واجب وقال بعضہم سنة للرجال مستحب للنساء لقوله علیه الصلوٰة والسلام ختان الرجال سنة وختان النساء مکرمة (رد المحتار ص۴۷۹ ج ۵)

قال العلامة ابن قدامة رحمہ اللہ تعالیٰ: فاما الختان فواجب علی الرجال ومکرمة فی حق النساء ولیس بواجب علیهن هذا قول کثیر من اهل العلم (المغنی ص۶۴ ج ۱)

قال الامام النووی رحمہ اللہ تعالیٰ: فالختان واجب عند الشافعی رحمہ اللہ تعالیٰ وکثیر من العلماء وسنة عند مالک رحمہ اللہ تعالیٰ واکثر العلماء وهو عند الشافعی رحمہ اللہ تعالیٰ واجب علی الرجال والنساء جمیعا (شرح النووی علی مسلم ص۱۲۸ ج ۱)

وفی عون المعبود شرح سنن ابی داؤد: اختلف فی النساء هل یخفضن عموما او یفرق بین نساء المشرق فیخفضن ونساء المغرب فلا یخفضن لعدم الفضلة المشروع قطعها منهن بخلاف نساء المشرق (عون المعبود ص۱۲۳ ج ۷)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۴ ربیع الثانی سنہ ۱۴۱۹ھ

## ہندو کے متروک مکان سے سونا ملا:

**سوال:** زینب جب ہندوستان سے پاکستان آئی تھی تو ایک ہندو کے مکان سے اکتیس ۳۱ تولہ سونا ملا تھا جس کا اس نے زیور بنا لیا، اب دریافت یہ کرنا ہے کہ کیا وہ اس کی مالکہ ہوگئی ہے؟ اور کیا اس کی زکوٰۃ ادا کرنا اس کے ذمہ فرض ہے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصّواب

اگر یہ واقعہ ابتداء قیام پاکستان کا ہے تو ان دنوں دونوں حکومتوں کے معاہدہ کے تحت اس سونے پر ہندو کی ملکیت قائم رہے گی، مالک کی تلاش کر کے اس تک پہنچانا فرض ہے، اگر انتہائی کوشش کے باوجود مالک کا علم نہ ہوسکے تو یہ سونا واجب التصدق ہے، اگر زینب خود مسکینہ ہے تو خود بھی رکھ سکتی ہے۔

اگر دونوں حکومتوں کا معاہدہ ختم ہوجانے کے بعد یہ سونا ملا تو بحکم فیء ہے جس پر حکومت پاکستان کی اجازت کے بغیر قبضہ کرنا درست نہیں، ہاں اگر زینب مسکینہ تھی تو بدون اجازت حکومت بھی اس کا قبضہ صحیح ہوگیا، وہ اس کی مالکہ ہوجائے گی۔

جن صورتوں میں زینب کی ملک کی صحت تحریر کی گئی ہے ان صورتوں میں زینب پر اس سونے کی زکوٰۃ واجب ہوگی، دوسری صورتوں میں زکوٰۃ واجب نہیں کیونکہ یہ مال غصب ہے۔

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۳ صفر سنہ ۸۷ھ

## عورت پر گھر کا کام واجب ہے:

سوال: کیا عورت پر گھر کا کام کاج جیسے شوہر اور بچوں کا کھانا پکانا واجب ہے؟ بصورت وجوب اگر عورت کوئی دینی یا دنیوی اعزاز و شرف رکھتی ہو تو کیا اس پر بھی واجب ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

عورت خواہ کوئی بڑے سے بڑا شرف رکھتی ہو تو بھی اس پر گھر کا کام کاج دیانۃً واجب ہے، البتہ اگر کھانا پکانے سے انکار کرے تو قضاءً واجب نہ ہونے کی وجہ سے اس کو مجبور نہیں کیا جاسکتا، اس صورت میں اگر عورت ایسے خاندان سے ہو کہ اس کی لڑکیاں خود کام نہ کرتی ہوں یا اسے کوئی ایسی بیماری ہو کہ کھانا نہیں پکا سکتی تو شوہر پر اسے کھانا پکوا کر دینا واجب ہے ورنہ نہیں۔

قال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: استأجر امرأتہ لتخبز لہ خبزا للاکل لم یجز وللبیع جاز صیرفیۃ۔

وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ لم یجز) لان ھذا العمل من الواجب علیھا دیانۃ لان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قسم الاعمال بین فاطمۃ وعلی رضی اللہ تعالیٰ عنھما فجعل عمل الداخل علی فاطمۃ وعمل الخارج علی علی رضی اللہ تعالیٰ عنھما وافاد المصنف آخر الباب ان استئجار المرأۃ للطبخ و الخبز وسائر اعمال البیت لا تنعقد ونقلہ عن المضمرات ط قلت کأنہ لانہ واجب علیھا دیانۃ ثم راجعت باب النفقۃ فرأیتہ علل بہ وزاد ولو شریفۃ لانہ علیہ السلام قسم الاعمال الخ (رد المحتار ص۳۹ ج۵)

وقال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: امتنعت المرأۃ عن الطحن والخبز ان کانت ممن لا تخدم او کان بھا علۃ فعلیہ ان یأتیھا بطعام مھیأ والا بأن کانت ممن تخدم نفسھا وتقدر علی ذلک لا یجب علیہ ولا یجوز لھا اخذ الاجرۃ

علی ذلک لوجوبہ علیھا دیانۃ ولو شریفۃ لانہ علیہ الصلوٰۃ والسلام قسم الاعمال بین علی وفاطمۃ رضی اللہ تعالیٰ عنھما فجعل اعمال الخارج علی علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ والداخل علی فاطمۃ رضی اللہ تعالیٰ عنھا مع انھا سیدۃ نساء العالمین بحر۔

(قولہ لوجوبہ علیھا دیانۃ) فتفتی بہ ولکنھا لا تجبر علیہ ان ابت بدائع۔

(رد المحتار ص ۶۴۸ ج ۲)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۰ر جمادی الثانیہ سنہ ۸۷ھ

## بیوی پر شوہر کے کن احکام کی اطاعت لازم ہے؟

**سوال:** بیوی پر شوہر کے کن احکام کا ماننا لازم ہے، شوہر اوامر کے امتثال اور نواہی سے اجتناب کے لئے کہے یا مباحات کا حکم دے تو کیا بیوی ان احکام کی تعمیل سے انکار کرنے کی صورت میں نافرمان کہلائے گی؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

بیوی پر شوہر کے ہر جائز حکم کی تعمیل فرض ہے، اوامر شرع اور نواہی کے بارے میں شوہر کے حکم کی تعمیل بطریق اولیٰ فرض ہوگی۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۸ار ربیع الاوّل سنہ ۸۹ھ

## امہات المؤمنین رضی اللہ تعالیٰ عنہن کو پردہ کیوں؟

**سوال:** امہات المؤمنین رضی اللہ تعالیٰ عنہن صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے پردہ کرتی تھیں، اس کی کیا وجہ ہے؟ پردہ تو اس سے فرض ہے جس سے نکاح جائز ہو اور امہات المؤمنین رضی اللہ تعالیٰ عنہن کا کسی سے نکاح نہیں ہو سکتا۔ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصّواب

امہات المؤمنین رضی اللہ تعالیٰ عنہن کی حرمت تکریمًا ہے اور پردہ میں بھی تکریم ہے، نیز حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام بعد الوفات بھی بعض احکام میں مثل احیاء ہیں، اس لئے امہات المؤمنین رضی اللہ تعالیٰ عنہن کی حرمت ذوات زوج ہونے کی وجہ سے ہے جو پردہ کے منافی نہیں، علاوہ ازیں اس میں یہ حکمت بھی ہے کہ اُمت پر پردہ کی اہمیت واضح ہو۔

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۲ر جمادی الاولیٰ سنہ ۸۸ھ

## والدین کے گناہ معاف کروانے کا طریقہ :

سوال : جس شخص کے والدین نے گناہ کی زندگی گزاری اور یہ معلوم نہیں کہ توبہ واستغفار کیا یا نہیں، ایسی حالت میں اولاد کا کیا فریضہ بنتا ہے ؟ کیا کوئی ایسا عمل ہے جس سے ان کے گناہوں کی معافی یا کم از کم تخفیف ہوسکتی ہو ؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصّواب

والدین کے انتقال کے بعد اولاد پر ان کے یہ حقوق ہیں :

① ان کے لئے دعاء و استغفار کریں۔

② انھوں نے کسی سے کوئی عہد کیا ہوا تھا مگر پورا کرنے سے پہلے انتقال ہوگیا تو اس عہد کو پورا کریں۔

③ والدین کے اہل قرابت کے ساتھ صلہ رحمی اور اہل تعلق کے ساتھ حسن سلوک کا معاملہ کریں۔

④ بلاقیود و شرائط بدنی ومالی عبادت کرکے ایصال ثواب کرنا بھی بہتر ہے۔

اس سے ان شاء اللہ تعالیٰ ان کے گناہ معاف ہوں گے اور ان کے عذاب میں تخفیف ہوگی۔

عن ابی اسید الساعدی رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہ قال بینا نحن عند رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم اذ جاءہ رجل من بنی سلمۃ فقال یا رسول اللّٰہ هل بقی من برابوی شیء ابرهما به بعد موتهما قال نعم الصلوۃ علیهما والاستغفار لهما وانفاذ عهدهما من بعدهما وصلۃ الرحم التی لا توصل الا بهما واکرام صدیقهما رواہ ابوداؤد وابن ماجه (مشکوۃ ص۴۲۰)

واللّٰہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۹ جمادی الثانیہ سنہ ۸۸ھ

## تصور شیخ کا حکم :

سوال : جو شخص تصور شیخ اور فیض از قبور اولیاء کا انکار کرے کیا وہ اہل سنت سے خارج ہوجاتا ہے ؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصّواب

تصور شیخ اور استفادہ از قبور اولیاء سے عوام کو منع کرنا چاہئے تاکہ شرک تک نوبت

نہ پہنچ جائے، اگرچہ فی نفسہ یہ دونوں امور جائز ہیں، لہٰذا اگر کوئی شخص سدًا لباب الفتنہ انکار کرتا ہے تو اس کا انکار صحیح ہے اور واقعۃً منکر ہے تو حقیقت سے ناواقفیت اور جہل کی بنا پر ہے اس لئے ایسے شخص کو بدعتی یا اہل سنت سے خارج کہنا صحیح نہیں۔

ایسے مسائل میں زیادہ بحث مباحثہ کرکے عوام میں تفرقہ پیدا کرنا اور ان کو دین سے قریب لانے کی بجائے مزید دُور کرنا جائز نہیں، اپنی تمامتر کوشش خود کو اور دوسروں کو محرمات و منکرات قطعیہ سے بچانے اور دنیا و آخرت میں سرخرو کرنے پر صرف کرنی چاہئے۔

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۱۲ رجب سنہ ۸۸ھ

## بروز قیامت باپ کی طرف نسبت کرکے پکارا جائیگا:

**سوال:** قیامت کے روز لوگوں کو والد کے نام سے پکارا جائے گا یا والدہ کے نام سے؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

چونکہ نسب باپ کی طرف سے ثابت ہوتا ہے اس لئے باپ کی طرف منسوب کرکے پکارا جائیگا، البتہ حضرت عیسیٰ علیٰ نبیّنا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کے چونکہ والد نہیں تھے، اللہ تعالیٰ نے ان کو اپنی قدرت کاملہ سے بغیر والد کے حضرت مریم رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے پیدا فرمایا تھا، اس لئے ان کو والدہ کی طرف منسوب کرکے عیسیٰ ابن مریم کہہ کر پکارا جائے گا۔

امام بخاری رحمہ اللہ تعالیٰ نے اس پر ترجمۃ الباب قائم فرمایا ہے، "باب یدعی الناس بآبائہم" اور اس میں یہ روایت ذکر فرمائی ہے:

عن ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنهما عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال ان الغادر یرفع له لواء یوم القیامۃ یقال هٰذه غدرة فلان بن فلان (صحیح بخاری ص۹۱۲ ج ۲)

قال الحافظ العینی رحمہ اللہ تعالیٰ: قال ابن بطال الدعاء بالآباء اشد فی التعریف وابلغ فی التمییز (وبعد اسطر) وفی حدیث الباب رد لقول من یزعم انہ لایدعی الناس یوم القیٰمۃ الا بامهاتهم لان فی ذلک سترا علی آبائهم وفیہ جواز الحکم بظاهر الامور (عمدۃ القاری ص۲۰۱ ج ۲۲)

وعن ابی الدرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تدعون

یوم القیامۃ باسمائکم واسماء اٰبائکم فاحسنوا اسماءکم رواہ ابوداؤد (مشکوٰۃ ص۴۰۸)

قال العلامۃ عبدالحق المحدث رحمہ اللہ تعالیٰ: فاحسنوا اسماءکم پس نیک بنہید نامہائے خود را، این خطاب است مرجمیع بنی آدم را، پس پدران نیز داخل باشند ودر بعضے روایات آمدہ کہ روز قیامت مردم را بنام مادراں خوانند وگفتہ اند کہ حکمت درین آن است کہ تا اولاد زنا شرمندہ ورسوا نشوند بجہت رعایت حال عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام کہ پدر ندارد واز برائے اظہار فضل وشرف حضرت امام حسن وحسین رضی اللہ تعالیٰ عنہما باظہار نسب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم واگر این روایت ثابت شود اٰبائکم را حمل بر تغلیب میتوان کرد چناں کہ ابوین میگویند وشاید کہ گاہے باٰباء خوانند وگاہے بامہات یا بعضے را بنسبت پدران و بعضے راہ بنسبت مادران یا در بعضے مواطن چنان ودر بعضے چنین واللہ اعلم (اشعۃ اللمعات ص۵۴ ج۴)
واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۵ رجب سنہ ۸۸ھ

## حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بیٹے پر حدِّ زنا جاری کرنیکا قصہ موضوع ہے:

سوال: مشہور ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ نے اپنے کسی بیٹے کو زنا کرنے کی وجہ سے کوڑے مارے، حد ابھی تک پوری نہیں ہوئی تھی کہ ان کا انتقال ہوگیا، چنانچہ بقیہ کوڑے ان کی نعش پر مارے، کیا یہ قصہ صحیح ہے؟ اگر صحیح ہے تو اس بیٹے کا نام کیا تھا اور عمر کتنی تھی؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

یہ قصہ واعظین کے درمیان مشہور ہے جو موضوع اور باطل ہے، چنانچہ اللآلی المصنوعۃ میں یہ روایت شیرویہ بن شہریار کی سند سے نقل کی ہے اس کے بعد فرمایا ہے:

موضوع فیہ مجاھیل قال الدارقطنی حدیث مجاھد عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فی حدیث ابی شحمۃ لیس بصحیح وقد روی من طریق عبدالقدوس بن الحجاج عن صفوان عن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وعبدالقدوس یضع وصفوان بینہ وبین عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ رجال۔

صحیح قصہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بیٹے عبدالرحمٰن الاوسط ابوشحمہ کے نبیذ پینے کا ہے جس کے بعد انھوں نے خود اپنے آپ کو مصر کے گورنر حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ

کے سامنے حد جاری کرنے کے لئے پیش کیا، انھوں نے مجمع عام کی بجائے گھر کے اندر ان پر حد جاری کی، حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان کو تنبیہ فرمائی اور مدینہ منورہ لوٹنے کے بعد ان پر دوبارہ حد جاری کی، چنانچہ اللآلی المصنوعہ میں ہے:

والذی ورد فی ھذا ما ذکرہ الزبیر بن بکار وابن سعد فی الطبقات وغیرھما ان عبدالرحمٰن الاوسط من اولاد عمر ویکنی ابا شحمۃ کان بمصر غازیا فشرب لیلۃ نبیذا فخرج الی السکۃ فجاء الی عمرو بن العاص فقال اقم علی الحد فامتنع فقال لہ انی اخبر ابی اذا قدمت علیہ فضربہ الحد فی دارہ ولم یخرجہ فکتب الی عمر یلومہ و یقول الا فعلت بہ ما تفعل بجمیع المسلمین فلما قدم علی عمر ضربہ واتفق انہ مرض فمات۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۵ رجب سنہ ۸۸ھ

## حکم تبرکات شاہی مسجد لاہور:

سوال: لاہور کی شاہی مسجد میں تبرکات یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا عمامہ، عصا اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا کلاہ اور حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی دستاویزات رکھی ہیں، کیا واقعۃً یہ چیزیں انہی حضرات کی ہیں جن کی طرف منسوب ہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

ان کی تصدیق لازم نہیں اور انکار مناسب نہیں، امکان ثبوت کی بنا پر احترام ضروری ہے اور اگر ان کی زیارت سے شرک و بدعات کی تائید ہوتی ہو تو اس سے احتراز واجب ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۶ رجب سنہ ۸۸ھ

## روح پر موت نہیں آئے گی:

سوال: کیا روح پر موت آئے گی؟ کیا یہ مسئلہ اتفاقی ہے یا اختلافی؟ باحوالہ تحریر فرمائیں۔ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

ارواح کی فنائیت میں اختلاف ہے۔ صحیح قول یہ ہے کہ روح پر موت نہیں آئے گی۔ فنائیت ارواح سے مراد افتراق عن البدن ہے، ناقابلِ انتفاع ہو جانے یا تبدل صفات

کو فنائیت سے تعبیر کردیا جاتا ہے، بالخصوص تقیید بالزمان کما قالوا فی الجواب عن عدم فناء جهنم والجنة والعرش والکرسی۔

قال العلامة الآلوسی رحمه الله تعالیٰ: والصواب ان یقال موت الروح هو مفارقتها الجسد فان ارید بموتها هذا القدر فهی ذائقة الموت وان ارید انها تعدم وتضمحل فهی لا تموت بل تبقی مفارقة ماشاء الله ثم تعود الی الجسد وتبقی معه فی نعیم او عذاب ابد الآبدین ودهر الداهرین وهی مستثناة ممن یصعق عند النفخ فی الصور علی ان الصعق لا یلزم منه الموت والهلاك لیس مختصا بالعدم بل یتحقق بخروج الشیء عن حد الانتفاع به ونحو ذلك وما ذکر فی تفسیر الامات تین غیر مسلم (روح المعانی ص۱۵۹ ج ۱۵)

وقال الشاہ عبد العزیز المحدث الدهلوی رحمه الله تعالیٰ: زیرا کہ مضمونے کہ باین قسم تاکید فرمودہ اند آنست کہ جان آدمی ہرچند در شدائد و مصائب گرفتار شود بحفظ الٰہی محفوظ است شکستہ شدن و فنا پذیر فتن از محالات است ولہٰذا در حدیث شریف وارد است انما خلقتم للأبد - یعنی جان آدمی کہ درحقیقت آدمی عبارت از آنست ابدی است ہرگز فنا پذیر نیست و آنچہ در عرف مشہور است موت ہلاک جان میکند محض مجاز است نہایت کار موت آنست کہ جان از بدن جدا شود و بسبب نایافت مربی و محافظ از ہم پاشد والا جان را فنا متصور نیست و اثبات عالم برزخ و امکان حشر نشر مبنی برہمیں مسئلہ است (تفسیر عزیزی ص۱۳۳) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۶ر شعبان سنہ ۸۸ھ

## معاہدہ یا وعدہ کی خلاف ورزی:

سوال: معاہدہ یا وعدہ کی خلاف ورزی گناہ کبیرہ ہے یا صغیرہ؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

معاہدہ جانبین سے ہوتا ہے، اس کی خلاف ورزی کرنا گناہِ کبیرہ ہے، وعدہ جانب واحد سے ہوتا ہے، اس کے خلاف کرنے میں یہ تفصیل ہے کہ اگر وعدہ کرتے وقت ہی ایفاء کی نیت نہ ہو تو گناہ کبیرہ ہے اور اگر ایفاء کی نیت تھی، بعد میں بدل گئی تو بلا عذر خلاف کرنا مکروہ تنزیہی ہے اور عذر کی وجہ سے ہو تو مباح ہے، بشرطیکہ اس سے دوسرے کو ایذاء نہ پہنچے، ایذاء پہنچانا بہر حال حرام ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۷ر شعبان سنہ ۸۸ھ

## کافر کا حق کیسے ادا کیا جائے؟

یہ مسئلہ "احسن الفتاوی" جلد ۶ کتاب اللقطہ ص۳۸۹ پر آچکا ہے۔

## غیبت اور جھوٹ فسق ہے:

**سوال:** فاسق کی جامع و مانع تعریف کیا ہے؟ کیا غیبت کرنا اور جھوٹ بولنا فسق کی تعریف میں آتا ہے؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصّواب

اصطلاح شریعت میں فاسق ایسے شخص کو کہا جاتا ہے جس کے اعمال میں نقص و فتور ہو، یعنی شریعت میں جن اعمال کے کرنے کا حکم ہے ان کو ترک کرتا ہو اور جن کے ترک کا حکم ہے ان کا ارتکاب کرتا رہتا ہو۔

غیبت کرنا اور جھوٹ بولنا کبائر میں سے ہیں اس لئے یہ بدرجۂ اتم فسق کی تعریف میں داخل ہیں۔

قال العلامة الآلوسی رحمه الله تعالیٰ فی تفسیر قوله تعالیٰ "یا ایها الذین اٰمنوا ان جاءکم فاسق بنبأ فتبینوا" الاية: والفاسق الخارج عن حجر الشرع من قولهم: فسق الرطب اذا خرج عن قشره، قال الراغب: والفسق اعم من الکفر ویقع بالقلیل من الذنوب والکثیر لکن تعورف فیما کانت کثیرة، واکثر ما یقال الفاسق لمن التزم حکم الشرع واقر به ثم اخل بجمیع احکامه او ببعضها، واذا قیل للکافر الاصلی فاسق فلأنه اخل بحکم ما الزمه العقل واقتضته الفطرة (روح المعانی ص۱۴۵ ج ۲۶)

والله سبحانه وتعالیٰ اعلم

۲۱ ذی القعدہ سنہ ۸۸ھ

## جلد سازی میں کٹے ہوئے اوراق بھی قابل احترام ہیں:

**سوال:** قرآن مجید کی جلد بندی میں جو اوراق غیر محررہ کٹ جاتے ہیں، وہ بھی قابل تعظیم ہیں یا نہیں؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

جو کاغذ لکھنے کی غرض سے تیار کیا گیا ہو وہ قابل احترام ہے، خواہ وہ بعد میں کسی وجہ سے ناقابل تحریر ہو گیا ہو، اس لئے ایسے کاغذ کی تعظیم و احترام ضروری ہے، خصوصاً جبکہ قرآن کا کاغذ ہو۔ والله سبحانه وتعالیٰ اعلم۔

۲۹ ذی القعدہ سنہ ۸۸ھ

### قرآن مجید ہاتھ سے گر جانے کا کفارہ :

سوال : اگر کسی سے قرآن مجید گر جائے تو کیا شرعاً اس کا تدارک ضروری ہے؟ مثلاً کچھ صدقہ کرے اور توبہ و استغفار کرے، بلا قصد گر جائے تو معصیت تو نہیں ہوگی؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

صدقہ کرنا شرعاً ضروری نہیں، نفس پر جرمانہ اور ادعیٰ الی قبول التوبہ ہونے کی وجہ سے بہتر ہے، بلا قصد و ارادہ گر جانے سے معصیت نہیں ہوگی، معہذا صورت معصیت و عدم احتیاط کی وجہ سے توبہ کرنا چاہئے۔ واللہ سبحانہ و تعالیٰ اعلم۔

۲۹ ذی القعدۃ سنہ ۸۸ھ

### ارواح حیوانات کا مقام :

سوال : جانوروں کی ارواح کا مقام کہاں ہے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

حیوانات کی ارواح کے مقام کے بارے میں علماء کے مختلف اقوال ہیں، بعض نے کہا ہے کہ جانوروں کی ارواح ہوا میں معلق رہتی ہیں اور بعض کا خیال ہے کہ معدوم ہو جاتی ہیں اور بعض نے مذکورہ بالا اختلاف اقوال کی بناء یہ ذکر فرمائی کہ جو حضرات حیوانات لئے حشر کے قائل ہیں جیساکہ مشہور مذہب ہے، ان کے نزدیک ان کی ارواح ہوا میں یا جہاں اللہ تعالیٰ کو منظور ہو وہاں معلق رہتی ہیں اور جو حضرات حیوانات کے لئے عدم حشر کے قائل ہیں جیساکہ امام غزالی اور اہل ظاہر کا مذہب ہے، ان کے نزدیک حیوانات کی ارواح معدوم ہو جاتی ہیں قول اول صحیح ہے۔

قال العلامة الألوسی رحمہ اللہ تعالیٰ فی تفسیر قولہ تعالیٰ یسئلونک عن الروح فی المبحث السادس فی مستقر الارواح بعد مفارقة الابدان : ثم ان ارواح سائر الحیوانات من البھائم ونحوھا قیل تکون بعد المفارقة فی الھواء ولا اتصال لھا بالابدان وقیل تعدم ولا یعجز اللہ تعالیٰ شیء ومن الناس من قال ان کان للحیوانات حشر یوم القیامة کما ھو المشھور الذی تقتضیہ ظواھر الآیات والاخبار فالاولی ان یقال ببقاء ارواحھا فی الھواء او حیث شاء اللہ تعالیٰ وان لم یکن لھا حشر کما ذھب الیہ الغزالی واھل الظواھر فالاولی ان یقال بانعدامھا ھذا

وبقية ابحاث كثيرة تركناها لضيق القفس واتساع دائرة الغصص ولعل فيما ذكرناه هنا مع ماذكرناه فيما قبل كفاية لاهل البداية والهداية لمن ساعدته العناية والله عزوجل ولى الكرم والجود وعنده سبحانه بدأ كل شیء واليه جل وعلا يعود۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۹ر ذی الحجہ سنہ ۸۸ھ

## امیر کی اطاعت :

سوال : تبلیغی جماعت والے اپنے امیر کی بڑی اطاعت کرتے ہیں، کیا مأمور کو اپنے امیر کی ایسے ہی اطاعت کرنی چاہئے جیسے بیوی اپنے شوہر کی یا غلام اپنے آقا کی اطاعت کرتا ہے اور اس کے تابع رہتا ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

جیسے تبلیغی جماعت والے اپنے امیر کی اطاعت کرتے ہیں، ہر دینی جماعت کو ہر ایسے حکم میں جو معصیت نہ ہو اپنے امیر کی ایسے ہی اطاعت کرنی چاہئے، اس میں حسن انتظام ہے اور تشتت وافتراق سے اجتناب ہے جس کی شریعت نے تاکید فرمائی ہے۔

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۱۸ر ذی الحجہ سنہ ۸۸ھ

## "علیہ الصلوۃ والسلام"، "رضی اللہ تعالیٰ عنہ" اور "رحمہ اللہ تعالیٰ" کا استعمال :

سوال : لفظ علیہ الصلوۃ والسلام، رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور رحمہ اللہ تعالیٰ کا استعمال کس کی شان میں مسنون ہے اور کس کی شان میں مکروہ یا ناجائز ہے؟ کیا امام ابوحنیفہ کے لئے رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت حسین کے لئے علیہ الصلوۃ والسلام کہنا جائز ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

لفظ علیہ الصلوۃ والسلام انبیاء وملائکہ علیہم الصلوۃ والسلام کے ساتھ خاص ہے، غیر انبیاء کے لئے اس کا استعمال جائز نہیں، لہٰذا حسین علیہ الصلوۃ والسلام یا علی علیہ الصلوۃ والسلام کہنا جائز نہیں، البتہ تبعاً استعمال کرنا جائز ہے، یعنی کسی نبی کے نام کے بعد آل نبی یا صلحاء کا ذکر آجائے تو سب کے لئے علیہم الصلوۃ والسلام کہنا جائز ہے۔

مستحب یہ ہے کہ صحابہ کرام کے ساتھ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اور ائمہ وصلحاء کے ساتھ رحمہم اللہ تعالیٰ استعمال کیا جائے، البتہ اس کے برعکس یعنی صحابہ کرام کے لئے ترحم اور ائمہ وصلحاء کے لئے ترضی کا استعمال بھی جائز ہے اس لئے امام ابو حنیفہ کے نام کے ساتھ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہنا لکھنا جائز ہے۔

قال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: ولا یصلی علی غیر الانبیاء ولا علی غیر الملائکۃ الا بطریق التبع وھل یجوز الترحم علی النبی قولان زیلعی قلت وفی الذخیرۃ انہ یکرہ وجوزہ السیوطی رحمہ اللہ تعالیٰ تبعا لا استقلالا فلیکن التوفیق وباللہ التوفیق ولیستحب الترضی للصحابۃ وکذا من اختلف فی نبوتہ کذی القرنین ولقمان وقیل یقال صلی اللہ علی الانبیاء وعلیہ وسلم کما فی شرح المقدمۃ للقرمانی والترحم للتابعین ومن بعدھم من العلماء والعباد وسائر الاخیار وکذا یجوز عکسہ وھو الترحم للصحابۃ والترضی للتابعین ومن بعدھم علی الراجح ذکرہ القرمانی وقال الزیلعی الاولی ان یدعو للصحابۃ بالترضی وللتابعین بالرحمۃ ولمن بعدھم بالمغفرۃ والتجاوز۔

وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ ولا یصلی علی غیر الانبیاء الخ) لان فی الصلوۃ من التعظیم ما لیس فی غیرھا من الدعوات وھی لزیادۃ الرحمۃ والقرب من اللہ تعالیٰ ولا یلیق ذلک بمن یتصور منہ الخطایا والذنوب الا تبعا بان یقول اللھم صل علی محمد وآلہ وصحبہ وسلم لان فیہ تعظیم النبی صلی اللہ علیہ وسلم زیلعی واختلف ھل تکرہ تحریما او تنزیھا او خلاف الاولی وصحح النووی رحمہ اللہ تعالیٰ فی الاذکار الثانی لکن فی خطبۃ شرح الاشباہ للبیری من صلی علی غیرھم اثم وکرہ وھو الصحیح وفی المستصفی وحدیث صلی اللہ علی آل ابی اوفی الصلوۃ حقہ فلہ ان یصلی علی غیرہ ابتداء اما الغیر فلا اھ واما السلام فنقل اللقانی فی شرح جوھرۃ التوحید عن الامام الجوینی انہ فی معنی الصلوۃ فلا یستعمل فی الغائب ولا یفرد بہ غیر الانبیاء فلا یقال علی علیہ السلام وسواء فی ھذا الاحیاء والاموات الا فی الحاضر فیقال السلام او سلام علیک او علیکم وھذا مجمع علیہ اھ (رد المحتار ص ۴۷۹ ج ۵) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۸ محرم سنہ ۸۹ھ

## عورت گھر کے نامحرم افراد سے پردہ کیسے کرے؟

سوال : چند بھائی ایک گھر میں رہتے ہیں، ہر ایک کے لئے علیحدہ مکان بنانے کی استطاعت نہیں، ایسی صورت میں عورت پردہ کرنے کی کیا تدبیر اختیار کرے، جبکہ اسے گھر میں مختلف کام سرانجام دینے پڑتے ہیں اور نامحرم سے بات کرنے کی ضرورت بھی پیش آتی ہے۔ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

شرعی پردہ اللہ تعالیٰ کا قطعی حکم ہے، اگر قلب میں کچھ فکرِ آخرت ہو تو اس پر عمل کرنا کوئی مشکل نہیں، اس کے لئے علیحدہ گھر ہونا ضروری نہیں، چہرہ چھپانا اور بلا ضرورت بات کرنے سے احتراز ایک گھر میں رہتے ہوئے بھی ممکن ہے، بقدرِ ضرورت بات کرنے کی گنجائش ہے، اس گنجائش سے ناجائز فائدہ اُٹھا کر بلا ضرورت گپ شپ لگانے یا بالکلیہ پردہ ترک کرنے کی کوئی گنجائش نہیں، عورت گھونگٹ کر کے گھر کے سارے کام کر سکتی ہے، تفصیل وعظ "شرعی پردہ" میں ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۹ محرم سنہ ۸۹ھ

## پیوند لگا ہوا کپڑا پہننا :

سوال : کیا پیوند لگا ہوا کرتا یا تہبند سنت ہے؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

پیوند لگا ہوا لباس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے ثابت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو اس کی ترغیب دی تھی اس لئے بنیت اتباع پیوند لگا ہوا کپڑا پہننے پر ثواب کی اُمید ہے۔

البتہ اپنے زمانہ کے علماء و صلحاء کی وضع کے خلاف کوئی صورت اختیار کرنا ریاء و نمود اور عجب و کبر اور دوسروں کو کمتر سمجھنے کا باعث ہو سکتا ہے، اس لئے ایسی امتیازی شان سے احتراز کرنا چاہیئے۔

عن عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا قالت قال لی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یا عائشۃ اذا اردت اللحوق بی فلیکفک من الدنیا کزاد الراکب وایاک ومجالسۃ الاغنیاء ولا تستخلقی ثوبا حتی ترقعیہ رواہ الترمذی (مشکوٰۃ ص ۳۷۵) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۴ صفر سنہ ۸۹ھ

## چاند پر پہنچنا شریعت کے خلاف نہیں :

سوال : قرآن مجید میں "تبٰرک الذی جعل فی السماء بروجا وجعل فیھا سراجا وقمرا منیرا" سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ یہ سب آسمانوں میں ہیں، اسی طرح چند تفاسیر میں بھی یہی تحریر ہے اور آجکل لوگ چاند پر اُتر رہے ہیں اور اسی طرح زھرہ پر اُتر رہے ہیں اور وہاں اسٹیشن قائم کر رہے ہیں اور یہ لوگ آسمانوں کے قائل نہیں ہیں اور دلیل یہی دے رہے ہیں کہ اگر آسمان ہوتے تو ہمیں جانے میں رکاوٹ ہوتی، مہربانی فرماکر تسلی بخش جواب مرحمت فرمائیں۔ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملھم الصواب

سماء کے لغوی معنی بلندی کے ہیں، لہذا آیۂ مذکورہ میں اگر اس کے لغوی معنی مراد لئے جائیں جو کثرت سے آتے ہیں کما قالوا فی قولہ تعالیٰ "وانزلنا من السماء ماء" تو کوئی اشکال باقی نہیں رہتا، جیسے کہ "کل فی فلک یسبحون" میں فلک کے لغوی معنی یعنی تدویر مراد لینے سے اعتراض رفع ہوجاتا ہے، نیز دونوں جگہ یہ بھی کہا جاسکتا ہے کہ حرف "فی" ظاہر رؤیت کے اعتبار سے لایا گیا ہے، یعنی بظاہر یہ سیارات آسمان کے اندر نظر آرہے ہیں، اگرچہ حقیقۃً نیچے ہیں، چنانچہ عام طور پر کہا جاتا ہے کہ میں نے آسمان پر یا آسمان میں فلاں چیز دیکھی، یا آسمان پر بادل ہیں، حالانکہ یہ اشیاء آسمان سے بہت نیچے ہیں۔

نیز آیات مذکورہ سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ سیارات ثخن سماء میں مرکوز ہیں، کیونکہ اشیاء مجاورہ کے لئے بھی "فی" استعمال ہوتا ہے، کما فی قولہ تعالیٰ "لہ ما فی السمٰوٰت وما فی الارض" سو قرب الی السماء یا بالطبع مائل الی المحیط ہونے کی وجہ سے "فی السماء" کا اطلاق صحیح ہے بلکہ "یسبحون" سے یہی متبادر ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۳ ربیع الاول سنہ ۸۹ھ

## جلدبازی کو شیطان کی طرف منسوب کرنا :

سوال : مشہور ہے کہ جلدی کا کام شیطان کی طرف سے ہوتا ہے کیا یہ صحیح ہے؟ نیز اس کی وجہ کیا ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملھم الصواب

صحیح ہے، وجہ اس کی یہ ہے کہ جلد بازی بُری چیز ہے اور ہر بُری چیز کو شیطان

کی طرف منسوب کیا جاتا ہے۔

عن سهل بن سعد الساعدی رضی الله تعالیٰ عنه ان النبی صلی الله علیه وسلم قال الاناة من الله والعجلة من الشیطان رواه الترمذی (مشکوة ص۴۲۹)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۱۸ ربیع الاول سنہ ۸۹ھ

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تاریخ پیدائش:

یہ مسئلہ احسن الفتاوی ص۳۶۸ ج ۲ میں بعنوان "محسن اعظم صلی اللہ علیہ وسلم کی تاریخ ولادت" مفصل آچکا ہے۔

## ۱۲ منہ کا مطلب:

سوال: عبارت کے آخر میں جو ۱۲ منہ لکھا ہوتا ہے اس کا کیا مطلب ہے؟ بیّنوا توجروا۔

الجواب باسم ملهم الصواب

بحساب "ابجد" لفظ "حد" کا عدد ۱۲ نکلتا ہے، مطلب یہ ہوتا ہے کہ عبارت ختم ہوگئی اور منہ کا مطلب یہ ہے کہ یہ حاشیہ ماتن کی طرف سے ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۱۰ رجب سنہ ۹۱ھ

## سقوط مالیت کے بعد نوٹوں کے عوض بیع:

سوال: نوٹ مال ہے یا مال کی سند؟ چند ماہ قبل حکومت نے سو اور پانچ سو کے نوٹوں کی مالیت کے ساقط ہونے کا اعلان کر دیا۔ اس اعلان کے بعد شرعاً وہ نوٹ مال کے حکم میں ہیں یا نہیں؟ نیز اس منسوخ نوٹ کے عوض بیع و شراء یا کوئی عقد کیا جائے تو صحیح ہوگا یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

الجواب باسم ملهم الصواب

نوٹ مال نہیں بلکہ مال کی سند ہے، جب حکومت نے اس سند کو منسوخ کر دیا تو اب یہ مال کے حکم میں نہیں رہا، اس لئے اس کے عوض بیع و شراء وغیرہ صحیح نہیں۔

نوٹوں کے بارے میں مفصل تحقیق رسالہ "کاغذی نوٹ اور کرنسی کا حکم" مندرجہ "احسن الفتاوی" جلد ۷ میں ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۱۶ شعبان سنہ ۹۱ھ

## کسب حرام کا حکم :

سوال : میرے ایک دوست نے مجھے رقم دی کہ کاروبار کرو، نفع نقصان میں سے دو ثلث میرے اور ایک ثلث اس کا طے ہوا، میں نے کاروبار شروع کیا، کچھ دن بعد معلوم ہوا کہ رب المال نے یہ پیسے ناجائز طریقہ سے کمائے تھے تو میں نے اس سے تعلق منقطع کر لیا اور رقم واپس کرنا چاہی، مگر وہ واپس نہیں لیتا، اب وہ پاکستان میں نہیں ہے اور رقم میرے پاس بطور امانت رکھی ہوئی ہے، کچھ رقم خرچ بھی ہو گئی ہے، آیندہ بھی اگر میں جمع رکھوں تو ضائع ہونے کا خطرہ ہے اور بینک میں رکھوں تو اس میں بھی گھٹ جائے گی۔ دریافت طلب امر یہ ہے کہ میں یہ رقم تجارت میں لگا دوں اور اس میں سے کچھ لوں یا کیا کروں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

یہ رقم جن لوگوں سے ناجائز طریقہ سے حاصل کی اگر وہ معلوم ہوں تو ان کو لوٹانا واجب ہے ورنہ واجب التصدق ہے، صاحب معاملہ خود اس کا مالک نہیں، لہذا اس کی اجازت سے بھی آپ اس میں کوئی تصرف نہیں کر سکتے، نہ ہی صاحب معاملہ کو واپس دینا جائز ہے، بہرحال اصل مع منافع کا مساکین پر صدقہ کرنا واجب ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالی اعلم

۱۷ر شوال سنہ ۹۱ھ

## ازار سنت ہے یا شلوار؟

سوال : کیا ازار لنگی کو کہتے ہیں؟ شلوار سنت ہے یا ازار؟ دونوں میں سے افضل کونسی ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

ازار لنگی کو کہتے ہیں، لنگی اور شلوار دونوں سنن عادیہ میں سے ہیں، چونکہ اس زمانے میں لنگی ہی کا عام دستور تھا، اس لئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا بھی عام معمول لنگی باندھنے کا تھا، مگر شلوار کو بھی آپ نے پسند فرمایا اور خریدا جس سے پہننے کا ثبوت ملتا ہے اور بعض روایات میں پہننے کی تصریح بھی ہے اور بعض روایات سے اس کی فضیلت ثابت ہے۔

علاوہ ازیں شریعت میں تستر کی بہت اہمیت ہے اور ظاہر ہے کہ تستر شلوار میں زیادہ ہے، اس لئے شلوار پہننا افضل ہے۔

قال الحافظ العسقلانی رحمہ اللہ تعالی : وصح انہ صلی اللہ علیہ وسلم اشتری

سراویل من سوید بن قیس اخرجہ الاربعۃ و احمد وصححہ ابن حبان من حدیثہ و اخرجہ احمد ایضا من حدیث مالک بن عمیرۃ الاسدی قال قدمت قبل مہاجرۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فاشتری منی سراویل فارجح لی وما کان لیشتریہ عبثا وان کان غالب لبسہ ازارا و اخرج ابو یعلی والطبرانی فی الاوسط من حدیث ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالی عنہ دخلت یوم السوق مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فجلس الی البزاز فاشتری السراویل باربعۃ دراہم الحدیث وفیہ قلت یا رسول اللہ وانک لتلبس السراویل قال اجل فی السفر والحضر واللیل والنہار فانی أمرت بالتستر وفیہ یوسف بن زیاد البصری وہو ضعیف قال ابن القیم فی الہدی اشتری صلی اللہ علیہ وسلم السراویل والظاہر انہ انما اشتراہ لیلبسہ ثم قال وروی فی حدیث انہ لبس السراویل وکانوا یلبسونہ فی زمانہ وباذنہ قلت ویوخذ ادلۃ ذلک کلہ مما ذکرتہ ووقع فی الاحیاء للغزالی ان الثمن ثلاثۃ دراہم والذی تقدم انہ اربعۃ دراہم اولی (فتح الباری ص۲۲۴ ج ۱۰)

وقال الحافظ العینی رحمہ اللہ تعالی: وقال شیخنا زین الدین رحمہ اللہ تعالی روینا من حدیث ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالی عنہ مرفوعا ان اول من لبس السراویل ابراہیم علیہ السلام رواہ ابو نعیم الاصبہانی وقیل ہذا ہو السبب فی کون اول من یکسی یوم القیامۃ کما ثبت فی الصحیحین من حدیث ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما فلما کان اول من اتخذ ہذا النوع من اللباس الذی ہو استر للعورۃ من سائر الملابس جوزی بان یکون اول من یکسی یوم القیامۃ وفیہ استحباب لبس السراویل (وبعد سطر) ورواہ ابو یعلی فی مسندہ من حدیث ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالی عنہ مطولا وفیہ اقبالہ صلی اللہ علیہ وسلم عن نفسہ انہ یلبس السراویل وروی الترمذی ایضا من حدیث ابن مسعود رضی اللہ تعالی عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال کان علی موسی علیہ السلام یوم کلمہ ربہ کساء صوف وکمۃ صوف وجبۃ صوف وسراویل صوف وکانت نعلاہ من جلد حمار میت والکمۃ القلنسوۃ الصغیرۃ (عمدۃ القاری ص۳۰۶ ج ۲۱) واللہ سبحانہ وتعالی اعلم۔

۳۰ شوال سنہ ۹۱ھ

صلہ رحمی کے حقدار کون سے رشتہ دار ہیں؟ :

سوال : صلہ رحمی کے حق دار کون کون سے رشتہ دار ہیں؟ اپنے اصول و فروع کے علاوہ چچا، ماموں، خالہ، پھوپھی، ان کی اولاد اور سسرالی عزیزوں پر بھی اس کا اطلاق ہوتا ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

صلہ رحمی میں اصول و فروع کے علاوہ قریب و بعید کے رشتہ دار بھی داخل ہیں، البتہ درجہ میں تفاوت ہے، جو زیادہ اقرب ہے اس کا حق مقدم ہے، سسرالی عزیزوں پر اس کا اطلاق نہیں ہوتا، مگر حقوق ان کے بھی ہیں۔

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ وصلۃ الرحم واجبۃ) نقل القرطبی فی تفسیرہ اتفاق الامۃ علی وجوب صلتھا وحرمۃ قطعھا للادلۃ القطعیۃ من الکتاب والسنۃ علی ذلک قال فی تبیین المحارم واختلفوا فی الرحم التی یجب صلتھا قال قوم ھی قرابۃ کل رحم محرم وقال اٰخرون کل قریب محرما کان اوغیرہ والثانی ظاھر اطلاق المتن قال النووی فی شرح مسلم وھو الصواب واستدل علیہ بالاحادیث نعم تتفاوت درجاتھم ففی الوالدین اشد من المحارم وفیھم اشد من بقیۃ الارحام وفی الاحادیث اشارۃ الی ذلک کما بینہ فی تبیین المحارم (رد المحتار ص۲۶۴ ج ۵) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۹ صفر سنہ ۹۲ھ

نافرمان بیوی کے لئے وعید:

**سوال :** عورت کا اپنے شوہر کو مارنا، ڈانٹ سے کاٹنا اور گستاخی کرنا کیسا ہے؟ ایسی عورت کا شرعاً کیا حکم ہے؟ کیا اس سے بات چیت بند کردی جائے؟ اس کے ہاتھ سے کھانا پینا کیسا ہے؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

الرجال قوامون علی النساء۔

اللہ تعالیٰ نے مردوں کو عورتوں پر حاکم بنایا ہے، لہٰذا عورتوں پر حدود شرع کے اندر رہتے ہوئے مردوں کی اطاعت واجب ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر

میں اللہ کے سوا کسی اور کو سجدہ کرنے کا حکم دیتا تو عورت کو حکم دیتا کہ اپنے شوہر کو سجدہ کرے، اس سے شوہر کی قدر و منزلت واضح ہوجاتی ہے۔

ایسی عورت جو شوہر کو مارتی ہے یا دیگر گستاخیاں کرتی ہے سخت گناہ گار ہے، شوہر کو ستانے والی عورت کے لئے قرآن وحدیث میں سخت وعیدیں ہیں۔ اس کی عبادات قبول نہیں ہوتیں جب تک کہ شوہر اس سے راضی نہ ہوجائے۔

مذکورہ عورت کو پہلے سمجھایا جائے، اگر نہ سمجھے تو بستر الگ کر دیا جائے، پھر بھی نہ سمجھے تو شوہر اس کو مار کر درست کرسکتا ہے، لیکن چہرہ پر نہ مارے، اس کے ہاتھ سے کھانا پینا جائز ہے۔

قال اللہ تعالیٰ: والّتی تخافون نشوزھن فعظوھن واھجروھن فی المضاجع واضربوھن فان اطعنکم فلا تبغوا علیھن سبیلا (۴-۳۴)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۷؍ ذی القعدہ سنہ ۹۲ھ

## متعدد شوہروں والی عورت جنت میں کس کو ملے گی؟:

سوال: جس عورت نے یکے بعد دیگرے شوہروں کے انتقال کر جانے کی وجہ سے کئی نکاح کئے ہوں وہ جنت میں کس کے ساتھ رہے گی؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملھم الصواب

بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ آخری شوہر کو ملے گی اور بعض سے معلوم ہوتا ہے کہ عورت کو اختیار دیا جائے گا، جس کے ساتھ زیادہ موافقت ہو اس کو اختیار کرے اور بعض حضرات نے یوں تطبیق دی ہے کہ اگر سب شوہر حسن خلق میں مساوی ہوں تو آخری شوہر کو ملے گی ورنہ اختیار دیا جائے گا۔

عن عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنھا عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال المرأۃ لآخر ازواجھا (احکام النساء ص۲۱)

وعن عروۃ بن رویم اللخمی قال لما احتضر موسی علیہ السلام قالت لہ امرأتہ سل اللہ ان یزوجنیک فی الجنۃ قال ان احببت ذلک لا تتزوجی بعدی ولا تأکلی من رشح جبینک فکانت تتبرقع بعدہ للقاط فاذا رآھا الحصادون

لم یخالطوها فاذا احسنت بذلك ترکته وفی روایة اخری فان المرأة لآخر ازواجها (حوالہ بالا)

عن ام سلمة رضی اللہ تعالی عنها قلت یا رسول اللہ المرأة تزوج الزوجین والثلاثة والاربعة ثم تموت فتدخل الجنة ویدخلون معها من یکون زوجها منهم قال انها تخیر فتختار احسنهم خلقا فتقول یارب ان هذا کان احسنهم خلقا فی دار الدنیا فزوجنیه یا ام سلمة ذهب حسن الخلق بخیر الدنیا والآخرة (معجم طبرانی ص۳۶۸ ج ۲۳)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۲۸ جمادی الثانیہ سنہ ۹۳ھ

## باکرات و مطلقات کس کو ملیں گی؟:

سوال: مردوں کو جنت میں حوریں ملیں گی۔ کنواری لڑکیوں اور مطلقہ عورتوں کو کیا ملے گا؟ اور غلمان کیا چیز ہے؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

کنواری اور مطلقہ عورتوں کو جنت میں اختیار دیا جائے گا کہ جس مرد کو چاہیں پسند کرلیں، اگر کسی کو بھی پسند نہ کریں تو اللہ تعالیٰ ان کے لئے مذکر حور پیدا فرمائیں گے۔

غلمان ان نوعمر لڑکوں کو کہا جاتا ہے جن کو اللہ تعالیٰ نے اہل جنت کی خدمت کے لئے پیدا فرمایا ہے۔

ولو ماتت قبل ان تتزوج تخیر ایضا ان رضیت بآدمی زوجت منه وان لم ترض فاللہ یخلق ذکرًا من الحور العین فیزوجها منه (مجموعۃ الفتاوی بحوالہ غرائب)

قال العلامة الآلوسی رحمہ اللہ تعالیٰ: (غلمان لهم) ممالیك مختصون بهم (روح المعانی ص۳۲ ج ۲۷) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۲ ربیع الثانی سنہ ۹۴ھ

## تصرف شیاطین وجنات کی حقیقت:

سوال: کسی شخص پر شیاطین وجنات کا تصرف ہوسکتا ہے یا نہیں؟ قرآن وحدیث میں اس کا کوئی ثبوت ہے یا نہیں؟ کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں ایسا کوئی واقعہ ہوا ہے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں کسی پر جن کے تسلط کا کوئی واقعہ صراحۃً نظر سے نہیں گزرا، البتہ اس کا امکان قرآن وحدیث سے ثابت ہے۔

① الذین یأکلون الربوا لا یقومون الا کما یقوم الذی یتخبطہ الشیطان من المس، سودخوروں کی حالت قیامت کے روز اس شخص کی طرح ہوگی کہ جسے شیطان نے بدحواس کردیا ہو۔

② کالذی استھوتہ الشیاطین فی الارض حیران۔

قال العلامۃ الآلوسی رحمہ اللہ تعالیٰ: ای کالذی ذھبت بہ مردۃ الجن فی المھامہ والقفار (روح المعانی ص۱۸۹ ج ۷)

③ لہ معقبات من بین یدیہ ومن خلفہ یحفظونہ من امر اللہ۔

قال الآلوسی رحمہ اللہ تعالیٰ: اخرج ابن ابی الدنیا والطبرانی والصابونی عن ابی امامۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وکل بالمؤمن ثلثمائۃ وستون ملکا یدفعون عنہ مالم یقدر علیہ من ذلک (الی قولہ) ومالو وکل العبد فیہ الی نفسہ طرفۃ عین لاختطفتہ الشیاطین (روح المعانی ص۱۱۳ ج ۱۳)

④ سورۂ ناس میں ہے کہ شیطان لوگوں کے دلوں میں وسوسہ ڈالتا ہے، اس سے ثابت ہوا کہ شیطان انسان کے جسم کے اندر تصرف کرتا ہے، سو یہ تصرف بصورت ایذاء بھی ہوسکتا ہے۔

⑤ قرآن کی آیات اور احادیث سے یہ امر ثابت ہے کہ شیطان انسانوں کو گناہ کی دعوت دیتا ہے اور ظاہر ہے کہ انسانوں کی طرح جن سامنے آکر گناہوں کی ترغیب نہیں دیتا، بلکہ اس کی ترغیب وتلقین قلب پر ہوتی ہے، یہ اس کا قلب پر تصرف ہے تو دماغ اور دوسرے اعضاء پر بھی تصرف ممکن ہے۔

⑥ ان الشیطان یجری من الانسان مجری الدم۔

⑦ بچہ بوقت ولادت مس شیطان کی وجہ سے روتا ہے۔

⑧ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں بسا اوقات بھوک کی وجہ سے گر جایا کرتا تھا، صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم مجھے آسیب زدہ سمجھ کر میرا علاج کیا کرتے تھے۔ اس سے ثابت ہوا کہ آسیب لگنا اس زمانے میں معروف تھا اور اسکا علاج بھی کیا جاتا تھا۔

⑨ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو شیطان نے یہ تعلیم دی کہ آیۃ الکرسی کے ذریعہ میرے شر سے بچ سکتے ہیں، اس مفصل قصہ سے ثابت ہوا کہ شیطان انسانوں کی چیز چوری کرتا ہے اور آیۃ الکرسی کے ذریعہ اس سے حفاظت ہوجاتی ہے۔

⑩ جنات کا سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو قتل کرنا ثابت ہے۔

قال العلامۃ ابن عبد البر رحمہ اللہ تعالیٰ: ولم یختلفوا انہ وجد میتا فی مغتسلہ وقد اخضر جسدہ ولم یشعروا بموتہ حتی سمعوا قائلا یقول ولا یرون احدا ؎

قتلنا سید الخزرج سعد بن عبادۃ
رمیناہ بسہم فلم یخط فؤادہ

ویقال ان الجن قتلتہ وروی ابن جریج عن عطاء قال سمعت الجن قالت فی سعد بن عبادۃ فذکر البیتین (الاستیعاب ص۱۶۴ ج۲)

⑪ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال لاصحابہ وھو بمکۃ من احب منکم ان ینظر اللیلۃ اثر الجن فلیفعل قال (ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ) فلم یحضر احد منھم غیری فلما کنا باعلی مکۃ خط لی برجلہ خطا ثم امرنی أن اجلس فیہ (فتح الباری ص۲۹۴ ج۶)

اس سے جنات کا تکلیف پہنچانا اور ان کے شر سے حفاظت کے لئے حصار کھینچنا ثابت ہوا۔

⑫ اذا کان جنح اللیل او امسیتم فکفوا صبیانکم فان الشیطان ینتشر حینئذ فاذا ذھب ساعۃ من اللیل فخلوھم واغلقوا الابواب واذکروا اسم اللہ فان الشیطان لا یفتح بابا مغلقا متفق علیہ (مشکوۃ ص۳۷۲)

⑬ اعوذ بکلمات اللہ التامۃ من شر کل شیطان وھامۃ (جامع الترمذی ص۲۶ ج۲)

یہ کلمات پڑھ کر بچوں کو دم کرنا ثابت ہے۔

⑭ قال ابن القیم رحمہ اللہ تعالیٰ: قلت الصرع صرعان صرع من الارواح الخبیثۃ الارضیۃ وصرع من الاخلاط الردیۃ والثانی ھو الذی یتکلم فیہ الاطباء

فی سببہ وعلاجہ واما صرع الارواح فائمتہم وعقلاؤھم یعترفون بہ ولایدفعونہ ویعترفون بأن علاجہ بمقابلۃ الارواح الشریفۃ الخیرۃ العلویۃ لتلک الارواح الشریرۃ الخبیثۃ فتدافع آثارھا وتعارض افعالھا وتبطلھا وقد نص علی ذلک بقراط فی بعض کتبہ (زاد المعاد ص۶۶ ج ۴)

⑮ سحر بھی اثر جن ہے اور سحر کا ثبوت اور اس کا مؤثر ہونا قرآن مجید میں مذکور ہے :

واتبعوا ما تتلوا الشیاطین علی ملک سلیمان وما کفر سلیمان ولکن الشیاطین کفروا یعلمون الناس السحر ...... فیتعلمون منھما ما یفرقون بہ بین المرء وزوجہ .

تنبیہ :

دلائل ، شواہد اور عام مشاہدات وتجربات سے یہ حقیقت واضح ہے کہ جنّات کے اس قسم کے تصرفات عموماً فسّاق و فجّار پر ہوتے ہیں ، اللہ تعالیٰ کے نیک بندوں سے جنّات بہت ڈرتے ہیں ؎




ھذا ، فانہ ظاھر جدا علی من طالع احوال الرجال وصحب ارباب الکمال ۔

حضرت عبداللہ بن مسعود وسعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے واقعات میں تأویل کا مجال وابطال استدلال بانتشار احتمال کا باب بہت وسیع ہے ، کما لا یخفی علی من اوتی الحکمۃ ومن شاء الاطلاع علی قصص فرار الجن من ھذا العبد الضعیف فلیراجع الجزء الثانی من "انوار الرشید" فی باب "نسبت موسویہ"

واللہ ھو الحفیظ ولا حول ولا قوۃ الا بہ ۔

۲۱ ربیع الاول سنہ ۹۴ ھ

## حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی فضیلت :

سؤال : حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا علمِ تصوّف میں کوئی مقام ہے یا نہیں؟ اور ان کی حدیثیں اور فقہی مسائل کتنے ہیں؟ زید کہتا ہے کہ حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا رُتبہ و شان صرف صاحبزادگی کی وجہ سے ہے، کیا یہ صحیح ہے؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصّواب

تصوّف و حدیث میں مہارت ہونے کے لئے ضروری نہیں کہ دوسرے تک بھی ان کی حدیث و تصوّف کا سلسلہ پہنچے، چنانچہ اکابر صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم میں سے بہت سے ایسے ہیں جن کی روایات بہت کم ہیں، مثلاً حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مناقب میں احادیث کثرت سے موجود ہیں، کیا یہ اثباتِ فضل کے لئے کافی نہیں؟ باقی رہا علمی مقام تو وہ اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے:

عن الحسن بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنهما قال سألت خالی هند بن ابی هالة وکان وصافا عن حلیة النبی صلی اللہ علیه وسلم وانا اشتهی ان یصف لی منها شیئا (الی قوله) قال الحسن فکتمتها الحسین زمانا ثم حدثته فوجدته قد سبقنی الیه فسأله عما سألته فوجدته قد سأل اباه عن مدخله ومخرجه وشکله فلم یدع منه شیئا (شمائل الترمذی ص۲۲)

حدیث مذکور سے ثابت ہوا کہ حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ چھوٹے ہونے کے باوجود حلیہ مبارکہ و سیرت مبارکہ سے متعلق علم حاصل کرنے میں اپنے بڑے بھائی سے دو اعتبار سے سبقت لے گئے:

① سیرت طیبہ پہلے معلوم کرنے میں۔
② زیادہ اُمور کا علم حاصل کرنے میں۔

جب علوم غیر مقصودہ کی تحصیل میں حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس

قدر سبقت کی تو علوم مقصودہ میں کیونکر غفلت کی ہوگی۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔
۲۳ ربیع الاول ۱۳۹۴ھ

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد کی صحیح تعداد:

سؤال: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد کی تعداد کیا ہے؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصّواب

آپ کی صاحبزادیاں چار تھیں، حضرت زینب، حضرت رقیہ، حضرت ام کلثوم اور حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہن۔

صاحبزادوں کی تعداد میں اختلاف ہے، بعض مؤرخین کے قول کے مطابق ان کی تعداد پانچ ہے، قاسم، عبداللہ، طیّب، طاہر اور ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہم بعض کے قول کے مطابق طیّب وطاہر بھی عبداللہ ہی کو کہا جاتا ہے، اس قول کے مطابق تعداد تین بنتی ہے۔

ان تمام اولاد میں سے صرف حضرت ابراہیم حضرت ماریہ قبطیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے بطن سے ہیں، باقی سب حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے بطن سے۔

قال الحافظ ابن کثیر رحمہ اللہ تعالیٰ قال ابن اسحاق فولدت (خدیجۃ) لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ولدہ کلهم الا ابراهیم: القاسم وکان بہ یکنی والطیب والطّاهر وزینب ورقیۃ وام کلثوم وفاطمۃ (البدایۃ والنهایۃ ص۲۹۴ ج ۲) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۵ ربیع الثانی ۱۳۹۴ھ

## کھانے کے دوران چھینک:

سؤال: اگر کھانا کھاتے ہوئے چھینک آئے تو "الحمد للہ" کہنا چاہیئے یا نہیں؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصّواب

اگر منہ میں لقمہ ہونے کا عذر ہو تو استحباب ساقط ہو جائے گا ورنہ نہیں۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۷ ربیع الثانی ۱۳۹۴ھ

## کھانے کے لئے بیٹھنے کی ہیئت :

سؤال : کھانے کے لئے بیٹھنے کا مسنون طریقہ کیا ہے؟ نیز مرد اور عورت کے بیٹھنے کی ہیئت میں کوئی فرق ہے یا نہیں ؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

کھانے کے لئے بیٹھنے کی بہتر ہیئت وہ ہے جس سے جلد سیری محسوس ہوتی ہو۔ چنانچہ اسی بناء پر دو طریقے بہتر قرار دیئے گئے ہیں :

(۱) دایاں گھٹنا کھڑا کر کے بایاں بچھا کر بیٹھنا۔

(۲) دو زانو بیٹھنا۔

مرد اور عورت کی بیٹھنے کی ہیئت میں کوئی فرق منقول نہیں۔

قال العلامة ابن عابدین رحمه الله تعالی معزیا الی شرح الجامع الصغیر للعلقمی :

واحسن الجلسات للاکل الاقعاء علی الورکین ونصب الرکبتین ثم الجثی علی الرکبتین وظهور القدمین ثم نصب الرجل الیمنی والجلوس علی الیسری وتمامه فیه (رد المحتار ص۳۸۲ ج ۵)

علقمی کی عبارت مذکورہ میں پہلی صورت شاید اس روایت سے مأخوذ ہے :

قال انس بن مالك رضی الله تعالی عنه رأیت النبی صلی الله علیه وسلم مقعیا یأکل تمرا وفی روایة یقسمه وهو محتفز یأکل منه اکلا ذریعا۔

(صحیح مسلم مع شرح النووی ص۱۸۰ ج ۲)

اس روایت کے پورے مضمون سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ اکلِ تمر وغیرہ کے ساتھ خاص ہے، اس لئے حافظ عینی رحمہ اللہ تعالیٰ نے اسے ذکر نہیں کیا، دو صورتیں بتائی ہیں، ونصّہ :

فالمستحب فی صفة الجلوس للأکل ان یکون جالسا علی رکبتیه وظهور قدمیه او ینصب رجله الیمنٰی ویجلس علی الیسرٰی (عمدة القاری ص۴۲ ج ۲۱)

والله سبحانه وتعالی اعلم

۶ رمحرم ۱۳۹۵ھ

## دو شملوں کا ثبوت :

سؤال : شملہ اوپر نیچے دونوں طرف سنت سے ثابت ہے یا اوپر والا بدعت ہے ؟ بیّنوا توجروا۔

الجواب باسم ملہم الصّواب

دونوں شملے سنت سے ثابت ہیں۔

قال الحافظ ابن قیم رحمہ اللہ تعالیٰ : عن عمرو بن حریث قال رأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی المنبر وعلیہ عمامۃ سوداء قد ارخی طرفیھا بین کتفیہ (زاد المعاد ص۱۳۵ ج۱) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۷ محرم سنہ ۹۵ھ

## بوقت سفر بیوی بچّوں کے منہ میں لعاب ڈالنا :

سؤال : بعض لوگوں کی عادت ہے کہ جب سفر پر جاتے ہیں تو اپنے بیوی بچّوں کے منہ میں اپنا لعابِ دہن ڈالتے ہیں، وہ اس کو نگل لیتے ہیں، ان کا عقیدہ یہ ہے کہ اس سے صبر نصیب ہوتا ہے۔ کیا یہ صحیح ہے ؟ بیّنوا توجروا۔

الجواب باسم ملہم الصّواب

اس کی کوئی اصل نہیں، ایسا عقیدہ رکھنا غلط ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۷ محرم سنہ ۹۵ھ

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا سیاہ چادر اوڑھنا :

سؤال : رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو "کالی کملی والا" کہا جاتا ہے، آپ نے جو کالی کملی استعمال فرمائی، کیا وہ سورۂ مزمّل کے نزول کے وقت آپ نے اوڑھی ہوئی تھی یا کسی اور موقع پر ؟ بیّنوا توجروا۔

الجواب باسم ملہم الصّواب

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا سیاہ بالوں کی چادر استعمال فرمانا ثابت ہے۔ مگر اس پر مداومت ثابت نہیں، بوقت نزول سورۂ مزمّل آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا سیاہ چادر اوڑھے ہوئے ہونا ثابت نہیں۔

قالت عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا خرج النبی صلی اللہ علیہ وسلم غداۃ

وعلیہ مرط مرحل من شعر اسود فجاء الحسن بن علی فادخلہ ثم جاء الحسین فدخل معہ، ثم جاءت فاطمۃ فأدخلھا ثم جاء علی فأدخلہ ثم قال انما یرید اللہ لیذھب عنکم الرجس اھل البیت ویطھرکم تطھیرا (صحیح مسلم ص ۲۸۳ ج ۲)

اس آیت کی تفسیر رسالہ "عمدۃ التفسیر لآیۃ التطھیر" مندرجہ "احسن الفتاویٰ" جلد اول میں ہے۔

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

## سیاہ پگڑی:

سؤال: سیاہ رنگ کی پگڑی کئی لوگوں کو پہنے دیکھا ہے، کیا یہ سنت ہے؟ اگر سنت ہے تو کیا اہل تشیع کے ساتھ تشابہ کے باوجود اسکا استعمال درست ہے؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

سیاہ رنگ کی پگڑی کا استعمال اگرچہ فی نفسہ ثابت اور جائز ہے، مگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو سفید لباس اور عمامہ زیادہ پسند تھا اور عام حالات میں سفید رنگ ہی کا لباس اور عمامہ استعمال فرماتے تھے، اس لئے سفید رنگ کا عمامہ افضل ہے۔

نیز اہل تشیع کی مشابہت کی وجہ سے بھی سیاہ رنگ کا ترک بہتر ہے۔

عمامۂ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے رنگ کے بارے میں مکمل تحقیق رسالہ "المقالۃ البیضاء فی العمامۃ السوداء" میں ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۹ رجب سنہ ۹۵ھ

## والدین کی نافرمانی کا حکم:

سؤال: اگر کوئی شخص والدین کی نافرمانی کرے، بلکہ ان کو مارے پیٹے تو شریعت نے دنیا میں اس کے لئے کیا سزا متعین فرمائی ہے؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

اسلام میں والدین کی اطاعت اور ان کی خدمت کو بہت اہمیت دی گئی ہے چنانچہ قرآن کریم میں ارشاد ہے:

امّا یبلغنّ عندک الکبر احدھما او کلاھما فلا تقل لھما افّ ولا تنھرھما وقل لھما قولا کریما واخفض لھما جناح الذل من الرحمۃ وقل ربّ ارحمھما کما ربّیانی صغیرا۔

یعنی والدین کے سامنے کوئی ایسی بات بھی نہ کی جائے جس سے انھیں ناگواری محسوس ہو اور ان کے سامنے ہمیشہ عاجزی اختیار کی جائے اور اللہ تعالیٰ سے یہ بھی دُعا کی جائے کہ یا اللہ! تو ان پر رحم فرما جیسا کہ انھوں نے بچپن میں مجھ پر رحم کیا اور میری پرورش کی۔

اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں والدین کے ساتھ حسنِ سلوک کے حکم کو اپنی توحید و عبادت کے حکم کے ساتھ بیان فرمایا ہے، چنانچہ ارشاد ہے:

وقضٰی ربّك ان لا تعبدوا الّا ایّاہ و بالوالدین احسانا

نیز حکم فرمایا ہے کہ میری دی ہوئی نعمتوں پر شکر ادا کرنے کے ساتھ ساتھ والدین کا شکر بھی ادا کرنا چاہئے، چنانچہ ارشاد ہے:

ان اشکرلی ولوالدیك

اس کے علاوہ اس بارے میں احادیث بھی بکثرت منقول ہیں جن میں سے چند درج ذیل ہیں:

① عن ابی امامۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان رجلا قال یا رسول اللہ ما حق الوالدین علی ولدھما قال ھما جنتك ونارك رواہ ابن ماجہ۔

② عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنھما قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من اصبح مطیعا للہ فی والدیہ اصبح لہ بابان مفتوحان من الجنۃ ان کان واحدا فواحدا ومن اصبح عاصیا للہ فی والدیہ اصبح لہ بابان مفتوحان من النار ان کان واحدا فواحدا قال رجل وان ظلماہ قال وان ظلماہ وان ظلماہ وان ظلماہ رواہ البیھقی۔

③ عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنھما ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال ما من ولد بار ینظر الی والدیہ نظرۃ رحمۃ الا کتب اللہ لہ بکل نظرۃ حجۃ مبرورۃ قالوا وان نظر کل یوم مائۃ مرۃ قال نعم اللہ اکبر واطیب۔ رواہ البخاری۔

④ عن ابی بکرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کل الذنوب یغفر اللہ منھا ما شاء الّا عقوق الوالدین فانہ

یعجل لصاحبہ فی الحیوۃ قبل الممات رواہ البیھقی (مشکوۃ ص۴۲۱)

غرضیکہ قرآن وحدیث میں والدین کا بہت بڑا مقام بیان کیا گیا ہے مگر شریعت نے والدین کی نافرمانی کرنے والے کے لئے دنیا میں حد کے طور پر کوئی سزا مقرر نہیں کی، بلکہ ناگہانی آفات و بلیات میں مبتلا ہونے کی وعید سنائی ہے۔

ظاہری سزا کو حاکم کی صوابدید پر چھوڑ دیا ہے، حکومت پر لازم ہے کہ ایسے شخص کو سخت سزا دے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۰ ذی الحجہ ۹۵ھ

## والدین میں سے والد کی اطاعت مقدم ہے:

سؤال: والدین میں سے کس کا حق اولاد کے ذمہ زیادہ ہے اگر اس میں کچھ تفصیل ہو تو وہ بھی بیان کی جائے، بیّنوا توجروا

### الجواب باسم ملھم الصّواب

احسان اور حسن معاشرت میں والدہ کا حق مقدم ہے اور وہ امور جن کا تعلق تعظیم و ادب اور رائے سے ہے ان میں والد کا حق مقدم ہے۔

قال علی القاری رحمہ اللہ تعالیٰ: وقال الخطابی لم یخص الامھات بالعقوق فان عقوق الاٰباء محرم ایضا ولکن نبہ باحدھما علی الاٰخر فان بر الام مقدم علی بر الاب الا ان لعقوق الامھات مزیۃ فی القبح، وحق الاب مقدم فی الطاعۃ وحسن المتابعۃ لرأیہ، والنفوذ لامرہ، وقبول الادب منہ (المرقاۃ ص۶۵ ج۸) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۰ ذی القعدہ ۹۶ھ

## مثل بالا:

سؤال: کسی امر جائز کے لئے لڑکے کو باپ منع کر رہا ہے اور ماں کرنے کا حکم دے رہی ہے یا بالعکس تو یہ کس کے حکم کی تعمیل کرے؟ بیّنوا توجروا

### الجواب باسم ملھم الصّواب

چونکہ عورت شرعاً خود شوہر کی محکومہ ہے اس کا شوہر کے حکم کے خلاف حکم کرنا خود معصیت ہے اور معصیت میں اطاعت جائز نہیں لہٰذا

ماں کا کہنا نہ مانے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۰ رذی القعدہ سنہ ۹۶ھ

## ایک مشت سے زائد ڈاڑھی کاٹنا افضل ہے:

سؤال: ایک شخص کی ڈاڑھی بہت لمبی ہے تو کیا ایک مشت سے زائد ڈاڑھی کاٹنا بہتر ہے یا نہ کاٹنا بہتر ہے خواہ جتنی لمبی ہو جائے، نیز گالوں کے بال کاٹنا کیسا ہے؟ بیّنوا توجروا

الجواب باسم ملهم الصّواب

ایک مشت سے زائد بالوں کا کاٹنا افضل ہے،

دونوں جبڑوں کی حدِّ فاصل سے اوپر بڑھنے والے بالوں کا کاٹنا جائز ہے ضروری نہیں۔

قال العلامة ابن النجیم رحمہ اللہ تعالیٰ: وقد صرح فی النھایة بوجوب قطع ما زاد علی القبضة بالضم ومقتضاہ الاثم بترکه۔

وقال العلامة ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قوله وقد صرح فی النھایة بوجوب قطع ما زاد الخ) قال فی النھر وسمعت من بعض اعزاء الموالی ان قول النھایة یحب بالحاء المھملة ولا بأس به اھ قال الشیخ اسماعیل ولکنه خلاف الظاھر واستعمالھم فی مثله یستحب اھ وکأنه لھذا واللہ تعالیٰ اعلم لم یعول علیه الشیخ علاء الدین مع شدة متابعته للنھر وقال مقتضاہ الاثم بترکه الا ان یحمل الوجوب علی الثبوت اھ قلت وظاھر قول الھدایة ولا یفعل لتطویل اللحیة الخ یفید الکراھة تأمل (البحر صفحہ ۲۸ ج ۲) واللہ سبحانه وتعالیٰ اعلم۔

۸ رجمادی الثانیہ سنہ ۹۶ھ

## بنیت دعوت جانور خریدنے سے ایفاء لازم نہیں:

سؤال: زید نے ایک دُنبہ خریدا اور نیت یہ تھی کہ بچے قرآن پڑھ لیں گے تو اس کو ذبح کر کے دوست احباب کو دعوت کھلاؤں گا، مگر زید کے پاس مصالحہ وغیرہ دیگر اخراجات کے لئے پیسے نہیں، اس لئے اس دنبہ کو فروخت

کرکے رقم تعمیر مسجد یا مدرسہ عربیہ کے لئے وقف کرنا چاہتا ہے۔ کیا یہ جائز ہے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصّواب

بچّوں کے قرآن ختم کرنے یا حفظ مکمل کرنے پر جو دھوم دھام سے دعوتیں کرنے کا بہت رواج ہوگیا ہے، اس میں کئی قبائح ہیں، اس لئے دُنبہ فروخت کرکے اس کی قیمت تعمیر مسجد یا کسی مدرسہ میں خرچ کرنا زیادہ بہتر ہے، اس سے صدقۂ جاریہ واشاعتِ علم کا ثواب ملے گا،

اگر دعوت میں کوئی قباحت نہ ہو تو بھی اس نیت سے خریدے ہوئے جانور کا ذبح کرنا ضروری نہیں۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۴ر شعبان سنہ ۹۶ھ

## عصمت انبیاء علیہم السلام پر پوری اُمّت کا اجماع ہے:

سؤال: بعض لوگ عصمتِ انبیاء کے منکر ہیں اور عصمت کے قائلین پر طعن کرتے ہیں وہ اپنے استدلال میں یہ دلائل پیش کرتے ہیں:

① وعصیٰ اٰدم ربہ فغویٰ۔

② حضرت ابراہیم علیہ السلام نے تین مقامات پر جھوٹ بولا:

بل فعله کبیرهم هٰذا

انّی سقیم

هٰذہ اختی

③ قال هٰذا ربّیؕ هٰذا اکبر، یہ شرک ہے۔

④ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے قبطی کو مار ڈالا،

فوکزہ موسیٰ فقضیٰ علیہ۔

⑤ حضرت یونس علیہ السلام اللہ تعالیٰ کی اجازت کے بغیر اپنی قوم سے مفرور ہوئے۔

کیا ان لوگوں کا ان آیات سے استدلال صحیح ہے؟ اگر نہیں تو ان آیات کا کیا مطلب ہے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصّواب

عصمتِ انبیاء علیہم السلام پر پوری اُمت مسلمہ کا اجماع ہے، کوئی مسلمان عدم عصمت کا قول نہیں کر سکتا، اگر کوئی شخص ایسی بکواس کرتا ہے وہ دیوانہ ہے یا مسلمانوں کے لباس میں دشمنِ اسلام ہے۔

عصمتِ انبیاء علیہم السّلام پر دلائل پیش کرنا اس کو نظری بنانے کے مترادف ہے اور بالکل ایسے ہے جیسے کوئی احمق دوپہر کے وقت دن کے وجود کو دلائل سے ثابت کرنا چاہے۔

سؤال میں پیش کردہ آیات سمجھنے کے لئے کچھ فہم درکار ہے اور وہ کسی اہلِ فہم کے پاس بیٹھنے سے حاصل ہوتی ہے۔

جن آیات میں انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسّلام کی طرف معصیت یا کذب کی نسبت کی گئی ہے ان کے ظاہری معنی مراد نہیں یا خلاف اولیٰ پر محمول ہیں جس کو کبار مفسرین نے مفصّل بیان فرمایا ہے۔

قال الملا علی القاری رحمہ اللہ تعالیٰ تحت قولہ (والانبیاء علیھم الصلاۃ والسلام کلھم منزھون عن الصغائر والکبائر والکفر والقبائح) ای جمیعھم الشامل لرسلھم ومشاھیرھم وغیرھم اولھم اٰدم علیہ الصلاۃ والسلام علی ما ثبت بالکتاب والسنۃ واجماع الامۃ (منزھون) ای معصومون (شرح کتاب الفقہ الاکبر ص ۹۹)

وقال العلامۃ ظفر احمد العثمانی رحمہ اللہ تعالیٰ تحت قولہ تعالیٰ (قال انّی جاعلك للناس اماما، قال: ومن ذریتی، قال: لا ینال عھدی الظالمین) وفیہ دلالۃ علی عصمۃ الانبیاء علیھم الصلاۃ والسلام عن الکبائر قبل البعثۃ لان کل ذنب ظلم، لانہ تجاوز عن الحق وتعد علیہ، وکثیر من الذنوب یسمی ظلما فی الشرع فدلت الاٰیۃ علی ان نیل النبوۃ لایجامع الظلم السابق، فاذا تحقق النیل کما فی الانبیاء علم عدم اتصافھم حال النیل بالظلم السابق (وبعد اسطر) فالحق ان المراد بالظلم خلاف العدل، فکل نبی معصوم عن الکبائر من الذنوب فما نقل عن

الانبیاء علیهم الصلاۃ والسلام مما یشعر بکذب او معصیۃ فما کان منقولا بطریق الآحاد فمردود، وما کان منقولا بطریق التواتر فمصروف عن ظاهرہ ان امکن والا فمحمول علی ترک الاولیٰ (احکام القرآن ص۶۶ ج ۱/۱)

قال العلامۃ الشیخ رجب بن احمد رحمہ اللہ تعالیٰ فی الطریقۃ المحمدیۃ (وهم) ای الرسل (مبرؤن) ای مطهرون ومنزهون (عن الکفر والکذب مطلقا وعن الکبائر) بجمیع انواعها وعن کل فرد من افرادها اجماعا (و) عن (الصغائر المنفرۃ) بصیغۃ الفاعل من التنفیر التبعید ممن قامت بہ۔ (البریقۃ المحمودیۃ ص۱۹۵ ج۱)

شارح ابوسعید الخادمی رحمہ اللہ تعالیٰ نے اس پر مفصل بحث کی ہے اور تمام شبہات کا ازالہ کیا ہے، مفصل بحث کے آخر میں فرماتے ہیں:

والحاصل ان الانبیاء علیهم الصلاۃ والسلام معصومون عن الجهل فیما یتعلق بالذات والصفات بعد النبوۃ عقلا واجماعا وقبلها سمعا ونقلا وعن الجهل فی الامور التبلیغیۃ قطعا وشرعا وعقلا وعن الکذب وخلف القول بعد النبوۃ قصدا او غیر قصد شرعا واجماعا نظرا او برهانا وقبل النبوۃ قطعا وعن الکبائر اجماعا وعن الصغائر تحقیقا وعن استدامۃ السهو والغفلۃ تدقیقا واستمرار الغلط والنسیان فی الامور الشرعیۃ حال غضب ورضا وجد ومزح (البریقۃ المحمودیۃ ص۱۹۹ ج۱) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۷ ذی الحجہ سنہ ۹۶ھ

## استشارہ واستخارہ میں تعارض نہیں:

**سؤال:** قرآن مجید میں استشارہ کا حکم ہے:

وشاورهم فی الامر فاذا عزمت فتوکل علی اللہ

الذین استجابوا لربهم واقاموا الصلوۃ وامرهم شوریٰ بینهم۔

اور حدیث میں تردّد کے موقع پر استخارہ کی ترغیب ہے، اور عدم استخارہ پر ترہیب بھی ہے، دریافت طلب یہ ہے کہ مشورہ لینے کے بعد مشورہ لینے والے کی جو رائے قائم ہوئی اگر استخارہ میں دل کا رجحان اس کے خلاف ہو تو ترجیح

کس کو ہوگی؟ مشورہ کے بعد قائم ہونے والی رائے کو یا استخارہ کے بعد دل کے رجحان کو؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

استشارہ و استخارہ دونوں مأمور بہ ہیں، مگر اول کا امر زیادہ مؤکد ہے، معہذا دونوں میں سے کسی کے ثمرہ پر عمل کرنا ضروری نہیں، نیز استخارہ کے بعد جو شق قلب میں راجح معلوم ہو، اس کا نافع ہونا ضروری نہیں، بلکہ استخارہ کا حاصل صرف اتنا ہے جتنا دعاءِ ماثور سے مفہوم ہے، یعنی جو شق مفید ہوگی، اللہ تعالیٰ اس کے اسباب پیدا فرمادیں گے اور دوسری شق کے اسباب کو سوخت فرماکر موانع پیدا فرمادیں گے، بس یہی یقین رکھتے ہوئے استخارہ کرنا چاہیے، اگر استخارہ کے بعد بھی دونوں جانب اسباب موجود رہے تو بھی استشارہ کے بعد جو کچھ بھی کرے گا اسی میں خیر ہوگی۔

اس تشریح کے بعد معلوم ہوگیا کہ استشارہ و استخارہ میں تعارض نہیں ہوسکتا، کیونکہ واردِ قلبی کے خلاف اگر استشارہ کے مطابق عمل کرلیا گیا تو یہ استخارہ کے خلاف نہیں ہوا بلکہ استخارہ کی بدولت یہ کام ہوا ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۱ر ذی الحجہ سنہ ۹۶ھ

## اسماء حسنیٰ میں مختص باللہ تعالیٰ کون سے اسماء ہیں:

**سؤال:** آج کل عام طور پر باری تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ کی طرف عبد کی اضافت کرکے نام رکھتے ہیں مگر عموماً غفلت کی وجہ سے مسمّٰی کو بدون عبد کے پکارا جاتا ہے حالانکہ بعض اسماء باری تعالیٰ کے ساتھ مخصوص ہیں مثلاً رزاق، رحمٰن وغیرہ۔

اندریں احوال اپنی جستجو کے موافق فیض الباری صـ۴۲۳ ج ۴ سے اسماء حسنیٰ درج کررہا ہوں تحقیق فرمائیں کہ کون کون سے اسماء باری تعالیٰ کے ساتھ مخصوص ہیں کہ ان کو بدون عبد مسمّٰی کے لئے کہنا گناہ کبیرہ ہے، اگر ان کے علاوہ کوئی اور اسماء ہوں تو ان کو بھی بمع تحقیق درج فرمائیں، نیز ان اسماء کے شروع میں یا آخر میں محمد یا احمد کا اضافہ کیسا ہے؟

بیّنوا توجروا

الجواب باسم ملهم الصواب

ہر زبان میں اسماء تین طرح استعمال ہوتے ہیں :

① مختص باللہ مفردًا و مضافًا۔

② غیر مختص مفردًا و مضافًا۔

③ مختص مفردًا لا مضافًا۔

مثلاً فارسی میں خدا مفردًا مختص باللہ تعالیٰ ہے مگر مضافًا مختص نہیں بلکہ غیر پر بھی اطلاق کیا جاتا ہے اور اُردو میں بہرحال یہ مختص باللہ تعالیٰ ہے، اس سے ثابت ہوا کہ اس میں اہل لسان کا عرف معتبر ہے، البتہ جن اسماء کا مبدأ اشتقاق ہی غیر میں نہیں پایا جاتا جیسے خالق و رازق وغیرہما ان سے متعلق عرف کے معلوم کرنے کی ضرورت نہیں، ایسے اسماء لازمًا کسی علاقہ کے عرف میں بھی غیر اللہ پر نہیں بولے جاتے، جن اسماء کا مبدأ اشتقاق غیر اللہ میں پایا جاتا ہے ان کے جواز استعمال کے لئے مفردًا و مضافًا عرف کو دیکھا جائے گا چونکہ ننانوے اسماء حسنیٰ عربی ہیں اس لئے ان میں سے وہ اسماء جن کا مبدأ اشتقاق غیر میں پایا جاتا ہے ان کے جواز استعمال للغیر کے لئے عرب کے عرف کو دیکھا جائے گا۔

یہ تفصیل اطلاق اسماء کے بارے میں ہے، کسی کا نام رکھنے کی صورت میں حذف مضاف بہرحال جائز ہے، اس لئے کہ وہ متکلم کی مراد میں داخل ہے، مع ہذا کراہت سے خالی نہیں۔ واللہ سبحانہ و تعالیٰ اعلم۔

۱۴ محرم سنہ ۹۷ھ

## بے ختنہ کی امامت صحیح ہے :

**سوال :** کوئی ختنہ شدہ مولوی صاحب فی الحال کسی وجہ سے بے ختنہ ہو جائے تو وہ مولوی صاحب شرعًا مسجد کا پیش امام ہو سکتا ہے یا نہیں؟

بیّنوا توجروا۔

الجواب باسم ملهم الصواب

اس کی امامت صحیح ہے۔ واللہ سبحانہ و تعالیٰ اعلم۔

۲۵ محرم سنہ ۹۷ھ

## بالغ و نومسلم کے ختنہ کا حکم:

سوال: مذہب حنفی میں کتنی عمر کے بچے کا ختنہ کروانا چاہیئے، اگر والدین نے ختنہ کروانے میں سستی کی اور بچہ نو یا دس برس کا ہوگیا تو کیا اب ختنہ کروایا جاسکتا ہے؟ ستر کا چھپانا اس عمر میں فرض ہے کہ نہیں؟ نیز بالغ و نو مسلم کا حکم بھی تحریر فرمائیں۔ بیّنوا توجروا

## الجواب باسم ملهم الصواب

امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ نے ختنہ کے لئے عمر کی کوئی تحدید نہیں فرمائی، جب اصحاب رائی بچے میں ختنہ کے تحمل کا فیصلہ کرلیں وہی عمر ختنہ کے لئے بہتر ہے۔

دورِ حاضر میں ختنہ کا طریقہ انتہائی سہل و بے ضرر ہے، نئی نئی دواؤں کی ایجاد نے زخم کا جلد مندمل ہونا بھی آسان بنا دیا ہے، اس لئے تحملِ مشقت کے لئے کسی انتظار کی ضرورت نہیں، جتنا جلد ہو بہتر ہے۔

اگر والدین نے ختنہ کروانے میں غفلت کی اور بچہ نو دس سال کا ہوگیا تو بھی اسکا ختنہ کروایا جائے، اگرچہ چار سال کے بچے کا ستر دیکھنا بھی بلا ضرورت جائز نہیں مگر بضرورت تداوی ستر کھولنا جائز ہے اور ختنہ تو شعارِ اسلام ہے اس کے لئے ستر کھولنا بطریقِ اولیٰ جائز ہے، بالغ و نومسلم کا بھی یہی حکم ہے۔

البتہ اگر خود ختنہ کرسکتا ہو۔ یا زوجہ یا امہ سے کرواسکتا ہو تو غیر کے سامنے کشف عورۃ جائز نہیں۔

اگر کسی وجہ سے مشقت ختنہ کا تحمل نہ ہو تو یہ حکم ساقط ہوجائے گا۔

قال الامام الکاسانی رحمہ اللہ تعالیٰ: فلا بأس ان ینظر الرجل من الرجل الی موضع الختان لیختنہ ویداویہ بعد الختن وکذا اذا کان بموضع العورۃ من الرجل قرح او جرح او وقعت الحاجۃ الی مداواۃ الرجل (بدائع الصنائع ص۱۲۳ ج ۵)

وقال الامام قاضیخان رحمہ اللہ تعالیٰ: وکذا للحجام ان ینظر الی فرج البالغ عند الختان (وبعد سطرین) وینبغی ان یختن الصبی اذا بلغ تسع سنین فان ختنوہ وھو اصغر من ذلک فحسن وان کان فوق

ذلک قلیلا قالوا لا بأس به وابوحنیفۃ رحمہ اللہ تعالیٰ لم یقدر وقت الختان قال شمس الائمۃ الحلوانی رحمہ اللہ تعالیٰ وقت الختان من حین یحتمل الصبی ذلک الی ان یبلغ (الخانیۃ بهامش الهندیۃ ص۴۰۹ ج ۳)

وقال ایضا: وکذا المجوسی اذا اسلم وهو شیخ ضعیف اخبر اهل البصر انه لا یطیق الختان یترک (حوالہ بالا)

وقال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: عن ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالیٰ لصاحب الحمام ان ینظر الی العورۃ وحجبہ الختان وقیل فی ختان الکبیر اذا امکنہ ان یختن نفسہ فعل والا لم یفعل الا ان لا یمکنہ النکاح او شراء الجاریۃ والظاهر فی الکبیر ان یختن ویکفی قطع الاکثر۔

وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ عن ابی حنیفۃ الخ) هذا غیر المعتمد لما فی شرح الوهبانیۃ وینبغی ان یتولی طلی عورتہ بیدہ دون الخادم هو الصحیح لان ما لا یجوز النظر الیہ لا یجوز مسہ الا فوق الثیاب وعن ابن مقاتل لا بأس ان یطلی عورۃ غیرہ بالنورۃ کالختان ویغض بصرہ اھ

قلت: وفی التتارخانیۃ قال الفقیہ ابو اللیث هذا فی حالۃ الضرورۃ لا غیر (قولہ وقیل الخ) مقابل لقولہ وحجبہ الختان فانہ مطلق یشمل ختان الکبیر والصغیر وکذا اطلقہ فی النهایۃ واقرہ الشراح والظاهر ترجیحہ ولذا عبر عن التفصیل بقیل (قولہ الا ان لا یمکنہ النکاح) کذا رأیتہ فی المجتبی والصواب اسقاط لا بعد ان کما وجدتہ فی بعض النسخ موافقا لما فی التتارخانیۃ وغیرها والمراد ان لا یمکنہ ان یتزوج امرأۃ تختنہ او یشتری امۃ کذلک (قولہ والظاهر فی الکبیر انہ یختن) الظاهر ان یختن مبنی للمجهول ای یختنہ غیرہ فیوافق اطلاق الهدایۃ تأمل (رد المحتار ص۲۴۵ ج ۵)

وقال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: صبی حشفتہ ظاهرۃ بحیث لو رآہ انسان ظنہ مختونا ولا تقطع جلدۃ ذکرہ الا بتشدید الم ترک علی حالہ کشیخ اسلم وقال اهل النظر لا یطیق الختان ترک ایضا (رد المحتار ص۴۷۸ ج ۵) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۵ محرم سنہ ۹۷ ھ

## چلتے وقت پہلے سیدھا قدم اُٹھانا :

سوال : کیا چلتے وقت پہلے سیدھا قدم اُٹھانا سنت ہے ؟ بیّنوا توجروا

### الجواب باسم ملہم الصواب

کسی کتاب میں نظر سے نہیں گزرا، بعض بزرگوں سے منقول اور قواعد کلیہ سے یہی مستنبط ہوتا ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۵ جمادی الثانیہ سنہ ۹۷ھ

## کھانے کے آداب :

سوال : اللہ تعالیٰ کا حکم اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا طریقہ کھانے سے متعلق کیا ہے؟ کہ جسکا خیال رکھ کر ہمارا کھانا دین بن جائے۔ بیّنوا توجروا

### الجواب باسم ملہم الصواب

کھانے کے آداب یہ ہیں :

① کھانے سے پہلے ہاتھ دھوکر پونچھے نہ جائیں اور نہ ہی کسی چیز کو چھوئیں۔

② کھانے کے بعد ہاتھ دھوکر پونچھے جائیں۔

③ کھانے سے قبل بسم اللہ پڑھنا، اگر جماعت ہو تو بلند آواز سے بسم اللہ پڑھنا بہتر ہے۔

④ کھانے کے بعد دُعاء مأثور: الحمد للہ کثیرا طیبا مبارکا فیہ غیر مکفیٍّ ولا مودَّعٍ ولا مُستغنیً عنہ ربّنا (بخاری)

الحمد للہ الّذی کفانا وارونا غیر مکفی ولا مکفور (بخاری)

الحمد للہ الّذی اطعمنا وسقانا وجعلنا مسلمین (ابوداود والترمذی)

⑤ کھاتے وقت چارزانو یا تکیہ لگاکر نہ بیٹھے، بلکہ ایک پاؤں بچھاکر اس پر بیٹھے دوسرا گھٹنا کھڑا رکھے، یا دو زانو بیٹھے، کوئی عذر ہو تو جیسے چاہے بیٹھ سکتا ہے

⑥ کھانا نیچے یا چوکی وغیرہ پر بیٹھ کر کھائے، میز کرسی پر کھانا، یا خود نیچے بیٹھ کر کھانا چوکی پر رکھنا، یا خود پیڑھی یا گدے وغیرہ پر بیٹھنا اور کھانا نیچے رکھنا یہ سب صورتیں کھانے کے آداب کے خلاف ہیں، کھانے والے کی نشست اور کھانا رکھنے کی جگہ دونوں بلندی میں برابر ہوں۔

⑦ کھانے کے اوپر کوئی پیالہ وغیرہ نہ رکھنا۔
⑧ دسترخوان پر پاؤں نہ رکھے۔
⑨ روٹی دسترخوان پر بغیر برتن کے نہ رکھے۔
⑩ کھانا اپنے سامنے سے کھانا، البتہ اگر دسترخوان پر متفرق چیزیں ہوں تو دوسرے کے سامنے سے اُٹھاکر کھانا بھی درست ہے۔
⑪ انگلیوں کا چاٹنا۔ روٹی سے، رومال سے اور دسترخوان سے انگلیاں صاف کرنا بے ادبی ہے۔
اگر انگلیاں چاٹنے کے بعد خشک کرنے کی ضرورت ہو تو کسی الگ رومال سے خشک کرنے میں مضایقہ نہیں۔
⑫ کھانے میں عیب نہ لگانا، رغبت ہو تو کھالینا ورنہ چھوڑ دینا۔
⑬ لقمہ گرجائے تو صاف کرکے کھالینا۔
⑭ کھانا دائیں ہاتھ سے کھانا۔
⑮ پیٹ بھر کر نہ کھانا
⑯ زیادہ گرم کھانا نہ کھائے۔
⑰ کھانے کو سونگھے نہیں۔
⑱ کھانے میں پھونک نہ مارے۔

قال العلامة الحصکفی رحمہ اللہ تعالی: سنة الاکل البسملة اوله والحمدلة أخره وغسل الیدین قبله وبعده۔

وقال العلامة ابن عابدین رحمہ اللہ تعالی: (قوله وغسل الیدین قبله) لنفی الفقر ولا یمسح یده بالمندیل لیبقی اثر الغسل وبعده لنفی اللمم ویمسحها (الی قوله) ویکره وضع المملحة والقصعة علی الخبز ومسح الید او السکین به ولا یعلق بالخوان ولا بأس بالاکل متکئا او مکشوف الرأس فی المختار (الی ان قال) وان لا یترک لقمة سقطت من یده فانه اسراف بل ینبغی ان یبتدئ بها ومن السنة ان لا یأکل من وسط القصعة فان البرکة تنزل فی وسطها، وان یأکل من موضع واحد

لانہ طعام واحد بخلاف طبق فیہ الوان الثمار فانہ یأکل من حیث شاء لانہ الوان، بکل ذلک ورد الاٰثار ویبسط رجلہ الیسریٰ وینصب الیمنی ولا یأکل الطعام حارًا ولا یشمہ وعن الثانی انہ لا یکرہ النفخ فی الطعام الا بما لہ صوت نحواف وھو محمل النھی ویکرہ السکوت حالۃ الاکل لانہ تشبہ بالمجوس ویتکلم بالمعروف (الی ان قال) ولعق القصعۃ وکذا الاصابع قبل مسحھا بالمنادیل وتمامہ فی الدر المنتقی والبزازیۃ وغیرھا (رد المحتار ص ۲۱۶ ج ۵)

عن وھب بن کیسان من عمر بن ابی سلمۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال کنت فی حجر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وکانت یدی تطیش فی الصحفۃ فقال لی یا غلام سم اللہ وکل بیمینک وکل مما یلیک۔ (مسلم ص ۱۷۲ ج ۲)

عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ما عاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم طعاما قط کان اذا اشتھی شیئا اکلہ وان کرھہ ترکہ (مسلم ص ۱۸۷ ج ۲)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۲ رجب سنہ ۹۷ ھ

## پینے کے آداب :

سؤال : پینے کے آداب کیا ہیں؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

(۱) پینے سے پہلے بسم اللہ پڑھنا۔

(۲) دائیں ہاتھ سے پینا۔

(۳) کم از کم تین سانس میں پینا۔

(۴) برتن منہ سے ہٹا کر سانس لینا۔

(۵) کھانے پینے کی اشیاء میں ایسی پھونک مارنا جس سے آواز پیدا ہو درست نہیں۔ البتہ ٹھنڈا کرنے کے لئے بغیر آواز کے پھونکنے کی بعض فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ نے گنجائش دی ہے مگر کراہت طبعیہ سے بہر حال خالی نہیں۔

عن ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال اذا اکل احدکم فلیأکل بیمینہ واذا شرب فلیشرب بیمینہ فان الشیطان یأکل بشمالہ ویشرب بشمالہ (مسلم ص۱۷۲ ج ۲)

وعن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان یتنفس فی الاناء ثلاثا وفی روایۃ یتنفس فی الشراب ثلاثا (مسلم ص۱۷۴ ج ۲)

وعن عبداللہ بن ابی قتادۃ عن ابیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم نھی ان یتنفس فی الاناء (حوالہ بالا)

وعن ابن عباس رضی اللہ عنہما ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم نھی ان یتنفس فی الاناء او ینفخ فیہ ھذا حدیث حسن صحیح (ترمذی ص۱۱ ج ۲)

وترجم الامام النووی رحمہ اللہ تعالیٰ لمثل ھذہ الاحادیث "باب کراھۃ التنفس فی نفس الاناء واستحباب التنفس ثلاثا خارج الاناء" ثم قال ھذان الحدیثان محمولان علی ما ترجمناہ لھما فالاول محمول علی اول الترجمۃ والثانی علی آخرھا۔

وقال ایضا: (قولہ فی الحدیث الثانی کان یتنفس فی الاناء او فی الشراب) معناہ فی اثناء شربہ من الاناء او فی اثناء شربہ الشراب واللہ اعلم۔

(شرح مسلم للنووی ص۱۷۴ ج ۲)

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: وعن الثانی انہ لایکرہ النفخ فی الطعام الا بمالہ صوت نحو اف وھو محمل النھی (رد المحتار ص۲۱۶ ج ۵)

قال فی الھندیۃ: وفی النوادر قال فضل بن غانم سألت ابا یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ عن النفخ فی الطعام ھل یکرہ قال لا الا مالہ صوت مثل اف وھو تفسیر النھی ولا یؤکل طعام حار ولا یشم ولا ینفخ فی الطعام والشراب (عالمگیریۃ ص۳۳۷ ج ۵) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲، رجب سنہ ۹۷ھ

## قول امام "اذا صح الحدیث فھو مذھبی" کا مطلب:

سؤال: غیر مقلدین کے اعتراضات میں سے ایک اعتراض یہ ہے کہ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ کا قول ہے کہ اگر میرا کوئی قول صحیح حدیث کے خلاف ہو تو اسے ترک

کردو، اذا صح الحدیث فھو مذھبی ۔ "جب حدیث موجود ہو تو وہی میرا مذہب ہے" جب خود امام صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ یہ فرماتے ہیں تو پھر حنفیہ ان کے مخالف حدیث اقوال پر عمل کیوں کرتے ہیں؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

حضرت امام اعظم رحمہ اللہ تعالیٰ کا یہ قول دو شرطوں سے مشروط ہے جو عقلاً و نقلاً ثابت ہیں:

① یہ ارشاد مجتہد کے لئے ہے، اس لئے کہ ناسخ و منسوخ اور حدیث کی صحت و سقم معلوم کرنا اور ادلۂ متعارضہ میں تطبیق یا ترجیح صرف مجتہد کا کام ہے۔

② یہ ظن غالب ہو کہ یہ حدیث حضرت امام اعظم رحمہ اللہ تعالیٰ کو نہیں پہنچی، اگر یہ حدیث پہنچنے کے باوجود امام نے اسے قبول نہیں کیا تو یہ اس کی دلیل ہے کہ یہ عند الامام صحیح نہیں، یا آپ کے سامنے اس سے زیادہ قوی کوئی دلیل ہوگی، اس صورت میں اسی حدیث کو امام رحمہ اللہ تعالیٰ کا مذہب قرار دینا بدیہی البطلان ہے۔

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: قلت ولا یخفی ان ذلک لمن کان اھلا للنظر فی النصوص ومعرفۃ محکمھا من منسوخھا (رسائل ابن عابدین ص۲۴) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۸ محرم سنہ ۹۸ھ

## عورت کے لئے مہندی لگانا مستحب ہے:

سوال: کیا مہندی لگانا سنت ہے، بعض لوگ کہتے ہیں کہ عورت کے ہاتھ بغیر مہندی کے ہوں تو مَردوں سے مشابہت ہوتی ہے، کیا یہ درست ہے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

عورت کا ہاتھوں پر مہندی لگانا سنت ہے، نہ لگانے سے مَردوں سے مشابہت ہوتی ہے، اس لئے خالی ہاتھ رہنا مکروہ ہے۔

عن عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنھا ان ھندا بنت عتبۃ قالت یا نبی اللہ بایعنی فقال لا ابایعک حتی تغیری کفیک فکأنھما کفا سبع رواہ ابوداؤد۔

وعنھا قالت اومت امرأۃ من وراء ستر بیدھا کتاب الی رسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم فقبض النبی صلی اللہ علیہ وسلم یدہ فقال ما ادری ایدُ رجل ام ید امرأۃ قالت بل ید امرأۃ قال لوکنت امراۃ لغیرت اظفارک یعنی بالحناء رواہ ابوداود والنسائی (مشکوٰۃ ص۳۸۳)

عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما قال لعن النبی صلی اللہ علیہ وسلم المخنثین من الرجال والمترجلات من النساء وقال اخرجوھم من بیوتکم رواہ البخاری۔

قال العلامۃ علی القاری رحمہ اللہ تعالیٰ: (اخرجوھم من بیوتکم) ای من مساکنکم او من بلدکم، فی شرح السنۃ: روی عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اتی بمخنث قد خضب یدیہ ورجلیہ بالحناء فامر بہ فنفی الی النقیع، ففی شرعۃ الاسلام: الحناء سنۃ للنساء و یکرہ لغیرھن من الرجال الا ان یکون لعذر لانہ تشبہ بھن، مفھومہ ان تخلیۃ النساء عن الحناء مطلقا مکروہ ایضا لتشبھھن بالرجال وھو مکروہ اھ (المرقاۃ ص۲۱۷ ج ۸)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۳؍ شعبان سنہ ۹۸ھ

## تلاوتِ قرآن استماع سے افضل ہے:

سؤال: تلاوت کرنے میں زیادہ ثواب ہے یا استماع قرآن میں؟ بہارِ شریعت میں ہے:

" قرآن مجید سننا تلاوت کرنے اور نفل پڑھنے سے افضل ہے۔" (غنیہ)
(بہارِ شریعت ص۱۰۳ ج ۳)

تحقیق کیا ہے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملھم الصواب

قال فی الغنیۃ واستماع القرآن افضل من تلاوتہ وکذا من الاشتغال بالتطوع لانہ یقع فرضا والفرض افضل من النفل (کبیری ص۴۹۷)

اس عبارت سے ثابت ہوا کہ استماع کی افضلیت کا قول اس کی فرضیت پر

مبنی ہے اور راجح یہ ہے کہ خارج صلوٰۃ بھی استماع فرض نہیں، لہٰذا افضلیت بھی نہ رہی۔

نیز الفرض افضل من النفل کا قاعدہ بھی کلیہ نہیں، مثلاً جواب سلام واجب ہے، ابتداء سلام سنت ہے، معہذا ابتداء سلام کا ثواب بالاتفاق زیادہ ہے، جس طرح جواب کی فضیلت ابتداء سلام پر موقوف ہے، اسی طرح استماع کی فضیلت بھی تلاوت پر موقوف ہے، اس لحاظ سے بھی تلاوت میں دو ثواب ہوئے، ایک خود تلاوت کرنے کا اور دوسرا غیر کے استماع کا سبب بننے کا۔

جمع الفوائد میں مسند احمد رحمہ اللہ تعالیٰ سے روایت نقل کی ہے:

من استمع الی اٰیۃ من کتاب اللہ کتبت لہ حسنۃ مضاعفۃ ومن تلاھا کانت لہ نورا یوم القیامۃ (جمع الفوائد ص ۱۶۶ ج ۲)

اس حدیث سے بھی سماع پر تلاوت کی افضلیت ثابت ہوئی، سماعِ قرآن پر صرف حسنہ مضاعفہ کا وعدہ ہے اور تلاوت پر حسنہ مضاعفہ کے علاوہ نور کا بھی۔

احیاء میں حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے کہ جس شخص نے نماز میں کھڑے ہو کر قرآن مجید پڑھا اس کو ہر حرف پر سو نیکیاں ملیں گی اور جس شخص نے نماز میں بیٹھ کر پڑھا اس کے لئے پچاس نیکیاں ہیں اور جس نے بغیر نماز کے وضوء کے ساتھ پڑھا اس کے لئے پچیس نیکیاں اور جس نے بلا وضوء پڑھا اس کے لئے دس نیکیاں اور جو شخص پڑھے نہیں بلکہ صرف پڑھنے والے کی طرف کان لگا کر سنے اس کے لئے ہر حرف کے بدلے ایک نیکی (احیاء ص ۲۷۵ ج ۱)

اس میں تصریح ہے کہ تلاوت کا ثواب استماع سے زیادہ ہے۔

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۲۵ر شوال سنہ ۹۸ھ

## بیوی کے لئے الگ مکان:

سوال: اگر بیوی خاوند سے الگ مکان لے کر رہنے پر اصرار کرے، جبکہ لڑکے کے والدین اس پر خوش نہ ہوں اور لڑکے کو اندیشہ ہو کہ وہ والدین کو جو خرچ دیتا ہے اس میں بھی کمی واقع ہوگی تو ایسی صورت میں لڑکے کو کیا کرنا چاہیئے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصّواب

بیوی کو الگ مکان کے مطالبہ کا حق ہے، مگر مستقل مکان کا حق نہیں، بلکہ ایسا ایک کمرا کافی ہے کہ جس میں اور کسی کا کوئی دخل نہ ہو، بیوی کو الگ کمرا دینے میں کئی مفاسد سے حفاظت ہے، اس کے پیش نظر بھی اس کا یہ مطالبہ پورا کرنا ضروری ہے۔

والدین کے ساتھ حُسنِ سلوک اور بقدر استطاعت اخراجات میں تعاون کرتا رہے۔

قال العلامۃ التمرتاشی رحمہ اللہ تعالیٰ: وبیت منفرد من دار لہ غلق

وقال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: وبیت منفرد ای ما یبات فیہ وھو محل منفرد معین قہستانی والظاھر ان المراد بالمنفرد ما کان مختصا لیس فیہ ما یشارکھا بہ احد من اھل الدار (رد المحتار ص۶۶۳ ج ۲)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۸ ذی القعدہ سنہ ۹۸ھ

## مختلف نفل کا ثواب اختلاف موقع سے مختلف ہوتا ہے:

سؤال: نفلی حج میں اور اس میں کہ اس رقم کو مساکین پر خرچ کیا جائے یکساں ثواب ہے؟ یا کوئی فرق ہے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصّواب

احوال متصدقین اور ضرورت و موقع کے اعتبار سے ثواب مختلف ہوتا ہے۔

قال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: حج الغنی افضل من حج الفقیر حج الفرض اولیٰ من طاعۃ الوالدین بخلاف النفل بناء الرباط افضل من حج النفل واختلف فی الصدقۃ ورجح فی البزازیۃ افضلیۃ الحج۔

وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ ورجح فی البزازیۃ افضلیۃ الحج) حیث قال الصدقۃ افضل من الحج تطوعا کذا روی عن الامام لکنہ لما حج وعرف المشقۃ افتی بأن الحج افضل ومرادہ انہ لو حج نفلا و انفق الفا فلو تصدق بھذہ الالف علی المحاویج فھو افضل لا ان یکون

صدقۃ فلس افضل من انفاق الف فی سبیل اللہ والمشقۃ فی الحج لما کانت عائدۃ الی المال والبدن جمیعا فضل فی المختار علی الصدقۃ اھ قال الرحمتی والحق التفصیل فما کانت الحاجۃ فیہ اکثر والنفعۃ فیہ اشمل فھو الافضل کما ورد حجۃ افضل من عشر غزوات وورد عکسہ فیحمل علی ما کان انفع فاذا کان اشجع وانفع فی الحرب فجھادہ افضل من حجہ اوبالعکس فحجہ افضل وکذا ابناء الرباط ان کان محتاجا الیہ کان افضل من الصدقۃ وحج النفل واذا کان الفقیر مضطرا اومن اھل الصلاح اومن اٰل بیت النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقد یکون اکرامہ افضل من حجات وعمر وبناء ربط کما حکی فی المسامرات عن رجل اراد الحج فحمل الف دینار یتأھب بھا فجاءتہ امرأۃ فی الطریق وقالت لہ انی من اٰل بیت النبی صلی اللہ علیہ وسلم وبی ضرورۃ فافرغ لھا ما معہ فلما رجع حجاج بلدہ صار کلما لقی رجلا منھم یقول لہ تقبل اللہ منک فتعجب من قولھم فرای النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی نومہ وقال لہ تعجبت من قولھم تقبل اللہ منک قال نعم یارسول اللہ قال ان اللہ خلق ملکا علی صورتک حج عنک وھو یحج عنک الی یوم القیامۃ باکرامک لامرأۃ مضطرۃ من اٰل بیتی فانظر الی ھذا الاکرام الذی نالہ لم ینلہ بحجات ولابناء ربط (رد المحتار ص۲۵۴ ج ۲) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۹ ذی الحجہ سنہ ۹۹ھ

## مہمان کے ساتھ کھانے میں شرکت :

**سؤال :** میزبان کا مہمان کے ساتھ مل کر کھانا کھانا مستحب ہے یا بغیر شرکت کے ان کی خدمت کرنا؟ دونوں میں سے بہتر صورت کونسی ہے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

اصل یہ ہے کہ مہمان کی خدمت کرے، اگر مہمان زیادہ نہ ہوں اور ان کے ساتھ دسترخوان پر بیٹھ کر کھانے میں ان کی خدمت میں خلل نہ ہوتا ہو تو مہمان کے ساتھ بیٹھنے میں بھی کوئی حرج نہیں، یعنی مستحب خدمت ہے، ساتھ بیٹھنا نہیں۔

قال فی الھندیۃ : ینبغی ان یخدم المضیف بنفسہ اقتداء بابراھیم

علی نبیّنا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کذا فی خزانۃ المفتین واذا دعوت قوما الی طعامك فان کان القوم قلیلا فجلست معھم فلا بأس لان خدمتك ایاھ علی المائدۃ من المروءۃ وان کان القوم کثیرا فلا تقعد معھم واخدمھم بنفسك ولا تغضب علی الخادم عند الاضیاف ولا ینبغی ان تجلس معھم من یثقل علیھم فاذا فرغوا من الطعام واستأذنوا ینبغی ان لا یمنعھم (عالمگیریۃ ص۳۴۵ ج ۵) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۱ر صفر سنہ ۱۴۰۰ھ

## مالی حقوق ادا کرنے کا طریقہ:

**سؤال:** عبداللہ نے زمانۂ ماضی میں بہت چوریاں کی ہیں، جس میں وقف اور لقطہ کا مال بھی شامل ہے، اب وہ توبہ کر چکا ہے، جن لوگوں کے اموال چوری کئے ہیں ان میں سے اکثر کا تبلیغی جماعت سے تعلق ہے، اس لئے قوی اُمید ہے کہ انھوں نے معاف کر دیا ہوگا، دوسرے لوگوں کے بارے میں دونوں احتمال ہیں، کئی ایسے لوگ بھی ہیں جن کا اب کوئی پتا نہیں کہ کہاں ہیں، عبداللہ مسکین ہے اور چوری سے پکی توبہ بھی کر چکا ہے، اب دریافت طلب امر یہ ہے کہ کیا توبہ کافی ہے یا ان اموال کا ادا کرنا اور اصحاب تک پہنچانا ضروری ہے؟ اگر ضروری ہے تو اس کا کیا طریقہ اختیار کیا جائے؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصّواب

جو ملاک معلوم ہیں، ان سے معاف کروائے، اگر معاف نہ کریں تو اپنی آمدن سے کچھ حصّہ خواہ وہ قلیل مقدار میں ہی ہو یہ حقوق ادا کرنے کے لئے مختص کر دے، یوں رفتہ رفتہ تمام حقوق ادا ہو جائیں گے، اگر بالفرض قلیل مقدار بھی مختص کرنے کی قدرت نہیں تو یہ نیت رکھے کہ جب بھی قدرت ہوگی حسبِ قدرت ادا کرنا شروع کر دے گا۔

جن ملاک کا علم نہیں ان کی طرف سے حسب طریقۂ مذکورہ مساکین پر صدقہ کرے گا:

مال وقف کا حکم یہ ہے کہ اگر اس نے ایسے وقف سے چوری کیا ہو جس کا یہ خود مصرف ہے تو اس پر ضمان اگرچہ نہ ہوگا مگر یہ سخت گناہ ہے۔ اس کی نظیر غنیمت کا مال ہے کہ اس کا مصرف

مجاہدین ہی ہوتے ہیں مگر تقسیم سے پہلے اس سے کوئی چیز چرانے پر سخت وعیدیں آئی ہیں۔ اس لئے اس بدترین گناہ پر خوب استغفار و توبہ کرے اور اگر یہ خود اس کا مصرف نہیں تو واپس کرنا واجب ہے۔ واللہ سبحانہ و تعالی اعلم.

۲۹ ربیع الثانی سنہ ۱۴۰۰ھ

## توبہ سے حقوق العباد معاف نہیں ہوتے :

**سؤال :** کیا توبہ سے حقوق العباد اور حقوق اللہ میں سے کبیرہ گناہ سب معاف ہوجاتے ہیں؟ حقوق العباد کی تفصیل اور جن کا ضائع کرنا گناہ کبیرہ ہے، ان کی تفصیل بھی بیان فرمائیں۔ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

توبہ سے حقوق اللہ معاف ہوتے ہیں اگرچہ کبیرہ ہوں، حقوق العباد بدون اداء یا اسقاط معاف نہیں ہوتے۔

کسی کی جان، عزت یا مال کا نقصان کرنا حقوق العباد کی تضییع میں داخل ہے اور ان تینوں میں سے ہر ایک گناہ کبیرہ ہے۔ واللہ سبحانہ و تعالیٰ اعلم۔

۲۳ جمادی الاولیٰ سنہ ۱۴۰۰ھ

## منہ بولی بہن کا حکم :

**سؤال :** میں نے ایک لڑکی کو اپنی بڑی بہن بنایا ہے، میں اسے باجی کہہ کر پکارتا ہوں، اس بارے میں شریعت کیا کہتی ہے؟ میں الجھن میں اس لئے مبتلا ہوں کہ میں نے تاریخ اسلام میں زید بن حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا واقعہ پڑھا ہے کہ ان کو زید بن محمد کہا جاتا تھا، پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے منع فرمادیا تو اس کی وجہ کیا تھی؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

کسی کو منہ بولی بہن بنانے سے واقعۃً بہن نہیں بن جاتی، شرعاً اس کے احکام بالکل اجنبی اور غیر محرم عورت کے ہیں، زید بن حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا واقعہ بھی اسی نوع کا ہے، اسی لئے اس سے ممانعت وارد ہوئی۔ واللہ سبحانہ و تعالیٰ اعلم۔

۱۸ جمادی الثانیہ سنہ ۱۴۰۰ھ

## تجارتی کتب میں بطور صدقہ رقم لگانے کی صورت :

سؤال : بندہ ایک تاجر ہے ، ایک دینی کتاب طبع کروانا چاہتا ہے ، ایک صاحب نے کچھ رقم دی ہے کہ اس رقم کو بھی مصارفِ طباعت میں شامل کر لیا جائے تاکہ صدقہ جاریہ کا ثواب ان کو بھی ملتا رہے ، از روئے شرع اس شرکت کی نوعیت وصورت کیا ہونی چاہیئے ؟ بیّنوا توجروا ۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

اس کی دو صورتیں ہوسکتی ہیں :

① ان صاحبِ خیر کی رقم کے مساوی قیمت کی کتابیں اہل صلاح میں مفت تقسیم کردی جائیں ۔

② کتاب کے مصارف سے اتنی رقم وضع کرکے باقی مصارف پر منفعت رکھی جائے ، اس طرح کتاب خریداروں کو نسبۃً سستی پڑے گی ۔

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم ۔

۲۵ رجمادی الثانیہ سنہ ۱۴۰۰ھ

## سُرمہ لگانے کا طریقہ :

سؤال : سرمہ کس وقت لگایا جائے اور لگانے کا طریقہ کیا ہے ؟ بیّنوا توجروا ۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

کوئی وقت متعین نہیں ، البتہ سونے سے پہلے لگانا زیادہ مفید ہے ، طریقہ یہ ہے کہ تین سلائی ہر آنکھ میں لگائی جائیں ، دائیں آنکھ سے ابتداء کی جائے ۔

عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنهما ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال اکتحلوا بالاثمد فانہ یجلو البصر وینبت الشعر و زعم ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کانت لہ مکحلۃ یکتحل منها کل لیلۃ ثلاثۃ فی هذہ وثلاثۃ فی هذہ (الترمذی ص۳۰۵ ج۱)

عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنهما قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یکتحل قبل ان ینام بالاثمد ثلاثا فی کل عین (شمائل الترمذی ص۴)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم ۔

۲۷ رجب سنہ ۱۴۰۰ھ

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مصافحہ کا دعویٰ :

**سؤال** : ایک شخص اس بات کا دعویٰ کرتا ہے کہ فلاں شخص جب روضۂ اقدس پر حاضر ہوا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے مصافحہ فرمایا، کیا یہ دعویٰ درست ہو سکتا ہے؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

اگر وہ شخص خود دعویٰ نہیں کرتا تو اس سے متعلق دوسرے کا دعویٰ قبول نہیں اور اگر وہ خود کہتا ہے تو اس کی تصدیق کے لئے تین شرطیں ہیں :

① یہ شخص مکمل طور پر دیندار مشہور ہو، یعنی تمام اوامر بجالاتا ہو اور تمام منکرات سے اجتناب کرتا ہو۔

② معاملہ کی تشہیر نہ کرتا ہو۔

③ بوقت مصافحہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ اقدس پر موجود دوسرے زائرین موجود تھے وہ اس کی شہادت دیں۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۷ رجب سنہ ۱۴۰۰ھ

## دعاء کا تین بار تکرار :

**سؤال** : میں نے سنا ہے کہ دعاء مانگتے وقت ہر دعاء کو تین تین مرتبہ کہنا چاہیئے، سنت طریقہ کیا ہے؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

تین تین بار مانگنا افضل واقرب الی القبول ہے، ایک بار مانگنا خلافِ سنت نہیں۔

عن عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان یعجبہ ان یدعو ثلاثا ویستغفر ثلاثا (ابوداؤد ص۲۲۲ ج۱)

عن عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا دعا دعا ثلاثا واذا سأل سأل ثلاثا (حلیۃ الاولیاء ص۱۵۳ ج۲)

عن حفصۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان اذا اراد ان یرقد وضع یدہ الیمنی تحت خدہ ثم یقول اللّٰھم قنی

عذابك يوم تبعث عبادك ثلاث مرات رواه ابوداؤد (مشكوٰة ص۲۱۱)

عن عبد الرحمٰن بن ابی بكرة قال قلت لابی یا ابتی اسمعك تقول كل غداة اللّٰهم عافنی فی بدنی اللّٰهم عافنی فی سمعی اللّٰهم عافنی فی بصری لا اله الا انت تكررها ثلاثا حين تصبح وثلاثا حين تمسی فقال یا بنی سمعت رسول الله صلی الله عليه وسلم يدعو بهن فانا احب ان استن بسنته رواه ابوداؤد (مشكوٰة ص۲۱۲) والله سبحانه وتعالیٰ اعلم۔

۸ ذی الحجہ ۱۴۰۰ھ

## حرام گوشت فروخت کرنے والے کا حکم:

**سؤال:** ایک شخص اپنی دکان پر حرام اور مردار جانوروں کا گوشت فروخت کرتا ہے کچھ حلال گوشت بھی رکھتا ہے، جن بعض لوگوں کو معلوم ہے وہ تو اس سے نہیں خریدتے مگر اکثر کو معلوم نہیں، وہ خریدتے ہیں، اس کو سمجھایا بھی گیا مگر وہ اس سے باز نہیں آتا تو دریافت طلب یہ ہے کہ اس شخص کا کیا حکم ہے؟ نیز ایسے شخص کی آمدن حلال ہے یا حرام؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

اگر یہ شخص اس عمل شنیع کو حلال سمجھتا ہے تو مرتد ہوگیا اور بیوی بھی حرام ہوگئی، حکومت پر فرض ہے کہ وہ اسے توبہ کی تلقین کرے اور اس سے تجدید اسلام و تجدید نکاح کروائے۔

اور اگر یہ شخص اس کو حرام سمجھ کر کرتا ہے تو فاسق ہے، مسلمانوں اور حکومت پر فرض ہے کہ وہ اس کو اس گناہِ کبیرہ سے روکنے کی ہر ممکن تدبیر اختیار کریں، ورنہ سب اس گناہ میں شریک سمجھے جائیں گے۔

جب تک وہ اس گناہ سے باز نہیں آتا، اس سے گوشت خریدنا جائز نہیں، اس کی حرام گوشت کی آمدن حرام ہے اور حلال گوشت کی آمدن حلال ہے، البتہ خلط کے بعد جب تک حرام آمدن کو الگ کرکے ملاک تک نہ پہنچائے یا ملاک تک پہنچانا متعذر ہونے کی صورت میں صدقہ نہ کرے اس کے لئے اس پورے مال سے کسی قسم کا نفع حاصل کرنا حرام ہے۔

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔ ۴ محرم ۱۴۰۱ھ

## معانقہ میں تکرار :

سؤال : آپ کا فتویٰ موصول ہوا، آپ نے ارشاد فرمایا کہ تین بار گلے ملنا خلاف سنت ہے، ایک بار مسنون ہے، ایک عالم کہتے ہیں کہ تعامل تین بار کا ہی ہے، اگر حدیث میں کوئی حد ذکر ہوتی تو اس کے خلاف کرنا خلافِ سنت ہوسکتا ہے مگر ایسا نہیں تو مروجہ معانقہ کو خلاف سنت کہنا صحیح نہیں، جیسا کہ فرضوں کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے صرف اللّٰھم انت السلام ومنك السّلام تبارکت یا ذا الجلال والاکرام تک دُعاء کرنا ثابت ہے، لیکن آجکل لمبی چوڑی دعاء مانگی جاتی ہے، اگرچہ فرائض کے بعد لمبی دُعاء کرنے میں سب علماءِ کرام شامل نہیں مگر اس کو کسی نے بدعت نہیں کہا تو معانقہ مروجہ کیوں خلافِ سنت ہے؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

اگر معانقہ میں تکرار کو ثواب سمجھا جائے تو خلافِ سنت ہی نہیں بلکہ بدعت ہوگا، ورنہ محض رسم ہوگی جو سنت سے ثابت نہیں، چونکہ اس کی ترویج اس کو سنت سمجھنے کا پیش خیمہ ہے اس لئے اس سے احتراز کرنا چاہیے۔

معانقہ کی مفصل و مدلل تحقیق رسالہ "مصافحہ و معانقہ" میں ہے، جو "احسن الفتاویٰ" جلد ۹ "مسائل شتّٰی" میں ہے۔

فرائض کے بعد طویل دُعاء کو معمول بنالینا بدعت ہے، حاجتِ خاصّہ کے لئے احیاناً طویل دُعاء جائز ہے، تفصیل رسالہ "زبدۃ الکلمات فی حکم الدعاء بعد المکتوبات" مندرجہ احسن الفتاویٰ جلد ۳ میں ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۰ صفر ۱۴۰۱ھ

## قضاء حاجت کے لئے بیٹھنے کی کیفیت :

سؤال : بیت الخلاء میں فراغت کے وقت کس طرح بیٹھنا چاہیئے؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصّواب

بائیں پاؤں پر وزن زیادہ ہو اور پاؤں کشادہ رکھے جائیں۔

عن سراقة بن مالک رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہ قال علمنا رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم فی الخلاء ان نقعد علی الیسری وننصب الیمنی، رواہ البیھقی بسند ضعیف۔

قال الشیخ الامام محمد بن اسمٰعیل الصنعانی رحمہ اللّٰہ تعالیٰ: واخرجہ الطبرانی قال الحازمی: فی سندہ من لا نعرف ولا نعلم فی الباب غیرہ قیل: والحکمة فی ذلک انہ یکون اعون علی خروج الخارج، لان المعدة فی الجانب الایسر، وقیل: لیکون معتمدا علی الیسری ویقلّ مع ذلک استعمال الیمنی لشرفھا (سبل السلام شرح بلوغ المرام صـ۲۸ ج۱)

واللّٰہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔
۲۶ صفر سنہ ۱۴۰۱ھ



## حلق عانہ سے عاجزہ کا حکم :

سؤال : ایک شخص ضعیف العمر ہے اور اس کی بیوی بھی زندہ نہیں ہے، صحت کی حالت میں وہ زیر ناف بال خود لے سکتا ہے، مگر بیماری کی حالت میں نہیں لے سکتا، اب وہ کیا کرے؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصّواب

اگر پاؤڈر خود لگانے پر قادر ہو تو پاؤڈر سے صفائی کرے، ورنہ دوسرا شخص ہاتھ پر دستانہ پہن کر پاؤڈر سے اس طرح صفائی کرے کہ اس مقام پر نظر ڈالنے سے حتی الامکان احتراز کرے۔

لا بأس بأن يتولى صاحب الحمام عورة انسان بيده عند التنوير اذا كان يغض بصره وقال الفقيه ابو الليث هذا فى حالة الضرورة لا فى غيرها (عالمگیریۃ ص۳۲۷ ج۵) والله سبحانه وتعالى اعلم۔ ۲۸ رجمادی الاولیٰ ۱۴۰۱ھ

## بالوں اور ناخنوں کو دفن کرنا :

سؤال : بعض بزرگوں کو دیکھا ہے کہ بال اور ناخن کاٹ کر ایک تھیلی میں رکھتے ہیں، پھر بڑے اہتمام سے ان کو دفن کرتے ہیں، تحقیق کیا ہے؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصّواب

دفن کرنا بہتر ہے، بسہولت انتظام ہو سکے تو دفن کر دے، ورنہ تبکلف اہتمام کرنا تعمق وغلو ہے جو مذموم ہے، امر مندوب کا التزام اعتقاداً یا عملاً ممنوع ہے اور ایسی حالت میں امر مندوب واجب الترک ہو جاتا ہے، علاوہ ازیں معلوم ہوتا ہے کہ یہ امر تشریعی نہیں بلکہ سحر سے حفاظت کے لئے ہے۔

قال العلامة الطحطاوى رحمه الله تعالى معزيا الى الخانية : وروى ان النبى صلى الله عليه وسلم امر بدفن الشعر والظفر وقال لا تتغلب به سحرة بنى أدم (طحطاوى على المراقى ص۲۸۷) والله سبحانه وتعالى اعلم۔

۶ رصفر سنہ ۱۴۰۵ھ

## عشرۂ ذی الحجہ میں حجامت نہ بنوانا :

یہ مسئلہ "احسن الفتاویٰ" جلد ۷ "کتاب الاضحية والعقيقة" ص۴۹۶ پر بعنوان

"عشرۂ ذی الحجہ میں ناخن وغیرہ نہ کاٹنے کی حیثیت" آچکا ہے۔

## کھانے سے پہلے ہاتھ دھونا مستحب ہے:

سؤال: غسل الیدین قبل الطعام سے متعلق ملا علی قاری رحمہ اللہ تعالیٰ مرقاۃ ص۳۳۷ ج ۱ پر تحریر فرماتے ہیں:

ھذا مستحب واختلف العلماء فی استحباب غسل الیدین والاظھر استحبابہ الا ان یتیقن نظافۃ الیدین من النجاسۃ والوسخ واستحبابہ بعد الفراغ الا ان یبقی علی الید اثر الطعام۔

اور مرقاۃ ص۱۸۴ ج ۸ پر لکھا ہے:

کان سفیان الثوری رحمہ اللہ تعالیٰ یکرہ غسل الیدین قبل الطعام

علامہ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ نے اس کو سنت لکھا ہے اور اُمت کا تعامل بھی اسی پر ہے، تحقیق کیا ہے سنتِ مؤکدہ ہے یا مستحب؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

راجح یہ معلوم ہوتا ہے کہ کھانے سے پہلے ہاتھ صاف ہونے کا یقین ہو تو بھی ہاتھ دھونا مستحب ہے، سنت مؤکدہ نہیں۔

علامہ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ کی عبارت میں سنت سے مراد سنت شرعیہ نہیں، سنتِ عادیہ ہے جو مستحب کے درجہ میں ہے، نیز علامہ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ نے تیقن نظافت وعدم تیقن کی کوئی تفصیل بیان نہیں فرمائی، اس لئے کھانے سے پہلے ہاتھ دھونا مطلقاً مستحب ہے۔

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ وغسل الیدین قبلہ) لنفی الفقر ولا یمسح یدہ بالمندیل لیبقی اثر الغسل وبعدہ لنفی اللمم ویمسحھا لیزول اثر الطعام وجاء انہ برکۃ الطعام ولا بأس بہ بدقیق وھل غسل فمہ للاکل سنۃ کغسل یدہ الجواب لا (رد المحتار ص۲۱۶ ج ۵) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۱۳ صفر سنہ ۱۴۰۵ھ

## ایک شخص کی زمین پھسل کر دوسرے کی زمین پر چلی گئی:

سؤال: آج سے تقریباً چھ، سات سال قبل میری ایک زمین بوجہ کثرتِ

بارش اوپر سے پھسل کر مع درخت کسی اور کی زمین پر گر پڑی اور وہ درخت اب بھی پھسلی ہوئی زمین کے ساتھ موجود ہیں اور میں اس زمین میں کاشت کرتا ہوں، اور جس شخص کی زمین نیچے دب گئی ہے اس نے اب تک پوچھا بھی نہیں، لہٰذا شرعی مسائلہ سے بمع حوالہ کتب تحریر فرمائیں کہ زمین میری ہے یا اس شخص کی، اور میں درخت وغیرہ کاٹ کر ملبہ ہٹالوں اور زمین اس کے حوالہ کردوں، صریحہ جزئیہ اگر لکھ دیں تو بہت مہربانی ہوگی۔ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

یہ معاملہ چونکہ غیر اختیاری طور پر ہوا ہے اس لئے بصورت نقصان کسی پر کوئی ضمان نہ ہوگا۔

قال فی الهندیة: لان هذا نقصان حصل لا بفعل احد فلیس احدهما بایجاب الضمان علیه اولی من الآخر کذا فی فتاوی قاضیخان
(عالمگیریہ ص۱۳۲ ج ۵)

اوپر کی زمین کے مالک کا انتفاع بتأویل ملک تھا اس پر کسی قسم کا ضمان نہ ہوگا بالخصوص جبکہ نیچے کی زمین کے مالک نے کوئی اعتراض بھی نہیں کیا۔

قال العلامة محمد خالد الاتاسی رحمه الله تعالیٰ: ولا یلزمه شیء من اجرة المثل او حصة من الزرع وان کانت معدة للاستغلال او المزارعة لانه استعملها بتأویل ملك (شرح المجلة ص۹۱ ج ۴)

اگر دونوں زمینوں کی قیمت برابر ہے تو اس زمین میں دونوں مالک برابر کے شریک ہیں، اور اگر قیمت کم و بیش ہے تو زیادہ قیمتی زمین کا مالک دوسرے کو اس کے حصہ کی قیمت دے کر اس کا مالک بن جائے گا۔

نقل فی الهندیة عن الخانیة: شجرة القرع اذا نبتت فی ملك رجل فصارت فی حب رجل آخر وعظم القرع فتعذر اخراجه من غیر کسر الحب فهی بمنزلة اللؤلؤة اذا ابتلعتها دجاجة ینظر الی اکثر المالین یقال لصاحب الاکثر ان شئت اعطیت الآخر قیمة ماله فیصیر لك وان ابی یباع الحب علیهما ویکون الثمن بینهما۔

وبعد اسطر: ولو ادخلت دابة رجل رأسها فی قدر آخر ولا یمکن الاخراج الا بالکسر کان لصاحب الدابة ان یتملک الآخر بقیمته ونظائرها کثیرة لصاحب اکثر المالین ان یتملک الآخر بقیمته فان کانت قیمتهما علی السواء یباع علیهما ویقسمان الثمن (عالمگیریة ص۱۳۳ ج۵)

وقال العلامة محمد خالد الاتاسی رحمه الله تعالی: لو سقط جبل بما علیه من الروضة علی الروضة التی تحته یتبع الاقل فی القیمة الاکثر یعنی صاحب الارض التی قیمتها اکثر یضمن لصاحب الاقل ویتملک تلک الارض مثلا لو کان قبل الانهدام قیمة الروضة الفوقانیة خمس مأة وقیمة التحتانیة الفا یضمن صاحب الثانیة لصاحب الاولی قیمتها ویتملکها (شرح المجلة ص۴۳۳ ج۳)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۳ جمادی الآخرۃ سنہ ۱۴۱۲ھ

## ناخن کاٹنے میں ترتیب کا کوئی ثبوت نہیں:

سؤال: ناخن کاٹنے کا جو طریقہ مشہور ہے کہ دائیں ہاتھ اور دائیں پاؤں سے شروع کیا جائے، اس طرح کہ دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی سے شروع کرکے دائیں ہاتھ کے ابہام پر ختم کیا جائے اور دائیں پاؤں کی چھوٹی انگلی سے شروع کرکے بائیں پاؤں کی چھوٹی انگلی پر ختم کیا جائے، کیا یہ طریقہ سنت یا مستحب ہے؟ کیا اسکا ثبوت ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

ترتیب کا کوئی ثبوت نہیں، اس بارے میں جتنی روایات منقول ہیں سب بے اصل ہیں۔

قال العلامة الحصکفی رحمه الله تعالی: قلت وفی المواهب اللدنیة قال الحافظ ابن حجر رحمه الله تعالی انه یستحب کیف ما احتاج الیه ولم یثبت فی کیفیته شیء ولا فی تعیین یوم له عن النبی صلی الله علیه وسلم وما یعزی من النظم فی ذلک للامام علی ثم لابن حجر قال شیخنا انه باطل۔

وقال العلامة ابن عابدین رحمه الله تعالی: (قوله قلت الخ) وکذا

قال السیوطی رحمہ اللہ تعالیٰ وقد انکر الامام ابن دقیق العید جمیع ھذہ الابیات وقال لا تعتبر ھیئۃ مخصوصۃ وھذا لا اصل لہ فی الشریعۃ ولا یجوز اعتقاد استحبابہ لان الاستحباب حکم شرعی لابد لہ من دلیل ولیس استسھال ذلک بصواب اھ (رد المحتار صنہ۲۶ ج۵)

وقال العلامۃ ابو السعود رحمہ اللہ تعالیٰ: وقال ابن حجر رحمہ اللہ تعالیٰ فی شرح الشمائل: ولم یثبت فی کیفیتہ ولا فی تعیین یوم لہ شیء وما یعزی من النظم فی ذلک لعلی او غیرہ باطل انتہیٰ (فتح المعین صنہ۲۱ ج۳)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۲۰ رجب سنہ ۱۴۱۵ھ

## ایسے درخت کا حکم جس سے پڑوسی کو ضرر ہو:

**سؤال:** ہمارا علاقہ سرسبز ہے جہاں باغ کثرت سے ہیں، ایک دوسرے کی املاک متصل ہونے کی وجہ سے چند سؤالات پیدا ہوتے ہیں:

① ایک کے اشجار کی شاخیں دوسرے کی زمین میں واقع ہوتی ہیں جس کی وجہ سے اس کے جوار کو ہل چلانے میں دقت ہوتی ہے۔

② درخت کی شاخیں اوپر ہیں جس سے ہل چلانے میں دقت نہیں ہوتی، لیکن دوسرے کی زمین کی بالکل محاذات پر واقع ہونے کی وجہ سے جوار کہتا ہے کہ اپنے درخت کی شاخیں کاٹ کر میری زمین سے دور کریں اس لئے کہ آپ کے درخت کے سایہ سے میری زمین کو نقصان پہنچتا ہے، یعنی پیداوار صحیح نہیں دیتی۔

کیا از روئے شرع مذکورہ دونوں صورتوں میں مالکِ اشجار پر اپنے درخت کی شاخیں کاٹنا لازم ہے یا نہیں؟ بیّنوا بالتفصیل توجروا عند اللہ الجلیل. فجزاکم اللہ خیر الجزاء۔

## الجواب باسم ملہم الصّواب

① صاحبِ اشجار پر لازم ہے کہ وہ اغصان کو باندھے یا قطع کرے تاکہ دوسرے کی ملک میں نہ جائیں، صاحبِ بُستان وارض اسے شاخیں کاٹنے یا

باندھنے پر مجبور کر سکتا ہے بشرطیکہ کوئی دوسری صورت ممکن نہ ہو۔

② اگر درختوں کی شاخیں اپنی ہی ملک میں ہیں مگر سایہ سے زراعت کو نقصان ہوتا ہے تو قطع اغصان وغیرہ لازم نہیں، ہاں اگر ضرر بین و فاحش ہو جس سے زراعت وغیرہ بالکل نہ ہوتی ہو تو استحساناً حکم قطع ہے۔

قال العلامۃ محمد خالد الاتاسی رحمہ اللہ تعالیٰ: اذا تدلت اغصان شجرۃ انسان لدار جارہ او بستانہ فللجار ان یکلفہ تفریغ ھوائہ بالربط او القطع سواء تضرر الجار بذلک ام لا، لانہ تصرف فی ملک الغیر بلا اذنہ۔

وقال ایضا: ان لا تتدلی اغصان شجرتہ علی ھواء دار الجار او ارضہ وانما ارتفعت فی ھواء بستانہ حتی منعت الشمس عن ارض الجار فلا تقطع تلک الشجرۃ وان تضرر زرع الجار لما سیأتی فی المادۃ الآتیۃ من انہ لایمنع احد من التصرف فی ملکہ الا اذا کان ضررہ لغیرہ فاحشا وسیأتی فی المادۃ ۱۱۹۹ ان الضرر الفاحش مایمنع من الحوائج الاصلیۃ ومنع الشمس والریح لیس منھا بل من الحوائج الزائدۃ کما فی جامع الفصولین عن الذخیرۃ قال: فصار کرجل لہ شجرۃ یستظل بھا جارہ اراد قلعھا لایمنع منہ ولو تضرر بہ جارہ اذ رب الشجرۃ بالقلع یمنعہ عن الانتفاع بملکہ اھ اقول: ان المنفعۃ الاصلیۃ من ارض الزراعۃ او البستان ھی الزراعۃ فکان مایمنع منھا نظیر مایمنع من السکنی فی البناء علی ما سیأتی فی المادۃ المذکورۃ وما بعدھا الا ان یجاب بالفرق بین مایمنع من الانتفاع بھا اصلا وبین مایقللھا بان ینتفع بزراعتھا مع نوع ضرر تأمل اھ

(شرح المجلۃ ص۱۳۸ ج۴)

وھکذا حرر الشیخ علی حیدر رحمہ اللہ تعالیٰ (درر الحکام ص۲۱۸ ج۱۰)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۲۶ رجب سنہ ۱۴۱۶ھ

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تاریخ وفات:

سؤال: آپ نے "ارشاد العابد" میں تحریر فرمایا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ

علیہ وسلم کی تاریخِ ولادت ۸ ربیع الاول ہے اور تاریخِ وفات ۲ ربیع الاوّل ۱۲ ربیع الاوّل کو ولادت اور وفات کی تاریخ سمجھنا غلط ہے، اس تاریخ کا حساب کسی صورت بھی صحیح نہیں ہوسکتا۔

حالانکہ حافظ ابن کثیر رحمہ اللہ تعالیٰ نے اختلاف مطالع کی بناء پر تاریخ وفات = ۱۲ ربیع الاوّل کی یہ تأویل فرمائی ہے:

وقد اشتهر هذا الایراد علی هذا القول وقد حاول جماعة الجواب عنه ولا یمکن الجواب عنه الا بمسلك واحد وهو اختلاف المطالع بأن یکون اهل مکة رأوا هلال ذی الحجة لیلة الخمیس واما اهل المدینة فلم یروه الا لیلة الجمعة ویؤید هذا قول عائشة رضی الله تعالیٰ عنها وغیرها خرج رسول الله صلی الله علیه وسلم لخمس بقین من ذی القعدة - یعنی من المدینة - الی حجة الوداع ویتعین بما ذکرنا انه خرج یوم السبت ولیس کما زعم ابن حزم انه خرج یوم الخمیس لانه قد بقی اکثر من خمس بلاشك ولاجائز ان یکون خرج یوم الجمعة لان انسا رضی الله تعالیٰ عنه قال صلی رسول الله صلی الله علیه وسلم الظهر بالمدینة اربعا والعصر بذی الحلیفة رکعتین فتعین انه خرج یوم السبت لخمس بقین فعلی هذا انما رأی اهل المدینة هلال ذی الحجة لیلة الجمعة واذا کان اول ذی الحجة عند اهل المدینة الجمعة وحسبت الشهور بعده کوامل یکون اوّل ربیع الاول یوم الخمیس فیکون ثانی عشره یوم الاثنین والله اعلم (البدایة والنهایة ص ۲۷۷ ج ۵) بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

اعتبار اختلاف مطالع کسی صورت میں بھی ممکن نہیں، شرعاً، عقلاً اور فلکیات کسی لحاظ سے بھی اس کا کوئی امکان نہیں، اس کی تفصیل میرے رسالہ "الطوالع لتنویر المطالع" میں ہے۔

اس خیال باطل کو بطریق فرض محال تسلیم بھی کرلیا جائے تو بھی مکہ ومدینہ کے درمیان اس کا احتمال بہت کم بلکہ کالعدم ہے، اس لئے کہ بلاد مختلفہ میں

ہلال کے قابل رؤیت ہونے میں اختلاف کے چار اسباب ہیں:

① سب سے زیادہ مؤثر اختلاف طول البلد۔
② دوسرے درجہ میں اختلاف عرض البلد۔
③ تیسرے درجہ میں زیادت میل شمس۔
④ سب سے آخری درجہ میں زیادت میل قمر۔

مکہ اور مدینہ دونوں ایک ہی طول البلد پر ہیں اور دونوں کے عرض البلد میں فرق صرف ۲°۳ ہے اور بحساب تقویم غرۃ ذی الحجہ سنہ ۱۰ھ بیوم خمیس = ۲ مارچ سنہ ۶۳۲ء ہے، جس میں میل شمس جنوبی صرف ۷°۱ ہے، اس قدر فرق قلیل سے اختلاف رؤیت کا تصوّر خیال خام ہے، رہا سب سے آخری درجہ کا مؤثر یعنی میل قمر، سو اس کے بہت زیادہ ہونے کی صورت میں اختلاف رؤیت ہوسکتا ہے، مگر مؤثرات ثلاثہ قویہ کے فقدان کی صورت میں صرف ایک مؤثر ضعیف کی وجہ سے اختلاف رؤیت کا امکان بہت بعید ہے اور یہ امکان بعید بھی صرف اس صورت میں ہے کہ میل بہت زیادہ ہو، میل کم ہونے کی صورت میں امکان بعید بھی نہیں۔

امکان رؤیت ایسا بعید کہ کالعدم یا معدوم اور تاریخ معہود میں میل قمر کی تخریج طول عمل، اس لئے میں نے اس کا حساب نہیں لگایا اور اس کی ضرورت بھی نہیں، اس لئے کہ یہ بحث محض فرض محال پر مبنی ہے، مکہ و مدینہ کے درمیان امکان اختلاف رؤیت تسلیم بھی کرلیا جائے تو بھی حقیقت وہی ہے کہ اختلاف مطالع کو معتبر قرار دینے کی کوئی صورت ممکن ہے ہی نہیں۔

اعتبار اختلاف مطالع سے قطع نظر بلاد مختلفہ میں اختلاف رؤیت کی صورت میں متفقہ قاعدہ یہ ہے کہ ایک شہر کی رؤیت کی خبر دوسرے شہر میں بشرائط معہودہ پہنچ جائے تو وہ ان کے لئے موجب عمل ہے، حجۃ الوداع میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خود بنفس نفیس تھے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ حضرات صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا جم غفیر بھی، رؤیت مکہ کے بارے میں ان کی خبر اہل مدینہ کے لئے کیوں موجب عمل نہ ہوئی۔

مدینہ منورہ میں غرۃ ذی الحجہ بیوم جمعہ کا خیال بوجوہ ذیل بالکل باطل ہے:

① اعتبار اختلاف مطالع کا خیال بالکل بدیہی البطلان ہے۔
② بلحاظ مکان و زمان اختلاف مطالع کا اثر بعید از قیاس ہے۔
③ رؤیت ہلال کے اصول مسلمہ کے خلاف ہے۔
④ دنیا بھر میں مسلم تقویم قمری میں اس کا کوئی امکان نہیں۔
⑤ اس صورت میں چار ماہ مسلسل تیس دن کے بنتے ہیں جو بہت بعید ہے۔
⑥ اس خیال کی تصحیح کی صرف یہی صورت ہو سکتی ہے کہ اختلاف مطالع کو معتبر قرار دیا جائے جسے شرذمۂ قلیلہ کے سوا پوری اُمت مسلمہ بالاجماع غیر معتبر قرار دے رہی ہے ان دونوں کو ملانے سے لازمًا یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ معاذ اللہ پوری اُمت نے اس سلسلہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے واضح فیصلہ کو ٹھکرا دیا ہے اور یہ محال ہے، والامر المستلزم للمحال محال، اس سے بڑی اور کیا دلیل ہو سکتی ہے؟ فبایّ حدیث بعدہ یؤمنون۔
⑦ وہ شرذمۂ قلیلہ جو اعتبار اختلاف مطالع جیسے بین البطلان وہم اور ناممکن، ممتنع و محال خیال میں گرفتار ہے، ان میں سے بھی کسی نے اپنے اس زعم باطل پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس قدر صریح فیصلہ اور اتنی بڑی دلیل بیّن سے استدلال نہیں کیا۔

اس سے ثابت ہوا کہ وہ بھی غرہ بیوم جمعہ کے خیال کو باطل سمجھتے ہیں۔

**حدیث عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا:**

ایام کے شمار کرنے میں بسا اوقات پہلے دن کو بھی مستقل دن شمار کر لیا جاتا ہے مباحثِ حدیث و سیر میں اس کی کئی مثالیں پائی جاتی ہیں، اس کے مطابق شنبہ سے چہار شنبہ تک پانچ دن بن جاتے ہیں۔

اس حدیث میں حساب کا یہ کثیر الوقوع طریقہ اختیار کرنا محض تأویل بصورت احتمال نہیں، بلکہ مفاسد و ممتنعات مذکورہ کے تحت یہ امر لازم و حقیقت بدیہیہ ہے جس سے کوئی مفر نہیں۔

حاصل یہ کہ مکہ اور مدینہ دونوں میں خمیس کو غرۂ ذی الحجہ تسلیم کرنے کے سوا کوئی چارۂ کار ممکن نہیں۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۳؍ ربیع الاول سنہ ۱۴۱۷ھ

## بوقت مصافحہ انگوٹھا پکڑنا :

سؤال : علامہ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ نے لکھا ہے کہ مصافحہ کرتے وقت انگوٹھا پکڑنا چاہیئے یہ محبت پیدا کرتا ہے اور فرمایا ہے کہ یہ حدیث میں آیا ہے، کیا ایسی کوئی حدیث ہے؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

علامہ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ کی عبارت یوں ہے :

والسنۃ ان تکون بکلتا یدیہ وان یأخذ الابھام فان فیہ عرقا ینبت المحبۃ کذا جاء فی الحدیث ذکرہ القھستانی وغیرہ (رد المحتار ص۲۴۴ ج ۵)

حدیث کی کسی کتاب کا حوالہ نہیں بلکہ قہستانی کا حوالہ ہے، قہستانی کو دیکھا گیا تو اس میں بھی حدیث کی کسی کتاب کا حوالہ نہیں ملا، پھر کتب حدیث میں تلاش کیا گیا مگر اس کا کچھ پتا نہ چل سکا۔

اگر اس کا کوئی ثبوت ہوتا تو مصافحہ جیسے کثیر الوقوع عمل سے متعلق ہونے کی وجہ سے روایات کثیرہ میں اس کا ذکر ہونا چاہیئے تھا جبکہ متداول اور معروف کتب حدیث اس کے ذکر سے خالی ہیں۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۲ ربیع الثانی ۱۴۱۷ھ

## ویڈیو کی تصویر کا حکم :

سؤال : ویڈیو کیمرے سے کسی بھی تقریب ومحفل کی پوری کارروائی محفوظ کرلی جاتی ہے اور بعد میں وی سی آر پر اس محفل کے تمام مناظر دیکھے جاسکتے ہیں، سؤال یہ ہے کہ کیا یہ تصویر میں داخل ہے؟ بعض علماء کرام اس کو تصویر نہیں سمجھتے وہ کہتے ہیں کہ اس کو قرار واستقرار حاصل نہیں، بلکہ یہ برقی ذرّات ہوتے ہیں جو بنتے اور فوراً مٹتے رہتے ہیں" اور بعض علماء اس کو عکس کہتے ہیں، تحقیق کیا ہے؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم ملهم الصواب

اس بارے میں مندرجہ ذیل اُمور قابلِ غور ہیں :

(۱) ویڈیو کیمرے سے کسی بھی تقریب کی منظر کشی کا عمل تصویر سازی کی ایک ترقی یافتہ صورت ہے، جیسے قدیم زمانے میں تصویر ہاتھ سے بنائی جاتی تھی پھر

کیمرے کی ایجاد نے اس قدیم طریقہ میں ترقی کی اور تصویر ہاتھ کی بجائے مشین سے بننے لگی جو زیادہ سہل اور دیرپا ہوتی ہے، اب اس عمل میں نئی نئی سائنسی ایجادات نے مزید ترقی اور جدّت پیدا کی اور جامد وساکن تصویر کی طرح اب چلتی پھرتی، دوڑتی بھاگتی صورت کو بھی محفوظ کیا جانے لگا۔

یہ کہنا صحیح نہیں کہ اس کو قرار وبقاء نہیں، اگر اس کو بقاء نہیں تو وہ ٹی وی اسکرین پر چمکتی دمکتی، اچھلتی کودتی نظر آنے والی چیز کیا ہوتی ہے؟ ظاہر ہے کہ یہ وہی تصویر ہے جو کسی وقت لے کر محفوظ کرلی گئی تھی، صرف اتنی بات ہے کہ کیسٹ کی پٹی میں ایسی فنی جدت سے کام لیا گیا کہ دیکھنے میں پٹی خالی نظر آتی ہے، لیکن ظاہر ہے کہ وہ تصویر مٹ کر معدوم نہیں ہوئی ورنہ وی سی آر پر دوبارہ کیسے ظاہر ہوسکتی ہے۔

② اگر یہ تسلیم کرلیا جائے کہ وہ مٹ جاتی ہے اور پھر بنتی ہے، یہی عمل ہر لحظہ جاری رہتا ہے تو اس میں تو اور زیادہ قباحت ہے کہ بار بار تصویر بنانے کا گناہ ہوتا ہے۔

③ اس کو عکس کہنا بھی صحیح نہیں، اس لئے کہ عکس اصل کے تابع ہوتا ہے، اور یہاں اصل کی موت کے بعد بھی اس کی تصویر باقی رہتی ہے۔

④ اگر عدم بقاء یا اس کا عکس ہونا تسلیم کرلیا جائے تو عوام اس دقیق فرق کو نہیں سمجھتے، اس کی گنجائش دینے سے ان میں تصویر سازی کی لعنت کے جواز کی اشاعت اور خوب تبلیغ ہوگی، اور واقعی ومتفق علیہ تصویر کو بھی جائز سمجھنے کا مفسدہ پیدا ہوگا۔

⑤ تصویر ہونے نہ ہونے کا مدار عرف پر ہونا چاہیئے نہ کہ سائنسی وفنّی تدقیقات پر، اور عرف عام میں اسے تصویر ہی سمجھا جاتا ہے، جیسے شریعت نے صبح صادق اور طلوع وغروب کا علم کسی دقیق علم وفن پر موقوف نہیں رکھا، ظاہری وسہل علامات پر رکھا ہے۔

⑥ اگر یہ تسلیم کرلیا جائے کہ عوام باربار فرق کا اعلان کرنے سے سمجھ گئے ہیں یا سمجھ جائیں گے تو بھی اس میں عام تصویر سے کئی گنا بڑھ کر مفاسد

پائے جاتے ہیں، جن میں سے چند ایک اوپر بیان کئے گئے ہیں، ظاہر ہے کہ کسی چیز کے جواز یا عدم جواز کا فیصلہ اس کے عام استعمال وابتلاء کو سامنے رکھ کر کیا جاتا ہے نہ کہ قلیل کالعدم استعمال کے پیش نظر۔

ماضی قریب کے بعض ملحد وگمراہ مفکرین نے سینما دیکھنے کو یہ کہہ کر جائز قرار دیا تھا کہ یہ سینما ہال میں اسکرین پر ظاہر ہونے والی صورت تصویر نہیں عکس ہے، اس سے نوجوان نسل کو عریاں وفحش فلمیں دیکھنے کی جو ترغیب وتشجیع ہوئی وہ کسی سے پوشیدہ نہیں، وہ ایک ناجائز وحرام فعل کو جائز سمجھ کر بے محابا کرنے لگے، اب یہی حال بعض علماء کی اس نئی تحقیق کا ہے کہ ویڈیو تصویر کو چونکہ قرار وبقاء نہیں اس لئے یہ تصویر نہیں، اس سے وہ افراد جو ٹی وی وغیرہ کو ناجائز سمجھ کر اس سے گریزاں وترساں تھے، ان کو اس گنجائش سے کھلی چھوٹ مل گئی اور وہ جائز و منکرات سے پاک مناظر کو دیکھنے کے بہانے رفتہ رفتہ ہر غلط پروگرام، رقص وسرود اور عریانی وفحاشی کے مناظر دیکھنے میں مبتلا ہورہے ہیں، اس کا محض امکان نہیں بلکہ وقوع ہے کہ بعض بظاہر دیندار لوگوں نے مسلمانوں کی مظلومیت اور جہاد کے مناظر دیکھنے دکھانے کے بہانے ٹی وی اور وی سی آر خریدا اور پھر ہر فحش ڈرامہ اور فلم دیکھنے کے عادی ہوگئے، اس طرح نوجوان نسل دنیا وآخرت کی تباہی کا شکار ہورہی ہے اور بعض مخلص دینی جماعتوں اور جہادی تنظیموں سے منسلک نوجوان اپنے اندر دین وجہاد کا جذبہ پیدا کرنے کی بجائے بے راہ روی اور غلط روش کا شکار ہورہے ہیں، جس سے دین وجہاد کو سخت نقصان پہنچ رہا ہے۔ اللّٰھم انا نعوذبك من شرور الفتن ما ظھر منھا وما بطن، انت العاصم ولا ملجأ ولا منجأ منك الا الیك، واللّٰہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۰ جمادی الثانیہ ۱۴۱۷ھ

## کھانے سے پہلے نمک چکھنا:

**سوال:** کھانے کی ابتداء وانتہاء میں نمک چکھنا سنت ہے یا نہیں؟ اگر مسنون یا مستحب نہیں تو شامیہ، احیاء العلوم اور دیگر کتب معتبرہ میں کھانے کے آداب میں کیوں لکھا ہے؟ اس کا کیا جواب ہے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

کھانے کی ابتداء وانتہاء میں نمک چکھنے کے بارے میں جو اقوال کتب متداولہ میں مذکور ہیں وہ کسی صحیح حدیث سے ثابت نہیں، اس بارے میں جتنی بھی احادیث ہیں سب موضوع ہیں۔ لہذا ابتداء وانتہاء طعام بالملح کو سنت قرار دینا تسامح ہے۔

فی حاشیۃ فردوس الاخبار سید ادامکم الملح وفی اسنادہ عیسی بن ابی عیسی متروک کما فی التقریب لابن حجر رحمہ اللہ تعالیٰ وقال الذہبی فی ترجمۃ عیسی ضعفہ احمد وغیرہ وقال الفلاس والنسائی متروک (فردوس الاخبار ص۴۶۳ ج۲)

وقال العلامۃ السیوطی رحمہ اللہ تعالیٰ: حدیث یا علی علیک بالملح فانہ شفاء من سبعین داء الجذام والبرص والجنون لایصح والمتہم بہ عبداللہ بن احمد بن عامر او ابوہ فانہما یرویان نسخۃ عن اہل البیت کلہا باطلۃ (اللآلی المصنوعۃ ص۲۱۱ ج۲)

وقال الملا علی القاری رحمہ اللہ تعالیٰ: ومنہا وصایا علی کلہا موضوعۃ سوی الحدیث الاول وہو یا علی انت منی بمنزلۃ ہارون من موسی غیر انہ لا نبی بعدی قال الصنعانی ومنہا وصایا علی کلہا التی اولہا یا علی لفلان ثلاث علامات (الاسرار المرفوعۃ ص۳۸۸)

وقال العلامۃ الشوکانی رحمہ اللہ تعالیٰ: حدیث یا علی علیک بالملح فانہ شفاء من سبعین داء ہو موضوع (الفوائد المجموعۃ ص۱۶۱)

وفی التعلیقات علی الکشف الالہی: علیکم بالملح فانہ شفاء من سبعین داء منہ الجنون والجذام والبرص قال العجلونی ولعلہ موضوع ونص ابن القیم علی انہ موضوع (الکشف الالہی ص۳۹۲ ج۱)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

غرۂ رجب سنہ ۱۴۱۷ھ

### مشغول لوگوں کے قریب تلاوتِ قرآن:

سؤال: کوئی خارجِ صلوٰۃ تلاوت کر رہا ہے تو اس کا سننا فرض عین ہے یا فرض کفایہ؟ بعض اوقات دورانِ تلاوت لوگ کام میں مشغول ہوتے ہیں

اگر وہ کام چھوڑ کر تلاوت سنتے ہیں تو کاموں کا حرج ہوتا ہے، ایسی صورت میں کیا کیا جائے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

اس بارے میں حضرات فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ کے اقوال مختلف ہیں، وجوب ارجح و احوط ہے اور عدم وجوب اوسع و ایسر، بوقت ضرورت اس پر عمل کرنا جائز ہے۔

قال العلامة ابن عابدین رحمه الله تعالى: فی شرح المنیة والاصل ان الاستماع للقرآن فرض كفاية لانه لاقامة حقه بأن يكون ملتفتا اليه غير مضيع فذلك يحصل بانصات البعض كما فی رد السلام حين كان لرعاية حق المسلم كفى فيه البعض عن الكل (رد المحتار ص ۳۶۶ ج ۱)

قال القاضی ثناء الله الفانی فتی رحمه الله تعالى: اختلف العلماء فی وجوب الاستماع والانصات على من هو خارج الصلوٰة يبلغه صوت من يقرأ القرآن فی الصلوٰة او خارجها قال البيضاوی: عامة العلماء على استحبابها خارج الصلوٰة، وقال ابن الهمام: وفی كلام اصحابنا ما يدل على وجوب الاستماع فی الجهر بالقراءة مطلقا قال فی الخلاصه: رجل يكتب الفقه وبجنبه يقرأ القرآن فلا يمكنه استماع القرآن فالاثم على القارى، وعلى هذا لو قرأ على السطح فی الليل جهرا والناس نيام يأثم، وهذا صريح فی اطلاق الوجوب ولان العبرة لعموم اللفظ دون خصوص السبب، قلت وقد ثبت عنه صلى الله عليه وسلم انه كان يقرأ القرآن بالليل جهرا بحيث يسمع من وراء حجرته وربما يسمعه الجيران۔ روى الترمذی والنسائی وابن ماجة عن ام هانی قالت كنت اسمع قراءة النبی صلى الله عليه وسلم بالليل وانا على عريشی۔

وروى ابو داود والترمذی عن ابن عباس قال كان قراءة النبی صلى الله عليه وسلم على قدر ما يسمعه من فی الحجرة وهو فی البيت ..... وروى البخاری فی الصحيح عن عائشة قالت كنت انام بين يدی النبی صلى الله عليه وسلم ورجلای فی قبلته فاذا سجد غمزنی فقبضت رجلی فاذا قام بسطتها قالت والبيوت يومئذ ليس فيها مصابيح۔ وكان اصحاب رسول الله صلى الله عليه وسلم يقرءون القرآن بالليل والنهار رافعی اصواتهم من غير نكير۔ وروى مسلم عن ابی موسى الاشعری ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال له لقد رأيتنی وانا اسمع لقراءتك البارحة

وفی الصحیحین عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انی لاعرف اصوات رفقۃ الاشعریین حین یرحلون واعرف منازلھم من اصواتھم بالقرآن باللیل وان کنت لم ار منازلھم حین نزلوا بالنھار، ولاشک ان بعض الناس فی العسکر کانوا نیاما وقت قراءۃ الاشعریین ..... فھذہ الاحادیث تدل علی فساد ما افتی بہ صاحب الخلاصۃ واخرج ابن مردویہ فی تفسیرہ قال ثنا ابو اسامۃ عن سفیان عن ابی المقدام ھشام بن زید عن معاویۃ ابن قرۃ قال سألت بعض مشایخنا من اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم احسبہ قال عبد اللہ بن مغفل: کل من سمع القرآن وجب علیہ الاستماع والانصات قال انما نزلت ھذہ الآیۃ اذا قرئ القرآن فاستمعوا لہ وانصتوا فی القراءۃ خلف الامام۔

قلت: واللام فی قولہ تعالی اذا قرئ القرآن للعھد دون الجنس والمراد بہ القرآن المقروء لاستماعکم کالامام یقرأ حتی یسمع من خلفہ والخطیب یقرأ للتخاطب والمقری یقرأ علی التلمیذ واللہ اعلم. (التفسیر المظھری ص۴۲۵ ج ۳) واللہ سبحانہ وتعالی اعلم

۸ / جمادی الثانیہ ۱۴۱۸ھ

## مدت ختم قرآن:

**سؤال:** قرآن مجید کی تلاوت مستحب ہے یا واجب؟ نیز کتنے دن میں ختم کرنا مستحب یا واجب ہے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملھم الصواب

تلاوت قرآن مستحب ہے، مدت ختم میں مختلف اقوال ہیں، معتدل و راجح قول ایک مہینے کا ہے۔

قال العلامۃ الحلبی رحمہ اللہ تعالی: قیل الاولی ان یختم القرآن فی کل اربعین یوما وقیل ینبغی ان یختمہ فی السنۃ مرتین روی عن ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالی انہ قال من قرأ القرآن فی السنۃ مرتین فقد قضی حقہ وقیل اذا اراد ان یقضی حقہ فلیختم فی کل اسبوع وقیل فی کل شھر مرۃ وبہ افتی ابو عصمۃ رحمہ اللہ تعالی (حلبی کبیر ص۴۹۶)

وقال العلامۃ الانصاری رحمہ اللہ تعالی: وینبغی لحامل القرآن ان

یختم فی کل اربعین یوما، وفی السراجیۃ : ینبغی لہ ان یکون فی کل سنۃ ختمان، وفی الیتیمۃ : سئل عمر الحافظ عن الھروی عن ابی حنیفۃ رحمہ اللّٰہ تعالیٰ ان من قرأ القرآن فی السنۃ مرتین فقد قضی حقہ ان المراد بہ فی سنۃ فی عمرہ ام فی کل سنۃ؟ فقال : بل فی کل سنۃ - واختلف مشایخنا رحمہم اللّٰہ تعالیٰ فی قارئ القرآن اذا اراد ان یقضی حقہ الواجب بقراءتہ، قال بعضھم : یختم کل اسبوع، وقال الحسن بن زیاد رحمہ اللّٰہ تعالیٰ : فی کل سنۃ مرتین، والاحسن فیہ ان یقال : الختم فی کل شھر مرۃ، وبہ افتی ابوعصمۃ رحمہ اللّٰہ تعالیٰ (الفتاوی التتارخانیۃ ص۵۰۲ ج۱)

واللّٰہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۸ر جمادی الثانیۃ ۱۴۱۸ھ





اَلْاٰمِرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّاهُوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَالْحٰفِظُوْنَ لِحُدُوْدِ اللّٰهِ (۹: ۱۱۲)

نیک باتوں کا حکم دینے والے اور بری باتوں سے باز رکھنے والے اور اللہ کی حدود کی حفاظت کرنے والے

# تبلیغ کی شرعی حیثیت اور حدود

ادائے فریضۂ تبلیغ دین میں افراط و تفریط کے درمیان راہ اعتدال و صراط مستقیم کی وضاحت

مکتبہ فاروقی

# تبلیغ کی شرعی حیثیت

اور

# حدود

یہ رسالہ درحقیقت اس زمانہ کی ایک بہت
اہم ضرورت پر
فقیہ العصر حضرت اقدس دامت برکاتہم
کے ایک نہایت مؤثر وعظ کا خلاصہ ہے،
جو عرصہ سے مستقل رسالہ کی صورت میں شائع
ہوتا چلا آرہا ہے، اور اسلام میں افراط و تفریط
کے دورِ حاضر میں طالبین صراط مستقیم کے لئے
مشعل راہ وھدی للمتقین کا کام دے رہا ہے۔

چونکہ یہ فتوی کی حیثیت سے بھی بہت اہمیت
رکھتا ہے بالخصوص علماء و طلبہ کے لئے بہت
مضبوط اور نہایت قوی سند ہے اس لئے
اب اس کو "احسن الفتاوی" کا بھی جزء
بنادیا ہے۔

فاروق

# اشاریہ



تبلیغ کی شرعی حیثیت اور حدود ——— ۳

## فرض تبلیغ کی ۲ دو قسمیں :

جو تبلیغ فرض ہے اس کی ۲ دو قسمیں ہیں :

① فرض عین

② فرض کفایہ

① فرض عین :

جو تبلیغ ہر مسلمان مرد و عورت پر اس طرح فرض ہے جس طرح نماز، روزہ فرض ہے، خواہ اس شخص کا تعلق تبلیغ کا کام کرنے والی کسی جماعت سے ہو یا نہ ہو، اس کا حکم حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے صاف صاف ہر ایک کے لئے ارشاد فرمایا ہے :

مَنْ رَّاٰی مِنْکُمْ مُنْکَرًا فَلْیُغَیِّرْہُ بِیَدِہٖ فَاِنْ لَّمْ یَسْتَطِعْ فَبِلِسَانِہٖ فَاِنْ لَّمْ یَسْتَطِعْ فَبِقَلْبِہٖ وَذٰلِکَ اَضْعَفُ الْاِیْمَانِ ۔

"تم میں سے جو کوئی کسی برائی کو دیکھے اس پر لازم ہے کہ اس برائی کو اپنے ہاتھ سے مٹائے ۔ اگر اس کی استطاعت نہ ہو تو اپنی زبان سے روکے ، اگر اسکی استطاعت نہ ہو تو اپنے دل سے اس برائی کو مٹائے یعنی بوقت استطاعت مٹانے کا عزم رکھے اور یہ ایمان کا سب سے کمزور درجہ ہے "

اگر کوئی یہ فرض ادا کرنے میں کوتاہی کریگا تو گویا اسکے اندر ایمان ہی نہیں ہے ۔

اس حدیث میں استطاعت کی ترتیب کا ذکر ہے ، جب منکر اور گناہ سے روکنے کی استطاعت ہو تو اسے استعمال کرنے میں یہ ترتیب ہے کہ گناہ کا کام کرنے والے کو پہلے زبان سے روکا جائے ، پھر زبان سے روکنے میں بھی یہ تفصیل ہے کہ پہلے نرمی سے سمجھایا جائے ، اگر نرمی سے کہنے سے گناہ چھوڑ دے تو سختی اور غصہ سے کام لینا جائز نہیں ۔ نرمی سے کام نہ چلے تو سختی سے کہا جائے ۔ اگر سختی سے کہنے سے کوئی باز نہیں آتا تو ہاتھ استعمال کرے ، اس میں بھی یہی تفصیل ہے کہ بقدر ضرورت ہی ہاتھ استعمال کیا جائے، مثلاً ایک تھپڑ سے کام چل سکتا ہے تو دوسرا تھپڑ لگانا جائز نہیں ۔ غرضیکہ جس طرح بھی ممکن ہو گناہ کو مٹا کر چھوڑنا ہے ۔

یہ بات مسلمان کی شان کیخلاف ہے کہ وہ کسی گناہ کو دیکھ کر صبر کرلے ۔ اگر گناہ کے مٹانے میں ذرا سی بھی غفلت کی تو وہ اس حدیث کی رو سے مسلمان ہی نہیں ہے ۔

اگر زبان یا ہاتھ کے استعمال کرنے میں کسی ناقابلِ برداشت فتنہ کا اندیشہ ہو تو زبان یا ہاتھ کا استعمال کرنا جائز نہیں۔

## ایک غلط فہمی کا ازالہ:

لیکن اس کے باوجود اس بات کا خوب استحضار رکھنا کہ ”اگر مجھے قدرت ہوتی تو میں اس گناہ کو مٹا کر چھوڑتا“۔ اور یہ پختہ عزم رکھنا کہ ”آیندہ جب بھی قدرت ہوئی اسے مٹا کر چھوڑوں گا“ فرض ہے، فان لم یستطع فبقلبہ کا یہی مطلب ہے۔ حدیث کے اس جملہ کا مطلب سمجھنے میں بہت سے مولوی بھی غلط فہمی کا شکار ہیں۔ وہ اس حدیث کا یہی مطلب سمجھتے اور بیان کرتے رہتے ہیں کہ ”دل میں بُرا سمجھنا رہے“۔ دل میں بُرا سمجھنا تو بڑی آسان سی بات ہے۔ حدیث کے الفاظ میں غور کیا جائے کہ فبقلبہ کا تعلق فلیغیر کے ساتھ ہے یعنی اپنے دل کے ذریعہ مٹائے، اور دل سے مٹانا اسی وقت پایا جائے گا جب اس بات کا عزم رکھے گا کہ ”قدرت ملنے پر اس گناہ کو مٹا کر چھوڑونگا“

ایک دوسری حدیث سے بھی جس کی تفصیل آیندہ بیان کروں گا اس مطلب کی تائید ہوتی ہے۔ جو شخص کسی بُرائی کو دیکھ کر ہاتھ یا زبان سے مٹانے کی قدرت نہ ہونے کی صورت میں بار بار اپنے دل میں بوقت قدرت اس کے مٹانے کا پختہ عزم نہیں کریگا وہ بہت بڑا مجرم اور سخت گنہگار ہوگا، اللہ کے عذاب سے نہیں بچ سکے گا، یہ نہی عن المنکر ہے وہ تبلیغ جو فرض عین ہے، آج تو لوگوں نے اسلام کو بہت میٹھا بنا رکھا ہے بس لوگوں کو میٹھی میٹھی باتیں بتادیں اور ہو گئے ساری دنیا کے مبلّغ۔

## گناہوں سے روکنے کے لئے کسی کو سزا دینا ہر ایک کیلئے جائز نہیں:

اس حدیث میں جس مسئلہ کا حکم بیان کیا گیا ہے اسے اصطلاح شریعت میں ”تغییر منکر“ کہا جاتا ہے جو ہر مسلمان پر بقدر استطاعت فرض ہے۔

ایک دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ اگر کوئی شخص کسی گناہ کا ارتکاب کرے مثلاً ڈاڑھی کٹائے یا منڈائے یا کوئی عورت بے پردہ گھر سے باہر نکلے تو اسے ایسی عبرتناک سزا دی جائے کہ آیندہ کسی کو ایسی حرکت کرنے کی ہمّت نہ ہو، شرعی اصطلاح میں اسے ”تعزیر“ کہا جاتا ہے۔ ایسی سزا دینا ہر مسلمان کے لئے جائز نہیں بلکہ یہ صرف حکومت کا کام ہے۔

لیکن آج کی حکومت ایسے گناہوں پر سزا تو کیا دیتی، ایسے گناہوں سے بچنے والوں کو سزا دیتی ہے۔ اسی طرح آپ نے کسی شخص کو کوئی گناہ کرتے دیکھا، آپ کے منع کرنے سے اس نے وہ گناہ چھوڑ دیا، آپ کو یقین ہے کہ وہ آپ کے چلے جانے کے بعد پھر گناہ کریگا، ایسی صورت میں آپکے لئے جائز نہیں کہ آیندہ کے لئے اسے گناہ سے روکنے کی خاطر اسے سزا دیں۔ اس لئے کہ آپ پر "تغییر منکر" یعنی گناہ کو مٹانا فرض تھا وہ حاصل ہوگیا۔

البتہ والدین اپنی نابالغ اولاد کو، شوہر بیوی کو، اُستاذ شاگرد کو اور پیر مریدوں کو حدود شرع کی پابندی کرتے ہوئے مناسب سزا دے سکتا ہے۔ اس میں نیت صحیح ہونا ضروری ہے، اللہ کی رضا مقصود ہو، ایسا نہ ہو کہ غصہ تو اپنی کسی ذاتی غرض سے آیا اور شریعت کا بہانہ بنا کر انتقام لینا شروع کردیا۔

ان لوگوں یعنی والدین، شوہر، استاذ اور پیر کے سوا کسی دوسرے کے لئے یہ جائز نہیں کہ کسی کو ایسی سزا دے، شریعت کا حکم یہ ہے کہ ایسے مجرموں کو حکومت سے سزا دلائی جائے، البتہ حکومت اپنا یہ فرض ادا نہ کرے تو دوسرے لوگ بھی تعزیر لگا سکتے ہیں بشرطیکہ کسی بڑے فتنے کا خطرہ نہ ہو۔

## نہی عن المنکر کی اہمیت اور اسکے ترک پر وعیدیں:

چونکہ نہی عن المنکر بہت مشکل بھی ہے اور بہت اہم بھی، اس لئے اس کے ترک پر بہت سی وعیدیں وارد ہوئی ہیں، ان سے متعلق چند آیتیں اور حدیثیں سُن لیں:

① وَالْعَصْرِ ۝ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِیْ خُسْرٍ ۝ اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ ۝

"زمانہ شاہد ہے کہ بیشک انسان خسارے میں ہے مگر جو ایمان لایا، نیک اعمال کئے، حق بات کی ایک دوسرے کو وصیت کرتے رہے اور ایک دوسرے کو صبر کی تلقین کرتے رہے۔"

اللہ تعالیٰ کے عذاب اور خسارے سے بچنے کے لئے انسان کو چار کام کرنے پڑیں گے:

① عقائد صحیح رکھنا۔

② نیک اعمال اختیار کرنا
③ ایک دوسرے کو حق کی وصیت کرنا
④ ایک دوسرے کو صبر کی وصیت کرنا
① عقائد صحیح رکھنا :
تمام عقائد حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات کے مطابق ہوں ان میں سے اگر ایک عقیدہ بھی غلط ہوا تو اللہ کے عذاب سے نہیں بچ سکیں گے۔
② نیک اعمال اختیار کرنا :
نیک اعمال کا یہ مطلب نہیں کہ تسبیحات زیادہ ہوں، نمازیں لمبی لمبی ہوں، تہجد، اشراق اور چاشت وغیرہ نفل نمازوں اور نفل روزوں، نفل حج، عمرے اور صدقات خیرات وغیرہ کی بہت پابندی ہو، بلکہ نیکی کی بنیاد اور روح گناہوں کو چھوڑنا ہے تفصیل کے ساتھ یہ بیان وعظ "ترکِ گناہ" اور "ترک منکرات" میں چھپ چکا ہے۔
③ ایک دوسرے کو حق کی وصیت کرنا :
عقائد صحیحہ کی ایک دوسرے کو تبلیغ کرتے رہنا۔
④ ایک دوسرے کو صبر کی وصیت کرنا :
ایک دوسرے کو اعمال صالحہ یعنی گناہوں سے بچنے اور نفسانی تقاضوں کے وقت صبر کی تلقین کرتے رہنا۔
نظر بدنظری کا تقاضا کر رہی ہو، زبان غیبت یا فضول گوئی اور لایعنی باتوں کا تقاضا کر رہی ہو تو ایسے مواقع پر ایک دوسرے کو صبر کی تلقین کیا کریں۔
مذکورہ چاروں کاموں میں سے اگر کسی ایک کام میں بھی کوتاہی یا غفلت ہوئی تو انسان دنیا و آخرت کے خسارے سے نہیں بچ سکے گا۔
② لُعِنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْۢ بَنِيْٓ اِسْرَاۗءِيْلَ عَلٰي لِسَانِ دَاوٗدَ وَعِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ ۭذٰلِكَ بِمَا عَصَوْا وَّكَانُوْا يَعْتَدُوْنَ ۝ كَانُوْا لَا يَتَنَاهَوْنَ عَنْ مُّنْكَرٍ فَعَلُوْهُ ۭ لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَفْعَلُوْنَ ۝ (۵-۷۸، ۷۹)
"بنی اسرائیل میں جو لوگ کافر تھے ان پر لعنت کی گئی تھی داؤد اور عیسیٰ ابن مریم علیہما السلام کی زبان سے، یہ لعنت اس سبب سے ہوئی کہ انھوں نے حکم کی

مخالفت کی اور حد سے نکل گئے۔ جو برا کام انھوں نے کر رکھا تھا اس سے باز نہیں آتے تھے، واقعی ان کا فعل بیشک برا تھا۔"

اس آیت کے شانِ نزول میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

علماء بنی اسرائیل شروع میں لوگوں کو گناہوں سے روکتے، تبلیغ کرتے اور اللہ سے ڈراتے رہتے تھے، مگر جب وہ نہ مانے تو ان علماء نے انہی لوگوں کے ساتھ اٹھنا، بیٹھنا، کھانا، پینا شروع کر دیا، گناہوں سے بیزاری ظاہر نہیں کی، ان علماء کی اس حرکت کی وجہ سے اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان پر لعنت کی گئی۔

**آج کے علماء اور دینداروں کی مداہنت پرستی:**

آج کے علماء، مشایخ اور ظاہری دینداروں میں یہ وبا بہت تیزی سے پھیل رہی ہے۔ انھوں نے لوگوں کے سامنے اسلام کو ایسا ثابت کر دیا ہے کہ گویا ان کی یہ دینداری اسلام کی خاطر نہیں بلکہ اختلاف طبع و مزاج کی وجہ سے ہے جیسا کہ مقولہ مشہور ہے "پسند اپنی اپنی"۔ ایک شخص ڈاڑھی رکھے ہوئے ہے، لباس اسلام کے مطابق ہے، رہن سہن اور کھانے پینے کے تمام طور طریقے شریعت کے مطابق ہیں مگر جو لوگ ڈاڑھی منڈاتے یا کٹاتے ہیں، لباس ان کا کوٹ پتلون ہے میز کرسی پر کھاتے ہیں، ان کے ساتھ اس کی گہری دوستی ہے، ان کے ساتھ ہنسی، دل لگی کی باتیں کرتا رہتا ہے، ان کے یہاں آنا جانا بھی ہے، ان کی دعوتوں میں بھی شریک ہوتا ہے، اس طرح یہ شخص لوگوں کی نظروں میں یہ ثابت کرتا ہے:

"اس کا یہ طرزِ زندگی اسلام کی خاطر نہیں ہے بلکہ اپنی طبعی پسند کی وجہ سے ہے اسے ڈاڑھی پسند ہے تو دوسروں کو کلین شیو پسند ہے، سب اپنی اپنی جگہ ٹھیک ہے۔"

اس کا مزید نتیجہ یہ نکل رہا ہے کہ ایک ہی شخص ایک وقت میں ڈاڑھی رکھ لیتا ہے لباس اسلام کے مطابق پہن لیتا ہے، پھر وہی شخص دوسرے وقت میں ڈاڑھی منڈا کر کوٹ پتلون پہن لیتا ہے۔ اس کے اس عمل سے دوسرے لوگوں کو اور آنے والی نئی نسلوں کو اس بات کا یقین ہو جاتا ہے کہ اسلام مسلمانوں کو کسی خاص قسم کے طرز زندگی کے مطابق زندگی گزارنے کی آزادی دیتا ہے۔

اگر آپ لوگوں کے گناہ دیکھ کر بھی ان کے ساتھ گھُلے ملے رہتے ہیں اور اس طرح اپنے عمل سے یہ ثابت کر دیتے ہیں کہ ہمیں آپ کے گناہوں سے کوئی نفرت نہیں تو آپ کی یہ دینداری اللہ کے لئے نہیں ہے، اگر اللہ کے لئے ہوتی تو لوگوں کے گناہ دیکھ کر ان سے بیزاری کا اظہار کرتے۔ گناہوں کو دیکھ کر ان سے بیزاری کا اظہار نہ کرنے والوں پر بھی اللہ کا عذاب اسی طرح آئے گا جیسا کہ بنی اسرائیل کے علماء پر آیا۔

اس کا یہ مطلب نہیں کہ آپ گنہگاروں کے ساتھ بدخلقی سے پیش آئیں، انہیں حقیر و ذلیل سمجھیں، دین کی طرف راغب کرنے اور دینی دعوت دینے کی غرض سے تو ان کے ساتھ خوش اخلاقی ہی سے پیش آنا چاہئے۔

یہ مطلب بھی نہیں کہ جن لوگوں کے ساتھ مختلف ضرورتوں کی وجہ سے میل جول رکھنا پڑتا ہے ان سے میل جول ختم کر دیں۔ مقصد یہ ہے کہ ایسے لوگوں کے گناہوں کو دیکھ کر آپ ان کے سامنے اپنی بیزاری کا اظہار نہیں کر سکتے ہیں تو اللہ کے عذاب سے بچنے کے لئے اتنا تو کر سکتے ہیں کہ ایسے شخص پر نظر پڑتے ہی فوراً اس کے لئے دُعاء کریں یا کم از کم چوبیس گھنٹے میں ایک وقت متعین کر کے اس میں تمام گنہگاروں کے لئے دعاء کر لیا کریں۔ ایسا کرنے سے اللہ کے عذاب سے بچنے کے علاوہ یہ فائدے بھی حاصل ہوں گے:

① ایک مسلمان بھائی کا حق ادا ہو گا۔ کسی کو تکلیف میں مبتلا دیکھ کر اس کے لئے دُعاء کرنا اس کا حق ہے۔ ایک مسلمان گناہوں میں مبتلا ہو اس سے بڑی تکلیف کیا ہو سکتی ہے؟

② آپ میں عجب و کبر پیدا نہیں ہو گا کہ ہم تو ایسے متقی ہیں اور یہ گنہگار ہیں، دعاء کے ساتھ عجب کا علاج بھی ہو گیا۔

③ دل میں گنہگاروں سے نفرت اور ان کی تحقیر پیدا نہیں ہو گی۔

④ گناہوں کی برائی کا استحضار اور ان سے بچنے کے اہتمام میں اضافہ ہو گا جب دوسروں کو بچانے کے لئے دُعاء کریں گے تو لازماً اپنے کو بچانے کے لئے اس سے زیادہ دُعاء اور اہتمام کریں گے۔

## بے دینوں کے ساتھ محبت رکھنے کا عذاب:

بہت سے لوگوں کو فسّاق و فجّار سے نفرت ہونے کی بجائے ان کی بہت سی باتیں انھیں اچھی لگتی ہیں۔

ایک شخص نے کہا :

"انگریز بہت ہنس مکھ اور خوش مزاج ہوتے ہیں اور یہ علماء اور بزرگ حضرات خشک مزاج ہوتے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ انگریزوں کی خوش مزاجی ان کی زبان کا اثر ہے۔" ایسی باتیں اور بھی بہت سے لوگ کہدیتے ہیں اسلئے اسکے جوابات سن لیں :

(۱) مسلمان ہر کام میں اپنے اللہ کے قانون کا پابند ہوتا ہے۔ وہ کوئی کام بھی قانون کے خلاف نہیں کر سکتا کہ جیسا دل میں آیا کر لیا، ہر وقت ڈرتا رہتا ہے کہ کہیں کوئی ایسی بات یا حرکت نہ ہو جائے جس سے میرا مالک ناراض ہو جائے۔

انگریز بالکل آزاد ہیں جیسا دل میں آیا کر لیا، اس سے لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ یہ لوگ بڑے خوش مزاج ہیں۔

جو شخص قانون کا پابند ہوگا وہ خوش مزاج ہو ہی نہیں سکتا، اگر خوش مزاجی کی کوئی بات کریگا بھی تو قانون کا پابند رہ کر، سوچ سمجھ کر، موقع محل دیکھ کر اور اللہ کی رضا کے لئے کریگا، آزادی سے بلا سوچے سمجھے، بے موقع و محل اور مخلوق کی رضا کے لئے نہیں کرے گا۔

(۲) اللہ تعالیٰ کا حکم ہے :

"اللہ کے باغیوں اور مجرموں کے سامنے ان کے گناہوں سے بیزاری کا اظہار کرو۔"

اللہ والے اللہ کے اس قانون کی پابندی کرتے ہیں، اس لئے اللہ کے باغیوں اور مجرموں کے ساتھ زیادہ خوش مزاجی نہیں کرتے ہیں۔

اور انگریز جب خود ہی اللہ تعالیٰ کے باغی ہیں تو وہ دوسرے باغیوں سے نفرت کیا کریں گے بلکہ محبت ہی کریں گے، اسی لئے وہ ہر ایک سے خوش مزاجی سے پیش آتے ہیں۔

ان دو وجہوں سے معلوم ہوا کہ انگریزوں کی خوش مزاجی کی یہ خوبی اسلامی تعلیمات کے خلاف ہے، البتہ بہت سی باتیں غیر مسلم اقوام میں ایسی ہوتی ہیں جن میں واقعۃً خوبی ہوتی ہے، جیسے نظم اوقات، پابندئ وقت، سلیقہ مندی وغیرہ، انکے بارے

میں یہ عقیدہ رکھنا چاہیئے کہ یہ باتیں دراصل اسلامی تعلیمات ہیں، مسلمانوں نے ان پر عمل کرنا چھوڑ دیا ہے اور کفار ان پر عمل کرکے دنیوی ترقی حاصل کر رہے ہیں۔ ایسی خوبیوں کو یہ سوچ کر حاصل کرنے کی کوشش کریں کہ یہ ہم نے کھودی تھیں دوسروں کے پاس دیکھ کر یاد آگئیں کہ یہ تو ہمارے اپنے گھر کی ہیں۔

غیر قوموں میں بعض باتیں ایسی بھی ہوتی ہیں جو عقلاً و شرعاً صحیح نہیں ہوتیں مگر بعض لوگوں کو طبعًا پسند آتی ہیں، ایسی باتوں کی طرف طبیعت کا مائل ہونا بہت ہی خطرناک ہے، جو انسان کو کفر تک لیجا سکتا ہے۔

بعض باتیں غیر قوموں میں غیر اختیاری ہوتی ہیں، مثلاً جسمانی ساخت، خوشرنگ، لمبا قد، قوت، شجاعت وغیرہ، اگر ان چیزوں کی وجہ سے ان کی طرف طبیعت مائل ہوتی ہے اور ان کی محبت دل میں پیدا ہوتی ہے تو یہ بھی خطرہ سے خالی نہیں، اسلئے کہ یہ بات سب کے نزدیک مسلّم ہے:

"جس کے ساتھ عداوت اور دشمنی ہوتی ہے اس کی خوبیاں اور کمالات بھی بُرے لگتے ہیں، اور جس کے ساتھ محبت ہوتی ہے اسکی بُری باتیں بھی اچھی لگتی ہیں۔"

آپ کے سامنے اگر کوئی آپ کے کسی دشمن کی خوبیاں بیان کرنا شروع کردے تو آپ کو کتنی ناگواری ہوتی ہے، آپ تو اس کا نام سُننا بھی پسند نہیں کرتے، پھر اللہ کے اتنے بڑے دشمنوں اور باغیوں کی غیر اختیاری خوبیوں کو دیکھ کر اگر آپ متأثر ہوجاتے ہیں تو یہ اس کی دلیل ہے کہ آپ کو اللہ کے دشمنوں سے محبت ہے، پھر انجام بھی اللہ کے دشمنوں کے ساتھ ہی ہوگا۔

اَلْمَرْءُ مَعَ مَنْ اَحَبَّ :

"انسان کا حشر اسی کے ساتھ ہوگا جسکے ساتھ اسنے دنیا میں محبت کی۔"

کسی میں کوئی خوبی نظر آئے تو یہ دیکھیں کہ یہ شخص مسلمان اور دیندار ہے یا نہیں، اگر مسلمان ہے اور دیندار ہے تو سب کچھ ہے۔

مذکورہ تینوں باتوں سے بچنے کی کوشش کریں ورنہ ایمان خطرے میں پڑجاتا ہے۔

اپنی اصلاح کیسے کریں؟

اوّلاً یہ سوچیں کہ اللہ تعالیٰ کو جن کے ساتھ محبت ہمیں بھی انہی کے ساتھ محبت

اور اللہ کے نزدیک جو مبغوض ہیں ہمارے نزدیک بھی مبغوض۔

**دوسرا علاج** یہ کہ اگر غیر اختیاری طور پر انکی کوئی خوبی سامنے آئے یا کوئی آپکے سامنے بیان کرے تو اسکی طرف متوجہ ہونے کی بجائے بتکلّف یوں رد کرنے کی کوشش کیا کریں:

"جو لوگ اللہ کے باغی ہوتے ہیں ان میں کوئی کمال ہو ہی نہیں سکتا، کسی کا ظاہر اچھا ہونے سے ضروری نہیں کہ اس کا باطن بھی اچھا ہو۔ سانپ کا ظاہر کتنا اچھا اور خوبصورت ہوتا ہے لیکن اندر زہر بھرا ہوتا ہے۔"

آپ کفر کی جتنی برائیاں بیان کریں گے اتنی ہی کفر سے نفرت بڑھے گی اور جتنی کفر سے نفرت بڑھے گی اتنی ہی اسلام سے محبت بڑھے گی۔

اگر بتکلف ان کی برائیاں سوچنے اور بیان کرنے کی بجائے ان کی خوبیوں کو سوچیں گے یا سنیں گے یا کسی کو بتائیں گے تو ان سے محبت بڑھیگی جو بالآخر کفر تک لیجائے گی۔

خلاصہ یہ کہ فساق و فجار سے خوش مزاجی سے پیش آنا یا محبت کرنا اور دوستانہ تعلق رکھنا تو درکنار ان کے فسق و کفر سے نفرت ظاہر کرنا فرض ہے اور ان کے فسق و کفر کے مٹانے کی ادنیٰ سی کوشش سے بھی غفلت کرنا، یعنی دل میں انکے مٹانے کا پختہ عزم نہ رکھنا بہت بڑا جرم اور اللہ تعالیٰ کے عذاب کو دعوت دینا ہے

بنی اسرائیل پر نہی عن المنکر ترک کرنے کی وجہ سے یہ عذاب آیا کہ انھیں بندر اور خنزیر بنا دیا گیا تھا۔ اسی طرح حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: والذی نفس محمد بیدہ لیخرجن من امتی اناس من قبورھم فی صورۃ القردۃ والخنازیر داھنوا اھل المعاصی سکتوا عن نھیھم وھم یستطیعون۔ (کنز العمال)

"اس ذات کی قسم جس کے قبضے میں میری جان ہے، میری امت کے بہت سے لوگ اپنی قبروں سے بندر اور خنزیر کی صورت میں نکلیں گے اس وجہ سے کہ انھوں نے گناہ کرنے والوں کے ساتھ مداہنت سے کام لیا اور قدرت ہونے کے باوجود انھیں گناہوں سے نہیں روکا۔"

(۳) وَاتَّقُوْا فِتْنَةً لَّا تُصِيْبَنَّ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْكُمْ خَآصَّةً (۸ : ۲۵)

اللہ کے عذاب سے ڈرو جو دنیا میں پھیل جانے والا ہے، اگر کوئی کہے کہ

باھلھا فقال یا رب ان فیھم عبدک فلانا لم یعصک طرفۃ عین قال فقال قلب علیہ وعلیھم فان وجھہ لم یتمعر فی ساعۃ قط (بیھقی شعب الایمان)

اللہ تعالیٰ عزّ وجل نے جبرئیل علیہ السلام کو حکم دیا:

"فلاں فلاں شہر کو ان کے رہنے والوں پر اُلٹ دو۔"

انھوں نے کہا:

"اے میرے رب! ان لوگوں میں تیرا ایک فلاں بندہ ایسا ہے جس نے پلک جھپکنے بھر بھی تیری نافرمانی نہیں کی۔"

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہوا:

"اس پر بھی اور دوسرے لوگوں پر بھی اس شہر کو اُلٹ دو، اس لئے کہ لوگوں کے گناہ دیکھ کر میری خاطر کبھی بھی اس کے چہرے پر بل نہیں پڑا۔"

اتنا بڑا عابد اور زاہد جو ہمہ وقت اللہ تعالیٰ کی عبادت میں مشغول رہتا تھا اور ذرا سی دیر کے لئے بھی اس نے اللہ تعالیٰ کی کوئی نافرمانی نہیں کی، لیکن چونکہ اسے لوگوں کے گناہ دیکھ کر ذرا بھی رنج وغم نہیں ہوتا تھا اور نہ ہی اس نے برائیوں کو مٹانے کی سب سے آخری کوشش یعنی دل میں مٹانے کا عزم کیا، جس کا ظہور گناہوں کو دیکھ کر بیزاری کا اظہار کرنے سے ہوتا ہے اس لئے اس کی عبادت اور ریاضت اسے اللہ تعالیٰ کے عذاب سے نہ بچا سکی۔

(۳) حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

ما من رجل یکون فی قوم یعمل فیھم بالمعاصی یقدرون علی ان یغیروا علیہ ولا یغیرون الا اصابھم اللہ بعقاب قبل ان یموتوا (ابوداؤد)

"اگر کسی قوم کا کوئی فرد گناہ کرتا ہو اور اس قوم کے دوسرے افراد اسکو روکنے کی قدرت بھی رکھتے ہوں اس کے باوجود وہ اسے گناہوں سے نہیں روکتے تو اللہ تعالیٰ ان کے مرنے سے پہلے ان پر عذاب بھیجدیگا۔"

## نہی عن المنکر میں حفظِ حدود اللہ:

نہی عن المنکر کی اہمیت میں اللہ تعالیٰ نے دوسری جگہ فرمایا:

اَلْاٰمِرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّاھُوْنَ عَنِ الْمُنْکَرِ وَالْحٰفِظُوْنَ لِحُدُوْدِ اللّٰہِ (۹:۱۱۲)

"نیک باتوں کا حکم دینے والے اور بُری باتوں سے باز رکھنے اور اللہ کی حدود کی حفاظت کرنے والے"۔

جو لوگ نہی عن المنکر کرتے ہیں وہ حدود اللہ کی حفاظت بھی کرتے ہیں۔ حدود اللہ کی حفاظت کیسے ؟

**اوّلاً** تو نہی عن المنکر کا فریضہ ادا کرکے ہی حدود اللہ کی حفاظت کی' اس لئے کہ جو لوگ برائیوں کو دیکھ کر اسے مٹانے کی کوشش نہیں کرتے وہ حدود اللہ کو توڑ رہے ہیں۔

**دوسری صورت** حدود اللہ کی حفاظت کی یہ کہ برائیوں کو روکتے ہوئے دل میں یہ خیال نہ آئے۔

"میں نے بہت بڑا کام کرلیا اور میں بہت بڑا مجاہد ہوں"۔

بلکہ نظر اللہ تعالیٰ پر رہے کہ میرا اللہ مجھ سے کام لے رہا ہے۔ اگر نظر اپنے کمال پر چلی گئی تو ساری کوششیں رائیگاں گئیں' ایسا کام اللہ کے لئے نہیں ہوتا بلکہ اپنے نفس کے لئے ہوتا ہے۔

اگر کبھی کسی بُرائی سے روکتے ہوئے درمیان میں نفسانیت کا کوئی خیال آجائے تو اپنا کام نہ چھوڑیں بلکہ اگر اسی موقع پر تنبّہ ہوجائے تو استغفار کرکے نیت خالص کرلیں اور اگر بروقت تنبّہ نہ ہو تو بعد میں جب تنبّہ ہو فوراً استغفار کریں، نفس کا محاسبہ جاری رکھیں۔

**تیسری صورت** حفظِ حدود اللہ کی یہ ہے کہ کسی بُرائی کو روکتے ہوئے غصہ اتنا زیادہ نہ جاری کرے کہ حد سے تجاوز ہوجائے۔ مثال کے طور پر کسی کو گناہ سے روکنے کے لئے زبان سے کہنا، معمولی ڈانٹنا کافی ہو تو اسے بُرا بھلا کہنا یا اس پر ہاتھ اُٹھانا جائز نہیں ہے۔ غصہ صرف اتنا جاری کرے جس سے اللہ تعالیٰ کے حکم کی تعمیل ہوجائے، دوسروں کو گناہوں سے روک دے۔ یوں سمجھیے :

"جیسے کسی بھنگی کو کسی بہت بڑے بادشاہ نے اپنے سامنے یہ حکم دیدیا کہ میرے بیٹے کو سزا دو۔ اس بھنگی پر کیا گزرے گی ؟ اگر تعمیل حکم نہیں کرتا تو بھی خطرہ اور اگر کرتا ہے تو بھی بادشاہ کی ناگواری کا خطرہ کہ کہیں سزا میں زیادتی نہ ہوجائے یا شہزادے کی تحقیر نہ ہوجائے۔

اسی طرح جب کوئی کسی کو گناہ سے روکے تو یہ سمجھ لے کہ یہ اللہ کا بندہ ہے اور اللہ کو اپنے تمام بندوں سے محبت ہے کسی سے کم کسی سے زیادہ، اسے گناہوں سے روکنے کا اللہ نے مجھے حکم دیا ہے لیکن اس حکم کی تعمیل میں اگر کہیں حد سے تجاوز ہو گیا تو میرا کیا بنے گا۔

**بُرائیوں سے روکنے پر آنے والی مصیبتیں :**

قرآن کریم میں ہر جگہ دوسروں کو نیکیوں کی تبلیغ کرنے کے ساتھ برائیوں سے روکنے کا حکم بھی ہے۔ فریضۂ تبلیغ جبھی ادا ہو گا کہ دونوں کام ہوں۔ نیکی کی تبلیغ کرنا آسان ہے برائیوں سے روکنا بہت مشکل کام ہے۔ اگر کوئی شخص لوگوں کو نماز پڑھنے کی تبلیغ کرے تو لوگ خواہ اسکی تبلیغ سے نماز پڑھیں یا نہ پڑھیں بہرحال اسکی اس تبلیغ سے اس کے دشمن نہیں بنیں گے بلکہ اسکی تعریف کریں گے اور اسے شاباش بھی دیتے رہیں گے لیکن جہاں کہا، "ٹی وی مت دیکھو، گانا مت سنو، تصویر کی لعنت سے بچو، ڈاڑھی منڈانا اور کٹانا چھوڑ دو، آمدنی کے حرام ذرائع سے بچو، شریعت کے مطابق پردہ کرو۔"

تو پھر دیکھئے کہ سارے گھر والے، رشتہ دار اور سب محلے والے اس کے کیسے دشمن بن جاتے ہیں۔ اسی لئے حضرت لقمان علیہ السلام نے اپنے بیٹے کو نصیحت فرمائی تھی جسے اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں نقل فرمایا ہے :

وَأْمُرْ بِالْمَعْرُوفِ وَانْهَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَاصْبِرْ عَلَىٰ مَا أَصَابَكَ (۳۱ : ۱۷)

"اور اچھے کاموں کی نصیحت کیا کر اور برے کاموں سے منع کیا کر اور تجھ پر جو مصیبت واقع ہو اس پر صبر کیا کر۔"

نہی عن المنکر پر جو مصیبتیں آئیں گی اُن پر آپ کو صبر کرنا پڑیگا کیونکہ یہ بھی اللہ تعالیٰ ہی کا حکم ہے، جیسے کفار کے ساتھ جہاد کرنا مشکل ہونے کے باوجود اللہ تعالیٰ کا حکم ہونے کی وجہ سے فرض ہے اور جہاد کی تکالیف اور مشقتوں پر صبر کرنا ضروری ہے اسی طرح برائیوں سے روکنے میں بھی تکلیفیں ضرور پہنچیں گی، کہیں کم کہیں زیادہ کم از کم لوگ اتنا تو ضرور کہیں گے :

"اس کا دماغ خراب ہو گیا ہے، پاگل، دقیانوس، پرانے خیالات کا اور

حاصل کرنا یا درس و تدریس اختیار کرنا یا جہاد کرنا یا دعوت و تبلیغ اور وعظ و نصیحت وغیرہ کے لئے نکلنا یا اس کام میں مصروف ہونا پایا جائے گا تو مذکورہ ثواب ملے گا خواہ اس نیت سے نکلکر اپنے محلہ کی مسجد میں نماز پڑھے خواہ دوسرے محلہ کی مسجد میں، مسجد کے قریب اور دُور ہونے سے کچھ فرق نہیں پڑتا، اللہ تعالیٰ کی رحمت بڑی وسیع ہے گو اپنے محلہ کی مسجد میں نماز پڑھنا افضل ہے۔

قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم:

انّما الاعمال بالنیات وانما لامرئ ما نوی الخ (بخاری)

⑥ چھ نمبر جو تبلیغی جماعت میں رائج ہیں یہ دین سے مناسبت پیدا کرنے کے لئے بزرگوں نے منتخب فرمائے ہیں، لیکن پورا دین انہی کو سمجھنا صحیح نہیں ہے بلکہ یہ تو اکثر عبادات سے متعلق ہیں، انکے علاوہ بھی دین کے بہت اہم شعبے ہیں جو انسان کی اجتماعی و انفرادی، معاشی و سیاسی زندگی سے متعلق ہیں، انھیں سیکھنا بھی ضروری ہے۔

چھ نمبروں کا روزانہ یا صبح شام تذکرہ کرنا اور اس پر عمل کرنے کی تلقین کرنا درست ہے اور باعثِ اجر ہے لیکن ان کے تذکرہ کو فرض و واجب سمجھنا اور جو انکو نہ سُنے اس پر طعن کرنا اور طرح طرح کے فتوے جڑنا یہاں تک کہ نہ سُننے والوں کو مسلمان بھی نہ سمجھنا سراسر ناجائز اور کھلی گمراہی ہے۔

اسی طرح چھ نمبروں کے تذکرہ کے دوران دوسروں کو کلام پاک کی تلاوت، ذکر و تسبیح و دیگر عبادات سے روکنا اور یہ کہنا کہ "چھ نمبروں کے بیان کے دوران دوسرا کوئی نیک عمل قابل قبول نہیں"؛ بدترین گمراہی اور سخت غلو اور جہالت کی بات ہے جس سے توبہ واجب ہے اور آیندہ ایسا طرزِ عمل اختیار کرنے سے گریز لازم ہے۔

فی ردّ المحتار ص ۶۶۰ ج ۱:

اجمع العلماء سلفا وخلفا علی استحباب ذکر الجماعۃ فی المساجد وغیرھا الا ان یشوش جھرھم علی نائم او مصلّ او قارئ

وفی خلاصۃ الفتاوی ص ۱۰۳ ج ۱:

رجل یکتب الفقہ وبجنبہ رجل یقرأ القراٰن ولا یمکنہ استماع القراٰن فالاثم علی القارئ وعلی ھذا لو قرأ علی السطح فی اللیل جھرا والناس نیام تأثم۔

③ رائے ونڈ کو کعبۃ اللہ پر فضیلت دینا بدترین غلو اور گمراہی ہے،

وجہ اس کی یہ ہے کہ تبلیغی جماعت کے ساتھ نکلنے یا رائے ونڈ کے تبلیغی اجتماع میں شامل ہونے

یا دنیا میں کسی اور جگہ ہونے والے تبلیغی اجتماع میں شریک ہونے کی صورت میں اُنچاس کروڑ کا ثواب بالفرض تسلیم بھی کرلیا جائے تو یہ تبلیغ کی اس خاص صورت میں منحصر نہیں بلکہ جو شخص بھی اللہ تعالیٰ کے راستہ میں نکلے گا اور دین کی کسی بھی خدمت میں لگے گا اس کو اپنی ہر عبادت پر اُنچاس کروڑ گُنا ثواب ملیگا، بشرطیکہ ان دونوں حدیثوں کو قابل استدلال تسلیم کرلیا جائے۔

اللہ تعالیٰ کے راستہ میں نکلنا عام ہے خواہ علم دین حاصل کرنے کے لئے نکلے خواہ جہاد کرنے کے لئے نکلے خواہ مسلمانوں کی اعانت و نصرت کے لئے یا کسی اور کارِ خیر کے لئے نکلے یہ سب صورتیں فی سبیل اللہ میں داخل ہیں۔ لہٰذا جو شخص بیت اللہ شریف میں تبلیغ کے لئے یا علم دین حاصل کرنے کے لئے یا حج وعمرہ کرنے کے لئے جائے گا تو اس کو اللہ کے راستے میں نکلنے کا ثواب بھی ملیگا اور خاص بیت اللہ شریف کی فضیلت یعنی ایک لاکھ گُنا ثواب ملنے کی فضیلت بھی حاصل ہوگی، اس طرح اس کا ثواب اُنچاس کروڑ سے بے شمار گنا بڑھ جائے گا ان شاء اللہ تعالیٰ، اور رائے ونڈ جانے پر بیت اللہ شریف والی فضیلت حاصل نہوگی، اس لحاظ سے رائے ونڈ کو بیت اللہ شریف پر ہرگز ہرگز فضیلت حاصل نہیں۔

اور یہ کہنا کہ "رائے ونڈ میں تبلیغی کام ہوتا ہے اور بیت اللہ شریف میں نہیں ہوتا"۔

یہ بھی محض غلط، تعصب اور جہالت کی بات ہے، خانہ کعبہ کے اندر بھی تبلیغ دین کا کام اور مختلف انداز سے دینی خدمت ہوتی ہے، گو تبلیغی جماعت کے ماتحت نہوتا ہو۔

اشاعت دین اور تبلیغ دین کسی بھی جائز طریقہ سے ہو وہ درست اور معتبر ہے، تبلیغی جماعت کے ساتھ مل کر تبلیغی جماعت کے اُصول وقواعد کی روشنی میں تبلیغ کرنا شرعاً کوئی فرض و واجب نہیں، نیز تبلیغ دین تبلیغی جماعت کے ساتھ کام کرنے میں شرعاً منحصر نہیں، جو کوئی ایسا سمجھتا ہے یہ اُس کی جہالت ہے یا غلو ہے جو کھلی گمراہی ہے۔

فی کنز العمال صـ۱۹۴ ج ۱۲:

ان اللہ تعالیٰ ینزل علیٰ ھذا المسجد مسجد مکۃ فی کل یوم ولیلۃ عشرین و مائۃ رحمۃ ستین للطائفین واربعین للمصلین وعشرین للناظرین۔

وفی سنن ابن ماجۃ صـ۱۰۳:

عن انس بن مالک رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صلوٰۃ الرجل فی بیتہ بصلوٰۃ وصلوٰتہ فی مسجد القبائل بخمس وعشرین صلوٰۃ وصلوٰتہ فی المسجد الاقصیٰ بخمسین الف صلوٰۃ وصلوٰتہ فی مسجدی بخمسین

الف صلوٰۃ وصلوٰتہ فی المسجد الحرام بمائۃ الف صلوٰۃ۔

**تنبیہ:**

واضح ہو کہ سوال میں تبلیغی جماعت کے جن بعض افراد کا حال تحریر کیا گیا ہے ان کا یہ انفرادی حال اور انفرادی طرزِ عمل ہے، جو ان افراد کی نادانی، جہالت اور تبلیغ کی شرعی حقیقت سے ناواقف ہونے پر مبنی ہے، ان کی اس نادانی اور جہالت کی وجہ سے پوری تبلیغی جماعت کو غلط سمجھنا اور ان جیسا سمجھنا درست نہیں ہے۔ تبلیغی جماعت مجموعی اعتبار سے صحیح جماعت ہے اور اس پر خیر غالب ہے، اس کے ذریعہ خلقِ خدا کو دینی نفع پہنچ رہا ہے جو قابلِ قدر ہے، اعتدال پر قائم رہتے ہوئے اس جماعت کے ساتھ تعاون اور شرکت بلاشبہ نافع اور مفید ہے، بعض افراد کی نادانی کی وجہ سے ساری جماعت کو غلط سمجھنا اور اس کی نافعیت سے انکار کرنا غلط اور جہالت ہے۔ واللہ اعلم بالصواب

کتبہ، بندہ محمد یٰسین محراب پوری عفی عنہ
دارالافتاء دارالعلوم، کراچی ۱۴

الجواب صحیح

الجواب صحیح
احقر محمد تقی عثمانی عفی عنہ
۱۱-۶-۱۴۱۰ھ

الجواب صحیح
بندہ عبدالرؤف سکھروی
دار الافتاء دار العلوم کراچی ۱۴
۱۱-۶-۱۴۱۰ھ
نائب مفتی دار العلوم کراچی ۱۴




الجواب صحیح
نعیم ... عفا اللہ عنہ
۱۰/۶/







الجواب صحیح

۱۴۱۰ ۰ ۸ ۰ ۱۴

الجواب صحیح
نائب مفتی دار الافتاء والارشاد
۱۲ شعبان ۱۴۱۰ھ

## سوال متعلق بالا :

سوال : تبلیغ میں نکلنے پر "اُنچاس کروڑ" کے ثواب کے بارے میں دارالعلوم سے ایک فتویٰ لکھا گیا تھا جس پر آپ کی بھی تصدیق ہے۔ ایک مولوی صاحب نے اسکے خلاف لکھا ہے جس کی کاپی ارسال خدمت ہے، اس پر نظر فرماکر فیصلہ تحریر فرمائیں۔

دارالعلوم کے فتویٰ کے خلاف تحریر :

بعض روایات کے ظاہر سے یہ سمجھنا درست ہے کہ راہِ خدا میں نکل کر ایک نماز کی ادائیگی کا ثواب دوسری عام نمازوں سے اُنچاس کروڑ گنا ہے۔

عن عمران بن حصین عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال من ارسل بنفقۃ فی سبیل اللہ واقام فی بیتہ فلہ بکل درھم سبعمائۃ درھم یوم القیامۃ ومن غزا فی سبیل اللہ وانفق فی جھۃ ذلک فلہ بکل درھم سبعمائۃ الف درھم ثم تلا ھذہ الآیۃ واللہ یضاعف لمن یشاء۔

ابن کثیر رحمہ اللہ نے بروایت ابن ابی حاتم نقل کرکے فرمایا :

ھذا حدیث غریب (تفسیر ابن کثیر ص۳۱۷ ج ۱)

عن معاذ بن انس قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان الصلوٰۃ والصیام والذکر یضاعف علی النفقۃ فی سبیل اللہ عزوجل بسبعمائۃ ضعف، رواہ ابوداؤد فی باب تضعیف الذکر۔

شارح رحمہ اللہ نے فرمایا :

ولفظ احمد فی مسندہ قال ان الذکر فی سبیل اللہ تعالیٰ یضعف فوق النفقۃ بسبعمائۃ ضعف قال یحییٰ فی حدیثہ بسبعمائۃ الف ضعف، والحدیث ضعیف لان فی سندہ زبان بن فائد وسھل ابن معاذ (بذل المجھود ص۴۰۳ ج ۱۱)

یہاں حدیث ثانی میں یضاعف علی النفقۃ کہا گیا ہے اور نفقہ کا ثواب حدیث اول میں بتلایا گیا، لہٰذا دونوں حدیثوں میں مذکور ثواب کو باہم ضرب دیا جائے تو حاصل ضرب اُنچاس کروڑ نکل آتا ہے اور ضرب دینے کے بعد حدیث ثانی کے خط کشیدہ الفاظ کا مطلب واضح ہوجاتا ہے۔

اب رہی یہ بات کہ کیا مذکورہ دونوں حدیثیں اس قابل ہیں کہ ان سے یہ مدعیٰ ثابت کیا جائے۔

توجہاں تک حدیث اول کا تعلق ہے اس کے سلسلے میں عرض ہے کہ اس حدیث کے راویوں میں ایک راوی خلیل بن عبداللہ بھی ہیں۔ ان کو بعض کتابوں میں غیر معروف کہا گیا ہے، لیکن یہی حدیث چونکہ ابن ابی حاتم رحمہ اللہ تعالیٰ کے واسطے سے بھی مروی ہے، جیسا کہ ابن کثیر رحمہ اللہ نے

مثل الذین ینفقون اموالہم فی سبیل اللہ کمثل حبۃ

کے تحت روایت کی ہے (ج ۱ پ۳ ع ۳)

اور محدثین کے ہاں بالعموم معروف ہے کہ اگر ابن ابی حاتم رحمہ اللہ تعالیٰ کوئی روایت ذکر کرے اور اس کے راویوں پر جرح نہ کرے تو یہ توثیق کی علامت ہے۔

شیخ الاسلام علامہ ظفر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

سکوت ابن ابی حاتم او البخاری عن الجرح فی الراوی توثیق لہ قال الحافظ فی "تعجیل المنفعۃ" فی مواضع عدیدۃ ذکرہ ابن ابی حاتم ولم یذکر فیہ جرحا، منہا فی ص ۲۵۳ فی ترجمۃ عاصم (عاصم بن صہیب) و فی ص ۲۱۹ فی ترجمۃ (عبد اللہ بن الحصین) و فی ص ۲۲۳ فی ترجمۃ (عبد اللہ بن سعید عن عبد اللہ بن ابی اوفی) و فی ص ۲۲۵ فی ترجمۃ (عبد اللہ بن عباد) و فی ص ۲۴۵ فی ترجمۃ (عبد ربہ بن میمون) و فی ص ۲۵۴ فی ترجمۃ (عبد الرحمٰن بن عقبۃ) وصنیعہ یدل علی ان سکوت ابن ابی حاتم رحمہ اللہ تعالیٰ عن الجرح توثیق کسکوت البخاری رحمہ اللہ تعالیٰ (قواعد علوم الحدیث ص ۳۵۸)

لہٰذا اس حدیث سے استدلال صحیح ہے۔

اور جہاں تک حدیث ثانی کا تعلق ہے تو اس حدیث کو اگرچہ ضعیف کہا گیا ہے لیکن یہ ضعف اس درجے کا نہیں ہے جس کی بناء پر اس کو مسترد کیا جائے۔

سہل بن معاذ کو ابن حبان نے ثقہ کہا ہے۔

اور حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ نے سہل بن معاذ کے بارے میں فرمایا ہے:

سهل بن معاذ الجهنی نزل مصر لا بأس به الا فی روایات زبان ابن فائد عنہ، من الرابعة (تقریب التهذیب ص ۲۵۸)

یعنی سہل سے حدیث روایت کرنے میں کوئی حرج نہیں الّا یہ کہ ان سے زبّان بن فائد روایت کرے اور ان کا تعلق محدثین کے طبقۂ رابعہ سے ہے۔

البتہ زبّان بن فائد کے بارے میں حافظ رحمہ اللہ تعالیٰ لکھتے ہیں:

زبّان بن فائد هو ضعیف الحدیث مع صلاحه وعبادته (تقریب ص۲۱۳)

یعنی زبان بن فائد اپنی ورع و عبادت کے باوجود حدیث میں ضعیف ہے۔

لہٰذا ان دونوں حدیثوں میں سے صرف دوسری حدیث کو صرف زبان کی وجہ سے ضعیف قرار دیا گیا ہے لیکن اس درجہ کے ضعف کے لئے

انّما یوفی الصّٰبرون اجرهم بغیر حساب،

جابر ہو سکتی ہے۔ کیونکہ اس آیت کے عموم میں اجر مخصوص بھی داخل ہے۔

عن ابن عمر رضی الله عنهما قال: لما نزلت مثل الّذین ینفقون اموالهم فی سبیل الله کمثل حبة انبتت سبع سنابل فی کل سنبلة مائة حبة والله یضاعف لمن یشاء والله واسع علیم ۝

قال رسول الله صلی الله علیه وسلم رب زد امتی فنزلت: انما یوفی الصّٰبرون اجرهم بغیر حساب، رواه ابن حبان فی صحیحه والبیهقی (ترغیب وترهیب ص ۳۲۶ ج ۲)

بہرحال مذکورہ دونوں حدیثیں اگرچہ متکلم فیہ ہیں لیکن یہ ضعف اس درجہ کا نہیں جس کی وجہ سے ان پر عمل نہ کیا جائے۔

جیسا کہ علامہ سیوطی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ جس راوی کے بارے میں محدثین کرام ضعیف، مجہول وغیرہ الفاظ کہدیں تو وہ حدیث ضعیف متروک العمل نہیں ہوگی بلکہ وہ معتبر اور قابلِ استدلال قرار پاتی ہے۔

وقولهم لیس بقوی ..... واذا قالوا ضعیف الحدیث فدون لیس بقوی ولا یطرح بل یعتبر به (تدریب الراوی ص۳۴۶ ج ۱)

ومن الفاظهم فلان روی عنه الناس، وسط، مقارب الحدیث....

مجهول ..... ما اعلم به بأسا۔ ولیستدل علی معانیها بما تقدم
(تدریب الراوی ص ۳۴۸ ج ۱)

رہی یہ بات کہ حدیث ضعیف کو فضائل کے حلقوں میں بیان کرسکتے ہیں یا نہیں اور اس کے ساتھ ضعف کو بیان کرنا بھی ضروری ہوگا یا نہیں؟

اس سلسلہ میں عرض یہ ہے کہ حدیث میں اگر شدید درجہ کا ضعف نہیں اور وہ موضوع بھی نہیں ہے تو اس کا بیان کرنا بدون بیان ضعف درست ہے بلکہ بعض محدثین نے فضائل میں بیان ضعف سے چشم پوشی اور تساہل کو واجب قرار دیا ہے۔

البتہ اگر حدیث موضوع ہے تو اس کے وضع پر تنبیہ کئے بغیر بیان کرنا جائز نہیں۔

واما الموضوع فلا یجوز العمل به بحال ولا روایته الا اذا قرن ببیانه۔

قال ابن عابدین رحمه الله تعالیٰ: (قوله بحال) ای ولو فی فضائل الاعمال، قال ط ای حیث کان مخالفا لقواعد الشریعة واما لو کان داخلا فی اصل عام فلا مانع منه لا لجعله حدیثا بل لدخوله تحت الاصل العام اھ تأمل۔

(قوله الا اذا قرن) ای ذلك الحدیث المروی ببیانه ای بیان وضعه، اما الضعیف فتجوز روایته بلا بیان ضعفه

(الدر المختار مع الشامیة ص۱۲۸ ج ۱، ایچ ایم سعید)

اسی طرح خطیب بغدادی رحمہ اللہ تعالیٰ نے باب التشدد فی احادیث الاحکام والتجوز فی فضائل الاعمال کے تحت کئی قول اہل علم کے اسی سے متعلق ذکر کئے ہیں۔

(۷) اخبرنا محمد بن احمد بن یعقوب قال انا محمد بن نعیم قال سمعت ابا زکریا العنبری یقول الخبر اذا ورد لم یحرم حلالا ولم یحل حراما ولم یوجب حکما وکان فی ترغیب او ترهیب او تشدید او ترخیص وجب الاغماض عنه والتساهل فی روایته،

(کتاب الکفایة ص ۱۳۳)

اسی طرح ابن صلاح رحمہ اللہ تعالیٰ اپنے مقدمہ میں فرماتے ہیں :

یجوز عند اهل الحدیث وغیرهم التساهل فی الاسانید وروایة ما سوی الموضوع من انواع الحدیث الضعیفة من غیر اهتمام ببیان ضعفها فی ما سوی صفات الله تعالیٰ واحکام الشریعة من الحلال والحرام وغیرهما وذلك کالمواعظ والقصص وفضائل الاعمال وسائر فنون الترغیب والترهیب وسائر ما لا تعلق له بالاحکام والعقائد، وممن روینا عنه التنصیص علی التساهل فی نحو ذلك عبد الرحمٰن بن مهدی واحمد بن حنبل رضی الله عنهما (علوم الحدیث لابن صلاح ص۹۳)

تدریب الراوی میں ہے :

وعبارة الزرکشی : والضعیف مردود ما لم یقتض ترغیبا او ترهیبا او تعدد طرقه ولم یکن المتابع منحطا عنه، وقیل لا یقبل مطلقا وقیل ان شهد له اصل واندرج تحت عموم انتهٰی ویعمل بالضعیف فی الاحکام ایضا اذا کان فیه احتیاط۔

عبد الوہاب عبد اللطیف نے اپنی تعلیق علی التدریب میں لکھا ہے :

نص علی قبول الضعیف فی فضائل الاعمال احمد بن حنبل وابن سید الناس والنووی والعراقی والسخاوی وشیخ زکریا وابن حجر العسقلانی والسیوطی وعلی القاری بل ذهب ابن الهمام الی انه یثبت به الاستحباب واشار الی ذلك النووی وابن حجر المکی والجلال الدوانی، وممن منع العمل به (لا بیانه) الشهاب الخفاجی والجلال الدوانی وتوسع فی القول فیه والعمل اللکنوی فی ظفر الامانی۔

(تدریب الراوی ص ۲۹۹)

مذکورہ عبارات سے خلاصہ یہ نکلتا ہے کہ فضائل اعمال سے متعلق احادیث ضعیفہ کو بیان ضعف کے بغیر ذکر کرنا درست ہے۔

---

## الجواب باسم ملهم الصواب

جوازالعمل بالحدیث الضعیف کے لئے چار شرائط ہیں :

**شرطِ اوّل : عدم اثبات حکم شرعی۔**

”اُنچاس کروڑ“ سے تحدید کا اعتقاد اثبات حکم شرعی ہے۔

**شرطِ ثانی : عدم شدۃ الضعف**

معیار شدۃ الضعف وخفتہ :

قال ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ :

(قولہ من طرق) ای یقوی بعضہا بعضا فارتقی الی مرتبۃ الحسن ط

اقول : لکن ھذا اذا کان ضعفہ لسوء حفظ الراوی الصدوق الامین او الارسال او التدلیس او جہالۃ حال، اما لو کان لفسق الراوی او کذبہ فلا یؤثر فیہ موافقۃ مثلہ لہ ولا یرتقی بذلک الی الحسن کما صرح بہ فی التقریب وشرحہ۔

(قولہ عدم شدۃ ضعفہ) شدید الضعف ھو الذی لا یخلو طریق من طرقہ عن کذاب او متھم بالکذب قالہ ابن حجر ط (ردالمحتار ص ۱۲۸ ج ۱)

مرسل تحریر میں تدریب الراوی سے ضعف خفیف کی فہرست میں یہ الفاظ نقل کئے گئے ہیں :

لیس بقوی، ضعیف الحدیث، روی عنہ الناس، وسط، مقارب الحدیث، مجہول، ما اعلم بہ بأسا۔

اور فتوی میں زیر بحث دونوں حدیثوں پر جرح کے ذیل میں یہ الفاظ ہیں :

مجہول، حدیث منکر، لا یعرف، احادیثہ مناکیر، ضعیف، منکر الحدیث جدا، یتفرد عن سہل بن معاذ بنسخۃ کأنہا موضوعۃ لایحتج بہ، عندہ مناکیر، سہل بن معاذ لا یعتبر حدیثہ ما کان من روایۃ زبان بن فائد عنہ، منکر الحدیث جدا، فلست ادری اوقع التخلیط فی حدیثہ منہ او من زبان فان کان من احدہما فالاخبار التی رواہا ساقطۃ۔

اس تفصیل سے ثابت ہوا کہ ان حدیثوں میں شدۃ ضعف کا انکار صحیح نہیں، بالخصوص حدیث ثانی میں۔

محرر نے حدیث اول تفسیر ابن کثیر رحمہ اللہ تعالیٰ سے نقل کی ہے اور اسمیں صنیع ابن ابی حاتم رحمہ اللہ تعالیٰ سے اس کی توثیق ثابت کرنے کی کوشش کی ہے جو صحیح نہیں۔

محرر کا "ھٰذا حدیث غریب" کو حافظ ابن کثیر رحمہ اللہ تعالیٰ کا قول قرار دینا وہم ہے، حقیقت یہ ہے کہ یہ تنقید وجرح خود ابن ابی حاتم رحمہ اللہ نے فرمائی ہے، لفظ "غریب" کا اطلاق کبھی "شاذ ومنکر" پر بھی ہوتا ہے،

قال الشیخ عبد الحق رحمہ اللہ تعالیٰ:

والغریب قد یقع بمعنی الشاذ ای شذوذا ھو من اقسام الطعن فی الحدیث وھذا ھو المراد من قول صاحب المصابیح من قولہ ھٰذا حدیث غریب لما قال بطریق الطعن۔

وقال فی الفصل المتقدم:

وسوء الحفظ ان کان لازم حالہ فی جمیع الاوقات مدۃ عمرہ لا یعتبر بحدیثہ وعند بعض المحدثین ھٰذا ایضاً داخل فی الشاذ (مقدمۃ المشکوٰۃ ص۴)

حدیث زیر بحث کو فتویٰ میں مذکور تفصیل کے مطابق ابن الہادی، ذہبی، حافظ ابن حجر، منذری اور دارقطنی جیسے ائمہ جرح وتعدیل نے "ضعیف ومنکر" قرار دیا ہے، اس کے پیش نظر ابن ابی حاتم رحمہ اللہ تعالیٰ کے قول "ھذا حدیث غریب" سے انکی مراد واضح ہو جاتی ہے۔

محرر نے ابن ابی حاتم رحمہ اللہ تعالیٰ کی روایت سے اثبات توثیق کے لئے جس قدر کاوش و محنت کی ہے اس سے ثابت ہوتا ہے کہ اس نے اپنے مقصد کے لئے کتب جرح وتعدیل کے تفحص وتنقیر میں کوئی دقیقہ نہیں چھوڑا اسکے باوجود کامیابی نہ ہوسکی تو بالآخر ابن ابی حاتم رحمہ اللہ کی روایت کا سہارا لیا جس کا حال بتایا جا چکا ہے۔

یہ حقیقت بھی ذہن نشین رہے کہ صرف اس ایک حدیث کی توثیق سے مدعیٰ ثابت نہیں ہو سکتا، اس لئے کہ "اُنچاس کروڑ" کا حساب دونوں حدیثوں کے مجموعہ پر مبنی ہے۔

**شرط ثالث: دخول فی اصل عام**

واللہ یضاعف لمن یشاء اور انما یوفی الصٰبرون اجرھم بغیر حساب میں ان احادیث کے مضمون کا ادخال اس لئے صحیح نہیں کہ اس اصل میں "بغیر حساب" ہے اور احادیث سے اُنچاس کروڑ کا حساب ثابت کیا جاتا ہے۔

**شرط رابع: عدم اعتقاد السنیۃ۔**

عام تبلیغی بھائی اسے سنت سے بھی بڑھ کر فرض سمجھتے ہیں۔

## روایۃ الحدیث الضعیف :

قال الامام الطحطاوی رحمہ اللہ تعالیٰ معزیا للتقریب وشرحہ :

اذا اردت روایۃ حدیث ضعیف بغیر اسناد فلا تقل قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وما اشبہ ذلک من صیغ الجزم بل قل روی عنہ کذا او بلغنا او ورد او جاء او نقل وما اشبہ ذلک من صیغ التمریض وکذا فیما تشک فی صحتہ وضعفہ، اما الصحیح فاذکرہ بصیغۃ الجزم ویقبح فیہ صیغۃ التمریض کما یقبح فی الضعیف صیغۃ الجزم (حاشیۃ الطحطاوی علی المراقی ص۴۲)

وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ :

اما الضعیف فتجوز روایتہ بلا بیان ضعفہ لکن اذا اردت روایتہ بغیر اسناد فلا تقل قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کذا وما اشبہہ من صیغ الجزم بل قل روی کذا او بلغنا کذا او ورد او جاء او نقل عنہ وما اشبہہ من صیغ التمریض وکذا ما شک فی صحتہ وضعفہ کما فی التقریب (رد المحتار ص۱۲۸ ج۱)

محرر نے شامیہ کی عبارت مذکورہ سے صرف "اما الضعیف فتجوز روایتہ بلا بیان ضعفہ" نقل کرکے آگے تفصیل معلوم نہیں کس مصلحت سے چھوڑ دی ہے۔

اس تفصیل سے ثابت ہوا :

حدیث ضعیف اگر سند سے روایت کی جائے تو بیان ضعف ضروری نہیں اسلئے کہ اہل فن تحقیق سند سے مقام حدیث معلوم کرلیں گے۔

بلا سند روایت کی جائے تو بصیغۂ تمریض ضعف پر تنبیہ ضروری ہے،

لیکن اس زمانہ میں عوام بلکہ اکثر خواص بھی تحقیق سند کی نہ صلاحیت رکھتے ہیں اور نہ ہی اس کی ضرورت سمجھتے ہیں، اسی طرح صیغۂ تمریض سے ضعف پر تنبیہ بھی انکے فہم سے بالاتر ہے، اب تو جو شخص بھی لفظ "حدیث" سنتا ہے اسے یقیناً حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہی سمجھتا ہے اس لئے بہرکیف روایت میں بیان ضعف لازم ہے۔

مزید بریں جب عمل بالضعیف کے لئے عدم اعتقاد السنیۃ شرط ہے تو بدون بیان ضعف اس شرط پر عمل کرنا کیسے ممکن ہوگا ؟

تساہل کے بارے میں جو عبارات نقل کی گئی ہیں وہ شرائط اربعہ مذکورہ کے ساتھ مقید ہیں کما ھو ظاہر، جلد۱ ۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔ ۲۱ جمادی الآخرہ ۱۴۱۱ ہجری

# الحاق

دار العلوم کراچی کے جواب میں مذکور تحقیق پر اعتماداً تصدیق کردی تھی، اس وقت زیادہ تعمق کی ضرورت محسوس نہ ہوئی، بعد میں احسن الفتاوی کی تبویب کے دوران اس مسئلہ پر غور کرنے کا موقع ملا تو ثابت ہوا کہ اس جواب میں بعض باتیں خلافِ تحقیق ہیں، تفصیل حسب ذیل ہے:

اوّلاً واقعہ یہ ہے کہ جہاد یا کسی دوسرے عمل سے متعلق کوئی ایسی صریح حدیث نہیں ملی جس کے الفاظ سے صاف صاف یہ ثابت ہو کہ جہاد وغیرہ میں نکل کر ایک نماز یا ایک تسبیح وغیرہ پڑھنے کا ثواب انچاس کروڑ کے برابر ملتا ہے، بلکہ یہ فضیلت دو حدیثوں کے مضمون کو ملا کر مستنبط کی گئی ہے، اس لئے جہاد کے لئے بھی یہ فضیلت اس طرح بیان کرنا کہ حدیث میں یوں ہے محلِ نظر ہے۔

ثانیاً جن دو حدیثوں کے مضمون کو ملا کر یہ فضیلت مستنبط کی گئی ہے وہ دونوں سنداً ضعیف ہیں، ان پر مفصل کلام دار العلوم کراچی کے فتویٰ اور اس فتویٰ کے رد میں لکھی گئی تحریر کے جواب میں دار الافتاء والارشاد کے فتوی میں گزر چکا ہے۔

ثالثاً اگر ان دونوں حدیثوں کو قابلِ استدلال تسلیم بھی کر لیا جائے تو چونکہ ان میں سے ایک روایت میں من غزا بنفسه کی تصریح ہے، اس لئے اس موقع پر فی سبیل اللہ میں عموم مراد لے کر اس فضیلت کو دین کے دوسرے شعبوں کے لئے عام و شامل ماننے کی کوئی گنجائش نہیں، بلکہ یہ فضیلت صرف غزوہ کرنے والے یعنی کفار کے خلاف برسرپیکار مجاہدین کے ساتھ خاص ہوگی۔

لہذا دعوت و تبلیغ ہو یا کوئی دوسرا شعبۂ دین، ان کے اپنے فضائل بہت ہیں، انہی پر اکتفا کیا جائے، یہ مخصوص فضیلت ان کے لئے بیان کرنا کسی صورت صحیح نہیں۔

رابعاً مذکورہ فضیلت دعوت و تبلیغ اور دوسری دینی خدمات کے لئے ان دو حدیثوں میں مذکور لفظ "فی سبیل اللہ" کو عام قرار دے کر مستنبط کی گئی ہے، جبکہ جہاد اور فی سبیل اللہ ان اصطلاحاتِ شرعیہ میں سے ہیں جن کا عرفِ شرع میں خاص مصداق متعین ہے، وہ یہ کہ کفار سے لڑنے کے لئے میدان جہاد میں نکلے۔

احادیث یا اقوالِ علماء میں اس کے علاوہ کسی عمل پر اگر کبھی جہاد یا فی سبیل اللہ کا اطلاق

کیا گیا تو وہ مجازاً کیا گیا، اس سے یہ نتیجہ نکالنا صحیح نہیں کہ اس پر جہاد کے تمام فضائل حاصل ہوں گے، جیسے لفظ "صلوٰۃ" کا اصطلاح شرع کے اعتبار سے حقیقی مصداق ایک مخصوص عمل ہے اور لغۃً اس کا اطلاق درود شریف اور دعاء پر بھی ہوتا ہے، مگر کوئی شخص یہ نہیں کہہ سکتا کہ درود شریف پڑھنے یا دعاء مانگنے سے فریضۂ نماز سے سبکدوش ہوجائے گا اور اسے نماز کے تمام فضائل حاصل ہوجائیں گے۔

درحقیقت جہاد چونکہ بہت اونچا عمل ہے، اس لئے کسی عمل کی اہمیت بیان کرنے کیلئے اسے جہاد سے تشبیہ دے دی جاتی ہے، اس کے معنی یہ نہیں ہوتے کہ وہ عمل بعینہ جہاد ہے اور اس پر جہاد کے تمام فضائل حاصل ہوں گے۔ لہٰذا جہاد اور فی سبیل اللہ کے معنیٔ حقیقی سے صرف نظر کرکے معنیٔ مجازی اس طرح بیان کرنا کہ اسی کو حقیقی مصداق قرار دیا جانے لگے صحیح نہیں۔

خامساً سابق فتوی میں ع۳ کا جو جواب دیا گیا ہے وہ فی سبیل اللہ کے عموم کو مدنظر رکھتے ہوئے دیا گیا ہے، جبکہ مندرجہ بالا تفصیل سے ثابت ہوگیا کہ اس میں عموم نہیں، لہٰذا اس پر متفرع جواب بھی صحیح نہیں۔

خلاصہ یہ کہ رائیونڈ کے لئے سرے سے یہ فضیلت بیان کرنا ہی صحیح نہیں، لہٰذا بیت اللہ کے لئے انچاس کروڑ سے زیادہ فضیلت ثابت کرنے کے تکلف کی ضرورت نہیں۔

قال الامام الرازی رحمہ اللہ تعالی فی تفسیر قولہ تعالی "احصروا فی سبیل اللّٰہ": والمعنی انھم حصروا انفسھم ووقفوھا علی الجھاد وان قولہ "فی سبیل اللّٰہ" مختص بالجھاد فی عرف القرآن (تفسیر الکبیر ص۷۹ ج۳)

وقال الحافظ السیوطی رحمہ اللہ تعالی: وفی سبیل اللّٰہ ای القائمین بالجھاد (جلالین ص۱۶۱)

وقال الحافظ ابن حجر رحمہ اللہ تعالی: المتبادر الی الفھم من لفظ "فی سبیل اللّٰہ" الجھاد (فتح الباری ص۲۹ ج۶)

وقال العلامۃ ابن حزم رحمہ اللہ تعالی: واما سبیل اللّٰہ فھو الجھاد بحق، قلنا نعم وکل عمل خیر فھو من سبیل اللّٰہ تعالی الا انہ لاخلاف فی انہ تعالی لم یرد کل وجہ من وجوہ البر فی قسمۃ الصدقات فلم یجز ان توضع الاحیث بین النص وھو الذی ذکرناہ یعنی الغازی المنصوص فی الحدیث السابق (المحلی ص۱۵۱ ج۶)

تبلیغی جماعت اور انچاس کروڑ ۔۔۔۔ ۲۰

وقال العلامة زاهد الکوثری رحمہ اللہ تعالی: وھذا یدل علی ان حمل لفظ " فی سبیل اللہ" علی الغازی موضع اتفاق بین من سبق ابن حزم من فقھاء الصحابۃ والتابعین وتابعیھم ومن بعدھم الی عصرہ (مقالات الکوثری ص۱۹۰)

قال الامام السرخسی رحمہ اللہ تعالی: واما قولہ تعالی " فی سبیل اللہ" فھم فقراء الغزاۃ ھکذا قال ابویوسف رحمہ اللہ تعالی (الی ان قال) وقال ابویوسف رحمہ اللہ تعالی یقول الطاعات کلھا فی سبیل اللہ ولکن عند اطلاق ھذا اللفظ المقصود بھم الغزاۃ عند الناس (المبسوط ص۱۰ ج ۳)

وقال الامام المرغینانی رحمہ اللہ تعالی: " وفی سبیل اللہ" منقطع الغزاۃ عند ابی یوسف رحمہ اللہ تعالی لانہ ھو المتفاھم عند الاطلاق وعند محمد رحمہ اللہ منقطع الحاج.

قال الامام ابن الھمام رحمہ اللہ تعالی: ثم فیہ (ای فیما نقل عن محمد رحمہ اللہ تعالی) نظر لان المقصود ما ھو المراد بسبیل اللہ المذکور فی الآیۃ والمذکور فی الحدیث لایلزم کونہ ایاہ لجواز انہ اراد الامر الاعم ولیس ذلک المراد فی الآیۃ بل نوع مخصوص والافکل الاصناف فی سبیل اللہ بذلک المعنی (فتح القدیر ص۲۰۵ ج ۲)

وقال الملا علی القاری رحمہ اللہ تعالی: " وفی سبیل اللہ" منقطع الغزاۃ عند ابی یوسف رحمہ اللہ تعالی لانہ ھو المفھوم من اطلاق ھذا اللفظ فینصرف الیہ لاغیرہ ویؤیدہ ما فی البخاری انہ علیہ السلام قال ان خالدا احبس ادراعہ " فی سبیل اللہ" ولاشک ان الدرع للغزو لاللحج (شرح النقایۃ ص۳۸۶ ج ۱)

وقال الحافظ العینی رحمہ اللہ تعالی: قال ابن المنذر فی الاشراف: قول ابی حنیفۃ وابی یوسف ومحمد رحمھم اللہ " فی سبیل اللہ" ھو الغازی غیر الغنی وحکی ابو ثور عن ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالی انہ الغازی دون الحاج وذکر ابن بطال انہ قول ابی حنیفۃ ومالک والشافعی رحمھم اللہ تعالی وذکر مثلہ النووی فی شرح المھذب (عمدۃ القاری ص۴۴ ج ۹)

ومثلہ فی الشلبی بھامش التبیین (ص۲۹۸ ج ۱) وفی مجمع الانھر والدر المنتقی بھامشہ (ص۲۲۱ ج ۱) والبحر الرائق (ص۲۴۲ ج ۲) والطحطاوی علی الدر (ص۴۲۵ ج ۱) واللہ سبحانہ وتعالی اعلم.

۲۹ رجادی الثانیہ سنہ ۱۴۲۲ھ

**ملحوظہ:** اصطلاح "جہاد" اور "فی سبیل اللہ" کے موضوع پر ایک مستقل رسالہ زیر تصنیف ہے، جس میں اس پر سیر حاصل بحث کی گئی ہے۔ مرتب۔

بسم الله الرحمن الرحيم

مَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ

فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

كَمَثَلِ حَبَّةٍ اَنْۢبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِيْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ ؕ وَاللّٰهُ يُضٰعِفُ لِمَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ

(البقرہ: ۲۶۱)

جو لوگ اللہ کی راہ میں اپنے مالوں کو خرچ کرتے ہیں ان کے خرچ کئے ہوئے مالوں کی حالت ایسی ہے جیسے ایک دانہ کی حالت جس سے سات بالیں جمیں، ہر بال کے اندر سو دانے ہوں، اور یہ افزونی اللہ تعالیٰ جس کو چاہتا ہے عطاء فرماتا ہے اور اللہ تعالیٰ بڑی وسعت والے ہیں جاننے والے ہیں۔








# قرآن کے خلاف کمپیوٹری سازش

فاروقی




صدیقی ٹرسٹ
نسیم پلازا نزد لسبیلہ چوک۔ نشتر روڈ۔ کراچی ۵
Siddiqui Trust G.P.O. Box No. 609 Karachi No. 5 Pakistan

۱۶ ذی الحجہ ۱۴۰۰ھ مطابق ۲۶ اکتوبر ۱۹۸۰ء

بخدمت جناب حضرت مولانا مفتی رشید احمد صاحب مدظلہٗ
ناظم آباد نمبر ۴ کراچی

حضرت محترم زادت عنایتکم،
السّلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

ایک مصری عالم ڈاکٹر راشد خلیفہ کی تحقیق کے مطابق کمپیوٹر کے ذریعہ قرآن پر تحقیقات کا سلسلہ دُنیا کے ممالک میں جاری ہے، یہ سلسلہ اب پاکستان میں اسلام آباد یونیورسٹی میں بھی شروع ہے۔

اس سلسلہ میں سب سے پہلا مضمون "معارف" اعظم گڑھ میں شائع ہوا تھا، اس کی نقول پاک و ہند کے متعدد رسائل میں بعد میں کتابی صورت میں شائع ہوتی رہی ہیں۔ اور اب یہ مضامین عربی اخبار وجرائد میں بھی شائع ہو رہے ہیں۔

اس سلسلہ میں ۱۹ کا ہندسہ خاص طور پر زیرِ بحث آیا ہے کہ یہ ہی تحقیق سب سے اوّل شائع ہوئی تھی، اس پر متعدد حضرات نے اعتراضات بھی شائع کئے ہیں لیکن یہ اعتراضات محدود پیمانہ پر سامنے آئے ہیں۔

اب ایک پاکستانی مسلمان برطانیہ سے یہ تحریر کرتے ہیں کہ علماءِ کرام کی رائے اس سلسلہ میں دریافت کی جائے۔

ڈاکٹر راشد خلیفہ کی تحقیق بصورتِ انگریزی رسالہ، اور دیگر حضرات کی تحقیقات بصورتِ اُردو رسالہ "قرآنِ کریم کا اعجاز" ہمراہ روانہ خدمت ہے۔

براہِ کرام اس سلسلہ میں جواب سے مطلع فرمائیے کہ یہ تحقیقات اسلامی تعلیمات کے منافی تو نہیں ہیں اور اس کی اشاعت جائز ہے یا یہ طریق کار خلافِ اسلام ہے؟ وَالسّلام

احقر الزمان: محمد منصور الزمان

قرآن کے خلاف کمپیوٹری سازش ——— ۲

بسم اللہ الرحمن الرحیم

محترم جناب محمد منصور الزمان صاحب ، صدیقی ٹرسٹ کراچی ۔

وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ،

قرآن کریم کے کمپیوٹری تجزیہ سے متعلق آپ کا استفسار موصول ہوا، جواب ارسال ہے۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

مَیں زبان وقلم کی طرح آنکھ اور کان کی بھی لغویات سے حفاظت کا اہتمام کرتا ہوں، معہٰذا کان میں کچھ لغو باتیں پڑ ہی جاتی ہیں ، بالمشافہہ تو کسی کو کم ہی ہمت ہوتی ہے ٹیلیفون پر اس کا شکار ہو جاتا ہوں ، اسی سلسلہ کی ایک خبر وہ بھی ہے جس سے متعلق استفسار کیا گیا ہے، کچھ عرصہ قبل ایک صاحب نے بذریعہ فون بزعم خود اس ''عجیب انکشاف'' کی خبر سے میرے کان کو ملوث و متوحش کیا ، میں اس وقت اس کا حاصل صرف یہ سمجھا کہ ماڈرن مسلم کے نیو ماڈل جوڑے کو ابلیس نے روحِ قرآن کے فہم اور اس کے مطابق عمل سے غفلت میں رکھنے کے لئے ایسی لغویات کو ان کی نظر میں مزین کر دیا ہے اور ان کو اس فریب میں مبتلا کر دیا ہے کہ بس حاصلِ قرآن یہی ہے، مگر بعد میں جب یہ سُنا کہ یہ ایک تحریک کی صورت اختیار کر گیا ہے اور اس کی نشر و اشاعت کی مہم چلائی جارہی ہے تو یہ خطرہ ہوا کہ کہیں اس کے پسِ پشت کوئی طاغوتی قوت تو کارفرما نہیں؟ اور دشمنانِ اسلام اعجازِ قرآن کے نام سے اسلام و قرآن کیخلاف سازش میں تو مصروف نہیں؟

### سازش کے ۲ دو رُخ :

اس سازش کے ۲ دو رُخ ہو سکتے ہیں ۔

### پہلا رُخ :

فرقہ بہائیہ کے مقدس عدد ''انیس ۱۹'' کو پورے قرآن کا محور ثابت کر کے یہ تأثر دیا جائے کہ بہائیت نہ صرف یہ کہ قرآن سے ثابت ہے بلکہ پورے قرآن کی رُوح ہے ۔

فرقہ بہائیہ نے اس عدد کا تقدس ہند کی جہالتِ قدیمہ سے لیا ہے جس میں ''انیس ۱۹'' کے عدد کو اس لئے متصرف و مؤثر گردانا جاتا تھا کہ یہ سب سے چھوٹی اکائی اور سب سے بڑی اکائی یعنی ایک اور نو کا مجموعہ ہے ۔

مذہب بہائی کا اصل بانی علی محمد باب ہے ، ان کے عقیدہ میں یہ بابِ ظہورِ الٰہی تھا،

اس کے بعد اس کی اُمت کے مختلف فرقے ہو گئے جن میں سے بہا رالدین کے پیرو کار بہائی کہلاتے ہیں اس لئے فرقہ بہائیہ بھی مذہب بابی ہی کے شجرِ خبیث کا ثمر ہے۔

علی محمد باب ۱۸۱۹ء میں پیدا ہوا جس کے اعداد کا مجموعہ "اُنیس ۱۹" ہے۔ ۱ + ۸ + ۱ + ۹ = ۱۹، اس بناء پر فرقہ بہائیہ کے عقیدہ میں یہ عدد بہت مقدس اور پوری کائنات کا محور ہے، اسی لئے یہ لوگ سال میں اُنیس ۱۹ مہینے اور ہر ماہ اُنیس ۱۹ دن کا شمار کرتے ہیں، اپنی تحریریں اسی عدد سے شروع کرتے ہیں، اور اپنی معبدوں و تبلیغی مرکزوں (بہائی ہال) کی دیواروں پر یہ عدد نمایاں طور پر لکھتے ہیں۔

ان کا مرکز فلسطین میں مقام "عکہ" ہے، حکومتِ اسرائیل کی سرپرستی میں انکی تبلیغی سرگرمیاں جاری ہیں، امریکہ میں ان کی کافی تعداد ہے، ممکن ہے کہ "قرآن کا کمپیوٹری اعجاز" انہی کی سازش ہو۔

## دوسرا رُخ :

سازش کا دوسرا رُخ یہ ہے کہ اس عدد کے محورِ قرآن ہونے کی خوب تشہیر کی جائے حتیٰ کہ مسلمان بھی اس فریب میں آجائیں، اور اس غلط نظریہ کو قبول کرلیں کہ "اُنیس ۱۹" کا عدد قرآن میں وجہِ اعجاز ہے اور پورے قرآن کا محور ہے، اس کے بعد بتدریج بدل کر اس عدد کی نحوست کی تشہیر شروع کردی جائے، مثلاً :

جہنم کے فرشتے اُنیس ۱۹ ہیں۔

نَارُ جَهَنَّمَ هُمْ فِيهَا خٰلِدُوْنَ کے حروف مکتوبہ اُنیس ۱۹،

فرعون، ہامان، شداد، نمرود کے حروف مکتوبہ کا مجموعہ اُنیس ۱۹،

بعض عامل بچھو کا زہر اُتارنے کے لئے زمین پر گول دائرہ میں اُنیس ۱۹ کا عدد لکھ کر اس پر جوتے مارتے ہیں وغیرہ وغیرہ،

اس سے یہ ثابت کریں :

معاذاللہ قرآن انسان کو ملائکہ جہنم کے سپرد کرتا ہے،

ہمیشہ کے لئے نارِ جہنم میں پھینکتا ہے،

فرعون جیسے کفار کے زمرہ میں شامل کرتا ہے،

حیاتِ قلب کے لئے سمِّ قاتل ہے وغیرہ،

اللہ تعالیٰ ایسے کفریات سے حفاظت فرمائیں۔

یا اسی قسم کے اعداد کسی دوسرے کلام میں دکھادیں، اس طرح قرآن کی حقانیت و اعجاز کو مخدوش کرنے کی کوشش کریں،

اگر بالفرض اس تحریک میں شیطان کے کسی انسانی کارندہ کا ہاتھ نہ بھی ہو تو براہِ راست شیطان خود اس کی کمان کر رہا ہے، اس لئے کہ اس میں مذکورہ دو مفاسد بہر کیف موجود ہیں خواہ اس میں کسی دشمنِ اسلام انسان کی سازش ہو یا نہو۔

## قرآن کے کمپیوٹری تجزیہ کے مفاسد:

مزید بریں اس میں دوسرے مفاسد بھی ہیں مثلاً:

(۱) اس تحریک کی بدولت مسلمان قرآن کی دعوت اور اس پر عمل سے اور زیادہ غافل ہو جائیں گے،

اس زمانہ کے مسلمانوں کی اکثریت قرآن کے ساتھ صرف ایسا تعلق رکھنا چاہتی ہے جس میں دعوتِ قرآن پر غور و فکر کی مشقت اور قرآن پر عمل کے مجاہدہ کی بجائے پیٹ اور آنکھ کان وغیرہ کی لذت حاصل ہو، اس میں ان کے دو فائدے ہیں:

(۱) تدبرِ قرآن، ترکِ منکرات اور حدود اللہ پر قائم رہنے کی محنت و مشقت کی بجائے راحت و نفسانی لذّت۔

(۲) اس طریقۂ کار سے یہ فریب دہی مقصود ہے کہ یہ لوگ محبتِ قرآن کے حقوق ادا کر رہے ہیں اور سراپا مخالفتِ قرآن کے باوجود عشقِ قرآن میں مرے جا رہے ہیں ؎

ہم فراقِ یار میں گھُل گھُل کے ہاتھی ہوگئے
اتنے گھُلے اتنے گھُلے رستم کے ساتھی ہوگئے

(۲) دماغ و قلم کی قوتوں اور قیمتی وقت کی اضاعت۔

محسنِ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:

"بندہ سے اللہ تعالیٰ کے اعراض کی یہ علامت ہے کہ بندہ لایعنی کاموں میں مشغول ہو جائے۔"

اور فرمایا:

"لایعنی کاموں سے احتراز حُسنِ اسلام کی علامت ہے۔"

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے علم غیر نافع، قلب غیر خاشع اور دُعاء غیر مستجاب سے پناہ مانگی ہے۔

ان تینوں جملوں میں یہ ربط ہے کہ اجابتِ دُعاء خشوعِ قلب پر موقوف ہے، اور خشوعِ قلب علم غیر نافع سے احتراز پر موقوف ہے۔

شیطان اپنی اس کامیابی پر کتنا مسرور ہوگا کہ خدمتِ دین میں ایسے منہمک لوگ جن کی زندگی کا ایک ایک لمحہ دنیا و مافیہا سے زیادہ قیمتی ہے اور وہ پاسِ انفاس کی صورت کی بجائے اس کی روح کا زیادہ اہتمام کرتے ہیں، آج وہ بھی ایسی لغویات کی تردید میں مشغول ہیں۔

## عدد اُنیس ۱۹ کے وجہ اعجازِ قرآن ہونے کا ابطال:

اُنیس ۱۹ کے عدد کو محورِ قرآن اور وجہ اعجاز قرار دینا بوجوہِ ذیل بالکل لغو، باطل اور نقل و عقل کے سراسر خلاف ہے۔

(۱) شریعت میں اس عدد کی کوئی خصوصیت و فضیلت نہیں، عقلاً بھی یہ کوئی کمال نہیں، ایسے مفروضات تو ہر کس و ناکس کے کلام میں نکالے جاسکتے ہیں، اگر ایسے ساقط اُمور کو وجہ اعجاز فرض کرلیا جائے تو معاذ اللہ کلامِ حریری کلام اللہ سے زیادہ معجز قرار پائے گا،

تعداد حروف کا قرآن و حدیث میں قطعاً کوئی اعتبار نہیں، نہ ہی فنِ فصاحت و بلاغت میں اس کا کوئی اعتبار ہے، نہ ہی اور کسی لحاظ سے اس میں کوئی حسن و خوبی ہے۔

(۲) بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کے اُنیس ۱۹ حروف ہونے کی وجہ سے جس طرح اس عدد کا تقدس ثابت کیا جارہا ہے اسی طرح بعض دوسرے کلمات کے عدد سے اس کی نحوست پر استدلال کیا جاسکتا ہے، جس کی چند مثالیں اوپر لکھی جاچکی ہیں، وجہ ترجیح کیا ہے؟

(۳) اگر بالفرض عدد حروف ہی پر قرآن کی بنیاد ہوتی تو اسمِ ذات اللّٰہ کے حروف بنیادی قرار پاتے۔

(۴) نزولِ قرآن کے زمانے میں تین، چار، پانچ، چھ، سات، دس اور ہزار کے اعداد خصوصیات ریاضیہ کی وجہ سے کثرت کے لئے استعمال ہوتے تھے، بالخصوص سات کا عدد زیادہ مشہور تھا، اس کی قوت کی وجہ سے اس کا نام سبع رکھا گیا، ان اعداد کی خصوصیات ریاضیہ کے بیان کا یہاں موقع نہیں۔

اگر کوئی عدد قرآن کا محور ہوتا تو ان اعداد میں سے ہوتا، خصوصًا جبکہ قرآن وحدیث میں بھی یہ اعداد محاورہ کے مطابق تکثیر کے لئے استعمال ہوئے ہیں۔

## حساب جمل کی حقیقت:

(۵) تعداد حروف اور حساب جمل ابجد کی حقیقت سوائے ظرافتِ طبع کے کچھ نہیں، اگر حقیقت سے اس کا کوئی واسطہ ہوتا تو کافر کا سنِ ولادت یا سنِ وفات **مغفور لہ** نکالنے سے وہ جنتی ہو جاتا اور اس کے عکس سے مسلمان جہنمی بن جاتا، اور اگر ایک ہی شخص کے بارے میں دو متضاد عدد نکال دیئے جاتے تو کیا ہوتا؟

کسی نے حکیم الامت حضرت مولانا محمد اشرف علی صاحب تھانوی قدس سرہٗ کا سنِ ولادت کرم عظیم ۱۲۸۰ھ نکالا، حضرت نے فرمایا:

"مخالفین مکرِ عظیم کہہ سکتے ہیں"

کسی ظریف شاعر کے عربی، فارسی اور اردو اشعار میری نظر سے گزرے ہیں جن میں اعداد حروف میں تصرف کے ذریعہ کسی بھی لفظ سے اللہ تعالیٰ اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا اسم گرامی نکالنے کے ضوابط مذکور تھے۔

گرونانک سے لولاک لما خلقت الافلاک کی تشریح یوں نقل کی گئی ہے:

"اعداد میں جوڑ توڑ کے ذریعہ کسی بھی لفظ سے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا نام مبارک نکالا جا سکتا ہے، کوئی بھی لفظ لیکر اس کے عدد میں یہ عمل کریں:

عدد لفظ×۴+۲×۵÷۲۰، باقی ×۹+۲=۹۲ ہوگا، جو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا عدد ہے"

ہر شخص سمجھ سکتا ہے کہ یہ محض ظرافت ہے جس کا حقیقت سے کوئی تعلق نہیں۔

اگر ایسی ظرافت کو حقیقت تسلیم کر لیا جائے تو ہر باطل مذہب والے اپنے معبود ومقتدا سے متعلق ایسی ظرافت پیش کر کے ان کا ہر شے کی بناء اور جملہ کائنات کا محور ہونا ثابت کر سکتے ہیں، مثلاً:

ابلیس کا عدد ۱۰۳ ہے، اس کو ہر لفظ سے یوں حاصل کیا جا سکتا ہے:

"عدد لفظ×۴+۲×۵÷۲۰، باقی ×۱۰+۳=۱۰۳"

میں نے مرسلہ مضامین بار بار غور سے پڑھے جس سے دو امر ثابت ہوئے:

(۱) اس سلسلہ کے محرک نے عدد انیس ۱۹ کے تقدس کا دعویٰ صراحۃً نہ بھی کیا ہو تو بھی اس کے طریق کار یعنی پورے حساب کی بنیاد اسی عدد پر رکھنے سے اس کے

تقدس کے اظہار واشاعت میں کوئی شبہہ نہیں، جیساکہ خود استفسار میں بھی اسکا اعتراف ہے اور روزنامہ جنگ بابت ۲۴/۱۰/۸۰ کی مرسل کاپی میں تو مضمون نگار نے گویا اُنیس ۱۹ کو اللہ ہی باور کرانے کی کوشش کی ہے۔

(۲) ان اعداد کے جوڑ توڑ سے قرآن کا آسمانی کتاب ہونا، معجز ہونا، تغییر وتبدیل سے محفوظ ہونا وغیرہ کا اثبات تو درکنار ان سے تو کوئی بھی فضیلت ثابت نہیں ہوتی، محض ظرافتِ طبع کا سامان ہے۔

دوسرے کلاموں میں بھی ایسی ظرافتیں تلاش کی جا سکتی ہیں، بلکہ بعینہ ان ہی ظرافتوں پر مشتمل کلام مرتب کیا جاسکتا ہے،

اس سے زیادہ بہتر تو مقطعات سے متعلق مفسر بیضاوی رحمہ اللہ تعالیٰ کے بیان فرمودہ لطائف ہیں، اس کے باوجود علماءِ اُمت نے ان کو کوئی اہمیت نہیں دی،

ہاں قرآن کی سورتیں، ہر سورت کی آیات، ہر آیت کے الفاظ، ہر لفظ کے حروف اور ہر حرف کی حرکات وسکنات شمار کرنے کی محنت اور اس کی حفاظت واشاعت بہت اہم فریضہ ہے، اس لئے کہ یہ حفاظتِ قرآن کا ذریعہ ہے، مگر اس کا بھی اعجازِ قرآن و تدبّرِ قرآن سے کوئی تعلق نہیں صرف حفاظتِ قرآن سے تعلق ہے۔

(۶) اسم کی تعداد اور بسم کی تعداد کا حاصل ضرب رحمٰن کی تعداد کے برابر بتایا ہے، اگر اس حساب کی کوئی حقیقت ہوتی تو حاصل ضرب اللہ کی تعداد کے برابر ہونا چاہیئے تھا، اس لئے کہ یہ اسم ذات ہونے کے علاوہ لفظ بسم کے ساتھ متصل بھی ہے

## بانیٔ تحریک کی کھُلی فریب کاریاں:

(۷) اس تحریک کے بانی نے خود اپنی طرف سے اُنیس ۱۹ کا عدد متعین کرکے اس کو قرآن کی رُوح ثابت کرنے کی اس طرح کوشش کی ہے کہ کہیں جمع، کہیں ضرب، کہیں تقسیم، کہیں حروف کی تعداد اور کہیں الفاظ کی اور کہیں بعض سورتوں کے ایک خاص حرف کی، غرضیکہ جس طرح بھی اُنیس ۱۹ کا عدد بن سکتا تھا اسے زبردستی بنایا ہے اور جہاں نہیں بن سکا اسے چھوڑ دیا ہے۔

اس دَورِ ترقی کے دانشوروں کی دانش پر تعجب ہے کہ ایسے کھُلے فریب کو بھی نہ سمجھ سکے، مختلف ترکیبوں سے کھینچ تان کر زبردستی اُنیس ۱۹ سازی کی بطور نمونہ چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

① قرآن کریم میں کتابت مقصود نہیں بلکہ قرارت مقصود ہے، کتابت صرف ذریعۂ حفاظت ہے۔ لہٰذا قرآن میں حروف مقروءہ کا اعتبار ہے نہ کہ حروف مکتوبہ کا،

اسی لئے صحتِ نماز کے لئے بشمول حروف محذوفہ تینس۳ حروف مقروءہ کی قرارت شرط ہے۔

اس حساب سے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کے بائیس۲۲ حروف ہیں، مگر اتباعِ بہائیت کی خاطر ان کو اُنیس۱۹ بنادیا گیا۔

بعض نے تفسیر ابن کثیر سے حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا قول پیش کیا ہے کہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کا ہر حرف جہنم کے اُنیس۱۹ داروغوں میں سے ہر ایک سے بچاؤ کا ذریعہ ہے۔

اگر اس قول کی سند صحیح تسلیم کرلی جائے تو یہ تقریب یا ظاہر کتابت کے پیشِ نظر طلبِ رحمت کی ایک صورت ہے ورنہ درحقیقت حروف کی اصل تعداد بائیس۲۲ ہے۔

② کُل اُنتیس۲۹ سورتیں جو حروف مقطعات سے شروع ہوتی ہیں ان میں سے صرف سورۂ قلم سے حرف نون اور سورۂ اعراف، مریم اور ص سے حرف صاد کی تعداد کو اُنیس۱۹ پر تقسیم کیا ہے، باقی پچیس۲۵ سورتوں کو بالکلیہ اور سورۂ اعراف و مریم کے دوسرے مقطعات کو اس لئے چھوڑ دیا کہ ان سے اُنیس۱۹ کا دیوتا نہیں بن سکا۔

③ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کے عددِ حروف پر اسم، اللّٰه، الرَّحْمٰن، الرَّحِيْم کے عدد الفاظ کو تقسیم کرکے اُنیس۱۹ پیدا کیا گیا، باقی تین صورتیں (صورتِ مذکورہ کا عکس، سب کے حروف، سب کے الفاظ) سے اُنیس۱۹ پیدا نہ ہوسکا اس لئے ان کو چھوڑ دیا، حالانکہ یکسانیت مقدم تھی، معہٰذا زبردستی اُنیس۱۹ پیدا کرنے کی غرض سے ایک طرف کے حروف اور دوسری طرف کے الفاظ لئے ہیں۔

④ لفظ بسم کا اصل بھی لفظ اسم ہی ہے ب حرف زائد ہے، اس طرح لفظ اسم کی تعداد بائیس۲۲ بنتی ہے مگر اُنیس۱۹ بنانے کے لئے بسم کو چھوڑ کر صرف اسم شمار کیا ہے۔

⑤ اسم کی تعداد 19×بسم کی تعداد ۳ = ۵۷، جو اُنیس۱۹ پر تقسیم ہوتا ہے، یہاں بذریعہ ضرب اُنیس۱۹ پیدا کیا اور مقطعات میں بصورتِ جمع ۱۴+۱۴+۲۹=۵۷ بنایا،

خواہ ضرب سے ہو یا جمع سے، جیسے بھی ہو سکے بس اُنیس ۱۹ بنانا مقصود ہے،

## آخری گزارش:

وہ فرد یا ادارہ جو علماءِ راسخین کے ساتھ قریبی رابطہ رکھے بغیر دین کی کوئی خدمت انجام دیتا ہے وہ اپنے کام میں خواہ کتنا ہی مخلص کیوں نہ ہو اس کا صراطِ مستقیم پر قائم رہنا اور دشمنانِ اسلام کے ہتھکنڈوں سے محفوظ رہنا مشکل ہے،

اس لئے خدمتِ دین بالخصوص نشر و اشاعت میں کسی راسخ فی العلم کی سرپرستی لازم ہے، اگر یہ میسّر نہ ہو تو صرف ایسے علماءِ راسخین کے مضامین شائع کئے جائیں جن کا علم و تقویٰ اہلِ اسلام کے سوادِ اعظم میں مسلّم ہو،

افسوس کہ بعض اچھے ذی شعور ادارے ایسے لوگوں کے مضامین بھی شائع کر رہے ہیں جو حضرات صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے بغض میں معروف و مشہور ہیں اور ان کے دوسرے نظریات بھی جمہور اہلِ اسلام کے خلاف ہیں۔

## تنبیہ:

یہ مضمون لکھتے وقت صرف اُردو کی دو تحریریں میرے سامنے تھیں:

ایک "قرآن کریم کا ایک زندہ اعجاز" مطبوع صدیقی ٹرسٹ،

دوسری "صفاتِ قرآنِ حکیم" مطبوع روزنامہ جنگ ۲۴ر اکتوبر ۸۰ء

فقط واللہ المستعان ولا حول ولا قوۃ الا باللہ

رشید احمد

دار الافتاء والارشاد ناظم آباد کراچی

۲۴ر ذی الحجہ ۱۴۰۰ھ






# مجالسِ ذکر

## بلند آواز سے ذکر اور مجالسِ ذکر کے احکام

### قرآن، حدیث اور فقہ کی روشنی میں

مکتبہ فاروق

# مجالسِ ذکر

نقشِ اوّل ——— ۱۱رشعبان ۱۴۰۹ھ

مزید تحقیق وتفصیل ——— ۱۴رجمادی الاولیٰ ۱۴۱۳ھ

## خلاصہ:

- ذکر خفی افضل ہے۔
- بلند آواز سے ذکر جائز ہے۔
- بعض حالات میں بلند آواز سے ذکر مستحب ہے۔
- ان حالات وعوارض کی تفصیل جن میں بلند آواز سے ذکر مستحب ہے۔
- اتنی بلند آواز کہ کسی کی عبادت یا آرام میں خلل ہو حرام ہے۔
- مجالس ذکر اس شرط سے جائز ہے کہ اس میں کسی قسم کی کوئی بدعت شامل نہو
- مجالسِ ذکر میں شامل ہونے والی بدعات کی تفصیل۔
- ریاض الجنۃ، حلق الذکر اور مجالس الذکر کی تفسیر۔



# مجالسِ ذکر

مجالس ذکر سے متعلق ۱۱ر شعبان ۱۴۰۹ھ کو مجلس خاص میں میرا ایک مختصر سا بیان ہوا تھا، جو بعد میں رسالہ کی صورت میں شائع بھی ہوگیا، بعد میں خیال ہوا کہ اس موضوع کو قدرے بسط و تفصیل سے لکھنا چاہیئے، لہٰذا کتبِ حدیث و فقہ کے معمولی مراجعہ سے جو حاصل ہوا تحریر کیا جاتا ہے، پہلے نصوص حدیث و فقہ نقل کی جاتی ہیں پھر ان پر مرتبہ احکام تحریر کئے جائیں گے، اس موضوع پر حضرت مولانا عبد الحی صاحب لکھنوی رحمہ اللہ تعالیٰ کا رسالہ "سباحۃ الفکر فی الجہر بالذکر" بہت جامع ہے اس لئے اس کی روایات کو بطور اصل اور دوسری کتابوں سے بطور زوائد نقل کیا جاتا ہے، ترتیب احکام کے مدِ نظر روایات "سباحۃ الفکر" کی ترتیب تبدیل کی ہے، واللہ الموفق وھو المستعان۔

(۱) روی الدارقطنی عن نافع موقوفا علی ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما انہ کان اذا غدا یوم الفطر والاضحیۃ یجھر بالتکبیر قال البیھقی الصحیح وقفہ علی ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما وقول صحابی لایعارض بہ عموم الآیۃ القطعیۃ اعنی قولہ تعالیٰ واذکر ربک فی نفسک الآیۃ وقد قال علیہ الصلوٰۃ والسلام خیر الذکر الخفی وھو معارض بقول صحابی آخر وھو ما روی عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما انہ سمع الناس یکبرون فقال لرجل أکبر الامام قیل لا فقال اجن الناس ادرکنا مثل ھذا الیوم مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فما کان احد یکبر قبل الامام (الرسائل الست ص ۴۳)

(۲) وفی غایۃ البیان (قولہ ولا یکبر اھ) المراد منہ التکبیر بصفۃ الجھر لان التکبیر غیر موضوع لاخلاف فی جوازہ بصفۃ الاخفاء علی ما حکاہ ابوبکر الرازی ووجھہ ان الاصل فی الذکر الاخفاء لقولہ تعالیٰ ادعوا ربکم تضرعا وخفیۃ وقولہ علیہ الصلوٰۃ والسلام خیر الذکر الخفی والشرع ورد بالجھر فی الاضحیٰ فلا یقاس علیہ فی الفطر

لان الجہر خلاف الاصل، انتہی ملخصا (رسائل ص۴۳)

(۳) وفی البنایۃ شرح الہدایۃ للعینی قال ابوبکر الرازی قال مشایخنا التکبیر جہرا فی غیر ایام التشریق والاضحی لایسن الا بازاء العدو واللصوص وقیل وکذا فی الحریق والمخاوف کلہا (رسائل ص۴۴)

(۴) وقال الشیخ الدھلوی فی شرح المشکوٰۃ فی شرح حدیث ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم اذا سلم من الوتر قال سبحان الملک القدوس ثلاثا ویرفع صوتہ بالثالثۃ الذی رواہ ابوداؤد والنسائی وابن ابی شیبۃ واحمد والدارقطنی وغیرھم فی ھذا الحدیث دلیل علی شرعیۃ الجہر بالذکر وھو ثابت فی الشرع بلاشبہۃ لکن الخفی منہ افضل (رسائل ص۶۵)

(۵) وخلاصۃ المرام فی ھذا المقام انہ لاریب فی کون السر افضل من الجہر للتضرع والخیفۃ وکذا لاریب فی کون الجہر المفرط ممنوعا لحدیث اربعوا علی انفسکم واما الجہر الغیر المفرط فالاحادیث متظاھرۃ والآثار متوافقۃ علی جوازہ ولم نجد دلیلا یدل صراحۃ علی حرمۃ اوکراھۃ وقد نص المحدثون والفقہاء الشافعیۃ وبعض اصحابنا علی جوازہ ایضا (رسائل ص۶۷)

(۶) ویدل علیہ قول صاحب النہایۃ فی کتاب الحج المستحب عندنا فی الاذکار الخفیۃ الا فیما تعلق باعلانہ مقصود کالاذان والتلبیۃ والخطبۃ کذا فی المبسوط (رسائل ص۶۷)

(۷) وفی الحرز الثمین شرح الحصن الحصین فی شرح من ذکرنی فی نفسہ ذکرتہ فی نفسی الحدیث فیہ دلیل علی ان الذکر القلبی افضل ثم اللسانی الاخفائی لما ورد ان الذکر الخفی الذی لایسمعہ الحفظۃ یضعف سبعون ضعفا وورد خیر الذکر الخفی (رسائل ص۶۸)

(۸) وفیہ عند قول المصنف وکل ذکر مشروع واجبا کان اومستحبا لایعتد بہ حتی یسمع نفسہ الخ ھذا کلہ فی ما امر الشارع بان یذکر باللسان کما فی قراءۃ الصلوٰۃ والتشہد وتسبیحاتھا ولیس معناہ ان من یذکر اللہ تعالیٰ بقلبہ من غیر ان یتلفظ بلسانہ لایکون فی الشرع معتدا بہ فان مداومۃ الذکر لایتصور بدون

اعتبارہ بل ھو افضل انواعہ -

وقد اخرج ابویعلی الموصلی فی مسندہ عن عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا مرفوعا افضل الذکر الخفی الذی لا تسمعہ الحفظۃ یقال لہم یوم القیامۃ انظر واھل بقی لہ من شیء فیقولون ما ترکنا شیئا مما علمناہ وحفظناہ الا قد احصیناہ وکتبناہ فیقول اللہ تعالیٰ ان لک عندی حسنۃ لا تعلمہ وانا اجزیک بہ وھو الذکر الخفی کذا ذکرہ السیوطی فی البدور السافرۃ فی احوال الآخرۃ -

وفی الجامع خیر الذکر الخفی وخیر الرزق ما یکفی رواہ احمد وابن حبان والبیہقی (رسائل ص۶۸)

⑨ روی البخاری ومسلم والترمذی والنسائی وابن ماجۃ والبیہقی فی شعب الایمان عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم یقول اللہ انا عند ظن عبدی بی وانا معہ اذا ذکرنی فان ذکرنی فی نفسہ ذکرتہ فی نفسی وان ذکرنی فی ملأ ذکرتہ فی ملأ خیر منہم وان تقرب الی شبرا تقربت الیہ ذراعا وان تقرب الی ذراعا تقربت الیہ باعا وان اتانی یمشی اتیتہ ھرولۃ -

قال الحافظ عبد العظیم المنذری فی کتاب الترغیب والترھیب ورواہ احمد باسناد صحیح وزاد فی آخرہ قال قتادۃ واللہ اسرع بالمغفرۃ -

وقال العلامۃ الجزری فی مفتاح الحصن الحصین فیہ دلیل علی جواز الجھر بالذکر خلافا لمن منعہ واستدل بہ المعتزلۃ علی تفضیل الملٰئکۃ علی الانبیاء ولا دلیل فیہ لان الانبیاء لا یکونون غالبا فی الذاکرین -

وقال السیوطی الذکر فی الملأ لا یکون الا عن جھر فدل الحدیث علی جوازہ (رسائل ص۵۴)

⑩ روی الترمذی والنسائی وابن ماجۃ والبزار والبیہقی فی شعب الایمان وابن ابی الدنیا فی کتاب الذکر عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما مرفوعا قال اللہ تعالیٰ یا ابن آدم اذا ذکرتنی خالیا ذکرتک خالیا واذا ذکرتنی فی ملأ ذکرتک فی ملأ خیر من الذین تذکر فیھم واکثر (رسائل ص۵۵)

⑪ روی الطبرانی عن معاذ بن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ مرفوعا قال اللہ تعالیٰ لا یذکرنی

احد فی نفسہ الا ذکرتہ فی ملأ من ملٰئکتی ولا یذکرنی فی ملأ الا ذکرتہ فی الملأ الاعلیٰ
قال المنذری اسنادہ حسن (رسائل ص۵۵)

(۱۲) روی احمد والبیہقی فی الاسماء والصفات عن انس رضی اللہ عنہ مرفوعا قال اللہ تعالیٰ یا ابن اٰدم ان ذکرتنی فی نفسک ذکرتک فی نفسی وان ذکرتنی فی ملأ ذکرتک فی ملأ خیر منہم وان دنوت منی شبرا دنوت منک ذراعا (رسائل ص۵۵)

(۱۳) روی الحاکم والبیہقی فی شعب الایمان وابن حبان واحمد وابو یعلیٰ وابن السنی عن ابی سعید الخدری رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلی اٰلہ وسلم اکثروا ذکر اللہ حتّٰی یقولوا انہ مجنون (رسائل ص۵۹)

(۱۴) روی الطبرانی عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلی اٰلہ وسلم اذکروا اللہ ذکرا حتی یقول المنافقون انکم تراؤن۔

قال السیوطی فی نتیجۃ الفکر فی الجہر بالذکر وجہ الاستدلال بہذین الحدیثین انہ انما یقال ذٰلک عند الجہر لا عند السر (رسائل ص۵۹)

(۱۵) روی البیہقی فی شعب الایمان مرسلا مرفوعا اکثروا ذکر اللہ حتّٰی یقول المنافقون انکم مراؤن (رسائل ص۵۹)

(۱۶) روی ابن المبارک وسعید بن منصور وابن ابی شیبۃ واحمد فی الزہد وابن ابی حاتم وابو الشیخ فی کتاب العظمۃ والطبرانی فی الکبیر والبیہقی فی شعب الایمان عن ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ موقوفا ان الجبل ینادی الجبل باسمہ یا فلان ہل مر بک الیوم من ذکر اللہ فاذا قال نعم استبشر ثم قرأ عبد اللہ لقد جئتم شیئا ادّا تکاد السمٰوٰت یتفطرن منہ الاٰیۃ (رسائل ص۵۹)

(۱۷) روی ابو الشیخ فی العظمۃ عن محمد بن المنکدر قال بلغنی ان الجبلین اذا اصبحا نادی احدہما صاحبہ باسمہ فیقول ای فلان ہل مر بک الیوم ذاکر اللہ تعالیٰ فیقول نعم فیقول لقد اقر اللہ عینیک بہ ما مر بی ذاکر الیوم (رسائل ص۶۰)

(۱۸) روی عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما انہ قال فی قولہ تعالیٰ فما بکت علیہم السماء والارض ان المؤمن اذا مات بکی علیہ من الارض الموضع الذی کان یصلی فیہ ویذکر اللہ۔ اخرجہ ابن جریر فی تفسیرہ (رسائل ص۶۰)

مجالسِ ذکر ـــــــــــ ۶

(۱۹) روی ابن ابی الدنیا عن ابی عبید صاحب سلیمان بن عبد الملک قال ان العبد المؤمن اذا مات تنادت بقاع الارض عبد اللہ المؤمن مات فیبکی علیہ الارض والسماء فیقول الرحمٰن ما یبکیکما فیقولان ربنا لم یمش فی ناحیۃ منا قط الا وھو یذکرک۔

قال السیوطی وجہ دلالۃ ذلک ان بکاء الارض والجبال للذکر لا یکون الا عند الجھر (رسائل ص۶۱)

(۲۰) روی الحاکم عن عمر رضی اللہ تعالی عنہ مرفوعًا من دخل السوق فقال لا الٰہ الا اللہ وحدہ لاشریک لہ لہ الملک ولہ الحمد یحیی ویمیت وھو علی کل شیء قدیر کتب اللہ لہ الف الف حسنۃ -

وفی بعض طرقہ فنادی (رسائل ص۶۳)

(۲۱) روی ابونعیم ایضا عن ابی یونس ان ابا ھریرۃ رضی اللہ تعالی عنہ صلی یوما بالناس فلما سلم رفع صوتہ وقال الحمد للہ الذی جعل الدین قواما وجعل اباھریرۃ اماما بعد ان کان اجیرًا (رسائل ص۶۶)

(۲۲) روی ایضا من مضارب قال بینا انا اسیر من اللیل اذا رجل یکبر فالحقتہ بعیری فقلت من ھذا المکبر فقال ابو ھر فقلت ما ھذا التکبیر فقال شکرًا (رسائل ص۶۶)

(۲۳) وفی الفتاوی الخیریۃ سئل من دمشق من الشیخ ابراھیم فیما اعتادہ السادۃ الصوفیۃ من حلق الذکر والجھر بہ فی المساجد من جماعۃ ورثوا ذلک من اٰبائھم واجدادھم وینشدون القصائد الصوفیۃ وثم من یعترض علیھم ویقول لا یجوز الانشاد وکذا رفع الصوت بالذکر فھل اعتراضہ موافق للحکم الشرعی ؟ فاجاب حلق الذکر والجھر بہ وانشاد القصائد قد جاء فی الحدیث ما اقتضی طلبہ نحو وان ذکرنی فی ملأ ذکرتہ فی ملأ خیر منہ، رواہ البخاری ومسلم والترمذی والنسائی وابن ماجۃ واحمد باسناد صحیح -

والذکر فی الملأ لا یکون الا عن جھر وکذا حلق الذکر وطواف الملئکۃ بھا وما ورد فیھا من الاحادیث وھناک احادیث اقتضت طلب الاسرار والجمع بینھا بان ذلک یختلف باختلاف الاشخاص والاحوال کما جمع بین الاحادیث الطالبۃ للجھر والطالبۃ للاسرار بقراءۃ القرآن -

ولایعارض ذلک حدیث "خیر الذکر الخفی" لانہ حیث خیف الریاء اوتأذی المصلین اوالنیام وذکر بعض اھل العلم ان الجھر افضل حیث خلا مما ذکر لانہ اکثر عملاً لتعدی فائدتہ الی السامعین ویوقظ قلب الذاکر (ویجمع[1] ھمہ الی الفکر ویصرف سمعہ الیہ ویطرد النوم ویزید النشاط) وقولہ تعالٰی اذکر ربک فی نفسک اجیب عنہا بانہا مکیۃ کاٰیۃ الاسرار بالقراءۃ بقولہ ولاتجھر بصلاتک ولاتخافت بہا نزلت لئلا یسمعہ المشرکون فیسبوا القراٰن ومن انزلہ وقد زال وبعض شیوخ مالک وابن جریر وغیرھما حملوا الاٰیۃ علی الذکر حالۃ قراءۃ القراٰن تعظیما لہ یدل علیہ اتصالہا بقولہ تعالٰی واذا قرئ القراٰن الاٰیۃ۔

وقالت السادۃ الصوفیۃ الامر فی الاٰیۃ خاص بہ صلی اللہ علیہ وسلم واما غیرہ ممن ھو محل الوسواس والخواطر الردیئۃ فمأمور بالجھر لانہ اشد فی دفعہا یؤیدہ حدیث البزار "من صلی منکم باللیل فلیجھر بقراءتہ فان الملئکۃ تصلی بصلاتہ وتسمع لقراءتہ"۔

وتفسیر الاعتداء بالجھر فی قولہ تعالٰی "انہ لایحب المعتدین" مردود بان الراجح فی تفسیرہ التجاوز عن المأمور بہ والتوفیق بین ما ورد فی الجھر والاسرار بنحو ما قرر واجب۔

فان قلت صرح فی الخانیۃ بان رفع الصوت بالذکر حرام لقولہ علیہ الصلوٰۃ والسلام لمن رفع صوتہ بالذکر "انک لاتدعوا اصم ولاغائباً" وقولہ علیہ الصلوٰۃ والسلام "خیر الذکر الخفی"۔

قلت وھو محمول علی الجھر الفاحش المضر (رسائل ص ۴۵)

(۲۴) وفی الاشباہ لایکبر جھراً الا فی مسائل فی عید الاضحٰی ویوم عرفۃ وبازاء علو وقطاع الطریق وعند وقوع حریق وعند المخاوف کلہا کذا فی غایۃ البیان (رسائل ص ۴۶)

(۲۵) وفی البحر الرائق فی بحث التکبیر فی الطریق یوم الفطر بعد نقل عبارۃ فتح القدیر وغیرھا والحاصل ان الجھر بالتکبیر بدعۃ فی کل وقت الا فی

---

[1] ھذہ الزیادۃ ثابتۃ فی الخیریۃ وساقطۃ فی سباحۃ الفکر ۱۲ رشید

المواضع المستثناة -

وصرح قاضی خان فی فتاواہ بکراهة الذکر جهرا وتبعه علی ذلك صاحب المصفی وفی الفتاوی العلامیة تمنع الصوفیة من رفع الصوت والصفق وصرح بحرمته العینی فی شرح التحفة وشنع علی ما یفعله مدعیا انه من الصوفیة واستثنی من ذلك فی القنیة ما یفعله الائمة فی زماننا فقال امام یعتاد کل غداة مع الجماعة قراءة اٰیة الکرسی واٰخر البقرة وشهد الله ونحوه جهرا لا بأس به والافضل الاخفاء ثم قال التکبیر جهرا فی غیر ایام التشریق لا یسن الا بازاء العدو واللصوص -

وقاس علیه بعضهم الحریق والمخاوف کلها ثم رقم صاحب القنیة برقم اٰخر وقال قاض عنده جمع عظیم یرفعون اصواتهم بالتسبیح والتهلیل جملة لا بأس به انتهی کلام صاحب البحر -

اقول وبالله التوفیق ومنه الوصول الی التحقیق هذه عبارات اصحابنا فانظر فیها کیف اضطربت اٰراؤهم واختلفت اقوالهم فمن مجوز ومن محرم ومن قائل انه بدعة ومن قائل انه مکروه والاصح هو الجواز مالم یجاوز الحد کما اختاره الخیر الرملی (رسائل ص ۴۶)

(۲۶) ومن مجوزیه خیر المتأخرین العلامة خیر الدین الرملی فی فتاواه کما مر ذکره ومنهم الشیخ عبد الحق الدهلوی حیث اورد فی رسالته المسماة بتوصیل المرید الی المراد ببیان احکام الاحزاب والاوراد کلاما طویلا بالفارسیة فی جوازه وانا اذکره معربا فنقول الجهر والاعلان بالذکر والتلاوة والاجتماع للذکر فی المجالس والمساجد جائز ومشروع لحدیث من ذکرنی فی ملأ ذکرته فی ملأ خیر منه وقوله تعالٰی کذکرکم اٰباءکم او اشد ذکرا ایضا یمکن دلیلا له وفی صحیح البخاری عن ابن عباس رضی الله تعالٰی عنهما انه قال کنا لا نعرف انصراف الناس من الصلوٰة فی عهد رسول الله صلی الله علیه وسلم الا بالذکر جهرا -

وفی الصحیح انهم کانوا یجهرون بلا اله الا الله وحده لا شریك له له الملك وله الحمد وهو علی کل شیء قدیر وجاء فی بعض الروایات تخصیصه بالفجر والمغرب -

وسیاق قوله علیه الصلوٰة والسلام یایها الناس اربعوا علی انفسکم فانکم لا تدعون اصم ولا غائبا یدل علی ان المنع لم یکن لعدم شرعیة الجهر بل لطلب التأنی والتیسیر۔

وقد ثبت جهره صلی الله علیه وعلیٰ اٰله وسلم بالاذکار والادعیة فی کثیر من المواضع وعمل به السلف۔

وفی صحیح البخاری لما کانت الصحابة رضی الله تعالیٰ عنهم مشتغلین بحفر الخندق محمومین بهم الجوع رأی رسول الله صلی الله علیه واٰله وسلم حالهم وکان یقول اللّٰهم لا عیش الا عیش الاٰخرة فاغفر للانصار والمهاجرة وکانوا یقولون فی جوابه نحن الذین بایعوا محمدا علی الجهاد ما بقینا ابدا۔

وبالجملة لا کلام فی وقوع الجهر فی المحال المخصوصة والمواضع المعینة انما الکلام فی ان ثبوت حکم فی قضیة هل یمکن دلیلا علی ثبوته عموما ام لا فیجوز للمخالف ان یقول لعل فی تلک المواضع تکون فائدة مخصوصة لا توجد فی غیرها؟ او یقول لعل الجمع بین الذکر والدعاء جهرا جائز ولا یجوز الجهر بالذکر او الدعاء انفرادا فوجب ذکر الدلائل التی تدل علی عموم الجواز۔

فاما الاجتماع للذکر بانفراد فهو ثابت من حدیث متفق علیه من روایة ابی هریرة رضی الله تعالیٰ عنه مرفوعا ان لله ملٰئکة یطوفون فی الطرق یلتمسون حلق الذکر الحدیث۔

وفی روایة اخریٰ وما جلس قوم مسلمون مجلسا یذکرون الله فیه الا حفت بهم الملٰئکة ونزلت علیهم السکینة وغشیتهم الرحمة۔

وتأویل الذکر بمذاکرة العلم واٰلاء الله تعالیٰ بعید ولا یجوز حمل لفظ علی خلاف المتبادر الی الذهن من غیر ضرورة۔

ولا یقال لا یلزم من اجتماع قوم للذکر جهرهم بالذکر لجواز ان یکون ذکر کل منهم سرا علی حدة۔

لانا نقول اذا کان الذکر سرا فلا یظهر للاجتماع فائدة معتدة بها۔

واما جواز الاجتماع للدعاء فهو ثابت من حدیث رواه الحاکم وقال علی شرط

کی وجہ سے نفس سفر ہی کو علت کے قائم مقام قرار دیکر اس پر احکام مرتب کر دیئے گئے۔

"خوفِ فتنہ" بھی اسی قسم میں داخل ہے، اس کا وجود و عدم مخفی ہے، لہٰذا شریعت نے سبب "کشف الوجہ" کو علت یعنی "خوفِ فتنہ" کے قائم مقام قرار دیکر مطلقاً "کشف الوجہ" پر حکم حرمت لگا دیا، اس زمانہ میں فتنہ یقیناً متحقق ہے۔

(۳) امہات المؤمنین رضی اللہ تعالیٰ عنہن کے لئے بھی حکم حجاب میں یہی حکمت تھی، قال تعالیٰ: فلا تخضعن بالقول فیطمع الذی فی قلبہ مرض وقلن قولا معروفا○

وقال: واذا سألتموھن متاعا فسئلوھن من وراء حجاب ذلکم اطھر لقلوبکم وقلوبھن ط

وقال صلی اللہ علیہ وسلم لام سلمۃ ومیمونۃ رضی اللہ تعالیٰ عنھما لما دخل عبد اللہ ابن ام مکتوم رضی اللہ تعالیٰ عنہ: احتجبا منہ ..... افعمیاوان انتما الستما تبصرانہ۔

نصوص مذکورہ کے پیش نظر اس دورِ فتن میں کوئی فتنہ سے مامون ہونے کا دعویٰ کس منہ سے کر سکتا ہے؟

(۴) اس قسم کے ملحد لوگ عدم خوف فتنہ کی آڑ میں نفس پرستی کا بازار خوب گرم رکھتے ہیں، یہ اپنے بارے میں عدم خوف فتنہ اور اپنے نفس پر اعتماد کے مدعی ہیں اور حقیقت یہ ہے جو شخص اپنی پاکدامنی اور نفس پر اعتماد کا دعوے کرتا ہے وہ یقیناً گناہ میں مبتلا ہو کر رہتا ہے، جو اس کے عجب و اعتماد نفس اور حکم شرع کے استخفاف پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے وبال و عذاب ہوتا ہے۔

حضرت یوسف علیہ السلام تو اعتمادِ نفس کی جڑیں کاٹ رہے ہیں، وما ابرّئ نفسی انّ النّفس لامّارۃ بالسّوء الّا ما رحم ربّی ط اور یہ اعتمادِ نفس کے دعوے کر رہے ہیں اور تقویٰ میں حضرت یوسف علیہ السلام سے بھی اعلیٰ مقام کے مدعی ہیں، کیا ایسے لوگ بھی اس گستاخی کے وبال سے بچ سکتے ہیں؟ ہرگز نہیں، اللہ تعالیٰ انھیں اس گناہ میں مبتلا کر کے دنیا میں بھی ذلیل کرتے ہیں، ولعذاب الآخرۃ اکبر۔

چشم عبرت کے سامنے دنیا میں اس عزیز ذوانتقام کے انتقام کی مثالیں کچھ کم نہیں۔ انّ فی ذٰلک لعبرۃ لاولی الابصار۔

(۵) خوفِ فتنہ نہ ہونے کا بہانہ عموماً اقارب و احباب کے حق میں تراشا جاتا ہے

حالانکہ اجانب کی بنسبت ان سے بہت زیادہ خطرہ ہے، اجانب کو اوّلاً تو تعلقات پیدا کرنے کے مواقع بمشکل ہاتھ آتے ہیں، پھر وہ بدنامی کے خطرہ سے تعلقات بڑھانے سے خود ہی ڈرتے ہیں، پھر دوسری جانب سے ان کی ذراسی حرکت پر بھی شدید ردّ عمل اور سخت احتساب ہوتا ہے جو انکے ابتلاء سے مانع ہے، اس کے برعکس اقارب و احباب کے لئے کوئی مانع نہیں بلکہ ہر قسم کے محرکات موجود ہیں، بے خطر آمد و رفت، بے حجابانہ اختلاط بلکہ ہنسی مذاق اور اس پر جانب مقابل کی طرف سے کسی قسم کے احتساب و ناگواری کی بجائے آفرین و تحسین۔ چنانچہ انہی وجوہ کی بناء پر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے "الحمو موت" ارشاد فرماکر اقارب سے زیادہ سخت پردہ کی تاکید فرمائی۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم تو اقارب سے زیادہ خطرہ بیان فرما رہے ہیں اور یہ لوگ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے صریح ارشاد کے مقابلہ میں اقارب سے عدم خوف کا دعویٰ کر رہے ہیں، ذرا اپنے ایمان کی خبر لیں، نفس پرستی کا انجام یہی ہوتا ہے کہ انکار و کفر تک نوبت پہنچ جاتی ہے، ثُمَّ كَانَ عَاقِبَةَ الَّذِينَ أَسَاءُوا السُّوأَىٰ أَن كَذَّبُوا بِآيَاتِ اللَّهِ وَكَانُوا بِهَا يَسْتَهْزِئُونَ

⑥ اس ملحدانہ منطق کے تحت ہر فاسق سے فاسق شخص عدم خوف فتنہ کے بہانے سے گھوڑے دوڑا رہا ہے، آپ کسی بھی بڑے سے بڑے فاسق فاجر کو خوف فتنہ کی نصیحت کریں تو وہ اسے قبول کرنے کی بجائے آپ کو بُرا بھلا کہے گا۔

⑦ اگر کوئی مریضِ عجب و اسیر کید نفس اپنے اندر عدم خوف فتنہ کا مدعی ہے تو اسے دوسری جانب میں خوف فتنہ نہ ہونے کا علم کیسے ہو سکتا ہے؟

⑧ فتنہ صرف یہی نہیں کہ زنا تک نوبت پہنچ جائے بلکہ نظر یا کلام سے استلذاذ اور شہوۃِ قلب بھی گناہ اور فتنہ ہے، شہوۃ قلب اگرچہ غیر اختیاری ہے مگر اس کا سبب "کشف الوجہ اور اختلاط" اختیاری ہے، لہٰذا اس پر بھی گرفت ہے۔

⑨ عدم خوف فتنہ کی بناء پر پردہ نہ کرنے کا لازمًا یہ اثر ہوگا کہ عوام ایسے لوگوں کے عمل کو دیکھ کر اس قید سے قطع نظر مطلقًا بے پردگی کو جائز سمجھنے لگیں گے اور حجاب کے حکم قطعی کا انکار کرکے کفر تک جا پہنچیں گے جس کا وبال ان لوگوں پر ہوگا جو "خوف فتنہ" سے تعلیل کا فتنۂ اباحیت و الحاد پھیلا رہے ہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

۱۴؍ رمضان ۱۴۰۸ھ

## چہرے کے پردے کی فرضیت قرآن وحدیث سے :

سوال : حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے ولا یبدین زینتھنّ الّا ما ظھر منھا کی تفسیر الوجہ والکفّین منقول ہے، اس سے کئی ملحد اور بے دین لوگ استدلال کر کے عورت کے لئے غیر محرم کے سامنے چہرہ کھولنے کو جائز بتاتے ہیں حالانکہ ہر فتنہ اور بدکاری کی جڑ اور بنیاد یہی ہے۔

اس لئے گزارش ہے کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی اس تفسیر کے بارے میں مفصّل ومدلّل تحریر زیرِ قلم لاکر اُمّتِ مسلمہ کی رہبری فرمائیں، اُمت کو دُنیا و آخرت دونوں میں رُسوا کن اور مہلک فتنوں کی یورش سے بچانے کی سعی فرمائیں۔ اللہ تعالیٰ جناب کی سعی کو مشکور فرمائیں۔

### الجواب باسم ملھم الصّواب

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے منقول تفسیر کی حقیقت تحریر کرنے سے قبل چہرے کے حجاب کی فرضیت پر قرآن وحدیث کی نصوص پیش کی جاتی ہیں تاکہ اس تفسیر کی تصحیح نقل یا تعیین مفہوم میں اللہ ورسول صلی اللہ علیہ وسلم کے ناقابلِ تأویل قطعی احکام کی مخالفت کا عذاب پیشِ نظر رہے۔

(۱) ولا یبدین زینتھنّ الا لبعولتھن (الی) او الطفل الذین لم یظھروا علیٰ عورات النساء (۲۴-۳۱)

(۲) ولا یضربن بارجلھنّ لیعلم ما یخفین من زینتھن (۲۴-۳۱)

جب پاؤں کے زیور کی آواز کو غیر محرم پر ظاہر کرنا حرام ہے تو چہرے کا اظہار بطریق اولیٰ حرام ہوا، اس لئے کہ اس میں زیور کی آواز سننے سے بدرجہا زیادہ فتنے ہیں۔

(۳) والقواعد من النساء التی لا یرجون نکاحًا فلیس علیھن جناح ان یضعن ثیابھن غیر متبرجات بزینۃ وان یستعففن خیر لھن، واللہ سمیع علیم (۲۴-۶۰)

ظاہر ہے کہ یہاں ثیاب سے ثیاب البدن مراد نہیں اس لئے کہ بوڑھی عورتوں کو بھی ثیاب البدن اُتار کر بالکل برہنہ باہر نکلنا جائز نہیں، لہٰذا ثیاب سے برقع یا چادر وغیرہ مراد ہے جس میں پورا جسم چھپ جائے۔

مطلب یہ کہ اتنی بوڑھی عورت جس کی طرف رغبت کا کوئی احتمال نہ رہے بلا برقع وغیرہ باہر نکل سکتی ہے، یعنی غیر محرم کے سامنے چہرہ کھول سکتی ہے، مگر اس کے لئے بھی بہتر یہی کہ چہرہ نہ کھولے۔

(۴) فلا تخضعن بالقول فیطمع الذی فی قلبه مرض وقلن قولاً معروفا۔ (۳۳-۳۲)

یہاں اُمور ذیل خصوصی توجہ کے طالب ہیں:

(۱) حضرات ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہن کے بارے میں یہ خیال نہیں کیا جا سکتا کہ وہ عمداً آواز میں لچک اور نرمی پیدا کرتی ہونگی یا اس قسم کا ان سے کوئی احتمال تھا جس سے منع کیا جا رہا ہے، لہٰذا مطلب یہ ہے کہ عورت کی آواز میں طبعی طور پر جو نرمی اور نزاکت ہے غیر محرم سے بضرورت بات کرتے وقت اسے تبکلف خشونت وسختی سے تبدیل کریں

(۲) یہ حکم ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہن کے لئے ہے جن کی تطہیر کا خود اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں اعلان فرمایا ہے:

انّما یرید اللہ لیذھب عنکم الرجس اھل البیت ویطھرکم تطھیرا۔ (۳۳-۳۳)

(۳) ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہن اُمت کی مائیں ہیں، قال اللہ تعالیٰ وازواجه امھاتھم (۶-۳۳)

(۴) ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہن اُمت پر محرمات مؤبدہ ہیں، قال اللہ تعالیٰ: ولا تنکحوا ازواجه من بعده ابدا (۳۳-۵۳) اور محرمہ مؤبدہ کی طرف طبعاً بُری رغبت نہیں ہوتی۔

(۵) ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہن سے بضرورت بات کرنے والے کون تھے؟ حضرات صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔ جن کا تقدس ملائکہ کے لئے باعثِ رشک ہے، جن کے مقبول ومغفورہم ہونے کی اللہ تعالیٰ نے بشارت دی ہے، وکلاً وعد اللہ الحسنیٰ (۴-۹۵) رضی اللہ عنھم ورضوا عنه (۹-۱۰۰)

(۶) حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی عظمت بھی فتنہ سے مانع تھی۔

جس کے دماغ میں ذرا سی بھی عقل ہو اور جس کے دل میں ذرہ برابر بھی فکر آخرت ہو اسے اُمورِ مذکورہ کے پیشِ نظر اس فیصلہ میں کوئی ادنیٰ سا بھی تأمل نہیں ہو سکتا کہ جب ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہن کو حضرات صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے بضرورت بات

کرتے وقت زنانہ آواز کی طبعی نرمی کو بتکلف خشونت سے بدلنے کا حکم دیا جا رہا ہے تو:

(۱) بوقتِ ضرورت گفتگو میں بھی طبعی نرمی جائز نہیں۔

(۲) بلاضرورت بات کرنا بطریق اولیٰ ناجائز۔

(۳) چہرہ کھولنا اس سے بھی بڑھ کر ممنوع۔ اس لئے کہ چہرہ کا فتنہ آواز کے فتنہ سے بہت زیادہ ہے۔

(۴) غیر ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہن کا غیر صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے سامنے چہرہ کھولنا ان سب سے بڑا گناہ اور حرام ہے۔

(۵) وقرن فی بیوتکن ولا تبرجن تبرّج الجاهلية الاولیٰ (۳۳-۳۳)

بلا ضرورت گھر سے نکلنا جائز نہیں تو غیر محرم کے سامنے چہرہ کھولنا کیسے جائز ہو سکتا ہے؟

ملحدین کہتے ہیں کہ یہ حکم ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہن کی عظمت کی وجہ سے ان کے ساتھ مخصوص ہے۔ ان کا یہ خیال بوجوہِ ذیل سراسر باطل، صریح الحاد اور قرآن کریم میں کھُلی تحریف ہے:

(۱) اوپر آیت نمبر ۱ کے تحت متعدد وجوہ سے ثابت کیا جا چکا ہے کہ حکم حجاب ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہن کی بنسبت دوسری عورتوں کے لئے بدرجہا زیادہ مؤکد ہے۔

(۲) آیت نمبر ۱ میں خود اللہ تعالیٰ نے یہ فیصلہ فرما دیا ہے کہ ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہن کے لئے حکم حجاب بوجہ عظمت نہیں بلکہ بوجہ خوف فتنہ ہے۔

(۳) آئندہ آیت نمبر ۶ میں بھی اس کی تصریح ہے۔

(۴) نمبر ۱۳ میں حدیث ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

(۵) حکم حجاب کا عموم قرآن وحدیث کی دوسری نصوص صریحہ سے ثابت ہے۔

(۶) خود آیت زیر بحث کے سباق وسیاق میں خطاب خاص ہونے کے باوجود حکم عام ہے:

(۱) لا تخضعن بالقول۔

(۲) قلن قولا معروفا۔

(۳) لا تبرجن تبرج الجاهلية الاولیٰ۔

(۴) اقمن الصلوٰة۔

⑤ اٰتین الزکوٰۃ ۔

⑥ اطعن اللہ ورسولہ ۔

⑥ واذا سألتموھن متاعًا فسئلوھن من وراء حجاب ذٰلکم اطھر لقلوبکم و وقلوبھن (۳۳ ـ ۵۳)

⑦ لاجناح علیھن فی اٰبائھن (الی) ولا ما ملکت ایمانھن (۳۳-۵۳)

اس آیت میں غیر محارم سے پردے کا حکم ہے مگر اس کی تفصیل نہیں کہ کتنا پردہ ہے، لہٰذا اسے سورۂ نور میں مذکور تفصیل کے مطابق سمجھا جائے گا، یعنی غیر محارم کے سامنے ابداء زینت حرام ہے، اور چہرے سے بڑھ کر کوئی زینت نہیں ۔

⑧ یایھا النبی قل لازواجک وبنٰتک ونساء المؤمنین یدنین علیھن من جلابیبھن ط (۳۳ ـ ۵۹)

یہ نص صریح ہے کہ حجاب الوجہ کا حکم سب عورتوں کے لئے عام ہے ۔

⑨ عن عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنھا قالت اومت امرأۃ من وراء ستر بیدھا کتاب الی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، رواہ ابوداؤد والنسائی ۔

اس سے ثابت ہوا کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی صحابیات رضی اللہ تعالیٰ عنہن ایسا پردہ کرتی تھیں کہ بلا ضرورت چہرہ پر نقاب ڈال کر بھی سامنے نہ آتی تھیں، بلکہ پس پردہ رہ کر بات کرتی تھیں ۔ حالانکہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم تقوی میں سب سے بلند مقام رکھنے کے علاوہ اُمت کے لئے بمنزلۂ والد بھی ہیں ۔

⑩ عن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فی قصۃ تزوج زینب رضی اللہ تعالیٰ عنھا من الحدیث الطویل قال فرجعت فاذا ھم قد قاموا فضرب بینی وبینہ الستر وانزل اٰیۃ الحجاب، رواہ مسلم ۔

اس حدیث سے بھی ثابت ہوا کہ بلا ضرورت نقاب کے ساتھ بھی غیر محرم کے سامنے آنا جائز نہیں ۔ ورنہ درمیان میں پردہ لٹکانے کی ضرورت نہ تھی ۔

⑪ عن ابی سعید الخدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ فی قصۃ الفتی حدیث العھد بعرس فاذا امرأتہ بین البابین قائمۃ فاھوی الیھا بالرمح لیطعنھا بہ واصابتہ غیرۃ ۔ رواہ مسلم ۔

(۱۲) عن عائشة رضی اللہ تعالٰی عنہا فی حدیث الافک واقبل الرھط الذین کانوا یرحلون بی فاحتملوا ھودجی فرحلوہ علٰی بعیری الذی کنت ارکب علیہ وھم یحسبون انی فیہ وکان النساء اذ ذاک خفافا لم یھبلن ولم یغشھن اللحم انما یأکلن العلقة من الطعام فلم یستنکر القوم خفة الھودج حین رفعوہ وحملوہ وما کنت جاریة حدیثة السن (الٰی) وکان صفوان بن المعطل السلمی ثم الذکوانی من وراء الجیش فاصبح عند منزلی فرأی سواد انسان نائم فعرفنی حین رأنی وکان رأنی قبل الحجاب فاستیقظت باسترجاعه حین عرفنی فخمرت وجھی بجلبابی وواللہ ما تکلمنا بکلمة ولا سمعت منہ کلمة غیر استرجاعه، رواہ البخاری ومسلم۔

اس قصّہ سے ثابت ہوا کہ ضرورت سفر میں بھی حتی الامکان حجاب الاشخاص کا اہتمام کیا جاتا تھا، جب اسکا کوئی امکان نہ رہا تو حجاب الوجہ اختیار کیا گیا اور ایسی ہولناک حالت میں بھی کلام سے احتراز کیا گیا۔

(۱۳) عن ام سلمة رضی اللہ تعالٰی عنہا انہا کانت عند رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ومیمونة رضی اللہ تعالٰی عنہا اذ اقبل ابن ام مکتوم رضی اللہ تعالٰی عنہ فدخل علیہ فقال رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم احتجبا منہ فقلت یا رسول اللہ الیس ھو اعمٰی لایبصرنا فقال رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم افعمیاوان انتما الستما تبصرانہ، رواہ احمد وابوداؤد والترمذی۔

(۱۴) عن ابن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہ عن النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم قال المرأة عورة فاذا خرجت استشرفھا الشیطان، رواہ الترمذی۔

(۱۵) عن ابن عمر رضی اللہ تعالٰی عنہما عن النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم لیس للنساء نصیب فی الخروج الا مضطرة، رواہ الطبرانی فی الکبیر۔

(۱۶) عن علی رضی اللہ تعالٰی عنہ انہ کان عند النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فقال ایّ شیء خیر للمرأة فسکتوا فلما رجعت قلت لفاطمة ایّ شیء خیر للنساء قالت لا یرین الرجال ولا یرونھن فذکرت ذلک للنبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فقال فاطمة بضعة منی، رواہ البزار والدارقطنی فی الافراد۔

(۱۷) عن جابر رضی اللہ تعالٰی عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم انّ

المرأۃ تقبل فی صورۃ شیطان وتدبر فی صورۃ شیطان، رواہ مسلم۔

(۱۸) عن عائشۃ رضی اللہ تعالٰی عنہا قالت خرجت سودۃ بعد ما ضرب الحجاب لحاجتہا (الٰی قولہا) فقالت یا رسول اللہ انی خرجت لبعض حاجتی فقال لی عمر کذا وکذا قالت فاوحی اللہ الیہ فقال انہ قد اذن لکن ان تخرجن لحاجتکن، رواہ البخاری۔

(۱۹) قالت امرأۃ یا رسول اللہ احدانا لیس لہا جلباب قال لتلبسہا صاحبتہا من جلبابہا، رواہ البخاری ومسلم۔

(۲۰) عن ام عطیۃ رضی اللہ تعالٰی عنہا قالت امرنا ان نخرج الحیض یوم العیدین وذوات الخدور، رواہ البخاری ومسلم۔

(۲۱) عن قیس بن شماس رضی اللہ تعالٰی عنہ قال جاءت امرأۃ الی النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم یقال لہا ام خلاد وھی متنقبۃ، رواہ ابوداؤد۔

(۲۲) عن عائشۃ رضی اللہ تعالٰی عنہا قالت بینما رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم جالس فی المسجد اذ دخلت امرأۃ من مزینۃ ترفل فی زینۃ لہا فی المسجد فقال النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ایہا الناس انہوا نساءکم عن لبس الزینۃ والتبختر فی المسجد فان بنی اسرائیل لم یلعنوا حتّٰی لبس نساءھم الزینۃ وتبختروا فی المساجد، رواہ ابن ماجۃ۔

چہرے کی زینت لباس کی زینت سے بدرجہا زیادہ خطرناک ہے۔

(۲۳) عن ابی موسٰی رضی اللہ تعالٰی عنہ قال قال النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ایما امرأۃ استعطرت فمرت علی قوم لیجدوا ریحہا فہی زانیۃ وکل عین زانیۃ، رواہ النسائی وابن خزیمۃ وابن حبان والحاکم (ترغیب ترھیب)

عطر کی خوشبو سے چہرے کی جھلک میں کئی گنا زیادہ کشش ہے۔

(۲۴) عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال لا تمنعوا اماء اللہ مساجد اللہ ولکن لیخرجن وھن تفلات، رواہ ابوداؤد والترمذی۔

نماز کے لئے مسجد میں حاضری کے وقت بھی صاف ستھرا لباس پہن کر نکلنے سے ممانعت ہے تو چہرہ کھولنا کیسے جائز ہو سکتا ہے؟

۲۵) عن الحسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ مرسلا قال ان رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قال لعن اللہ الناظر والمنظور الیہ، رواہ البیہقی فی شعب الایمان۔

۲۶) عن عقبۃ بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ایاکم والدخول علی النساء فقال رجل یا رسول اللہ أرأیت الحمو قال الحمو الموت، رواہ البخاری ومسلم۔

۲۷) عن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ عن النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قال لایخلون رجل بامرأۃ الاکان ثالثهما الشیطان، رواہ الترمذی۔

۲۸) عن ام سلمۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا قالت لرسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم حین ذکر الازار فالمرأۃ یا رسول اللہ قال ترخی شبرا فقالت اذا تنکشف اقدامهن قال فیرخین ذراعا، رواہ ابوداؤد۔

پاؤں ظاہر کرنا جائز نہیں تو چہرہ کے ستر کا حکم کس قدر مؤکد ہوگا۔

۲۹) عن عمار بن یاسر رضی اللہ تعالیٰ عنہ رفعہ ثلاثۃ لایدخلون الجنۃ ابدا الدیوث والرجلۃ من النساء ومدمن الخمر قالوا فما الدیوث قال الذی لایبالی من دخل علی اهله، رواہ الطبرانی فی الکبیر۔

۳۰) عن ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنهما قال نهی النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ان یمشی الرجل بین المرأتین، رواہ ابوداؤد۔

۳۱) عن عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فی قصۃ طویلۃ فقال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم هولک یا عبد بن زمعۃ الولد للفراش وللعاهر الحجر ثم قال لسودۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا احتجبی منہ لما رای من شبهه بعتبۃ فما راٰها حتی لقی اللہ، رواہ البخاری ومسلم۔

یہ شخص قانون شرع کے مطابق حضرت سودہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا محرم تھا، اسکے باوجود اس سے پردہ کا حکم فرمایا۔

۳۲) عن ام سلمۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا قالت قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اذا کان لاحداکن مکاتب وکان عندہ ما یؤدی فلتحتجب منہ، رواہ الخمسۃ الا النسائی وصححہ الترمذی۔

(۳۳) عن عبد اللّٰہ بن عمر رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہما قال النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم ولا تنتقب المرأۃ المحرمۃ ولا تلبس القفازین، رواہ البخاری۔

اس حدیث سے ثابت ہوا کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں عورتیں عام حالات میں چہرہ پر نقاب ڈالکر نکلتی تھیں، احرام میں نقاب سے منع فرمایا گیا تو سر سے چادر لٹکا کر غیر محارم سے چہرہ چھپاتی تھیں، کما فی الاحادیث الآتیۃ۔

(۳۴) عن عائشۃ رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہا قالت کان الرکبان یمرون بنا ونحن محرمات مع الرسول صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم فاذا جاؤونا سدلت احدانا جلبابہا علی وجہہا من رأسہا، فاذا جاوزنا کشفناہ، رواہ احمد وابوداؤد وابن ماجۃ۔

(۳۵) عن اسماء بنت ابی بکر رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہما قالت کنا نغطی وجوہنا من الرجال وکنا نمتشط قبل ذلک فی الاحرام، ھذا حدیث صحیح علی شرط الشیخین ولم یخرجاہ، رواہ الحاکم۔

اس سے ثابت ہوا کہ ضرورت احرام سے بھی غیر محرم کے سامنے چہرہ کھولنا جائز نہیں۔

(۳۶) عن ابی ھریرۃ رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم ان اللّٰہ کتب علی ابن آدم حظہ من الزنا ادرک ذلک لامحالۃ فزنا العین النظر، الحدیث، رواہ البخاری ومسلم۔

جب دیکھنا حرام ہے تو چہرہ کھولنا بھی حرام ہوا، لان المفضی الی الحرام حرام۔

(۳۷) عن جابر بن عبد اللّٰہ رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہما قال سألت رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم عن نظر الفجاءۃ فامرنی ان اصرف بصری، رواہ مسلم۔

(۳۸) عن ابی ھریرۃ رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہ قال کنت عند النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم فاتاہ رجل فاخبرہ انہ تزوج امرأۃ من الانصار فقال لہ رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم انظرت الیہا قال لا قال فاذھب فانظر الیہا فان فی اعین الانصار شیئا، رواہ مسلم

قال الحافظ رحمہ اللّٰہ تعالیٰ قال الجمہور لا بأس ان ینظر الخاطب الی المخطوبۃ قالوا ولا ینظر الی غیر وجہہا وکفیہا (فتح الباری ص ۱۵۷ ج ۹)

اس سے ثابت ہوا کہ غیر خاطب کے لئے چہرہ اور ہتھیلی دیکھنا جائز نہیں۔

قرآن و حدیث کی نصوص مذکورہ کے باوجود جس شخص کو وجوب حجاب میں ادنیٰ سا بھی تامل ہو اس کے قلب میں ذرّہ برابر بھی فکرِ آخرت نہیں ہو سکتی۔

## دلائل ملحدین :

## دلیل اوّل :

اخرج الامام البیھقی رحمہ اللہ تعالیٰ عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنھما قال ولا یبدین زینتھن الا ما ظھر منھا قال ما فی الکف والوجہ (السنن الکبریٰ ص ۲۲۵ ج ۲، ص ۹۴ ج ۷)

## جواب :

یہ تفسیر حضرات صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم میں سے حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے علاوہ حضرت ابن عمر، حضرت انس، حضرت عائشہ اور حضرت مسور ابن مخرمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے بھی مروی ہے۔ اس تفسیر کا ظاہر قرآن و حدیث کی نصوص صریحہ کے خلاف ہونے کے علاوہ خلافِ عقل بھی ہے کیونکہ سب سے بڑی زینت اور سب سے زیادہ جاذبِ نظر و محل فتنہ چہرہ ہی ہے۔ اس لئے اس تفسیر کے مختلف محمل بیان کئے گئے ہیں :

## محمل اوّل :

اس تفسیر کی تعبیر تین طرح منقول ہے :

(۱) اس کا تعلق لا یبدین زینتھن سے ہونا مصرح ہے۔ یعنی یہاں اس زینت کی تفسیر مقصود ہے جس کا ابداء جائز نہیں۔

(۲) لا یبدین زینتھن الا ما ظھر منھا کے بعد یہ تفسیر ذکر کی گئی ہے، اس کا تعلق لا یبدین سے بھی ہو سکتا ہے اور ما ظھر سے بھی، لہٰذا اس میں دونوں احتمال ہیں کہ وہ زینت مراد ہے جس کا ابداء ناجائز ہے یا وہ جس کا اظہار جائز ہے۔

(۳) زینت ظاہرہ سے تعلق کی تصریح۔

ان اقسامِ ثلاثہ سے متعلق روایات یہ ہیں :

## روایت قسم اوّل :

حدثنا زیاد بن الربیع عن صالح الدھان عن جابر بن زید عن ابن

عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما ولا یبدین زینتھنّ، قال الکف ورقعۃ الوجہ (مصنف ابن ابی شیبۃ ص ۲۸۳ ج ۴)

روایات قسم ثانی :

(۱) حفص عن عبداللہ بن مسلم عن سعید بن جبیر عن ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما ولا یبدین زینتھنّ الّا ما ظھر منھا، قال : وجھھا وکفھا (مصنف ابن ابی شیبۃ ص ۲۸۴ ج ۴)

(۲) حدثنا ابوکریب قال ثنا مروان قال ثنا مسلم الملائی عن سعید بن جبیر عن ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما ولا یبدین زینتھنّ الّا ما ظھر منھا قال الکحل والخاتم (جامع البیان ص ۹۳ ج ۱۸)

(۳) قال الاعمش عن سعید بن جبیر عن ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما ولا یبدین زینتھنّ الا ما ظھر منھا، قال وجھھا وکفیھا والخاتم (تفسیر ابن کثیر ص ۲۸۳ ج ۳)

(۴) وروی عن ابن عمر رضی اللہ تعالٰی عنہما نحو ذٰلک (تفسیر ابن کثیر ص ۲۸۳ ج ۳)

(۵) اخبرنا ابوعبد اللہ الحافظ وابوسعید بن ابی عمرو قالا ثنا ابوالعباس محمّد بن یعقوب ثنا احمد بن عبد الجبار ثنا حفص بن غیاث عن عبد اللہ ابن مسلم بن هرمز عن سعید بن جبیر عن ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما قال ولا یبدین زینتھنّ الّا ما ظھر منھا قال ما فی الکف والوجہ، (البیھقی ص ۲۲۵ ج ۲)

(۶) اخبرنا ابوعبد اللہ وابوسعید قال ثنا ابوالعباس محمد بن یعقوب ثنا محمّد بن اسحاق انبأنا جعفر بن عون انبأ نا مسلم الملائی عن سعید بن جبیر عن ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما فی قولہ ولا یبدین زینتھنّ الآیۃ قال الکحل والخاتم (البیھقی ص ۲۲۵ ج ۲)

(۷) اخبرنا ابوطاهر الفقیہ انبأ نا ابوبکر القطان ثنا ابوالازهر ثنا روح ثنا حاتم هو ابن ابی صغیرۃ انبأ نا خصیف عن عکرمۃ عن ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما فی قولہ ولا یبدین زینتھنّ الّا ما ظھر منھا قال الکحل والخاتم (البیھقی ص ۲۲۵ ج ۲)

(۸) وروینا عن انس بن مالک رضی اللہ تعالٰی عنہ مثل هذا (البیھقی ص ۲۲۵ ج ۲)

(۹) اخبرنا ابو زکریا بن ابی اسحاق انبأنا ابو عبداللہ محمّد بن یعقوب ثنا ابو احمد محمّد بن عبد الوھاب انبأنا جعفر بن عون انبأنا مسلم الملائی عن سعید بن جبیر عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنھما ولا یبدین زینتھنّ الا ما ظھر منھا قال الکحل والخاتم (البیھقی ص ۸۵ ج ۷)

(۱۰) اخرج ابن المنذر عن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فی قولہ ولا یبدین زینتھنّ الا ما ظھر منھا قال الکحل والخاتم (الدر المنثور ص ۴۱ ج ۵)

## روایات قسم ثالث:

(۱) حدثنا ابن حمید قال ثنا ھٰرون عن ابی عبداللہ نھشل عن الضحاک عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنھما قال الظاھر منھا الکحل والخدان (جامع البیان ص ۹۳ ج ۱۸)

(۲) حدثنی علی قال ثنا عبداللہ قال ثنا معاویۃ عن علی عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنھما قولہ ولا یبدین زینتھن الا ما ظھر منھا قال والزینۃ الظاھرۃ الوجہ وکحل العین وخضاب الکف والخاتم فھذہ تظھر فی بیتھا لمن دخل من الناس علیھا (جامع البیان ص ۹۳ ج ۱۸)

(۳) اخبرنا ابو زکریا یحیی بن ابراھیم بن محمد بن یحیی المزکی انبأنا ابو الحسن احمد بن محمد بن عبدوس ثنا عثمان بن سعید الدارمی ثنا عبداللہ بن صالح عن معاویۃ بن صالح عن علی بن ابی طلحۃ عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنھما فی قولہ جل ثناؤہ (ولا یبدین زینتھن الا ما ظھر منھا) والزینۃ الظاھرۃ الوجہ وکحل العین وخضاب الکف والخاتم فھذا تظھر فی بیتھا لمن دخل علیھا (البیھقی ص ۹۴ ج ۷)

(۴) شبابۃ بن سوار قال نا ھشام بن الغاز قال نا نافع قال ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنھما الزینۃ الظاھرۃ الوجہ والکفان (مصنف ابن ابی شیبۃ ص ۲۸۴ ج ۴)

(۵) اخبرنا ابو عبداللہ انبأنا عبدالرحمن بن الحسن القاضی ثنا ابراھیم بن الحسین ثنا آدم بن ابی ایاس ثنا عقبۃ بن الاصم عن عطاء بن ابی رباح عن عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنھا قالت ما ظھر منھا الوجہ والکفان (البیھقی ص ۲۲۶ ج ۲)

(۶) حدثنا الحسن قال اخبرنا عبدالرزاق قال اخبرنا معمر عن الزھری

عن رجل عن المسور بن مخرمة رضی اللہ تعالیٰ عنہ فی قولہ الا ما ظہر منہا قال القلبین والخاتم والکحل (جامع البیان ص ۹۳ ج ۱۸)

قرآن وحدیث کی نصوص اور دلائل عقلیہ سے ثابت ہوتا ہے کہ قسم اول کی روایت اصل ہے اور قسم ثانی وثالث کی روایات تصرفِ رواۃ ہے، قال الامام ابن کثیر رحمہ اللہ تعالیٰ وقال الاعمش عن سعید بن جبیر عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما (ولا یبدین زینتہن الا ما ظہر منہا) قال وجہہا وکفیہا والخاتم، وروی عن ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما وعطاء وعکرمۃ وسعید بن جبیر وابی الشعثاء والضحاک وابراھیم النخعی وغیرھم رحمہم اللہ تعالیٰ نحو ذلک، وھذا یحتمل ان یکون تفسیرًا للزینۃ التی نہین عن ابدائہا کما قال ابو اسحٰق السبیعی عن ابی الاحوص عن عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال (ولا یبدین زینتہنّ) الزینۃ القرط والدملوج والخلخال والقلادۃ، وفی روایۃ عنہ بہذا الاسناد قال الزینۃ زینتان فزینۃ لا یراہا الا الزوج الخاتم والسوار وزینۃ یراہا الاجانب وھی الظاھر من الثیاب، وقال الزھری لا یبدو لہؤلاء الذین سمی اللہ ممن لا تحل لہ الا الاسورۃ والاخمرۃ والاقرطۃ من غیر حسر واما عامۃ الناس فلا یبدو منہا الا الخواتم، وقال مالک عن الزھری (الا ما ظہر منہا) الخاتم والخلخال (تفسیر ابن کثیر ص ۲۸۳ ج ۳)

امام ابن کثیر رحمہ اللہ تعالیٰ نے تحقیق مذکور میں قسم ثالث کی روایت کو بھی قسم اول پر محمول فرمایا ہے حالانکہ اس میں ما ظہر منہا کی تصریح ہے، تو قسم ثانی جس میں عدم ابداء اور ظہور دونوں مذکور ہیں بطریق اولیٰ قسم اول پر محمول ہوگی۔ یعنی اس تفسیر کا ما ظہر منہا کے ساتھ جوڑ لگانا تصرف رواۃ ہے جو غلط فہمی پر مبنی ہے، اختلاط رواۃ کی چند واضح مثالیں ملاحظہ ہوں:

① قال الامام السیوطی رحمہ اللہ تعالیٰ اخرج سعید بن منصور وابن جریر وعبد ابن حمید وابن المنذر والبیہقی عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما ولا یبدین زینتہن الا ما ظہر منہا قال الکحل والخاتم والقرط والقلادۃ (الدر المنثور ص ۴۱ ج ۵)

اس میں القرط والقلادۃ کو بھی ولا یبدین زینتہن الا ما ظہر منہا کی تفسیر

میں ذکر کردیا ہے حالانکہ ابن جریر و بیہقی رحمہما اللہ تعالیٰ نے قرط وقلادۃ کو ولا یبدین زینتھن الا لبعولتھن الآیۃ کی تفسیر میں نقل فرمایا ہے۔

(۲) وقال رحمہ اللہ تعالیٰ اخرج ابن شیبۃ وعبد بن حمید وابن ابی حاتم عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فی قولہ تعالیٰ الا ما ظہر منہا قال وجہہا وکفاھا والخاتم (الدر المنثور ص ۴۱ ج ۵)

اس میں قسم ثالث کے الفاظ ہیں، حالانکہ مصنف ابن شیبہ میں اس روایت میں قسم ثانی کے الفاظ مذکور ہیں۔ روایات قسم ثانی کے تحت نمبر ملاحظہ ہو۔

(۳) وقال رحمہ اللہ تعالیٰ اخرج ابن ابی شیبۃ وعبد بن حمید وابن ابی حاتم عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فی قولہ تعالیٰ الا ما ظہر منہا قال رقعۃ الوجہ و باطن الکف (الدر المنثور ص ۴۱ ج ۵)

اس میں بھی قسم ثالث کے الفاظ ہیں۔ جبکہ مصنف ابن ابی شیبہ میں اس روایت میں قسم اول کے الفاظ منقول ہیں۔ روایت قسم اول کے تحت مصنف ابن ابی شیبہ کی پوری روایت لکھی جا چکی۔

ان تینوں روایات میں جن کتابوں کا حوالہ دیا گیا ہے ان میں سے مصنف ابن ابی شیبہ، تفسیر ابن جریر اور بیہقی کے مراجعہ سے اختلاط منکشف ہوا، بقیہ کتابیں موجود نہیں، واللہ تعالیٰ اعلم۔

## محمل ثانی:

اس تفسیر میں اباحتِ اظہار کا بیان نہیں بلکہ مقصد یہ ہے کہ ظہور بلا اظہار پر مؤاخذہ نہیں، یعنی کسی وقت بلا قصد ظہور ہوگیا تو گناہ نہیں۔ یہ مطلب خود حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے ثابت ہے، چنانچہ روایات قسم ثالث کے نمبر ۲ اور نمبر ۳ میں یہ وضاحت ہے فھذا تظھرہ فی بیتھا لمن دخل علیھا۔ اور گھر سے باہر نکلنے کے بارے میں آپ کا ارشاد ہے کہ راستہ دیکھنے کی ضرورت سے صرف ایک آنکھ کھولنے کی اجازت ہے، وستأتی ھذہ الروایۃ ان شاء اللہ تعالیٰ۔

لفظ تظھر سے اگرچہ بظاہر اظہار بالقصد کی اجازت معلوم ہوتی ہے مگر غور کرنے سے ثابت ہوتا ہے کہ اس سے ظہور بلا قصد مراد ہے، اس لئے کہ گھر اور باہر میں سوائے

اس کے اور کوئی فرق معقول نہیں کہ گھر میں کام کاج کی ضرورت ہوتی ہے، اس حالت میں ظہور بلا قصد سے احتراز بہت مشکل ہے۔ اس لئے اس کی اجازت دیدی۔ اس حقیقت کے پیش نظر تظھر کے معنی یہ ہوئے کہ اہتمام اخفاء میں بہت زیادہ کاوش نہ کرے۔

تقریر مذکور کے سوا گھر اور باہر میں فرق کی کوئی اور توجیہ ہو ہی نہیں سکتی، بلکہ شرعاً، عقلاً، تجربۃً ہر لحاظ سے باہر کی بنسبت گھر میں آنے والوں سے زیادہ پردہ ہونا چاہئے، اس لئے کہ قرب، اختلاط اور نظر کے ادامہ و تکرار میں سہولت کی وجہ سے ان سے زیادہ خطرہ ہے۔

## محمل ثالث :

یہ تفسیر قبل نزول الحجاب ہے، قالہ الامام ابن تیمیۃ رحمہ اللہ تعالیٰ ولکن یأباہ ما فی اٰخر ھٰذہ الاٰیۃ من قولہ تعالیٰ ولا یضربن بارجلھن لیعلم ما یخفین من زینتھن۔

## محمل رابع :

اس سے یہ مقصد نہیں کہ غیر کے سامنے چہرہ کھولنا جائز ہے بلکہ مقصد یہ ہے کہ نظرِ غیر سے قطع نظر فی نفسہ چہرے اور ہاتھوں کے سوا عورت کا پورا بدن ستر میں داخل ہے، اسی لئے نماز میں چہرے اور ہاتھوں کے سوا پورا بدن ڈھانکنا فرض ہے۔

## ابطالِ زعمِ ملحدین :

تفسیر زیر بحث کے بارے میں ملحدین کا خیال بوجوہِ ذیل باطل ہے:

(۱) نصوصِ قرآن و حدیث کے خلاف ہونے کی وجہ سے مردود ہے۔

(۲) حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی تفسیر کے خلاف ہے، آپ کی تفسیر متعدد اسانید قویہ سے مروی ہے جو درج ذیل ہیں:

(۱) اخبرنی عبداللہ بن محمد الصیدلانی ثنا اسمٰعیل بن قتیبۃ ثنا ابوبکر ابن ابی شیبۃ ثنا شریک عن ابی اسحٰق عن ابی الاحوص عن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ولا یبدین زینتھن قال لا خلخال ولا شنف ولا قرط ولا قلادۃ، الا ما ظھر منھا، قال الثیاب۔ ھذا حدیث صحیح علیٰ شرط مسلم ولم

یخرجاه (المستدرک مع التلخیص ص ۳۹۷ ج ۲)

(۲) حدثنا وکیع عن سفیان عن ابی اسحٰق عن ابی الاحوص عن عبداللّٰہ رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہ ولا یبدین زینتھن الا ما ظھر منھا، قال الثیاب (مصنف ابن ابی شیبۃ ص ۲۸۳ ج ۴)

(۳) ابو خالد الاحمر عن حجاج عن ابی اسحٰق عن ابی الاحوص عن عبداللّٰہ رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہ قال الزینۃ زینتان زینۃ ظاھرۃ و زینۃ باطنۃ لا یراھا الا الزوج، فامّا الزینۃ الظاھرۃ فالثیاب واما الزینۃ الباطنۃ فالکحل والسوار والخاتم۔ (مصنف ابن ابی شیبۃ ص ۲۸۴ ج ۴)

(۴) حدثنا ابن حمید قال ثنا ھارون بن المغیرۃ عن الحجاج عن ابی اسحٰق عن ابی الاحوص عن ابن مسعود رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہ قال الزینۃ زینتان فالظاھرۃ منھا الثیاب وما خفی الخلخالان والقرطان والسواران (جامع البیان ص ۹۲ ج ۱۸)

(۵) اخرج السیوطی رحمہ اللّٰہ تعالیٰ مثلہ عن ابن المنذر ایضاً (الدر المنثور ص ۴۱ ج ۵)

(۶) حدثنی یونس قال اخبرنا ابن وھب قال اخبرنی الثوری عن ابی اسحٰق الھمدانی عن ابی الاحوص عن عبداللّٰہ رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہ انہ قال ولا یبدین زینتھن الا ما ظھر منھا قال ھی الثیاب (جامع البیان ص ۹۲ ج ۱۸)

(۷) حدثنا ابن المثنی قال ثنا محمد بن جعفر قال ثنا شعبۃ عن ابی اسحٰق عن ابی الاحوص عن عبداللّٰہ رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہ قال ولا یبدین زینتھن الا ما ظھر منھا قال الثیاب (جامع البیان ص ۹۲ ج ۱۸)

(۸) حدثنا ابن بشار قال ثنا عبدالرحمٰن قال ثنا سفیان عن ابی اسحٰق عن ابی الاحوص عن عبداللّٰہ رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہ مثلہ (جامع البیان ص ۹۲ ج ۱۸)

(۹) حدثنا سفیان عن الاعمش عن مالک بن الحارث عن عبدالرحمٰن بن زید عن عبداللّٰہ رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہ مثلہ (جامع البیان ص ۹۲ ج ۱۸)

(۱۰) حدثنا الحسن قال اخبرنا عبدالرزاق قال اخبرنا معمر عن ابی اسحٰق عن ابی الاحوص عن عبداللّٰہ رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہ الا ما ظھر منھا قال الثیاب

قال ابو اسحٰق الا ترى انه قال خذوا زينتكم عند كل مسجد (جامع البيان ص۹۳ ج۱۸)

(۱۱) حدثنا القاسم قال ثنا الحسين قال ثنا حجاج قال ثنا محمد بن الفضل عن الاعمش عن مالك بن الحارث عن عبد الرحمٰن بن زيد عن ابن مسعود رضى الله تعالىٰ عنه الا ما ظهر منها قال هو الرداء (جامع البيان ص ۹۳ ج ۱۸)

(۱۲) اخرج عبد الرزاق والفريابى وسعيد بن منصور وابن ابى شيبة وعبد بن حميد وابن جرير وابن المنذر وابن ابى حاتم والطبرانى والحاكم وصححه وابن مردويه عن ابن مسعود رضى الله تعالىٰ عنه فى قوله تعالىٰ ولا يبدين زينتهن قال الزينة السوار والدملج والخلخال والقرط والقلادة، الا ما ظهر منها قال الثياب والجلباب (الدر المنثور ص ۴۱ ج ۵)

(۳) حضرت عائشہ رضی اللہ تعالی عنہا کی تفسیر کے خلاف ہے، جس کی متعدد اسانید قویہ درج ذیل ہیں:

(۱) وكيع عن حماد بن سلمة عن ام شبيب عن عائشة رضى الله تعالىٰ عنها قالت القلب والفتخة (مصنف ابن ابى شيبة ص ۲۸۳ ج ۴)

(۲) حدثنا القاسم قال ثنا الحسين قال ثنى حجاج عن ابن جريج قال ابن عباس رضى الله تعالىٰ عنهما قوله ولا يبدين زينتهن الا ما ظهر منها قال الخاتم والمسكة، قال ابن جريج وقالت عائشة رضى الله تعالىٰ عنها القلب والفتخة (جامع البيان ص ۹۳ ج ۱۸)

(۳) اخرج السيوطى رحمه الله تعالىٰ مثله عن ابن سنيد ايضا (الدر المنثور ص۴۲ ج۵)

(۴) اخبرنا ابو طاهر الفقيه انبأنا ابو بكر القطان انبأنا ابو الازهر ثنا روح ثنا حماد حدثتنا ام شبيب قالت سألت عائشة رضى الله تعالىٰ عنها عن الزينة الظاهرة فقالت القلب والفتخة وضمت طرف كمها (البيهقى ص ۸۶ ج ۷)

(۵) اخرج السيوطى رحمه الله تعالىٰ مثله عن عبد بن حميد وابن المنذر ايضا (الدر المنثور ص ۴۱ ج ۵)

(۴) خود حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما کی اس تفسیر کے خلاف ہے جو سورۂ احزاب کی آیت يايها النبى قل لازواجك وبنٰتك ونساء المؤمنين يدنين

علیھن من جلابیبھن کے تحت مندرجۂ ذیل متعدد اسانید سے مروی ہے :

① حدثنی علی قال ثنا ابوصالح قال ثنی معاویۃ عن علی عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما قولہ یایھا النبی قل لازواجک وبنٰتک ونساء المؤمنین یدنین علیھن من جلابیبھن امر اللہ نساء المؤمنین اذا خرجن من بیوتھن ان یغطین وجوھھن من فوق رؤوسھن بالجلابیب ویبدین عینا واحدۃ (جامع البیان ص ۳۳ ج ۲۲)

② اخرج السیوطی رحمہ اللہ تعالیٰ مثلہ عن ابن ابی حاتم وابن مردویہ ایضا (الدر المنثور ص ۲۲۱ ج ۵)

⑤ اسی آیت زیر بحث ولا یبدین زینتھن الا ما ظھر منھا کے تحت خود حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی ایک تفسیر کے خلاف ہے جو مندرجہ ذیل متعدد اسانید سے مروی ہے :

① حدثنا القاسم قال ثنا الحسین قال ثنی حجاج عن ابن جریج قال قال ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما قولہ ولا یبدین زینتھن الا ما ظھر منھا قال الخاتم والمسکۃ (جامع البیان ص ۹۳ ج ۱۸)

② وفی روایۃ اخری عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما وعطاء باطن الکف (البیھقی ص ۸۵ ج ۷)

③ اخرج عبد الرزاق وعبد بن حمید عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فی قولہ الا ما ظھر منھا قال ھو خضاب الکف والخاتم (الدر المنثور ص ۴۱ ج ۵)

## دلیل ثانی :

عن عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا ان اسماء بنت ابی بکر دخلت علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وعلیھا ثیاب رقاق فاعرض عنھا وقال یا اسماء ان المرأۃ اذا بلغت سن المحیض لم یصلح ان یری منھا الا ھذا وھذا واشار الی وجھہ وکفیہ ۔ رواہ ابوداؤد ۔

## جوابات :

① یہ حدیث منقطع ہے ، کما قال ابوداؤد نفسہ ھذا مرسل خالد بن دریک

لم یدرك عائشة رضی اللہ تعالیٰ عنہا (ابوداؤد ص ۲۱۵ ج ۲)

وقال الامام ابن کثیر رحمہ اللہ تعالیٰ قال ابوداؤد وابوحاتم الرازی ھو مرسل خالد بن دریك لم یسمع من عائشة رضی اللہ تعالیٰ عنہا (تفسیر ابن کثیر ص ۲۸۳ ج ۳)

وقال الحافظ رحمہ اللہ تعالیٰ انہ لم یدرك عائشة رضی اللہ تعالیٰ عنہا (تھذیب التھذیب ص ۸۷ ج ۳)

(۲) اس کی سند میں سعید بن بشیر ہے جو بہت ضعیف اور منکر الحدیث ہے۔ راجع میزان الاعتدال والکامل لابن عدی و دیوان الضعفاء والمتروکین للامام الذھبی وکتاب الضعفاء للعقیلی وکتاب الضعفاء لابن الجوزی وکتاب المجروحین لابن حبان وکتاب الضعفاء للنسائی والتاریخ الکبیر للامام البخاری و الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم الرازی وغیرھا من کتب الرجال۔

(۳) اس کی سند میں اضطراب ہے، وذکر الحافظ ابوبکر احمد الجرجانی ھذا الحدیث وقال لا اعلم رواہ عن قتادة غیر سعید بن بشیر وقال مرة فیہ عن خالد بن دریك عن ام سلمة بدل عائشة رضی اللہ تعالیٰ عنہا (عون المعبود ص ۱۶۲ ج ۱۱)

(۴) معلول ہونے کی وجہ سے قابل قبول نہیں، اس لئے کہ بوقت ہجرت حضرت اسماء رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی عمر ستائیس سال تھی، اس عمر میں ان کا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے ایسے باریک لباس میں آنا کہ چہرے کے علاوہ دوسرے اعضاء بھی نظر آرہے ہوں کسی طرح بھی معقول نہیں۔

(۵) اسے قبل الحجاب پر محمول کیا جاسکتا ہے۔

## دلیل ثالث:

قالت عائشة رضی اللہ تعالیٰ عنہا دخلت علی ابنة اخی لامی عبداللہ بن الطفیل مزینة فدخل النبی صلی اللہ علیہ وسلم فاعرض عنہا فقالت عائشة رضی اللہ تعالیٰ عنہا یا رسول اللہ انہا ابنة اخی وجاریة فقال اذا عرکت المرأة لم یحل لہا ان تظہر الا وجہہا والا ما دون ھذا وقبض علی ذراع نفسہ فترك بین قبضتہ وبین الکف مثل قبضة اخری (تفسیر ابن جریر ص ۹۳ ج ۹)

---

## جوابات :

① منقطع ہے، کیونکہ عبدالملک بن جریج نے حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا زمانہ نہیں پایا۔ (تہذیب التہذیب، وجامع التحصیل)

② عبدالملک بن جریج مدلس ہے، تدلیس بھی ایسی کرتا ہے جو تدلیس کی سب اقسام سے بدترین ہے، قال الامام الدارقطنی رحمہ اللہ تعالیٰ تجنب تدلیس ابن جریج فانہ قبیح التدلیس لایدلس الا فیما سمعہ من مجروح (تھذیب التھذیب)

③ اس حدیث کی سند میں الحسین بن داؤد ضعیف ہے (تقریب التہذیب، میزان الاعتدال)

④ حجاج بن محمد الاعور بھی ضعیف ہے (تقریب التہذیب، میزان الاعتدال)

⑤ قبل الحجاب پر محمول کیا جا سکتا ہے۔

## دلیل رابع :

عن عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنھما قال کان الفضل ردیف النبی صلی اللہ علیہ وسلم فجاءت امرأۃ من خثعم فجعل الفضل ینظر الیھا وتنظر الیہ فجعل النبی صلی اللہ علیہ وسلم یصرف وجہ الفضل الی الشق الاٰخر الحدیث، رواہ البخاری ومسلم۔

## جوابات :

① حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا حضرت فضل رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو زبان سے منع کرنے کی بجائے ہاتھ سے چہرے کو دوسری جانب پھیرنا وجوب حجاب الوجہ پر واضح دلیل ہے اس قدر شدت فرمانے سے ثابت ہوتا ہے کہ اس عورت کو بھی حجاب الوجہ کا حکم فرمایا ہوگا، عدم نقل الامر عدم الامر کو مستلزم نہیں۔

بالفرض مستقلاً عدم الامر تسلیم بھی کر لیا جائے تو صرف وجہ الفضل میں ضمناً امر حجاب الوجہ کی اسقدر تاکید ثابت ہو رہی ہے کہ اس کے بعد مستقلاً امر کی حاجت نہیں رہتی۔ فالحدیث دلیل علی الملحدین لالھم، وسیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون۔

② بعض نے جواب دیا ہے کہ یہ عورت محرمہ تھی۔

یہ اس لئے صحیح نہیں کہ محرمہ کے لئے بھی غیر محرم کے سامنے چہرہ کھولنا جائز نہیں، کما قدمنا من الاحادیث الصحیحۃ الصریحۃ۔

③ بعض کا خیال ہے کہ یہ نظر الخاطب کے قبیل سے ہے، لروایۃ اخرجہ الحافظ رحمہ اللہ تعالیٰ عن الفضل بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما قال کنت ردف النبی صلی اللہ علیہ وسلم واعرابی معہ بنت لہ حسناء فجعل الاعرابی یعرضہا لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رجاء ان یتزوجہا وجعلت التفت الیہا ویأخذ النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم برأسی فیلویہ فکان یلبی حتی رمی جمرۃ العقبۃ فعلی ھذا فقولہ لشابۃ ان ابی لعلہا ارادت بہ جدہا لان اباہا کان معہا وکأنہ امرہا ان تسأل النبی صلی اللہ علیہ وسلم لیسمع کلامہا و یراہا رجاء ان یتزوجہا (فتح الباری ص ۵۸ ج ۴)

یہ جواب بوجوہ ذیل صحیح نہیں:

① خاطب کے لئے نظر اس صورت میں جائز ہے کہ جانبین خطبہ کی طرف مائل ہو چکے ہوں، یہاں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا میلان نہیں تھا۔

② صرف خاطب کے سامنے چہرہ کھولنا جائز ہے، حضرت فضل رضی اللہ عنہ خاطب نہ تھے۔

## دلیل خامس:

عن جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال شہدت مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی یوم العید فبدأ بالصلوٰۃ قبل الخطبۃ (الی ان قال) ثم مضی الی النساء ومعہ بلال فامرھن بتقوی اللہ تعالیٰ و حمد اللہ واثنی علیہ وحثھن علی طاعتہ ثم قال صلی اللہ علیہ وسلم تصدقن فان اکثرکن حطب جہنم فقالت امرأۃ من سفلۃ النساء سفعاء الخدین لم یا رسول اللہ، الحدیث، رواہ مسلم والنسائی واحمد والدارمی وابن ابی شیبۃ وفی روایۃ لابن ابی شیبۃ لیست من علیۃ الناس۔ سفعاء الخدین سے کشف الوجہ پر استدلال کیا جاتا ہے۔

## جوابات:

① سفعاء الخدین سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ عورت القواعد من النساء میں سے تھی جن کے لئے کشف الوجہ جائز ہے، قال الامام ابن الاثیر رحمہ اللہ تعالیٰ السفعۃ نوع من السواد لیس بالکثیر وقیل ھو سواد مع لون آخر اراد انہا بذلت نفسہا وترکت الزینۃ والترفہ حتی شحب لونہا واسواقاقۃ علی ولدہا بعد وفاۃ زوجہا (نہایۃ ص ۳۷۴ ج ۲)

② ممکن ہے کہ یہ عورت لونڈی ہو جیسا کہ من سفلۃ النساء سے معلوم ہوتا ہے۔

③ قبل الحجاب پر محمول کیا جا سکتا ہے۔

بعض حضرات نے ادلۃ الملحدین کے جواب میں مندرجۂ ذیل کلیات بھی بیان فرمائے ہیں۔

① ادلۃ المنع قوی ہیں، ادلۃ الجواز ان کا مقابلہ نہیں کرسکتیں۔

② بوقت تعارض محرم کو ترجیح ہوتی ہے۔

③ ادلۃ الجواز اصل کے مطابق ہیں اور ادلۃ المنع اصل کے خلاف ہیں، اصولاً خلاف اصل کو ترجیح ہے۔ لکونہ مبنیا علی العلم بخلاف الاوّل۔

## حقیقت:

یہ کلیات ترجیح اس صورت میں استعمال کئے جاتے ہیں جب ادلۂ جانبین میں بظاہر تعارض نظر آرہا ہو، مسئلہ زیر بحث میں ملحدین کے پاس کوئی ایک دلیل بھی ایسی نہیں جو نصوص قرآن و حدیث کے مقابلہ میں کوئی وزن رکھتی ہو، لہٰذا یہاں رفعِ تعارض کے کلیات بیان کرنے کا کوئی جواز نہیں۔ واللہ الہادی الی سبیل الرشاد۔

۲۷ ذوالحجہ سنہ ۱۴۰۸ ہجری





بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وَقَرْنَ فِي بُيُوتِكُنَّ

وَلَا تَبَرَّجْنَ تَبَرُّجَ الْجَاهِلِيَّةِ الْأُولَىٰ

وَأَقِمْنَ الصَّلَوٰةَ وَآتِينَ الزَّكَوٰةَ وَأَطِعْنَ اللَّهَ وَرَسُولَهُ

(الاحزاب ۳۳)

اورتم اپنے گھروں میں قرار سے رہو اور قدیم زمانۂ جاہلیت کے دستور کے موافق مت پھرو
اور تم نمازوں کی پابندی رکھو اور زکوٰۃ دیا کرو اور اللہ اور اس کے رسُول کا کہنا مانو۔

بسم الله الرحمن الرحيم

قال رسول الله صلى الله عليه وسلم عليكم بالبياض من الثياب
ليلبسها أحياؤكم وكفنوا فيها موتاكم فإنها من خيار ثيابكم
وقال صلى الله عليه وسلم البسوا البياض فإنها
أطهر وأطيب وكفنوا فيها موتاكم (شمائل الترمذي)

# المقالة البيضاء

## في

# العمامة السوداء

سیاہ عمامہ باندھنے کے بارے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
اور حضرات صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے عمل کی تحقیق۔

اور

حضرات محدثین وفقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ کی توجیہات وتحقیقات
کی تفصیل اور اقوال مختلفہ میں ترجیح وتطبیق۔

فاروق

# المقالة البيضاء في العمامة السوداء

- احادیث الرسول صلی اللہ علیہ وسلم۔
- آثار الصحابۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہم
- توجیہات المحدثین رحمہم اللہ تعالیٰ۔
- اقوال الفقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ۔
- اقوال مختلفہ میں صورت ترجیح وتطبیق۔

فاروقی

# حکم العمامۃ السوداء

سوال: بعض لوگ کہتے ہیں کہ عمامۂ سوداء باندھنا سنت ہے، کیا ان کا یہ خیال صحیح ہے؟ اگر سنت ہے تو اس زمانے کے علماء ومشایخ اور صلحاء نے اس سنت کو بالکلیہ کیوں ترک کردیا ہے؟ جواب محقق عنایت فرمائیں۔

الجواب باسم ملہم الصواب

## احادیث الرسول صلی اللہ علیہ وسلم:

① عن عمرو بن حریث عن ابیہ رضی اللہ تعالی عنہما ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم خطب الناس وعلیہ عمامۃ سوداء (صحیح مسلم ص۴۳۹ ج۱، شمائل الترمذی ص۸، ابن ماجہ ص۲۰۲ مصنف ابن ابی شیبۃ ص۲۲۱ ج ۸، مسند ابی یعلی ص۴۲ ج ۳)

② عن جابر بن عبد اللہ رضی اللہ تعالی عنہما ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم دخل یوم فتح مکۃ وعلیہ عمامۃ سوداء (صحیح مسلم ص۴۳۱ ج۱، شمائل الترمذی ص۸، ابن ماجہ ص۲۰۲ مصنف ابن ابی شیبۃ ص۲۲۲ ج ۸، شعب الایمان ص۱۷۳ ج ۵)

③ عن مساور الوراق قال حدثنی وفی حدیث الحلوانی سمعت جعفر بن عمرو بن حریث عن ابیہ رضی اللہ تعالی عنہما قال کأنی انظر الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی المنبر وعلیہ عمامۃ سوداء قد ارخی طرفیھا بین کتفیہ ولم یقل ابوبکر علی المنبر۔

(صحیح مسلم ص۴۴۰ ج۱، شعب الایمان ص۱۷۴ ج۵)

④ عن عمرو بن حریث قال رأیت علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عمامۃ سوداء۔ (شمائل الترمذی ص۸)

⑤ عن سفیان بن ابی الفضل عن الحسن رضی اللہ تعالی عنہ قال کانت عمامۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم سوداء (مصنف ابن ابی شیبۃ ص۲۲۲ ج ۸)

وکذا اخرجہ ابن سعد (الحاوی للفتاوی ص۷۷ ج ۱)

⑥ عن جابر بن عبد اللہ رضی اللہ تعالی عنہما قال کانت عمامۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ

وسلم سوداء یوم ثنیۃ الحنظل وذلک یوم الخندق (شعب الایمان ص۱۷۳ ج ۸)

⑦ عن مساور الوراق رضی اللہ تعالی عنہ قال وکأنی انظر الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وعلیہ عمامۃ سوداء قد ارخی طرفیھا بین کتفیہ (ایضا)

⑧ رواہ ابو معمر الھذلی عن ابی اسامۃ رضی اللہ تعالی عنہ فقال وعلیہ عمامۃ سوداء حرقانیۃ قد ارخی علیہ طرفیھا بین کتفیہ وقال یوم فتح مکۃ (ایضا)

⑨ قال ابن وھب اخبرنی عثمان بن عطاء الخراسانی عن ابیہ ان رجلا اتی ابن عمر رضی اللہ تعالی عنھما وھو فی مسجد منی فسألہ عن ارخاء طرف العمامۃ فقال لہ عبد اللہ رضی اللہ تعالی عنہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بعث سریۃ وامر علیھا عبد الرحمن ابن عوف رضی اللہ تعالی عنہ وعقد لواء فذکر الحدیث الی ان قال: وعلی عبد الرحمن بن عوف رضی اللہ تعالی عنہ عمامۃ من کرابیس مصبوغۃ بالسواد فدعاہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فحل عمامتہ ثم عممہ بیدہ وافضل عمامۃ موضع اربع اصابع او نحو ذلک فقال ھکذا فاعتم فانہ احسن واجمل (شعب الایمان ص۱۷۴ ج ۵)

⑩ عن عبد اللہ بن بسر رضی اللہ تعالی عنہ قال بعث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالی عنہ الی خیبر فعممہ بعمامۃ سوداء ثم ارسلھا من ورائہ او قال علی کتفہ الیسری، رواہ الطبرانی۔ (مجمع الزوائد ص۱۲۶ ج ۵)

⑪ عن سفیان عمن سمع الحسن رضی اللہ تعالی عنہ یقول کانت رأیۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سوداء تسمی العقاب وعمامتہ سوداء، رواہ ابن سعد (الحاوی للفتاوی ص۷۷ ج۱)

⑫ عن جابر رضی اللہ تعالی عنہ قال کان للنبی صلی اللہ علیہ وسلم عمامۃ سوداء یلبسھا فی العیدین ویرخیھا خلفہ، رواہ ابن عدی (ایضا)

⑬ عن انس رضی اللہ تعالی عنہ انہ رأی النبی صلی اللہ علیہ وسلم یعتم بعمامۃ سوداء، رواہ ابن عدی (ایضا)

⑭ عن ابی موسی رضی اللہ تعالی عنہ ان جبریل علیہ السلام نزل علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم وعلیہ عمامۃ سوداء قد ارخی ذوابتہ من ورائہ، رواہ الطبرانی (ایضا)

## آثار الصحابۃ رضی اللہ تعالی عنھم:

① عن ابی جعفر الانصاری قال رأیت علی علی رضی اللہ تعالی عنہ عمامۃ سوداء

یوم قتل عثمان رضی اللہ تعالی عنہ (مصنف ابن ابی شیبۃ ص۴۲۲ ج ۸)

(۲) عن عمرو بن مروان عن ابیہ قال رأیت علی علی رضی اللہ تعالی عنہ عمامۃ سوداء قد ارخی طرفیھا من خلفہ (ایضا)

(۳) عن سلمۃ بن وردان قال رأیت علی انس رضی اللہ تعالی عنہ عمامۃ سوداء علی غیر قلنسوۃ وقد ارخاھا من خلفہ نحوا من ذراع (ایضا ص۴۲۳)

(۴) عن عثمان بن ابی ھند قال رأیت علی ابی عبید رضی اللہ تعالی عنہ عمامۃ سوداء (ایضا)

(۵) عن طحان بن ثروان قال رأیت علی عمار رضی اللہ تعالی عنہ عمامۃ سوداء (ایضا)

(۶) عن دینار بن عمرو قال رأیت علی الحسن رضی اللہ تعالی عنہ عمامۃ سوداء (ایضا)

(۷) عن جابر قال اخبرنی من رأی علیا رضی اللہ تعالی عنہ قد اعتم بعمامۃ سوداء قد ارخاھا من بین یدیہ ومن خلفہ (ایضا)

(۸) عن ابی صخرۃ قال رأیت علی عبدالرحمن رضی اللہ تعالی عنہ عمامۃ سوداء (ایضا ص۴۲۴)

(۹) عن عبدالواحد بن ایمن قال رأیت علی ابن الحنفیۃ رضی اللہ تعالی عنہ عمامۃ سوداء (ایضا)

(۱۰) عن سالم قال رأیت علی ابی الدرداء رضی اللہ تعالی عنہ عمامۃ سوداء (ایضا)

(۱۱) عن اسماعیل بن ابی خالد قال رأیت علی الاسود رضی اللہ تعالی عنہ عمامۃ سوداء (ایضا)

(۱۲) عن حرب الخثعمی قال رأیت علی البراء رضی اللہ تعالی عنہ عمامۃ سوداء (ایضا ص۴۲۵)

(۱۳) عن عطاء قال رأیت علی عبدالرحمن بن عوف رضی اللہ تعالی عنہ عمامۃ سوداء (ایضا)

(۱۴) عن حسین بن یونس قال رأیت علی عبدالرحمن بن عوف عمامۃ سوداء (ایضا)

(۱۵) عن حسین بن یونس قال رأیت علی واثلۃ رضی اللہ تعالی عنہ عمامۃ سوداء (ایضا)

(۱۶) عن ابی رزین قال خطبنا الحسین بن علی رضی اللہ تعالی عنہما یوم الجمعۃ وعلیہ عمامۃ سوداء (ایضا)

(۱۷) عن سلیمان بن المغیرۃ قال رأیت ابانضرۃ رضی اللہ تعالی عنہ وعلیہ عمامۃ سوداء (ایضا)

(۱۸) عن ابی لؤلؤۃ قال رأیت علی ابن عمر رضی اللہ تعالی عنہما عمامۃ سوداء، رواہ البیھقی۔ (الحاوی للفتاوی ص۸۷ ج۱)

(۱۹) عن عثیم بن نسطاس قال رأیت سعید بن المسیب رحمہ اللہ تعالی یلبس فی الفطر

والاضحی عمامۃ سوداء ویلبس علیہما برنساء، رواہ ابن سعد (ایضا)

## توجیہات المحدثین رحمہم اللہ تعالی :

قال العلامۃ النووی رحمہ اللہ تعالی : (قولہ وعلیہ عمامۃ سوداء) فیہ جواز لباس الثیاب السود وفی الروایۃ الاخری خطب الناس وعلیہ عمامۃ سوداء فیہ جواز لباس الاسود فی الخطبۃ وان کان الابیض افضل منہ کما ثبت فی الحدیث الصحیح خیر ثیابکم البیض واما لباس الخطباء السواد فی حال الخطبۃ فجائز ولکن الافضل البیاض کما ذکرنا وانما لبس العمامۃ السوداء فی ہذ الحدیث بیانا للجواز واللہ اعلم (شرح النووی علی صحیح مسلم ص۴۳۹ ج ۱)

قال العلامۃ العینی رحمہ اللہ تعالی : (قولہ بعصابۃ دسمۃ) وفی روایۃ "دسماء" ذکرہا فی اللباس وذکر صاحب المطالع دسمۃ بکسر السین وقال الدسماء السوداء وقیل لونہ لون الدسم کالزیت وشبہہ من غیران یخالطہا شیء من الدسم وقیل متغیرۃ اللون من الطیب والغالیۃ وزعم الداؤدی انہا علی ظاہرہا من عرقہ صلی اللہ علیہ وسلم فی المرض وقال ابن درید، الدسمۃ غبرۃ فیہا سواد۔ (عمدۃ القاری ص۲۲۸ ج ۶)

قال العلامۃ الزرقانی رحمہ اللہ تعالی : (وروی الترمذی) وبقیۃ اصحاب السنن ومسلم کلہم (عن جابر رضی اللہ تعالی عنہ قال دخل النبی صلی اللہ علیہ وسلم مکۃ یوم الفتح وعلیہ عمامۃ سوداء) بغیر احرام قال الحافظ العراقی اختلفت الفاظ حدیث جابر رضی اللہ تعالی عنہ ہذا فی المکان والزمان الذی لبس فیہ العمامۃ السوداء فالمشہور انہ یوم الفتح وفی روایۃ البیہقی یوم ثنیۃ الحنظل وذلک یوم الحدیبیۃ ویجاب بأن ہذا لیس اضطرابا بل لبسہا فی الحدیبیۃ وفی الفتح معا اذ لا مانع من ذلک الا ان الاسناد واحد انتہی وزعم بعضہم ان سوادہا لم یکن اصلیا بل لحکایۃ ما تحتہا من المغفر وہو اسود او کانت متسخۃ متلوثۃ ویؤیدہ ما فی بعض طرق الحدیث الأتی خطب وعلیہ عصابۃ دسماء ورد بأنہ خلاف الظاہر بلا دلیل ولا معنی یعضدہ بل ہو منابذ لما ابدوہ من حکمۃ لبسہ السواد فی ذلک الیوم (شرح الزرقانی ص۱۰ ج ۵)

قال الملا علی القاری رحمہ اللہ تعالی تحت حدیث عمرو بن حریث : قال ابن حجر وما ذکرہ الشارح فی السواد اخذہ من قول الماوردی فی الاحکام السلطانیۃ ینبغی للامام ان یلبس السواد لخبر مسلم ہذا لکن ضعفہ النووی بأن الذی واظب علیہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم والخلفاء الراشدون انما ہو البیاض ثم قال الصحیح انہ یلبس البیاض دون السواد

الا ان یغلب علی ظنہ ترتب مفسدۃ علیہ لذلک من جھۃ السلطان او غیرہ و فی الاحیاء فی موضع تبعا لقوت ابی طالب المکی یکرہ لبس السواد وافتی ابن عبد السلام بأن المواظبۃ علی لبس السواد بدعۃ واول من احدث لبسہ فی الجمع والاعیاد بنو العباس فی خلافتھم محتجین بأن الرأیۃ التی عقدت لجدھم العباس یوم الفتح والحنین کانت سوداء ، قال ابن ھبیرۃ ولأنہ ابعد الالوان من الزینۃ واقربھا الی الزھد فی الدنیا ولھذا یلبسھا العباد والنساک (المرقاۃ ص۲۶۹ ج۳)

وقال ایضا فی شرح الشمائل تحت حدیث جابر رضی اللہ تعالی عنہ : قال میرک وفی روایۃ مسلم بغیر احرام واستدل بعض العلماء بھذا الحدیث علی جواز لبس السواد وان کان البیاض افضل لما سبق من ان خیر ثیابکم البیض وقال الجزری وفیہ اشارۃ الی ان ھذا الدین لایتغیر کالسواد بخلاف سائر الالوان و فی شرح الزیلعی من علمائنا الحنفیۃ انہ یسن لبس السواد لحدیث فیہ (جمع الوسائل ص۱۶۵ ج۱)

وقال المحدث عبد الرؤف المناوی رحمہ اللہ تعالی تحت حدیث جابر رضی اللہ تعالی عنہ : قال شارح ولم یکن سوادھا اصلیا بل لحکایتھا ماتحتھا من المغفر وھو اسود اوکانت متسخۃ متلونۃ وایدہ البعض بما سیجیئ من قولہ وعلیہ عمامۃ دسماء اھ وانت تعلم انہ لا بد فی المصیر لماذھب الیہ من شاھد اذ ھو خلاف الظاھر مع ان ما رواہ أنفا من بیان وجہ الحکمۃ فی ایثارہ الاسود فی ذلک الیوم واختیارہ علی الابیض وغیرہ متکفل بدفع مازعمہ ھذا الشارح وقد لبس السواد جمع منھم علی یوم قتل عثمان وغیرہ والحسن فقد کان یخطب فی ثیاب سود وعمامۃ سوداء وابن الزبیر کان یخطب بعمامۃ سوداء وانس وعبد اللہ بن جریر وعمار وغیرھم رضی اللہ تعالی عنھم والخلفاء العباسیون باقون علی لبس السواد وکثیر من الخطباء علی المنابر ومستندھم ماسبق من دخول المصطفی صلی اللہ علیہ وسلم مکۃ بعمامۃ سوداء ارخی طرفیھا بین کتفیہ وخطب بھا فتفاءل الناس لذلک فانہ نصر وعز وزعم بعض بنی المعتصم ان تلک العمامۃ التی دخل بھا مکۃ وھبھا صلی اللہ علیہ وسلم لعمہ العباس وبقیت بین الخلفاء یتداولونھا ویجعلونھا علی رأس من تقرر للخلافۃ وسأل الرشید الاوزاعی عن لبس السواد فکرھہ لانہ لایجلی فیہ العروس ولا یلبی فیہ محرم ولا یکفن فیہ میت والظاھر ان مرادہ غیر العمامۃ قال القرطبی وفی ھذا الحدیث دلیل للمسودۃ غیر انہ صلی اللہ علیہ وسلم لم یکن ذلک منہ دائما ولا فی کل لباسہ بل فی العمامۃ خاصۃ لکن اذا امر اماما یلبس ذلک وجب وفی شرح الزیلعی یسن لبسہ لخبر فیہ وکیف

ماکان الافضل فی لبسها البیاض وصحۃ لبس المصطفی صلی اللہ علیہ وسلم للسواد ونزول الملائکۃ یوم بدر بعمائم صفر لا یعارضہ لانہ لمقاصد ومصالح اقتضاھا خصوص ذلک المقام کما بینہ بعض العلماء الاعلام فلا ینافی عموم الخبر الصحیح الامر بلبس الابیض وانہ خیر الالوان فی الحیاۃ والممات (شرح المناوی بھامش جمع الوسائل ص۱۶۵ ج ۱)

## اقوال فقہاء رحمہم اللہ تعالی:

قال العلامۃ محمد علاء الدین الحصکفی رحمہ اللہ تعالی: ویستحب الابیض وکذا الاسود لانہ شعار بنی العباس ودخل علیہ الصلوۃ والسلام مکۃ وعلی رأسہ عمامۃ سوداء ولبس الاخضر سنۃ کما فی الشرعۃ (الدر المنتقی بھامش مجمع الانہر ص۵۳۲ ج ۲)

وقال العلامۃ شیخ زادہ رحمہ اللہ تعالی: ویستحب الثوب الابیض والاسود لقولہ علیہ الصلوۃ والسلام ان اللہ یحب الثیاب البیض وانہ خلق الجنۃ بیضاء وقد روی انہ علیہ السلام لبس الجبۃ السوداء والعمامۃ السوداء یوم فتح مکۃ ولا بأس بالازرق وفی الشرعۃ ولبس الاخضر سنۃ۔

(مجمع الانہر ص۵۳۲ ج ۲)

وقال العلامۃ الطحطاوی رحمہ اللہ تعالی: (قولہ وندب لبس السواد) جبۃ او عمامۃ اورداء لحدیث یدل علیہ ذکرہ فی السیر الکبیر والتقیید بالسواد للاحتراز عن لبس الاحمر فانہ مکروہ عند الامام رحمہ اللہ تعالی علی الاصح حموی وتقدم الکلام علیہ فی الحظر واختلف فی لبس الاخضر فقیل لا یلبس لانہ من لباس الشیطان وقال بعضھم یلبس لما روی انس رضی اللہ تعالی عنہ کان احب الالوان الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الخضرۃ وثیاب اھل الجنۃ خضر ولبس صلی اللہ علیہ وسلم البرد الاخضر وما قیل انہ من لباس الشیطان لم یصح۔

(حاشیۃ الطحطاوی ص۳۶۲ ج ۴)

وقال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالی: ولا بأس بسائر الالوان وفی المجتبی والقہستانی وشرح النقایۃ لابی المکارم لا بأس بلبس الثوب الاحمر اھ ومفادہ ان الکراھۃ تنزیہیۃ لکن صرح فی التحفۃ بالحرمۃ فافاد انہا تحریمیۃ وھی المحمل عند الاطلاق قالہ المصنف قلت وللشرنبلالی فیہ رسالۃ نقل فیہا ثمانیۃ اقوال منہا انہا مستحب۔

وقال العلامۃ الرافعی رحمہ اللہ تعالی: (قول المصنف ولا بأس بسائر الالوان) قال الحموی من احکام یوم الجمعۃ فی جامع المضمرات والمشکلات عن فتاوی الحجۃ ویکرہ للرجال

لبس الثیاب الخضر واحب الثیاب الی اللہ تعالی الثیاب البیض اھ۔ (التحریر المختار ص۳۰ ج۲)

عمامہ سوداء سے متعلقہ روایات وآثار مذکورہ کو پیش نظر رکھتے ہوئے اس بارے میں حضرات محدثین وفقہاء رحمہم اللہ تعالی کے اقوال مختلف ہیں:

① بدعت ہے، یعنی اس کو سنت سمجھنا یا اس پر مداومت کرنا بدعت ہے۔

② بلا تسنن وبدون مواظبت مکروہ ہے، اسی لئے اس کو شادی اور احرام اور کفن میں استعمال نہیں کیا جاتا۔

ان حضرات نے روایات سواد کی مندرجہ ذیل توجیہات فرمائی ہیں:

① غزوات میں عمامہ کی سواد اصلی نہ تھی بلکہ اثر خود تھا، نیچے سے خود کا رنگ نظر آرہا تھا یا اوپر سے خود کا زنگ۔

② سفر اور غزوات میں گرد وغبار اور پسینے کے اثر سے سیاہی نظر آرہی تھی۔

③ عام حالات میں خوشبو، تیل اور پسینے کی دسومت کو بعض ناظرین نے سواد سے تعبیر کیا۔

④ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے غزوات میں سواد کو تفاؤلاً اختیار فرمایا، اس لئے کہ اس پر کوئی دوسرا رنگ غالب نہیں آسکتا۔

⑤ سفر وغزوات میں اختیار سواد کی وجہ یہ تھی کہ گرد وغبار اور پسینے سے عمامہ زیادہ میلا نظر آئے۔

③ بلا تسنن وبدون مواظبت بلا کراہت جائز ہے۔

ان حضرات نے روایات سواد کی مذکورہ توجیہاتِ خمسہ کے علاوہ دو توجیہات مزید کی ہیں:

⑥ فعلہ صلی اللہ علیہ وسلم احیانا لبیان الجواز۔

⑦ چونکہ سیاہ رنگ سب الوان سے گھٹیا شمار ہوتا ہے، اس لئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی کبھار تواضعاً استعمال فرمایا ہے۔

④ مستحب ہے، اس میں تفصیل ذیل ہے:

① یہ استحباب صرف عمامہ، جبہ اور چادر کے ساتھ مختص ہے، عام لباس میں استحباب سواد کا کوئی ثبوت نہیں، الا ان یقاس علی العمامۃ والجبۃ والرداء۔

② یہ استحباب بیاض کے سوا دوسرے الوان کی بنسبت ہے، بیاض بالاتفاق سواد سے افضل ہے۔

③ یہ استحباب شرعی نہیں، بلکہ طبعی تھا اور استحباب بیاض شرعی ہے، حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کی فضیلت وترغیب نصاً مروی ہے۔

اخرج الامام الترمذی رحمہ اللہ تعالی عن ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما قال قال

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علیکم بالبیاض من الثیاب لیلبسھا احیاؤکم وکفنوا فیھا موتاکم فانھا من خیار ثیابکم۔

وعن سمرۃ بن جندب رضی اللہ تعالی عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم البسوا البیاض فانھا اطھر واطیب وکفنوا فیھا موتاکم۔

(شمائل الترمذی ص۵)

④ سواد کے استحباب طبعی میں دو احتمال ہیں: لعینہ او للعوارض المذکورۃ، بظاہر یہی راجح معلوم ہوتا ہے۔

## الحاصل:

عمامۂ سوداء سنت شرعیہ یا مستحب شرعی نہیں، اس کو مستحب شرعی سمجھنا بدعت ہے، بیاض مستحب شرعی ہے اور بالاتفاق سب الوان سے افضل، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے عمامۂ سوداء کبھی کبھار مخصوص حالات میں استعمال فرمایا ہے، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ استحباب طبعی بوجہ عوارض مذکورہ تھا، وھو الظاھر من اختیار الفحول التوجیھات المذکورۃ۔

وھو محمل ماروی عن بعض الصحابۃ رضی اللہ تعالی عنھم۔

واما تعامل الخلفاء العباسیین لاحتجاجھم بسواد رأیۃ جدھم رضی اللہ تعالی عنہ اولزعمھم ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وھبہ عمامتہ السوداء التی لبسھا یوم فتح مکۃ فحجتھم داحضۃ عند ربھم وباطل ماکانوا یعملون وتسننھم بذلک بدعۃ احدثوھا فی الدین کما مر عن المرقاۃ۔

قول ثانی میں کراہت سے کراہت تنزیہیہ مراد ہے، اگر اس کو غیر عمامہ وجبہ ورداء پر محمول کیا جائے تو بھی خلاف راجح معلوم ہوتا ہے، ولعلھم ارادوا الکراھۃ الطبعیۃ او العرفیۃ وھی تختلف باختلاف الاشخاص والازمان والامکنۃ والاوطان۔

بقیہ ثلاثہ میں سے ہر ایک کا موقع ومحل الگ ہے، لہذا ان میں کوئی تعارض نہیں، صورت تطبیق کی تفصیل اس طرح ہوگی:

① تسنن یا مواظبت ہو تو بدعت۔

② بدون تسنن ومواظبت جائز۔

③ اختیار سواد کا کوئی داعیہ ہو تو مستحب۔

داعیہ طبعیہ ہو تو مستحب طبعی، پھر داعیہ طبعیہ رغبت طبع ہو تو مستحب طبعی لعینہ اور عارضی خارجی

ہو تو مستحب طبعی لغیرہ۔
اگر کبھی کوئی داعیہ شرعیہ پیش آجائے تو مستحب شرعی لغیرہ۔ واللہ سبحانہ وتعالی اعلم۔
۳ ربیع الاول سنہ ۱۴۱۶ھ



# کتاب الوصیۃ والفرائض

## منکوحہ بلا خلوۃ صحیحہ وارث ہوگی:

**سوال:** ایک عورت سے کسی نے نکاح کیا مگر خلوۃ صحیحہ سے پہلے فوت ہو گیا تو یہ عورت اس کی وارث ہوگی یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

وراثت کے لئے خلوۃ صحیحہ شرط نہیں، لہٰذا یہ عورت وارث ہوگی۔

قال العلامۃ التمرتاشی رحمہ اللہ تعالیٰ: ویستحق الارث برحم ونکاح صحیح وولاء

وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ ونکاح صحیح) بلا وطء ولاخلوۃ اجماعاً در منتقی (رد المحتار ص۴۸۶ ج ۵) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۰ ذی الحجہ ۱۴۰۱ھ

## منکوحہ بنکاح فاسد وارث نہ ہوگی:

**سوال:** ایک شخص نے معتدۃ الغیر سے نکاح کیا اور فوت ہو گیا تو زوجہ اس زوج ثانی سے حصۂ ترکہ لے سکتی ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

نکاح معتدۃ الغیر فاسد ہے اور نکاح فاسد وباطل میں ارث نہیں، لہٰذا یہ عورت وارث نہ ہوگی۔

قال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: ویستحق الارث برحم ونکاح صحیح فلاتوارث بفاسد ولاباطل اجماعاً (رد المحتار ص۴۸۶ ج ۵) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۵ ربیع الآخر ۱۳۷۵ھ

## اسقاطِ وارث سے اس کا حق ساقط نہیں ہوتا :

**سوال** : عباراتِ ذیل میں تعارض ہے، رفع کرنے کی کیا صورت ہوگی ؟

فی الشامیۃ : اوصی لرجل بثلث ماله ومات الموصی فصالح الوارث الموصی له من الثلث بالسدس جاز الصلح وذکر الامام المعروف بخواهرزاده ان حق الموصی له وحق الوارث قبل القسمة غیر متأکد یحتمل السقوط بالاسقاط اھ فقد علم ان حق الغانم قبل القسمة وحق حبس الرهن وحق المسیل المجرد وحق الموصی له بالسکنی وحق الموصی له بالثلث قبل القسمة وحق الوارث قبل القسمة یسقط بالاسقاط وتمامه فی الاشباه فیما یقبل الاسقاط ومالا یقبل، کذا فی الهامش۔

(رد المحتار کتاب الصلح فصل فی التخارج جلد ۴)

وفی الاشباه والنظائر : ولو قال الوارث ترکت حقی لم یبطل حقه اذ الملك لا یبطل بالترك۔

وفی شرحه للحموی : اعلم ان للاعراض عن الملك ضابطة انه ان کان ملکا لازمًا لم یبطل بذلك کما لو مات عن ابنین فقال احدهما ترکت نصیبی عن المیراث لم یبطل لانه لازم لا یترك بالترك بل ان کان عینا فلابد من التملیك وان کان دینا فلابد من الابراء

بظاہر ان دونوں عبارتوں میں تعارض ہے اور تعجب یہ کہ شامیہ نے بھی اشباہ کا حوالہ دیا ہے، حالانکہ اشباہ میں اس کے خلاف ہے۔ تطبیق کی کیا صورت ہوگی ؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب ومنه الصدق والصواب

مندرجہ سوال جزئیات میں تطبیق وترجیح دونوں صورتیں اختیار کی جاسکتی ہیں۔
صورت تطبیق حضرت حکیم الامۃ قدس اللہ تعالیٰ سرہ نے امداد الفتاویٰ میں بایں الفاظ بیان فرمائی ہے :

" لم یبطل الخ اس صورت میں ہے جبکہ بالکلیہ دست بردار ہوجائے ، جیسے ہندی بہنیں اپنا حق بھائیوں سے نہیں لیتیں اور یحتمل السقوط اس صورت میں ہے کہ جب اپنے حق سے کم پر صلح کرے، چنانچہ جاز الصلح کی دلیل میں بیان کرنا اس کا قرینہ ہے

اور حاجت بیان یہ ہے کہ اپنے حق سے کم پر صلح کرنے کا جواز مخصوص معلوم ہوتا ہے دین کے ساتھ اور یہاں یہ صلح عن العین ہے، پس محتمل تھا عدمِ جواز کو، اس لئے تصریح کردی۔ اب تدافع نہ رہا۔"

(امداد الفتاوی کتاب الہبۃ ج ۳)

## صورۃ الترجیح :

قال الرافعی رحمہ اللہ تعالیٰ : (قولہ جاز الصلح) ھٰذا غیر المشہور فی کتب المذھب وان عزاہ فی الاشباہ للاسعاف (التحریر المختار ص۲۴ ج۲)

قلت لم أر فی کتب المذھب روایۃ تخالفہ علی ان الصلح لہ حکم المبایعۃ وھو یقتضی الجواز مطلقًا فالتوفیق راجح من الترجیح۔

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۳ / جمادی الاولیٰ ۷۳ھ

## سوال مثلِ بالا :

**سوال :** آپ نے تحریر فرمایا ہے کہ وارث کا حق ساقط نہیں ہوتا، حالانکہ امداد المفتین حصہ ششم میں تحت عنوان "اقامۃ العرف فی مقام الثبوت فی سقوط بعض الحق بالسکوت" لکھا ہے کہ حقِ وارث ساقط ہو جاتا ہے۔ آنجناب اس مضمون کا مطالعہ فرما کر اپنی رائے عالی سے مطلع فرمائیں۔ بیّنوا توجروا

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

ترکِ حصہ کے بارے میں تحقیق یہ ہے کہ اگر حق دین میں ہے جس میں مہر بھی داخل ہے تو ابراء صراحۃً یا دلالۃً سے حق ساقط ہو جاتا ہے اور اگر حق عین میں ہے تو ابراء صحیح نہیں بلکہ ہبہ ضروری ہے، لہٰذا اس میں ہبہ کی شرائط کا وجود ضروری ہے۔

رسالہ "اقامۃ العرف مقام الثبوت" میں مہر سے متعلق تحقیق صحیح ہے، مگر حصۂ اخوات وابن الابن سے متعلق تحقیق اصول کے خلاف ہے۔ ان دونوں مسائل پر جو دلائل رسالہ مذکورہ میں تحریر کئے گئے ہیں ان پر بالاختصار معروضات درج ذیل ہیں :

(۱) حصۂ اخوات سے متعلق ص۱۴۲ س۱۲ یحتمل السقوط بالاسقاط۔

اقول : قدمنا جوابہ بصورۃ التطبیق والترجیح۔

(۲) ص۱۴۲ س۱۶ محمول بر رضا بالعوض الخ

اقول : فھو بیع بثمن مجھول وھو فاسد۔

## الجواب باسم مُلهمِ الصواب

اگر قرض شہادتِ شرعیہ یا سب ورثہ کے اقرار سے ثابت ہو تو وصی اور وارث کو کل ترکہ سے وصول کرنے کا حق ہے، ورنہ صرف ان ورثہ کے حصہ سے وصول کیا جائے گا جو قرض کا اقرار کرتے ہوں۔

قال العلامة الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: وکذا الوصی اذا اشتری کسوۃ للصغیر او اشتری ماینفق علیہ من مال نفسہ (الی قولہ) اوقضی دین المیّت الثابت شرعًا اوکفنہ او ادّی خراج الیتیم اوعشرہ من مال نفسہ او اشتری الوارث الکبیر طعامًا اوکسوۃ للصغیر اوکفن الوارث المیّت اوقضی دینہ من مال نفسہ فانہ یرجع ولایکون متطوعًا۔

وقال العلّامۃ الطحطاوی رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ اوقضی دینہ من مال نفسہ) لیس علی اطلاقہ ولاعلی ظاہرہ لان البعض لیس لہ ولایۃ علی البعض والدین لم یبین کونہ ثابتًا بالاقرار اوالحجۃ وھو مفترق لما فی العمادیۃ فان ثبت الدین بالبیّنۃ وقضی بہ فادّی احد الورثۃ من مال نفسہ لہ ان یأخذ من الترکۃ ولو دفع من الترکۃ ———— من غیر قضاء القاضی کان للغائب ان لایجیز ویسترد بقدر حصتہ ولو دفع من مال نفسہ لایرجع علی الغائب لانہ لم تثبت الدین بحجّۃ شرعیۃ وکذا الوصی لایؤدی ودیعۃ لمدعیھا ولادینا علی المیت الا ان یثبت عند الحاکم (حاشیۃ الطحطاوی علی الدر ص۳۴۴ ج۴)

وقال العلّامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ اوقضی دین المیّت) قال فی ادب الاوصیاء وفی الخانیۃ اشتراط الاشہاد اذا قضاہ بلا امر الوارث ولم یشترطہ فی النوازل وقال وھو المختار فانہ ذکر ان الوصی اذا انفذ الوصیۃ من مال نفسہ یرجع فی مال المیت وھو المختار فتکون الروایۃ فی الوصیۃ روایۃ فی الدین لانہ مقدم علیھا ووجوب قضائہ أکد من لزوم انفاذھا اھ وھو الموافق لما مرّ عن المنح والدرر من قولہ فکان کقضاء الدین۔ (رد المحتار ص۴۵۸ ج۵)

وقال ایضًا: (قولہ اوقضی دینہ) ای الثابت شرعًا والافلا یرجع علی الغائب وان دفع من الترکۃ فللغائب ان یسترد قدر حصتہ لانہ لم یثبت شرعًا وکذا الوصی فی الدین والودیعۃ (رد المحتار ص۴۵۹ ج۵) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔ ۱۴؍ محرم ۱۴۱۹ھ

③ حصۃ ابن الابن سے متعلق ص۱۴۴ سطر۱۴ پس جواب این است الخ
اقول ان ھٰذہ القاعدۃ فی الطفل الصغیر لا الکبیر علی انہ لا تصح ھبۃ المجھول، فالصواب فی الجواب ان یقال انھا وصیۃ من المورث فتلاحظ بشرائطھا
واللّٰہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم
۵ رجب ۴۳ھ

## بہن کا بھائیوں سے حصۂ میراث نہ لینا:

**سوال:** اگر بہن اپنا حصۂ میراث معاف کر دے یا بھائیوں کو ہبہ کر دے تو بھائی بری الذمہ ہوں گے یا نہیں؟ بینوا توجروا

## الجواب باسم ملہم الصواب

عفو وابراء دین سے ہوتا ہے، عین سے عفو وابراء صحیح نہیں، البتہ اگر بھائیوں نے ترکہ میں کوئی ایسا تصرف کر لیا جس سے بہن کا حق عین سے منتقل ہو کر بھائیوں کے ذمہ دین بن گیا تو عفو وابراء صحیح ہے، بہن کے معاف کرنے سے معاف ہو جائے گا۔

ورثہ کے تصرف سے قبل اگر بہن ہبہ کر دے تو یہ ھبۃ المشاع ہونے کی وجہ سے صحیح نہیں، البتہ اگر بہن کا حق قبل التصرف علیحدہ کر دیا جائے، اس کے بعد وہ کسی قسم کی مروت یا دباؤ کے بغیر مکمل رضا اور شرح صدر وطیب خاطر سے بھائیوں میں اس طرح تقسیم کرے کہ ہر بھائی کا حصہ الگ کر کے اسے ہبہ کر دے تو صحیح ہے۔ جہاں بھائیوں سے حصہ نہ لینے کا دستور ہو وہاں طیب خاطر کا یقین نہ ہونے کی وجہ سے جائز نہیں، بلکہ طیب خاطر کا یقین ہونے کی صورت میں بھی چونکہ اس سے رسم جاہلیت اور ظلم عظیم کی تأیید ہوتی ہے اس لئے جائز نہیں، دین سے ابراء کا بھی یہی حکم ہے کہ وجہ مذکور کی وجہ سے جائز نہیں۔

قال الامام الزیلعی رحمہ اللّٰہ تعالیٰ: وان اخرجت الورثۃ احدھم عن عرض اوعقار بمال اوعن ذھب بفضۃ او بالعکس ای عن فضۃ بذھب صح قل او کثر یعنی قل ما اعطوہ اوکثر لانہ یحمل علی المبادلۃ لانہ صلح عن عین، ولا یمکن حملہ علی الابراء اذ لا دین علیھم ولا یتصور الابراء عن العین۔

(تبیین الحقائق ص۵۰ ج ۵)

وقال العلامۃ الشلبی رحمہ اللّٰہ تعالیٰ: (قولہ ولا یتصور الابراء) ای

لان الابراء عن الاعیان غیر المضمونۃ لا یصح (حاشیۃ الشلبی بہامش التبیین ص۹۵ ج ۵)

وقال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: لا تتم بالقبض فیما یقسم ولو وھبہ لشریکہ اولاجنبی لعدم تصور القبض الکامل کما فی عامۃ الکتب فکان ھو المذھب وفی الصیرفیۃ عن العتابی وقیل یجوز لشریکہ وھو المختار.

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ فی عامۃ الکتب) و صرح بہ الزیلعی وصاحب البحر منح (قولہ وھو المذھب) راجع لمسألۃ الشریك، کما فی المنح (قولہ وھو المختار) قال الرملی وجد بخط المؤلف یعنی صاحب المنح بازاء ھذا ما صورتہ ولا یخفی علیك انہ خلاف المشھور

(رد المحتار ص۵۱۱ ج ۴)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۲۰ ربیع الثانی ۹۷ھ

## عوض لے کر حصۂ میراث چھوڑنا:

سوال: زید کا انتقال ہوگیا، اس کے ورثہ میں تین بیٹے اور دو بیٹیاں ہیں، ترکہ میں کچھ نقدی ہے اور کچھ دوسرا سامان، بھائی چاہتے ہیں کہ بہنیں کچھ عوض لے کر اپنے حصۂ میراث سے دست بردار ہو جائیں۔ کیا شریعتِ مطہرہ کی روشنی میں ایسا کرنا جائز ہے؟ اور ایسا کرنے سے بہنوں کا حق ساقط ہو جائے گا؟ بینوا توجروا

## الجواب باسم ملہم الصواب

جائز ہے، لیکن اگر بھائی بہنوں کو نقدی کی صورت میں عوض دینا چاہتے ہیں تو جتنا حصہ بہنوں کا میت کی نقدی میں بنتا ہے عوض اس سے زائد ہونا چاہئے تاکہ نقدی میں حصۂ میراث کی بقدر عوض اس کے مقابلے میں آجائے اور زائد دوسرے سامان کے مقابلے میں۔ نیز نقدی میں حصۂ میراث کی بقدر عوض پر مجلس عقد میں قبضہ ضروری ہے، اس لئے کہ یہ بیع صرف ہے جس میں تساوی اور تقابض فی المجلس ضروری ہے، عوض دوسرے اموالِ ربویہ کی صورت میں ہو تو تعیین فی المجلس ضروری ہے۔

اور اگر عوض ایسے سامان کی صورت میں ہو جو اموالِ ربویہ میں سے نہ ہو تو تساوی و تقابض و تعیین فی المجلس کچھ بھی ضروری نہیں۔

**تنبیہ:** جہاں بھائیوں سے حصہ نہ لینے کا دستور ہو وہاں طیب خاطر کا یقین نہ ہونے کی وجہ سے عوض دے کر حصۂ میراث روکنا جائز نہیں، بلکہ طیبِ خاطر کا یقین ہونے کی صورت میں بھی چونکہ اس سے رسم جاہلیت اور ظلم عظیم کی تائید ہوتی ہے اس لئے جائز نہیں۔

قال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: اخرجت الورثۃ احدھم عن الترکۃ وھی عرض اوھی عقار بمال اعطوہ لہ اواخرجوہ عن ترکۃ ھی ذھب بفضۃ دفعوھا لہ اوعلی العکس اوعن نقدین بھما صح فی الکل صرفاً للجنس بخلاف جنسہ قل ما اعطوہ او کثر لکن بشرط التقابض فیما ھو صرف وفی اخراجہ عن نقدین وغیرھما باحد النقدین لایصح الا ان یکون ما اعطی لہ اکثر من حصتہ من ذلک الجنس تحرزاً عن الربا ولابد من حضور النقدین عند الصلح وعلمہ بقدر نصیبہ شرنبلالیۃ وجلالیۃ ولو بعرض جاز مطلقاً لعدم الربا (رد المحتار ص۴۸۱ ج۴)

وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ والمعتبر تعیین الربوی فی غیر الصرف) لان غیر الصرف یتعین بالتعیین ویتمکن من التصرف فیہ فلا یشترط قبضہ کالثیاب ای اذا ابیع ثوب بثوب بخلاف الصرف لان القبض شرط فیہ للتعیین فانہ لایتعین بدون القبض کذا فی الاختیار وحاصلہ ان الصرف وھو ما وقع علی جنس الاثمان ذھبا وفضۃ بجنسہ اوبخلافہ لایحصل فیہ التعیین الا بالقبض فان الاثمان لا تتعین مملوکۃ الا بہ ولذا کان لکل من العاقدین تبدیلھا اما غیر الصرف فانہ یتعین بمجرد التعیین قبل القبض (رد المحتار ص۱۸۲ ج۴)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۶/ ربیع الاول سنہ ۱۴۱۹ھ

## پاک و ہند کے مسلمانوں کے درمیان توارث ہوگا:

**سوال:** مودودی صاحب نے لکھا ہے کہ پاکستان اور ہندوستان کے مسلمان ایک دوسرے کے وارث نہیں ہوسکتے۔ اس سے متعلق آپ کی تحقیق کیا ہے؟ بینوا توجروا

**الجواب ومنہ الصدق والصواب**

مودودی صاحب کا یہ خیال باطل، مذاہب اربعہ کے خلاف ہے۔ ائمہ اربعہ رحمہم اللہ تعالیٰ کا اس پر اتفاق ہے کہ مسلمان تباینِ دارین کے باوجود ایک دوسرے کے وارث ہوتے ہیں۔

مودودی صاحب نے اس آیت سے استدلال کیا ہے: وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَلَمْ يُهَاجِرُوْا مَا لَكُمْ مِّنْ وَّلَايَتِهِمْ مِّنْ شَيْءٍ حَتّٰى يُهَاجِرُوْا، اس سے عدمِ توارث پر استدلال غلط ہے، اس آیت کی تفسیر میں مفسرین رحمہم اللہ تعالیٰ کے دو گروہ ہیں، بعض نے ولایت کی تفسیر موالاۃ سے کی ہے، ولایت بمعنی وراثت نہیں لیا۔ ان مفسرین کے نزدیک اس آیت کا میراث وغیرہ سے کوئی تعلق نہیں، بلکہ اس میں موالاۃ اور ترکِ موالاۃ کا بیان ہے، جس میں کافر محارب وغیر محارب، مستأمن وغیر مستأمن کا فرق ہوگا۔ اس مسئلہ کی تفصیل سورہ ممتحنہ میں لَا يَنْهٰكُمُ اللّٰهُ عَنِ الَّذِيْنَ لَمْ يُقَاتِلُوْكُمْ فِي الدِّيْنِ وَلَمْ يُخْرِجُوْكُمْ مِّنْ دِيَارِكُمْ اَنْ تَبَرُّوْهُمْ وَتُقْسِطُوْٓا اِلَيْهِمْ کے تحت بیان کی گئی ہے۔ مذکورہ آیات کی تفسیر اور دار الاسلام اور دار الکفر کی رعایا کے باہمی تعلقات اور بین الاقوامی معاملات پر شرح السیر الکبیر للامام محمد بن الحسن الشیبانی رحمہ اللہ تعالیٰ میں نہایت عمدہ بحث ہے، جس کا مطالعہ ضروری ہے، مبسوط میں بھی ایسے مباحث ہیں۔

غرضیکہ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَلَمْ يُهَاجِرُوْا الخ میں مسئلہ موالاۃ کا بیان ہے اور یہ اس وقت کا حکم ہے جبکہ ہجرت فرض تھی اور قبولِ اسلام کے لئے شرط تھی اور حدیث انا بریٔ من کل مسلم بین ظهرانی المشرکین بھی اسی وقت سے متعلق ہے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما و دیگر مفسرین نے ولایت کی تفسیر وراثت سے کی ہے مگر اس کے ساتھ اس آیت کو اس وقت کے ساتھ مقید کر دیا ہے جبکہ مہاجرین اور انصار اخوتِ اسلامیہ کی وجہ سے ایک دوسرے کے وارث ہوا کرتے تھے جس کا ذکر اس آیت کے ساتھ ہی بایں الفاظ ہے: اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَهَاجَرُوْا وَجَاهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰوَوْا وَّنَصَرُوْٓا اُولٰٓئِكَ بَعْضُهُمْ اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ۔ بعد میں جب مہاجرین وانصار کے باہمی توارث کو وَاُولُوا الْاَرْحَامِ بَعْضُهُمْ اَوْلٰى بِبَعْضٍ فِيْ كِتٰبِ اللّٰهِ الخ نے ختم کر دیا تو یہ حکم بھی باقی نہ رہا کہ مسلم مہاجر مسلم غیر مہاجر کا وارث نہ ہو، بلکہ آیت مواریث کے عموم کے مطابق توارث ہونے لگا۔

حاصل یہ کہ بعض مفسرین نے تو آیتِ مذکورہ سے مراد صرف موالاۃ لی ہے اور میراث کو اس میں داخل ہی نہیں کیا اور بعض نے میراث کو داخل تو کیا ہے مگر سورۂ انفال کی آیت: وَاُولُوا الْاَرْحَامِ بَعْضُهُمْ اَوْلٰى بِبَعْضٍ سے منسوخ کہا ہے، حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا بھی یہی قول ہے۔

مودودی صاحب لکھتے ہیں کہ اختلافِ دارین سے ولایت منقطع ہوجاتی ہے، انہیں یہ معلوم نہیں کہ وَلَا تُمْسِكُوا بِعِصَمِ الْكَوَافِرِ وَاسْأَلُوا مَا أَنْفَقْتُمْ وَلْيَسْأَلُوا مَا أَنْفَقُوا کے نزول تک کافر عورتیں مسلمین کے نکاح میں تھیں۔ آیت کے نزول کے بعد حضرت عمر و دیگر صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے طلاق دی، یہ عورتیں مکہ میں تھیں جو دار الحرب تھا اور وہاں کے رہنے والے سب حربی تھے، اگر اختلافِ دارین سے ولایت منقطع ہوجاتی تو مدینہ کے رہنے والے اصحاب کا نکاح مکہ میں بسنے والی کافر عورتوں سے کیسے باقی رہا؟ نکاح بھی تو ولایت کا ایک فرد ہے، کافر عورتوں سے ابتداءً نکاح تو آیتِ بقرہ وَلَا تَنْكِحُوا الْمُشْرِكَاتِ حَتَّىٰ يُؤْمِنَّ ــ وَلَا تُنْكِحُوا الْمُشْرِكِينَ حَتَّىٰ يُؤْمِنُوا سے بہت پہلے ممنوع ہوچکا تھا، البتہ بقاء نکاح جائز تھا، جس کی ممانعت وَلَا تُمْسِكُوا بِعِصَمِ الْكَوَافِرِ سے کی گئی۔

غرضیکہ وَلَا تُمْسِكُوا بِعِصَمِ الْكَوَافِرِ کے نزول تک جب کافرہ کے ساتھ مسلم کا تعلق باوجود اختلافِ دارین کے باقی رہا تو مسلم کی ولایت علی المسلم کے لئے اختلافِ دارین کیوں قاطع ہوگا۔

مودودی صاحب کو براہ راست قرآن کریم سے استنباطِ مسائل کا شوق ہے، حالانکہ اس کے لئے چودہ علوم میں مہارت شرط ہے جن سے مودودی صاحب واقف نہیں، لہٰذا ان کے لئے قرآن کریم سے استنباطِ مسائل جائز نہیں، اگر انہیں یہ کام کرنا ہی ہے تو ہم یہ مشورہ ضرور دیں گے کہ استنباط من القرآن کے ساتھ فقہاءِ امت رحمہم اللہ تعالیٰ کے اقوال بھی ضرور ملاحظہ کر لئے جائیں تاکہ خلافِ اجماع سے محفوظ رہ سکیں۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۹ شعبان ۷۳ھ

## ایک شخص کی موت کے چھ ماہ بعد اس کی والدہ کو بچہ پیدا ہوا جو ڈیڑھ سال سے مطلقہ رجعیہ تھی تو یہ بچہ وارث ہوگا:

**سوال:** ایک شخص فوت ہوا، سات آٹھ ماہ کا عرصہ گزرنے پر اس کا بھائی پیدا ہوا حالانکہ ان کے باپ نے ان کی والدہ کو تقریباً ڈیڑھ سال سے طلاق رجعیہ دی ہوئی ہے، یہ بھائی شرعاً وارث ہوگا یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

اگر ان کی والدہ نے عدت گزرنے کا اقرار نہیں کیا تو یہی سمجھا جائے گا کہ اس ولد کا علوق موت

مورث کے وقت موجود تھا، کیونکہ وقتِ موت سے دو برس کے عرصہ تک بچہ پیدا ہونے سے ظاہر یہی ہے کہ زوج نے رجوع نہیں کیا اور یہ علوق قبل از طلاق ہے، لہٰذا یہ بھائی وارث ہوگا۔

قال الامام المرغینانی رحمہ اللہ تعالیٰ: بخلاف ما اذا اعتقت المعتدۃ عن موت او طلاق فجاءت بولد لاقل من سنتین من وقت الموت او الطلاق حیث یکون الولد مولی لموالی الام وان اعتق الاب لتعذر اضافۃ العلوق الی ما بعد الموت والطلاق البائن لحرمۃ الوطء وبعد الطلاق الرجعی لما انہ یصیر مراجعًا بالشك فاستند الی حالۃ النکاح فکان الولد موجودا عند الاعتاق فعتق مقصودا (ھدایہ کتاب الولاء ص۳۴۲ ج ۳)

وفی بحث الحمل من الشامیۃ: وان کان من غیرہ فانما یرث لو ولد لستۃ اشھر او اقل الا اذا کانت معتدۃ ولم تقر بانقضائھا الخ

اور اگر ان کی والدہ نے عدت گزرنے کا اقرار کیا ہو تو یہ بھائی اس شرط سے وارث ہوگا کہ وقت اقرار سے چھ ماہ کے اندر پیدا ہو، والا فلا۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۲ رجب ۷۵ھ

## حمل غیر مورث کی وراثت کے لئے موت مورث سے چھ ماہ کے اندر پیدا ہونا شرط ہے:

**سوال:** حمل غیر مورث کا ہو تو اس کے وارث ہونے کی شرط ولادت لاقل من ستۃ اشھر ہے یا کہ لتمام ستۃ اشھر؟ شامیہ میں "لستۃ اشھر او اقل" اور بحر میں صرف "لاقل من ستۃ اشھر" لکھا ہے۔ بیّنوا توجروا۔

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

شامی نے سراجیہ کی موافقت کی ہے اور بحر میں مبسوط کی موافقت ہے لیکن مبسوط میں دیگر بعض مسائل میں ستۃ اشھر کو اقل کے ساتھ لاحق کیا ہے اور طحطاوی میں اسی مسئلہ میں ستۃ اشھر کا اکثر کے ساتھ لاحق ہونا مصرح ہے۔

وان جاءت بہ لستۃ اشھر او اکثر فانہ لا یرث اھ

بظاہر یہی راجح معلوم ہوتا ہے۔ خود شامیہ میں مسئلہ ذیل میں ستۃ اشھر کو اکثر کے ساتھ لاحق کیا ہے۔

والمتوفی عنھا اذا ادعت انقضاءھا ثم جاءت بولد لتمام ستۃ اشھر لا یثبت نسبہ، ولاقل یثبت اھ (رد المحتار ص۶۲۳ ج ۲) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۳ رجب ۷۵ھ

## حمل غیر مورث موتِ مورث سے چھ ماہ کے بعد پیدا ہوا مگر ورثہ بوقتِ موت وجودِ حمل کے مقر ہیں تو یہ حمل وارث ہوگا:

**سوال:** شامیہ بحث الحمل میں ہے: وان کان من غیرہ فانما یرث لو ولد لستۃ اشھر او اقل الا اذا کانت معتدۃ ولم تقر بانقضائھا او اقر الورثۃ بوجودہ۔ اس میں کل ورثہ کا اقرار ضروری ہے یا کہ بعض کا کافی ہے؟ بینوا توجروا

### الجواب ومنه الصدق والصواب

چونکہ اقرار حجتِ قاصرہ ہے اس لئے صرف مقرین کے حق میں ان کا اقرار معتبر ہوگا، البتہ اگر موتِ مورث کے وقت ظہورِ حمل عام طور پر معلوم ہو یا اس کے ظہور پر شاہد موجود ہوں تو جملہ وارثوں کے حق میں اس کا ارث جاری ہوگا۔ ظہورِ حمل کا اعتبار جزئیہ ذیل سے ثابت ہے:

یثبت نسب ولد المعتدۃ بموت او طلاق ان جحدت ولادتھا بحجۃ تامۃ او حمل ظاھر الخ (رد المحتار ص ۶۲۶ ج ۲)

حمل کی ولادت سے قبل اس کے لئے سہم موقوف رکھنا بھی ظہورِ حمل کے اعتبار کی دلیل ہے۔

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۴ رجب ۷۵ھ

## ترکہ سے ایک وارث منافع لیتا رہا:

**سوال:** ایک شخص کے فوت ہونے کے بعد ترکہ پر صرف ایک وارث متصرف رہا، اس نے اس سے مدتِ دراز تک منافع لئے اور کافی جائداد بنالی، اب دوسرے ورثہ تقسیم ترکہ کا مطالبہ کرتے ہیں تو اس حالت میں محض اصل ترکہ تقسیم ہوگا یا اس سے حاصل کردہ منافع اور اس سے خرید کردہ جائداد بھی تقسیم ہوگی؟ بینوا توجروا۔

### الجواب ومنه الصدق والصواب

صرف اصل ترکہ تقسیم ہوگا اور منافع کا مالک وہی ہے جو متصرف رہا، مگر اس کا تصرف اگر بلا رضائے دیگر ورثہ ہے تو یہ ارباح فاسدہ ہیں جن کا حکم یہ ہے کہ مالک پر رد کئے جائیں، اگر مالک کا علم نہ ہوسکے تو تصدق علی الفقراء کیا جائے، حاصل یہ کہ دیانۃً جمیع ورثہ کو دینا واجب ہوگا قضاءً نہیں، البتہ اگر ورثہ میں کوئی نابالغ ہے اور کسی وارث کا تصرف کسی ایسی چیز پر رہا جو پیداوار دینے والی ہے مثلاً زرعی زمین تو ایسی حالت میں قضاءً بھی نابالغ کو منافع دلائے جائیں گے۔

قال فی الغیاثیۃ : لو تصرّف احد الورثۃ فی الترکۃ المشترکۃ وربح فالربح للمتصرّف وحده ۔

وفی الذخیرۃ : رجل مات وترک الورثۃ فتصرّف احد الورثۃ فی المال بالتجارۃ فتزاید المال فالقاضی یقسم اصل المال علی فرائض اللّٰہ تعالیٰ لافرعہ ۔

وفی التتارخانیۃ : مات رجل وترک اولاداً صغاراً وکباراً فحرث الکبار وزرعوا فی ارض مشترکۃ او فی ارض الغیر فان زرعوا من بذر انفسھم او بذر مشترک بلا اذن فالغلّۃ للمزارعین[عـہ]

وفی تنقیح الحامدیۃ : ونقل المؤلف عن الفتاوی الرحیمیۃ سئل عن مال مشترک بین ایتام وام واستربحہ الوصی للایتام ھل تستحق الام ربح نصیبھا اولا اجاب لاتستحق الام شیئا مما استربحہ الوصی بوجہ شرعی لغیرھا کاحد الشریکین اذا استربح من مال مشترک لنفسہ فقط ویکون ربح نصیبھا کسباً خبیثا ومثلہ سبیلہ التصدق علی الفقراء اھ اقول ایضاً ویظھر من ھٰذا ومما قبلہ حکم مالوکان المباشر للعمل والسعی بعض الورثۃ بلاوصیۃ او وکالۃ من الباقین (تنقیح الحامدیۃ ص۹۳ ج۱)

وفی الخیریۃ : سئل فی دار معدّہ للاستغلال بین بالغ ویتیم وامرأۃ سکنھا الشریک البالغ بلا استیجار حصۃ الیتیم سنۃ ھل یلزم البالغ اجرۃ مثل حصۃ الیتیم ام لا ، اجاب قد افتی کثیر من المتأخرین بوجوب اجرۃ المثل فی ذلک صیانۃ لمال الیتیم ، واللّٰہ اعلم ۔ (الفتاوی الخیریۃ ص۱۱۱ ج۱)

قال الامام المرغینانی رحمہ اللّٰہ تعالیٰ : فیکون سبیلہ التصدق فی روایۃ ویردہ علیہ فی روایۃ لان الخبث لحقہ وھٰذا اصح ۔ (ھدایہ کتاب الکفالۃ ص۱۲۳ ج۳)

قال الحافظ العینی رحمہ اللّٰہ تعالیٰ : یردّہ علیہ ای علی الاصیل فی روایۃ اخری عن ابی حنیفۃ رحمہ اللّٰہ تعالیٰ ، فان ردّہ علی الاصیل فان کان الاصیل فقیرًا طاب لہ وان کان غنیاً ففیہ روایتان فی کتاب الغصب ، قال فخر الاسلام فی شرح الجامع الصغیر والاشبہ ان یطیب لہ ، لانہ انما یردّہ علیہ علی انہ حقہ لان الخبث لحقہ

---

عـہ سیجیء عن الخیریۃ وجوب رد الغلۃ علی الصغار فی ھٰذہ الصورۃ ۱۲ منہ

ای لحق الاصیل لا لحق الشرع وھٰذا اصح ای الرد لان یرد علی المکفول عنه اصح من القول بالتصدق لکنه استحباب ای لکن الرد علیه مستحب، لان الملك للکفیل لاجبر لان الحق له ای لایجبر علی دفعه الا انه لما تمکن الخبث یستحب الدفع الیه بخلاف الربح فی الغصب حیث یجبر الغاصب علی الدفع لانه لاحق للغاصب فی الربح.

(البنایه ص۵۸۸ ج۷)

واللّٰہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۰ / ذی القعدہ ۷۶ھ

## عرصہ دراز گزر جانے سے حقِ وراثت ساقط نہیں ہوتا:

**سوال:** ایک شخص کا انتقال ہوگیا، چند دن بعد اس کی ایک لڑکی پیدا ہوئی، میت کے چچازاد بھائی نے زمین پر قبضہ کرلیا، لڑکی کو کچھ نہیں دیا، حتی کہ لڑکی کی شادی ہوگئی، اس کی اولاد جوان ہوئی تو انہوں نے اصرار کرکے اس سے کچھ زمین لے لی لیکن وہ بہت کم تھی جس پر لڑکی راضی نہیں تھی۔ کچھ عرصہ بعد میت کے نواسوں نے پھر اپنی والدہ کا حق وصول کرنے کی کوشش کی تو چچازاد کے ایک لڑکے نے کہا کہ اس وقت والد صاحب بیمار ہیں، ہوسکتا ہے کہ زمین تمہیں دینے کی وجہ سے ان کی بیماری شدت اختیار کرجائے، اس نے قسم کھا کر کہا کہ میں والد صاحب کے انتقال کے بعد فلاں زمین آپ کے حوالے کردوں گا، کچھ عرصہ بعد اس کے والد کا انتقال ہوگیا، اب وہ زمین دینے سے انکار کر رہا ہے۔ اب پوچھنا یہ ہے:

① میت کی بیٹی کو یہ حق حاصل ہے کہ وہ اپنے حصہ کا مطالبہ کرے یا نہیں؟

② کیا شریعت میں اس کی کوئی تحدید ہے کہ اتنے سال تک حق کا مطالبہ کیا جاسکتا ہے اس کے بعد نہیں؟

③ بیٹی کو کتنا حصہ ملے گا جبکہ میت کی بیوی بھی وفات پاچکی ہے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

چچازاد بھائی کا میت کی بیٹی کے حصہ پر قبضہ کرنا ناجائز اور حرام تھا، بیٹی اپنے حصہ کا مطالبہ کرنے میں حق بجانب ہے خواہ کتنا ہی عرصہ گزر گیا ہو۔

میت کے چچازاد بھائی کی اولاد پر فرض ہے کہ میت یعنی والد اور والدہ کی کل جائداد کا نصف لڑکی کو دیں، اس جائداد میں سے لڑکی کے حصہ کی اگر آمدن ہوتی رہی ہے تو وہ بھی لڑکی کو دیں۔

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ تحت قولہ باع عقارًا: وفی جامع الفتاوی وقال المتأخرون من اهل الفتوی لاتسمع الدعوی بعد ست و ثلاثین سنۃ الا ان یکون المدعی غائبًا او صبیًا او مجنونًا لیس لهما ولی او المدعی علیہ امیرا جائرًا یخاف منه، کذا فی الفتاوی العتابیۃ اھ والظاهر ان عدم سماعها بعد هذه المدة اعم من کونه مع الاطلاع علی التصرف او بدونه لان عدم سماعها مع الاطلاع علی التصرف لم یقیدوه هنا بمدة فلا منافاة بین کلامهم تأمل۔ ثم اعلم ان عدم سماعها لیس مبنیًا علی بطلان الحق حتی یرد ان هذا قول مهجور لانه لیس ذلک حکم ببطلان الحق وانما هو امتناع من القضاة عن سماعها خوفًا من التزویر ولدلالة الحال کما دلّ علیه التعلیل والا فقد قالوا ان الحق لا یسقط بالتقادم کما فی قضاء الاشباه فلا تسمع الدعوی فی هذه المسائل مع بقاء الحق للآخرة ولذا لو اقرّ به الخصم یلزمه کما فی مسألۃ عدم سماع الدعوی بعد مضی خمس عشرة سنۃ اذا نهی السلطان عن سماعها کما تقدم قبیل باب التحکیم فاغتنم هذا التحریر المفرد (رد المحتار ص۴۷۳ ج ۵)

وقال الحافظ العینی رحمہ اللہ تعالیٰ فی کتاب الکفالۃ تحت قولہ فیکون سبیلہ التصدق فی روایۃ ویردہ علیہ فی روایۃ لان الخبث لحقہ وهذا اصح: بخلاف الربح فی الغصب حیث یجبر الغاصب علی الدفع (ای الدفع الی المالک) لانه لاحق للغاصب فی الربح (البنایۃ ص۵۸۹ ج ۷) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۲۶ محرم ۱۴۱۹ھ

## بیٹی کی موجودگی میں خیفی بہن محروم ہے:

سوال: جب ورثہ میں میت کی لڑکی اور خیفی بہن دونوں موجود ہوں تو خیفی بہن محروم ہوگی یا حصہ پائے گی؟

مجموعۃ الفتاوی میں اس صورت میں خیفی بہن کو سدس دیا گیا ہے۔ بیّنوا توجروا۔

## الجواب ومنه الصدق والصواب

خیفی بہن بیٹی کی وجہ سے محروم ہوجاتی ہے۔ مجموعۃ الفتاوی میں تسامح ہوگیا ہے۔

قال فی التنویر: ویسقط بنوا الاخیاف بالولد وولد الابن (رد المحتار ص۴۹۹ ج ۵)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

سلخ ذی القعدہ سنہ ۷۶ھ

## مرتد کے لئے وصیت باطل ہے :

سوال : ایک شخص کی جائداد ہندوستان میں ہے، اس کی بہن بھی اس جائیداد میں اس کی شریک ہے، یہ جائیداد ان کو اپنے والد کے ترکہ میں ملی تھی، ابھی تک انہوں نے اسے تقسیم نہیں کیا تھا کہ بہن مرتدہ ہوگئی یعنی اس نے شیعہ مذہب اختیار کرلیا اور کچھ عرصہ بعد اسی حالت میں اس کا انتقال ہوگیا جب بھائی کے انتقال کا وقت آیا تو اس نے اپنی اولاد کو یہ وصیت کی کہ تم اس جائیداد سے اپنی پھوپھی زاد اولاد کو بھی حصہ دینا ورنہ آخرت میں مؤاخذہ ہوگا، اب اس کی اولاد اپنے والد کی وصیت نافذ کرسکتی ہے یا نہیں ؟ عدم تعمیل کی صورت میں کیا اولاد سے اس کا مؤاخذہ ہوگا ؟ جبکہ جن کے حق میں وصیت کی ہے وہ سب شیعہ مرتد ہیں ؟ بیّنوا توجروا

### الجواب باسم ملهم الصواب

مرتدہ بہن حالتِ ارتداد میں نہ کسی کی وارث ہوگی اور نہ اس کے کسب ارتداد کا کوئی وارث ہوگا البتہ کسب اسلام کے وارث اس کے مسلم ورثہ ہوں گے، غیر مسلم وارث کا اس میں کوئی حصہ نہیں، لہٰذا ان کو حصہ دینے کی وصیت باطل ہے ۔

عدم تعمیلِ وصیت پر اولاد مأخوذ نہ ہوگی ۔

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ : (قولہ والارث) فلا یرث احدًا ولا یرثہ احد مما اکتسبہ فی ردتہ بخلاف کسب اسلامہ فانہ یرثہ ورثتہ کما مرّ لاستنادہ الی ما قبلہا فہو ارث مسلم من مثلہ والکلام فی ارث المرتد فافہم (رد المحتار ص۳۰۱ ج ۳)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم ۔

۱۳ر صفر س۸۸ھ

## سہم الدور ساقط کا مطلب :

سوال : تعلیم المتعلم فصل فی بدایۃ السبق وقدرہ وترتیبہ میں ہے : " وسہم الدور ساقط " اس کا کیا مطلب ہے ؟ بیّنوا توجروا

### الجواب باسم ملهم الصواب

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ فی فروع الہبۃ تحت باب الرجوع فی الہبۃ : ورأیت فی مجموعۃ منلا علی الصغیرۃ بخطہ عن جواہر الفتاوی کان ابو حنیفۃ رحمہ اللہ تعالیٰ حاجا فوقعت مسألۃ الدور بالکوفۃ فتکلم کل فریق بنوع فذکر والہ ذلک حین استقبلوہ

فقال من غیر فکر ولا رویۃ اسقطوا السهم الدائر تصح المسألة مثاله مریض وهب عبدًا له من مریض وسلّمه الیه ثم وهبه من الواهب الاول وسلّمه الیه ثم ماتا جمیعا ولا مال لهما غیره فانه وقع فیه الدور حتی (اذا)[عـه] رجع الیه شیء منه زاد فی ماله واذا زاد فی ماله زاد فی ثلثه واذا زاد فی ثلثه زاد فیما یرجع الیه واذا زاد فیما یرجع الیه زاد فی ثلثه ثم لا یزال کذلك فاحتیج الی تصحیح الحساب وطریقه ان تطلب حسابا له ثلث (وللثلث ثلث)[عـه] واقله تسعة ثم تقول صحت الهبة فی ثلاثة منها ویرجع من الثلاثة سهم الی الواهب الاول فهذا السهم هو سهم الدور فاسقطه من الاصل بقی ثمانیة ومنها تصح وهذا معنی قول ابی حنیفة رحمه الله تعالی اسقطوا السهم الدائر وتصح الهبة فی ثلاثة من ثمانیة والهبة الثانیة فی سهم فیحصل للواهب الاول ستة ضعف ما صححناه فی هبته وصححنا الهبة الثانیة فی ثلث ما اعطینا (الاول) فثبت ان تصحیحه باسقاط سهم الدور وقیل دع الدور یدور فی الهواء اھ ملخصا وفیه حکایة عن محمد رحمه الله تعالی فلتراجع (رد المحتار ص۵۱۶ ج ۴) والله سبحانه وتعالی اعلم

۱۱ رجمادی الاولی ۸۴ھ

## حکم الوصیّة بالسکنیٰ:

سوال: اگر کوئی شخص کسی مسکین کے لئے تاحیات وصیت بالسکنیٰ کر جائے تو وہ وصیت نافذ ہوگی یا نہیں؟ بیّنوا توجروا

## الجواب باسم ملهم الصّواب

وصیت بالسکنیٰ صحیح ہونے کے لئے ضروری ہے کہ موصی لہ معیّن ہو، اگر مطلقاً سکنیٰ کی وصیت کی اور موصی لہ کی تعیین نہیں کی تو وصیت صحیح نہ ہوگی، البتہ ان لوگوں کے قول پر قیاس کرتے ہوئے جو وقف کو غیر معین کے لئے جائز قرار دیتے ہیں جواز کا قول کیا جا سکتا ہے، مگر ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ نے قیل سے تعبیر کر کے اس کے ضعف کی طرف اشارہ کیا ہے، اور عدم صحت کے قول کو مدلّل اور راجح قرار دیا ہے۔

قال العلامة الحصکفی رحمه الله تعالیٰ: صحت الوصیة بخدمة عبده وسکنی داره مدة معلومة وابدا ویکون محبوسًا علی ملك المیت فی حق المنفعة کما فی الوقف۔

---

عـه الکلمات التی بین القوسین لابد منها لتصحیح المعنی ولعلها کانت فی الاصل وترکت من الناسخین خطأً ۱۲ منہ

قال ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ صحت الوصیۃ بخدمۃ عبدہ وسکنی دارہ) ای لمعین قال المقدسی ولو اوصی بغلۃ دارہ او عبدہ فی المساکین جاز وبسکنی والخدمۃ لایجوز الا لمعلوم لان الغلۃ عین مال یتصدق بہ والخدمۃ والسکنی لایتصدق بہا بل تعار العین لاجلہا والاعارۃ لاتکون الا لمعلوم وقیل ینبغی أن یجوز علی قیاس من یجیز الوقف وتمام الفرق فی البدائع اھ سائحانی (قولہ مدۃ معلومۃ و ابدا) وان اطلق فعلی الابد وان اوصی بسنین فعلی ثلث وکذا الوصیۃ بغلۃ العبد والدار اھ مسکین (رد المحتار ص۴۴۲ ج ۵) واللہ سبحانہ وتعالی اعلم۔

۲۳ ذی القعدہ س۸۸ھ

## قضاء نماز، روزہ کے فدیہ کی وصیت:

سوال: اگر کسی کے ذمہ کچھ نمازوں یا روزوں کی قضاء باقی ہو لیکن ان کی صحیح مقدار معلوم نہ ہو تو ایسی صورت میں اس پر مرتے وقت ان کے فدیہ کی وصیت کرنا واجب ہے یا نہیں؟ وصی پر اس وصیت کا ثلث مال میں جاری کرنا واجب ہے؟ اس کا صحیح مصرف کیا ہے؟ کیا ہاشمی اور مالدار کو دینا جائز ہے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

وصیت کرنا واجب ہے مگر ظن غالب سے نمازوں کی تعداد معین کر کے وصیت کرے اگر بغیر تعیین کے وصیت کی تو ورثہ ظنِ غالب سے تعداد معین کر کے حساب لگائیں، اگر ثلثِ مال مقدارِ فدیہ کے مساوی یا کم ہو تو وصیت نافذ کرنا واجب ہے اگر زیادہ ہو تو وصیت باطل ہے۔

اس کا مصرف وہی ہے جو زکوٰۃ کا ہے، ہاشمی اور صاحبِ نصاب کو دینا جائز نہیں۔

قال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: ولو مات وعلیہ صلوات فائتۃ و اوصی بالکفارۃ یعطی لکل صلوٰۃ نصف صاع من برّ کالفطرۃ وکذا حکم الوتر والصوم وانما یعطی من ثلث مالہ۔

قال ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ وانما یعطی من ثلث مالہ) ای فلو زادت الوصیۃ علی الثلث لایلزم الولی اخراج الزائد الا باجازۃ الورثۃ (وبعد سطر) اوصی بصلوات عمرہ وعمرہ لایدری فالوصیۃ باطلۃ ثم رمز ان کان الثلث لا یفی بالصلوات جاز وان کان اکثر منہا لم یجز اھ والظاہر ان المراد لایفی بغلبۃ

الظن لان المفروض ان عمره لا یدری و ذلک کان یفی الثلث بنحو عشر سنین مثلا وعمره نحو الثلاثین ووجہ ھذا القول الثانی ظاھر لان الثلث اذا کان لا یفی بصلوات عمره تکون الوصیۃ بجمیع الثلث یقینا و یلغو الزائد علیہ بخلاف ما اذا کان یفی بھا و یزید علیھا فان الوصیۃ تبطل لجھالۃ قدرھا بسبب جھالۃ قدر الصلوات فتدبّر ۔

(رد المحتار ص ۷۹۲ ج ۱)

واللہ سبحانہ و تعالیٰ اعلم ۔

۴ محرم ۹۵ھ

## وصیت میں ترکہ کی تہائی کا اعتبار ہے :

سوال : ایک صاحب جو کافی معمر تھے انہوں نے یہ خیال کرکے کہ میرے مرنے کے بعد وارث گڑبڑ نہ کریں اپنی زندگی ہی میں میراث تقسیم کردی اور حسب حصص شرعیہ سب وارثوں کو دے دیا اور ایک تہائی جس میں ان کو وصیت کا حق تھا الگ کرکے رکھ دیا اور کہا کہ یہ رقم میرے نماز روزوں کے فدیہ کی ہے، اب ان کا انتقال ہوگیا اور وہ رقم فدیہ میں دینے کے لئے رکھی ہوئی ہے، اب سوال یہ ہے کہ یہ سب رقم فدیہ میں دی جائے گی یا اس کے دو تہائی ورثہ کو اور ایک تہائی میں وصیت جاری ہوگی ؟ بیّنوا توجروا ۔

## الجواب باسم ملھم الصّواب

اگر وارثوں نے مورث کی زندگی میں اپنے حصوں پر قبضہ کرلیا ہو تو وہ زندگی ہی میں مورث کی ملک سے نکل گئے، کل ترکہ وہی ثلث رہا جو اس نے وصیت کے لئے رکھا تھا لہٰذا اس سے دو ثلث وارثوں میں بقدر حصص تقسیم ہوں گے اور ایک ثلث میں وصیت جاری ہوگی، البتہ اگر سب وارث عاقل بالغ ہوں اور وہ سب محفوظ داشتہ بطیبِ خاطر وصیت پر خرچ کرنے پر راضی ہوں تو کل رقم وصیت کے مطابق خرچ کی جاسکتی ہے ۔ واللہ سبحانہ و تعالیٰ اعلم ۔

۲۸ جمادی الآخرۃ ۹۵ھ

## اقارب کے لئے وصیت :

اگر کوئی شخص اپنے اقارب کے لئے وصیت کرے تو اس میں کون کون داخل ہوں گے ؟ بیّنوا توجروا ۔

## الجواب باسم ملھم الصواب

اس میں وہ ذی محرم محرم داخل ہوں گے جو بوقتِ موتِ موصی وارث نہ ہوں ۔

قال العلامۃ التمرتاشی رحمہ اللہ تعالیٰ : وان اوصی لاقاربہ او لذی قرابتہ اولارحامہ اولانسابہ فھی للاقرب فالاقرب من کل ذی رحم محرم منہ ولایدخل الوالدان والولد والوارث ویکون للاثنین فصاعدًا (ردالمحتار ص۴۳۹ ج ۵)

وقال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ فی بیان شرائط صحۃ الوصیۃ : وکونہ غیر وارث وقت الموت۔

وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ : (قولہ وقت الموت) ای لاوقت الوصیۃ حتی لواوصی لاخیہ وھو وارث ثم ولد لہ ابن صحت الوصیۃ للاخ ولو اوصی لاخیہ ولہ ابن ثم مات الابن قبل موت الموصی بطلت الوصیۃ۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔
ردالمحتار ص۴۱۶ ج ۵

۴ ذی الحجہ ۹۵ھ

## وصیت ایک ثلث تک ہو سکتی ہے :

سوال : ایک خاتون کا انتقال ہوا جو لاولد تھیں، اس کے ورثہ میں اس کا شوہر اور اس کا ایک بھائی ہے، مرنے سے پہلے اس نے پندرہ ہزار روپے ایک شخص کے پاس امانت رکھ دیئے کہ میری موت کے بعد ان کو کسی کارِ خیر میں لگا دینا، اس کے پاس اس رقم کے علاوہ اور بھی اثاثہ ہے تو کیا اس امانت کی وصیت شرعًا درست ہوگی ؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

اگر یہ رقم کل ترکہ کے ایک ثلث سے زائد نہیں تو اس کی وصیت صحیح ہے ورنہ ایک تہائی تک وصیت کے مطابق خرچ کیا جائے اور باقی وارثوں میں تقسیم کیا جائے۔

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۲۵ صفر ۹۶ھ

## یکے بعد دیگرے دو وصی مقرر کئے تو دونوں اتفاق رائے سے کام کریں گے :

سوال : ایک شخص نے اپنے مال کی حفاظت و تقسیم کے لئے ایک شخص کو وصی مقرر کیا، کچھ عرصہ بعد پہلے کو معزول کئے بغیر دوسرے شخص کو وصی بنایا، دریافت طلب یہ ہے کہ پہلا وصی معزول سمجھا جائے گا یا یہ دونوں شخص وصی ہوں گے ؟ اگر دونوں وصی ہوں تو دونوں میں سے ہر ایک انفرادًا تصرف کرنے کا مجاز ہوگا یا نہیں ؟ بینوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

دونوں شخص وصی سمجھے جائیں گے، البتہ ہر ایک انفراداً تصرف کرنے کا مجاز نہیں ہوگا، دونوں مل کر تصرف کریں گے۔

قال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: (وبطل فعل احد الوصیین کالمتولیین) فانہما فی الحکم کالوصیین اشباہ ووقف القنیۃ ومفادہ انہ لو أجر احدھما ارض الوقف لم تجز بلا رأی الآخر وقد صادت واقعۃ الفتوی (ولو) وصلیۃ (کان ایصاؤہ لکل منہما علی الانفراد) وقیل ینفرد قال ابو اللیث وھو الاصح وبہ نأخذ لکن الاول صححہ فی المبسوط وجزم بہ فی الدرر، وفی القہستانی انہ اقرب الی الصواب۔

وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ وقیل ینفرد) قائلہ ابو یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ کما سیصرح بہ الشارح والاول قولہما ثم قیل الخلاف فیما لو اوصی الیہما متعاقبا فلو معا بعقد واحد لا ینفرد احدھما بالتصرف بالاجماع وقیل الخلاف فی العقد الواحد اما فی العقدین فینفرد احدھما بالاجماع، قال ابو اللیث وھو الاصح وبہ نأخذ وقیل الخلاف فی الفصلین جمیعا، قال فی المبسوط وھو الاصح وبہ جزم منلا خسرو ومنح ملخصا وذکر مثلہ الزیلعی وغیرہ (قولہ لکن الاول صححہ فی المبسوط الخ) اقول یوھم انہ صحح القول بالانفراد مع انک علمت ان الکلام فی محل الخلاف وان الذی صححہ فی المبسوط ان الخلاف فی الموضعین، و لیس فیہ تصحیح القول بالانفراد ولا لعدمہ نعم ما صححہ ابو اللیث یتضمن تصحیح الانفراد ولو بعقدین لانہ ادعی فیہ الاجماع فتنبہ۔ ویمکن ان یقال ان ما فی المبسوط متضمن ایضا لتصحیح عدم الانفراد فانہ لما صحح ان الخلاف فی الفصلین اثبت ان قول ابی حنیفۃ ومحمد رحمہما اللہ تعالیٰ عدم الانفراد فیہما والعمل فی الغالب علی قول الامام وھو ظاہر اطلاق المتون وصریح عبارۃ المصنف تأمل۔

(قولہ انہ اقرب الی الصواب) لان وجوب الوصیۃ عند الموت فثبت لہما معا بخلاف الوکالۃ المتعاقبۃ فاذن ثبت ان الخلاف فیہما زیلعی ای فی صورتی الایصاء لہما معا او متعاقبا۔ (رد المحتار ص ۴۴۹ ج ۵) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۵ شوال سنہ ۹۸ھ

## وارث کے لئے وصیت جائز نہیں:

سوال: ایک شخص نے اپنی حیات میں ایک وصیت نامہ لکھا، جس میں اس نے اپنے دو بھائیوں کو اپنے ترکہ کی حفاظت اور تقسیم کے لئے وصی لکھا، پھر چند ماہ بعد ایک اور وصیت نامہ لکھا، جس میں اس نے اپنی بیوی اور بیٹی کو وصی لکھا، بھائیوں کے بارے میں کچھ نہیں لکھا، نیز اس نے پہلے وصیت نامہ میں اپنے ایک بھتیجے مسمی خداداد کے لئے لکھا کہ یہ میرے بھائیوں کے ساتھ حصہ میں برابر ہے، لیکن دوسرے وصیت نامہ میں اس کے لئے کچھ نہیں لکھا، اب دریافت طلب امر یہ ہے کہ دوسرا وصیت نامہ پہلے کے لئے ناسخ شمار ہوگا یا نہیں؟ ترکہ کے وصی کون کون ہیں؟ یعنی دو بھائی، بیوی اور بیٹی سب وصی ہیں یا صرف بیوی اور بیٹی؟ نیز خداداد کو کچھ ملے گا یا نہیں؟ اگر ملے گا تو کتنا؟ اور تقسیم کا کیا طریقہ ہوگا؟

### الجواب باسم ملهم الصواب

دوسرے وصیت نامہ میں پہلے وصیت نامہ کو منسوخ کرنے کا ذکر نہیں، اس لئے دونوں وصیت نامے معتبر ہوں گے اور دونوں کی تحریر کے مطابق دو بھائی، بیوی اور بیٹی چاروں وصی ہوں گے۔

اگر موصی کی وفات تک کوئی بھائی زندہ رہا تو بھتیجے کو بھائی کے برابر حصہ ملے گا بشرطیکہ کل ترکہ کے ایک ثلث سے زائد نہ ہو، اگر ثلث سے زائد ہو تو بقدر ثلث دیا جائے گا باقی ورثہ میں تقسیم ہوگا۔

اور اگر دونوں بھائی موصی سے پہلے فوت ہوگئے تو اس صورت میں چونکہ بھتیجا وارث ہے اور وارث کے لئے وصیت جائز نہیں، اس لئے اسے بطورِ وصیت کچھ نہ ملے گا۔

بطورِ وصیت بھتیجے کو حصہ ملنے کی صورت میں تقسیم کا صحیح طریقہ یہ ہے کہ پہلے صرف ورثہ کے حصص کی تخریج کی جائے، پھر ایک بھائی کے حصہ کے برابر موصی لہ بھتیجے کا حصہ لگایا جائے۔ اس عمل سے رأس المال حصص سے کم ہو جائے گا۔ اس لئے بطریق عول ہر وارث کا حصہ بلحاظ تناسب کم کیا جائیگا۔

قال العلامة الحصكفي رحمه الله تعالىٰ في بيان شرائط صحة الوصية: وكونه غير وارث وقت الموت۔

وقال العلامة ابن عابدين رحمه الله تعالىٰ (قوله وقت الموت) اى لا وقت الوصية حتى لو اوصى لاخيه وهو وارث ثم ولد له ابن صحت الوصية للاخ ولو اوصى لاخيه وله ابن ثم مات الابن قبل موت الموصي بطلت الوصية زيلعي (رد المحتار ص۴۱۶ ج۵)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم ۲۵ رشوال ۹۸ھ

## وصیت سے رجوع جائز ہے:

**سوال:** زید نے حالتِ مرض میں اپنا مکان مسجد کو دے دیا اور سرکاری کاغذات میں لکھوا بھی دیا کہ میں مسجد کو دے چکا ہوں لیکن ابھی مسجد کا قبضہ نہیں ہوا تو کیا زید شرعاً اس وصیت کو باطل کر سکتا ہے یا نہیں، باطل کرنے سے کوئی گناہ تو نہیں ہوگا؟

## الجواب باسم ملہم الصواب

وصیت سے رجوع جائز ہے۔

قال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: وله ای للموصی الرجوع عنها بقول صریح او فعل یقطع حق المالك عن الغصب بأن یزیل اسمه واعظم منافعه کما عرف فی الغصب۔

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ تحت قوله (وله الرجوع عنها) واعلم ان الرجوع فی الوصیة علی انواع ما یحتمل الفسخ بالقول و الفعل کالوصیة بعین و ما لا یحتمله الا بالقول کالوصیة بالثلث او الربع فانه لو باع او وهب لم تبطل وتنفذ الوصیة من ثلث الباقی و ما لا یحتمله الا بالفعل کالتدبیر المقید فلو باع صح لکن لو اشتراه عاد لحاله الاول و ما لا یحتمله بهما کالتدبیر المطلق اھ ملخصاً من الاتقانی والقهستانی (قوله او فعل الخ) هذا رجوع دلالة والاول صریح وقد یثبت ضرورۃ بأن یتغیر الموصی به و یتغیر اسمه (رد المحتار صـ ۴۲۲ ج ۵)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۱۵ر رجب سنہ ۹۹ھ

## صحتِ وصیت کے لئے ورثہ کا بلوغ شرط نہیں:

**سوال:** ایک عورت کا انتقال ہو گیا اس کے ترکہ میں چھ تولہ سونا ہے۔ ورثہ میں باپ شوہر اور تین بچے ہیں۔ مرتے وقت اس نے یہ وصیت کی کہ میرے ترکہ سے میری قضاء نمازوں کا فدیہ کسی عالم سے پوچھ کر ادا کر دینا۔ اس کے ذمہ تقریباً ۲۲ نمازیں ہیں۔ اب سوال یہ ہے کہ اس کے ورثہ میں نابالغ بچے بھی شامل ہیں تو کیا اس کے زیور کو بیچ کر تمام نمازوں کا فدیہ اس سے ادا کیا جائے یا بعض کا؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

کل ترکہ کی ایک تہائی سے فدیہ ادا کرنا واجب ہے، اگر اس میں اتنی گنجائش نہ ہو تو زائد

فدیہ ادا کرنا واجب نہیں، بالغ وارث چاہیں تو اپنے حصہ سے دے سکتے ہیں، نابالغ کے حصہ سے دینا جائز نہیں۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۳ ذی الحجہ ۹۹ھ

## کرایہ کی وصیت:

سوال: ایک شخص کے انتقال کے وقت اس کے ترکہ میں صرف ایک دکان تھی اور ورثہ میں ایک لڑکا اور ایک لڑکی ہے۔ دکان کے کرایہ کے بارے میں اس نے یہ وصیت کی کہ میرے برادرزادگان کو دے دیا کرنا۔ کیا یہ وصیت از روئے شرع درست ہے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

یہ وصیت صحیح ہے، کرایہ کی ایک تہائی برادرزادگان کی حیات تک ان پر برابر تقسیم ہوا کرے گی اور دو تہائی لڑکے اور لڑکی کو ملا کرے گی، برادرزادگان میں سے کسی کا بھی انتقال ہوگیا تو اس کو وصیت میں ملنے والا حصہ بھی لڑکے اور لڑکی کو ملنے لگے گا، اور اگر لڑکے کا انتقال برادرزادگان سے پہلے ہوگیا تو چونکہ اس صورت میں برادرزادگان وارث بن جائیں گے اور وارث کے لئے وصیت جائز نہیں اس لئے یہ وصیت باطل ہو جائے گی اور برادرزادگان کو وصیت کی بجائے بطور وراثت حصہ ملے گا۔

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ فلا تقسم) ای الدار نفسہا اما الغلۃ فتقسم قال الاتقانی اذا اوصی بغلۃ عبدہ او دارہ سنۃ ولا مال لہ غیرہ فلہ ثلث غلۃ تلک السنۃ لانہا عین مال یحتمل القسمۃ اھ (رد المحتار ص ۴۴۲ ج ۵)

وقال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ فی بیان شرائط صحۃ الوصیۃ: وکونہ غیر وارث وقت الموت۔

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ وقت الموت) ای لا وقت الوصیۃ حتی لو اوصی لاخیہ وھو وارث ثم ولد لہ ابن صحت الوصیۃ للاخ ولو اوصی لاخیہ ولہ ابن ثم مات الابن قبل موت الموصی بطلت الوصیۃ۔ زیلعی (رد المحتار ص ۴۱۶ ج ۵) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

غرۃ جمادی الاخرۃ سنہ ۱۴۰۰ھ

## ایک ظلم عظیم کی اصلاح

سوال : ایک متوفی نے بیوی اور چار بیٹے وارث چھوڑے، پانچویں بیٹے کا متوفی کی حیات میں انتقال ہوگیا تھا، متوفی نے اس بیٹے کے وارثوں کے لئے یوں وصیت کی کہ اس کے بیٹوں میں ہر بیٹے کو جتنا حصہ آئے اس کے برابر پہلے مرنے والے بیٹے کے وارثوں کو دیا جائے۔ اس صورت میں ترکہ کی تقسیم شرعاً کس طرح ہوگی ؟

## الجواب باسم مُلهم الصواب

اس قسم کی وصیت کے مواقع بہت کثرت سے پیش آتے ہیں، اس میں عوام وخواص یوں کرتے ہیں کہ پہلے مرنے والے کو زندہ فرض کرکے بیوی کا حصہ نکالنے کے بعد بقیہ ترکہ سب اولاد پر لِلذَّکَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَیَیْنِ تقسیم کردیتے ہیں۔

یہ طریق اس لئے غلط ہے کہ وصیت کی وجہ سے بیوی کا حصہ کم نہیں ہوا، حالانکہ شرعاً وصیت تقسیم ترکہ پر مقدم ہے، اس لئے وصیت کی وجہ سے دوسرے ورثہ کی طرح بیوی کا حصہ بھی کم ہونا چاہئے۔ اور اگر پہلے سب اولاد کے حصص کا حساب لگا کر موصی لہم کا حصہ نکال کر بقیہ سے بیوی کو دیں تو زندہ اولاد کا حصہ موصی لہم کے حصہ سے کم ہوجائے گا جو موصی کی مراد کے خلاف ہے۔

صحیح طریقہ یہ ہے کہ پہلے صرف وارثوں کے حصص کی تخریج کی جائے پھر ایک لڑکے کے حصہ کے برابر موصی لہم کا حصہ لگایا جائے، اس عمل سے رأس المال حصص سے کم ہوجائے گا، اس لئے بطریق عول ہر وارث کا حصہ بلحاظ تناسب کم کیا جائے گا۔

طریق مذکور کے مطابق صورت سؤال میں حصص کی تفصیل بحساب فیصد یوں ہوگی :

بیوی کو $10\frac{10}{39}$، ہر لڑکے کو $17\frac{37}{39}$ اور موصی لہم کو $17\frac{37}{39}$ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۱۷ / ربیع الاول سنہ ۱۴۰۵ھ

## مرض الموت میں وارث کے لئے ہبہ جائز نہیں :

سوال : ایک شخص کبھی صحت یاب ہوجاتا ہے، کبھی بیماری میں مبتلا ہوجاتا ہے، اس کی عمر ۱۳۰ سال ہے، اس کی دو لڑکیاں تھیں، ایک کا انتقال ہوچکا ہے، انتقال شدہ لڑکی کی دو لڑکیاں تھیں، ایک لڑکی زندہ ہے، اس کے دو لڑکے تھے جن کا انتقال ہوچکا ہے، البتہ اس کے دو لڑکوں کی اولاد زندہ ہے، والد نے اپنی جائیداد صرف ان لڑکوں کی مذکر اولاد کے

نام کردی ہے، ان لڑکوں کی بہنوں کو اور اپنی صلبی لڑکی کو محروم رکھا ہے۔ کیا از روئے شرع یہ جائز ہے؟ اگر جائز نہیں تو شرعاً تقسیم کیونکر ہوگی جبکہ یہ تقسیم صلبی لڑکی اور صلبی لڑکوں کے لڑکوں اور لڑکیوں کے درمیان ہو؟ بیّنوا توجروا

## الجواب باسم ملهم الصواب

اگر اس شخص نے بحالتِ مرض پوتوں کے نام ہبہ کیا اور اسی مرض میں اس کا انتقال ہوگیا تو یہ ہبہ ہوگا، بلکہ تمام ورثہ کو بقدرِ حصص میراث ملے گی، اس لئے کہ مرض الموت میں ہبہ بحکم وصیت ہے اور وصیت وارث کے لئے جائز نہیں۔

البتہ اگر وہ درمیان میں کبھی صحت یاب ہوگیا یا تندرستی کی حالت میں ہبہ کیا اور قبضہ بھی دے دیا تو یہ ہبہ صحیح ہوگیا، مگر بعض کو ہبہ کرنے میں اگر دوسرے ورثہ کا اضرار مقصود ہو تو یہ مکروہ تحریمی ہے، اضرار مقصود نہ ہو اور کوئی وجہ ترجیح بھی نہ ہو تو مکروہ تنزیہی ہے، ذکور واناث میں تسویہ بہتر ہے۔ دینداری، خدمت گزاری، خدماتِ دینیہ کا شغل وغیرہ کوئی وجہ ترجیح ہو تو مکروہ تنزیہی بھی نہیں بلکہ تفاضل مستحب ہے، بے دین اولاد کو محروم کرنا اور زائد مال امورِ دینیہ میں صرف کرنا مستحب ہے۔

ہبہ صحیح نہ ہونے کی صورت میں ترکہ یوں تقسیم ہوگا:

لڑکی کو نصف اور باقی پوتوں اور پوتیوں میں لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْأُنْثَيَيْنِ تقسیم ہوگا

**تنبیہ:** مسئلہ فی نفسہ تو ویسے ہی ہے جیسے اوپر تحریر کیا گیا، مگر زیادہ تر دستور یہ ہوگیا ہے کہ بیٹیوں اور پوتیوں کو مورث کے مرنے کے بعد میراث سے اور زندگی میں ہبہ سے محروم رکھا جاتا ہے، اور اس ظلم عظیم کے لئے عذر یہ پیش کیا جاتا ہے کہ بیٹیاں اور پوتیاں اپنا حصہ چھوڑنے پر راضی ہیں، حالانکہ وہ دستورِ جاہلیت کی بناء پر شرم کی وجہ سے خاموش رہتی ہیں، طیبِ خاطر سے اپنا حصہ نہیں چھوڑتیں، اس لئے ایسا کرنا جائز نہیں۔ بلکہ طیبِ خاطر کا یقین ہونے کی صورت میں بھی چونکہ اس سے رسمِ جاہلیت اور ظلمِ عظیم کی تائید ہوتی ہے، اس لئے جائز نہیں۔

قال العلامة ابن عابدین رحمہ اللہ تعالٰی: (قوله مریض مدیون الخ) (فروع) وهب فی مرضه ولم یسلم حتی مات بطلت الهبة لانه وان کان وصیة حتی اعتبر فیه الثلث فهو هبة حقیقة فیحتاج الی القبض. (رد المحتار ص۵۱۶ ج ۴)

وقال العلامة الحصکفی رحمہ اللہ تعالٰی فی بیان شرائط صحة الوصیة: وکونه

غیر وارث وقت الموت۔

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ وقت الموت) ای لاوقت الوصیۃ حتی لو اوصی لاخیہ وھو وارث ثم ولد لہ ابن صحت الوصیۃ للاخ ولو اوصی لاخیہ ولہ ابن ثم مات الابن قبل موت الموصی بطلت الوصیۃ زیلعی.

(رد المحتار ص۴۱۶ ج ۵)

وقال الامام طاہر بن عبد الرشید البخاری رحمہ اللہ تعالیٰ: وفی الفتاوی رجل لہ ابن وبنت اراد ان یھب لھما شیئا فالافضل ان یجعل لِلذَّکَرِ مِثْلُ حَظِّ الانثیین عند محمد رحمہ اللہ تعالیٰ وعند ابی یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ بینھما سواء ھو المختار لورود الآثار ولو وھب جمیع مالہ لابنہ جاز فی القضاء وھو اٰثم نص عن محمد رحمہ اللہ تعالیٰ ھکذا فی العیون، ولو اعطی بعض ولدہ شیئا دون البعض لزیادۃ رشدہ لا بأس بہ وان کانا سواء لاینبغی ان یفضل، ولو کان ولدہ فاسقا فاراد ان یصرف مالہ الی وجوہ الخیر ویحرمہ من المیراث ھذا خیر من ترکہ لان فیہ اعانۃ علی المعصیۃ ولو کان ولدہ فاسقًا لایعطی لہ اکثر من قوتہ (خلاصۃ الفتاوی ص۴۰۰ ج ۴) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔ ۴ ذی القعدہ ۸۸ھ

## وضع حمل تک تقسیم ترکہ کو ملتوی رکھنا بہتر ہے:

سوال: اگر بیوی کے حاملہ ہونے کا احتمال ہو تو کیا وضع حمل تک انتظار کر کے بعد میں لڑکا یا لڑکی جو بھی بچہ پیدا ہو اس کو شریکِ ورثہ کرنا ہوگا یا اسی حال میں ترکہ تقسیم کیا جائے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم مُلهم الصواب

تقسیم ترکہ میں بہتر تو یہ ہے کہ حمل کی پیدائش کا انتظار کیا جائے تاکہ اس کا وارث یا غیر وارث اور مرد یا عورت ہونا ظاہر ہو جائے لیکن اگر انتظار نہ کریں اور پیدا ہونے سے پہلے ترکہ تقسیم کرنا چاہیں تو حمل کے لئے بتقدیر ذکورۃ وانوثۃ جدا جدا دو مسئلے نکالیں حمل کے سوا باقی وارثوں کو جس صورت میں کم ملے وہ ان کو دے کر مسئلہ سے جو باقی بچے وہ حمل کے لئے امانت رکھیں، چونکہ ایک حمل سے زیادہ بچے ہونے کا بھی احتمال ہے اس لئے بہتر ہے کہ وارثوں سے ضامن لے لیا جائے۔ پیدائش کے بعد اگر کل امانت اس کو مل جائے تو فبہا ورنہ اس کی وجہ سے جن ورثہ کو کم حصہ ملا تھا،

ان کا حصہ اس سے پورا کیا جائے گا۔

قال فی الھندیۃ عن الاختیار شرح المختار: وان کان لا یحجبھم ولکن یشارکھم بان ترك بنین وبنات وحلا روی الخصاف رحمہ اللہ تعالیٰ عن ابی یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ وھو قولہ انہ یوقف نصیب ابن واحد وعلیہ الفتوی (عالمکیریہ ص۴۵۶ ج ٦)

تخریج حصص کا طریقہ رسالہ "تسہیل المیراث" میں ہے (یہ رسالہ "احسن الفتاویٰ" کی اسی جلد کے آخر میں ہے۔ مرتب) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۷ صفر ۸۹ھ

## پراویڈنٹ فنڈ میں وراثت جاری ہوگی:

**سوال:** پراویڈنٹ فنڈ میں وراثت جاری ہوگی یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

پراویڈنٹ فنڈ دراصل تنخواہ ہی کا ایک حصہ ہوتا ہے، لہٰذا اس میں بھی وراثت جاری ہوگی۔ پراویڈنٹ فنڈ کے احکام کی مکمل تفصیل رسالہ "پراویڈنٹ فنڈ پر زکوٰۃ اور سود کا حکم" مندرجہ احسن الفتاوی ج ۷، باب الربا والقمار میں ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱٦ جمادی الاولیٰ ۹۳ھ

## پنشن کی رقم کا حکم:

ایک شخص نے وصیت لکھی یا حکومت کو لکھ کر دیا کہ اس کے مرنے کے بعد اس کی پنشن اس کی بیوی کو دی جائے تو اس کا کیا حکم ہے، ساری رقم بیوی کو ملے گی یا دوسرے ورثہ بھی اس میں شریک ہوں گے؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

پنشن تنخواہ کا جزء نہیں بلکہ حکومت کی طرف سے انعام وتبرع ہے، اس لئے اس میں یہ تفصیل ہے:

جو رقم اس شخص کی حیات میں اس کے قبضہ میں آگئی یا اس کے نام جمع کردی گئی وہ اس کا مالک ہوگیا، لہٰذا اس میں وراثت جاری ہوگی اور سب ورثہ میں بقدر حصص تقسیم ہوگی، بیوی چونکہ وارث ہے اور وارث کے لئے وصیت جائز نہیں، اس لئے اس کے لئے کی گئی وصیت کا کوئی اعتبار نہیں۔

جو رقم نہ اس کے قبضہ میں آئی، نہ اس کے نام جمع ہوئی وہ اس کا مالک نہیں ہوا، لہٰذا اس میں وراثت

جاری نہیں ہوگی، بلکہ وہ حکومت کی صوابدید پر ہے جس کو چاہے دے، دوسرے ورثہ کا اس میں کوئی حق نہیں۔

قال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ فی شرائط صحۃ الوصیۃ: وکونہ غیر وارث وقت الموت۔

وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ وقت الموت) ای لا وقت الوصیۃ حتی لو اوصی لاخیہ وھو وارث ثم ولد لہ ابن صحت الوصیۃ للاخ ولو اوصی لاخیہ ولہ ابن ثم مات الابن قبل موت الموصی بطلت الوصیۃ، زیلعی۔

(رد المحتار ص ۴۱۶ ج ۵)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔ ۲۹ ذی الحجہ ۱۴۱۸ھ

## بیوی کے نکاحِ ثانی سے اس کا حقِ وراثت ساقط نہیں ہوتا:

**سوال:** زید کا انتقال ہوگیا، اس کی زوجہ نے دوسرا نکاح بعد العدۃ کر لیا تو کیا عورت زید سے میراث پانے کی حقدار ہوگی یا نہیں؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

یہ عورت بھی زید کے دوسرے ورثہ کی طرح زید کی وارث ہوگی، دوسرے نکاح سے حقِ میراث ختم نہیں ہوتا۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۵ رجب ۹۳ھ

## زندگی میں بعض ورثہ کو حصہ وراثت دینا:

**سوال:** علم خان نے اپنی زندگی میں معتبر افرادِ قبیلہ کی موجودگی میں اپنے بیٹے محمد شریف کو اپنی زمین کا کچھ محدود حصہ دے دیا اور علم خان نے محمد شریف کو لکھ کر بھی دیا کہ یہ حصہ تمہارا ہے میں اس میں دخل اندازی نہیں کروں گا اور باقی حصہ میں تم مداخلت نہ کرنا، چند روز بعد علم خان کا انتقال ہوگیا اور اب محمد شریف باقی حصہ میں بھی مطالبہ کرتا ہے مگر اس کے دوسرے بھائیوں کا کہنا ہے کہ یہ حصہ ہمارا ہے تمہیں اس میں سے کچھ نہ ملے گا، تمہارا حصہ وہی ہے جو کہ علم خان نے زندگی میں تمہیں دے دیا تھا، اب مندرجہ ذیل امور کا جواب مطلوب ہے:

① محمد شریف کے لئے باقی جائیداد میں کچھ حق ہے یا نہیں؟

② جو حصہ علم خان نے زندگی میں محمد شریف کو دے دیا تھا کیا محمد شریف اس کا مالک ہے

یا اسے تمام ورثہ میں تقسیم کیا جائے ؟ بیّنوا توجروا

## الجواب باسم ملهم الصّواب

① باقی جائیداد سے محمد شریف کو حصۂ میراث پورا ملے گا۔

② علم خان نے اپنی زندگی میں محمد شریف کو جو حصہ دیا تھا اس کے بارے میں یہ تفصیل ہے :

اگر علم خان نے اپنی زندگی میں مرض الموت سے قبل محمد شریف کو اس زمین کا مالک بنا دیا ہو اور محمد شریف نے اس پر علم خان کی زندگی میں قبضہ بھی کر لیا ہو تو اس صورت میں علم خان کے انتقال کے بعد محمد شریف اس حصہ کا واحد مالک ہو گا، دوسرے بھائی اس میں شریک نہ ہوں گے۔

اگر محمد شریف نے علم خان کی زندگی میں اس پر قبضہ نہ کیا ہو تو یہ ہبہ صحیح نہ ہوا۔ اگر علم خان نے مرض الموت میں ہبہ کیا ہو تو یہ بحکم وصیت ہے اور وارث کے لئے وصیت جائز نہیں۔ لہٰذا ان آخری دونوں صورتوں میں محمد شریف اکیلا مالک نہ ہو گا بلکہ تمام ورثہ شریک ہوں گے۔

قال العلامة الحصكفي رحمه الله تعالى : وشرائط صحتها في الموهوب ان يكون مقبوضا غير مشاع مميزا غير مشغول (رد المحتار ص۵۰۸ ج ۴)

وقال العلامة ابن عابدين رحمه الله تعالى : (قوله مريض مديون الخ) (فروع) وهب في مرضه ولم يسلم حتى مات بطلت الهبة لانه وان كان وصية حتى اعتبر فيه الثلث فهو هبة حقيقة فيحتاج الى القبض (رد المحتار ص۵۱۶ ج ۴)

قال العلامة الحصكفي رحمه الله تعالى في شرائط صحة الوصية : وكونه غير وارث وقت الموت.

وقال العلامة ابن عابدين رحمه الله تعالى : (قوله وقت الموت) اى لا وقت الوصية حتى لو اوصى لاخيه وهو وارث ثم ولد له ابن صحت الوصية للاخ ولو اوصى لاخيه وله ابن ثم مات الابن قبل موت الموصى بطلت الوصية زيلعي.

(رد المحتار ص۴۱۶ ج ۵)

والله سبحانه وتعالى اعلم.

۸ ربیع الاول سنہ ۹۴ھ

## لاوارث کی امانت کا حکم :

سوال : زید نے تین ہزار روپے بطور امانت بکر کے پاس رکھے ، زید کا انتقال ہو گیا، اس کا

کوئی شرعی وارث نہیں، اب اس رقم کو مسجد یا مدرسہ میں لگایا جائے یا کسی فقیر پر صدقہ کیا جائے شرعاً بہتر مصرف کیا ہے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم مُلهم الصواب

اس رقم کا صحیح مصرف بیت المال ہے، اس زمانہ میں چونکہ بیت المال کا انتظام نہیں لہذا اس کا مصرف مساکین ہیں، مسجد یا مدرسہ میں لگانا جائز نہیں، مسکین کی ملک میں دینا لازم ہے، طلبہ و مجاہدین کو دینا زیادہ باعثِ اجر ہے۔

قال العلامة التمرتاشی رحمہ اللہ تعالیٰ: ثم المقر له بنسب لم یثبت ثم الموصی له بمازاد علی الثلث ثم فی بیت المال (ردالمحتار ص۴۸۷ ج ۵)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔ ۱۸ ذی القعدہ سنہ ۹۵ھ

## اولاد کو محروم کرنا:

**سوال:** ایک شخص کے دو لڑکے اور ایک بیوی ہے، اس کی ملک میں کچھ جائیداد ہے، لڑکوں نے اپنے والد کو ناحق گھر سے نکال دیا ہے، والد اب یہ چاہتا ہے کہ اپنی جائیداد کو اس غرض سے فروخت کردے کہ اپنے لڑکوں کو میراث سے کچھ نہ مل سکے، کیا اس کے لئے شرعاً ایسا کرنا جائز ہے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم مُلهم الصواب

بے دین اولاد کو بقدر قوت سے زائد دینا خلافِ اولیٰ ہے، لہٰذا اپنے مصارف کے لئے یا کسی کارِ خیر میں لگانے کی نیت سے جائیداد فروخت کرنا جائز بلکہ مستحب ہے۔

قال الامام طاهر بن عبد الرشید البخاری رحمہ اللہ تعالیٰ: ولو کان ولده فاسقًا فاراد ان یصرف ماله الی وجوه الخیر ویحرمه عن المیراث هذا خیر من ترکه لان فیه اعانة علی المعصیة، ولو کان ولده فاسقًا لا یعطی له اکثر من قوته۔

(خلاصة الفتاوی ص۳۶۲ ج ۴)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۴ ذی الحجۃ سنہ ۹۶ھ

## نکاحِ فاسد و باطل میں وراثت:

**سوال:** زید نے ایک بیوہ عورت ہندہ سے اس کے ایام عدت میں نکاح کیا، اس نکاح

سے ایک لڑکی مریم پیدا ہوئی، کیا یہ نکاح جائز ہے؟ ہندہ اور مریم زید کے مال سے وراثت پائیں گی یا نہیں؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

نکاح معتدۃ الغیر فاسد ہے اور نکاح فاسد میں بیوی وارث نہیں ہوتی۔

قال العلامة الحصكفي رحمه الله تعالیٰ: و یستحق الارث برحم و نکاح صحیح فلا توارث بفاسد ولا باطل اجماعاً (رد المحتار ص۴۸۶ ج ۵)

البتہ نکاحِ فاسد سے نسب ثابت ہو جاتا ہے لہٰذا مریم وارث ہوگی۔

نکاحِ فاسد اور باطل میں فرق کی تفصیل رسالہ "القول الفاصل بین النکاح الفاسد والباطل" مندرجہ "احسن الفتاوی ص۳۹ ج ۵" میں ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۴ ذی الحجہ سنہ ۹۶ھ

## وقتِ نکاح سے چھ ماہ کے اندر پیدا ہونے والی اولاد وارث نہیں:

**سوال:** عمرو نے ایک بیوہ عورت سے نکاح کیا، نکاح سے ایک ماہ بعد اس عورت کے ہاں ایک لڑکی پیدا ہوئی، پہلے شوہر کے انتقال کو تین سال گزر چکے ہیں، اب یہ لڑکی کس کی شمار ہوگی؟ بیوی اور بچی کو عمرو سے میراث ملے گی یا نہیں؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم مُلهم الصواب

لڑکی وارث نہیں ہوگی، اس لئے کہ اقل مدتِ حمل چھ ماہ ہے اور اکثر مدت دو سال ہے لہٰذا یہ لڑکی نہ پہلے شخص کی ہے نہ دوسرے کی۔ البتہ عورت کو میراث ملے گی۔

قال في الهندية: الحمل يرث و يوقف نصيبه باجماع الصحابة رضي الله تعالیٰ عنهم فان ولد الی سنتین حیّا ورث و هٰذا اذا کان الحمل من المیّت فاما اذا کان من غیر المیت کما اذا مات و امّه حامل من غیر ابیه و زوجها حیّ فان جاءت به لاکثر من ستّة اشهر لا یرث لاحتمال حدوثه بعد الموت فلا یرث بالشك الا ان یقرّ الورثة بحملها یوم الموت فان جاءت به لاقل من ستّة اشهر فانه یرث (عالمکیریه ص۴۵۵ ج ۶) والله سبحانه وتعالیٰ اعلم۔

۱۶ ذی الحجۃ سنہ ۹۶ھ

## عاق کرنے سے میراث سے محروم نہ ہوگا:

سوال: ایک شخص اپنے کسی بیٹے سے کہتا ہے کہ جا میں نے تجھے عاق کردیا، خصوصًا یہ رواج کراچی اور سرحد کے دیہاتی علاقوں میں ہے، پھر اس بیٹے کو وراثت سے کوئی حصہ نہیں دیتے۔ اگر والد اسی حالت میں مرجائے تو عاق بیٹا دوسرے بھائیوں سے حصۂ میراث طلب کرتا ہے، بھائی کہتے ہیں کہ والد نے تجھے عاق کردیا تھا اس لئے ہمارے پاس تمہارا کوئی حصہ نہیں، کیا ان کا یہ کہنا صحیح ہے اور کیا وہ بیٹا میراث سے واقعۃً محروم ہوگا؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب بسم ملہم الصواب

عاق دو معنی میں مستعمل ہے، ایک معنی شرعی دوسرے معنی عرفی، شرعی معنی تو یہ ہیں کہ اولاد والدین کی نافرمانی کرے۔ سو اس معنی کے تحقق میں والد کے عاق کرنے یا نہ کرنے کو کوئی دخل نہیں، جو بھی والدین کا نافرمان ہو وہ عند اللہ عاق ہوگا یعنی عاصی و مرتکب گناہ کبیرہ، حرمان میراث اس پر مرتب نہیں ہوتا۔

معنی عرفی یہ ہیں کہ کوئی شخص اپنی اولاد کو نافرمانی کی وجہ سے محروم الارث کردے۔ شرعًا اس کا کوئی اعتبار نہیں، اس سے اولاد کا حقِ ارث باطل نہیں ہوسکتا، کیونکہ وراثت ملک اضطراری و حقِ شرعی ہے، اس کا ثبوت بلا قصد مورث و وارث ہوتا ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

"یُوْصِیْکُمُ اللّٰہُ فِیْۤ اَوْلَادِکُمْ لِلذَّکَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَیَیْنِ"

لام استحقاق کے لئے ہے، سو جب اللہ تعالیٰ نے حقِ وراثت مقرر فرمادیا تو اس کو کون باطل کرسکتا ہے۔

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے حضرت بریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو خرید کر آزاد کرنے کا ارادہ فرمایا تو ان کے موالی نے شرط لگائی کہ ولاء ہماری رہے گی، اس پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ان کی شرط باطل ہے اور ولاء معتق کی ہے۔

ولاء حق ضعیف ہے، جیسا کہ حدیث الولاء لحمة کلحمة النسب میں کافِ تشبیہ سے ظاہر ہے، جب حق ضعیف نفی کرنے سے منتفی نہیں ہوتا تو حق نسب جو اقوی ہے نفی کو کیسے قبول کرسکتا ہے؟

نیز فقہاء کرام رحمہم اللہ تعالیٰ نے جو موانعِ ارث بیان فرمائے ہیں، ان میں عاق کرنے کا ذکر نہیں

البتہ اولاد میں سے کوئی واقعۃً بے دین اور والدین کا نافرمان ہو اور والدین اسے میراث سے محروم کرنا چاہتے ہوں تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ زندگی میں مرض الموت سے پہلے اپنی تمام جائیداد کسی کو ہبہ کرکے یا مصارفِ خیر میں وقف کرکے اپنی ملک سے خارج کردے۔

عن عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا انہا ارادت ان تشتری بریرۃ للعتق وانہم اشترطوا ولاءھا فذکرت ذلک لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اشتریہا واعتقیہا فان الولاء لمن اعتق (النسائی)

قال العلامۃ التمرتاشی رحمہ اللہ: وموانعہ الرق والقتل واختلاف فی الدارین حقیقۃ اوحکما (رد المحتار ص۴۹۰ ج ۵) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۳ محرم ۹۸ھ

## ملازم کے انتقال کے بعد ملنے والی رقم:

سوال: زید سرکاری فوجی یا غیر فوجی ملازم ہے، جنگ میں یا ویسے دورانِ ملازمت وفات پاجاتا ہے تو زید کی جمع شدہ رقم یا فوری امداد یا بنام کفن دفن والد، والدہ یا بیوی، بیٹے کے نام حکومت کچھ رقم ارسال کرتی ہے، اس کے بعد زید کی بیوی، والد، ماں اور بیٹے کے نام مستقل امدادی فنڈ یا پنشن جاری کرتی ہے۔ اب دریافت طلب امر یہ ہے کہ مجموعہ جمع شدہ رقم، فوری امدادی فنڈ، پنشن جس کے نام آئے اس میں سارے ورثہ بحیثیت میراث شریک ہیں یا صرف جس کے نام حکومت جاری کرے؟ یا جمع شدہ رقم اور فوری امداد میں سارے ورثہ مشترک ہیں اور امدادی فنڈ اور پنشن کا الگ حکم ہے؟ کہ جس نام پر حکومت کی طرف سے جاری ہوجائے اسی کو ملے گی باقی ورثہ اس سے محروم ہیں؟ دلائل سے تشفی فرمائیں بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملہم الصواب

سوال میں تین قسم کی رقم تحریر ہے، تینوں کا حکم جدا ہے جس کی تفصیل یہ ہے:

① زید کی زندگی میں اس کی جمع شدہ رقم یا مرنے کے بعد وصول ہونے والی تنخواہ۔ یہ رقم زید کی ملک ہے اس لئے اس میں زید کے سب ورثہ بقدر حصص شریک ہیں۔

② بنام کفن دفن ملنے والی رقم۔ یہ رقم حکومت کی ملک ہے، کفن دفن کے مصارف وضع کرکے جو کچھ بچ جاتا ہے اس کا اصل حکم یہ ہے کہ حکومت کو واپس کردیا جائے مگر عرفاً ایسی رقم واپس لینے کا دستور نہیں، بلکہ جو شخص کفن دفن کا متولی ہو اسی کو دی جاتی ہے۔ اگر سب وارث کفن دفن

میں شریک تھے تو جس کو حکومت نے دی ہے اسی کو ملے گی۔

③ انتقال کے بعد ملنے والی پنشن۔ یہ رقم زید کی ملک نہیں بلکہ حکومت کی جانب سے زید کے ورثہ پر تبرع ہے، لہذا اس میں حکومت مختار ہے جسے چاہے دے واللہ سبحانہ وتعالی اعلم۔

۱۹ ربیع الاول ۹۸ھ

## مفقود کی وراثت کا حکم:

**سوال**: ایک عورت کا انتقال ہوگیا اس کے ورثہ میں صرف اس کا ایک حقیقی چچا محمد اسمٰعیل رہ گیا ہے جو کہ عرصہ تیس سال سے لاپتہ ہے کچھ علم نہیں کہ وہ مرچکا ہے یا زندہ ہے، مرحومہ کی نہ اولاد ہے اور نہ والدین وغیرہ، البتہ ایک شخص جس کا نام سائیں محمد ہے جو مرحومہ کے دادا کے بھائی کا پوتا کہلاتا ہے، وہ زندہ ہے آیا اس کی میراث کا حقدار اس کا وہ مفقود چچا ہی ہوگا یا اس کے دادا کے بھائی کا پوتا بھی؟

اور شریفیہ شرح سراجی کی اس عبارت کا کیا مطلب ہے؟:

المفقود حیّ فی ماله حتی لا یرث منه احد ومیت فی مال غیره حتی لا یرث من احد لثبوت حیاته باستصحاب الحال وهو معتبر فی البقاء ما کان علی ما کان دون اثبات ما لم یکن الخ (ص ۱۵۱) بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

جب مفقود کی عمر نوے برس ہوجائے تو اپنے مال میں مردہ سمجھا جائے گا اور اس کا مال اس وقت موجود وارثوں پر تقسیم ہوگا، نوے برس کی عمر ہونے سے پہلے اپنے مال میں زندہ ہے لہذا اس زمانہ میں کوئی شخص اس کے مال میں دخیل کار نہیں ہوسکتا اور غیر کے مال میں جب سے مفقود ہوا اس وقت سے مردہ متصور ہوگا یعنی اگر کوئی شخص اس کے مفقود ہونے کے بعد مرگیا تو یہ مفقود اس کا وارث نہ ہوگا اگرچہ مفقود کی عمر ابھی تک نوے برس نہ ہوئی ہو مگر چونکہ غیر کے مال میں بھی مردہ ہونے کا حکم نوے برس کی عمر کے بعد ہی ظاہر ہوتا ہے، اس سے پہلے اس کے واپس آکر وارث بن جانے کا احتمال ہے اس لئے اس میت کے مال سے مفقود کا حصہ امانت رکھا جائے گا، اگر واپس آگیا تو اس کو مل جائے گا ورنہ نوے برس عمر ہوجانے کے بعد جس میت کے مال سے امانت رکھا تھا اسی کے وارثوں پر لوٹایا جائے گا جو میت کے انتقال کے وقت زندہ تھے موجودہ وارثوں کا اعتبار نہیں اور نہ ہی مفقود کے وارثوں کا اس میں کوئی حق ہے۔

قال العلامة التمرتاشی رحمه الله تعالیٰ: هو (ای المفقود) غائب لم یدر احیّ هو فیتوقع ام میّت اودع اللحد البلقع وهو فی حق نفسه حیّ فلا ینکح عرسه غیره ولا یقسم ماله (الی قوله) ومیت فی حق غیره فلا یرث من غیره ولا یستحق ما اوصی له اذا مات الموصی بل یوقف قسطه الی موت اقرانه فی بلده علی المذهب فان ظهر قبله حیّا فله ذلك وبعده یحکم بموته فی حق ماله یوم علم ذلك فتعتد عرسه للموت ویقسم ماله بین من یرثه الآن وفی مال غیره من حین فقده فیرد الموقوف له الی من یرث مورثه عند موته.

وقال العلامة ابن عابدین رحمه الله تعالیٰ: (قوله وهو فی حق نفسه حی) مقابله قوله الآتی ومیت فی حق غیره وحاصله انه یعتبر حیًّا فی حق الاحکام التی تضره وهی المتوقفة علی ثبوت موته ویعتبر میتًا فیما ینفعه ویضرّ غیره وهو ما یتوقف علی حیاته لان الاصل انه حی وانه الی الآن کذلك استصحابًا بالحال السابق والاستصحاب حجة ضعیفة تصلح للدفع لا للاثبات ای تصلح لدفع ما لیس بثابت لا لاثباته (ردالمحتار ص۳۲۸ ج ۳)

وقال ایضًا: (قوله علی المذهب) وقیل یقدر بتسعین سنة بتقدیم التاء من حین ولادته واختاره فی الکنز وهو الارفق هدایة وعلیه الفتوی (ردالمحتار ص۳۳۱ ج ۳)

حصص کی تخریج کا طریقہ رسالہ "تسہیل المیراث" میں ہے۔ (یہ رسالہ "احسن الفتاوی" کی اسی جلد کے آخر میں ہے، مرتب) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۳ر صفر ۹۹ھ

## وراثت میں مال حرام ملنے کا حکم:

**سوال**: زید نے کسب حرام سے کچھ مال حرام حاصل کیا تھا، اس کے انتقال کے بعد اس کے ورثہ کے لئے وہ مال حلال ہوگا یا نہیں؟ بیّنوا توجروا۔

### الجواب باسم مُلهم الصواب

جس طرح زید کے لئے یہ مال حرام تھا، اسی طرح اس کے ورثہ کے لئے بھی حرام ہوگا، اگر اس مال کا مالک معلوم ہے تو اس پر رد واجب ہے، ورنہ تصدق علی الفقراء واجب ہے۔

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: والحاصل انه ان علم ارباب الاموال وجب رده علیهم والا فان علم عین الحرام لا یحل له ویتصدق به بنیة صاحبه وان كان مالاً مختلطاً مجتمعاً من الحرام ولا یعلم اربابه ولا شیئاً منه بعینه حل له حكماً، والاحسن دیانة التنزه عنه (وبعد اسطر) لكن فی المجتبی مات وكسبه حرام فالمیراث حلال۔ ثم رمز وقال لا نأخذ بهذه الروایة وهو حرام مطلقاً علی الورثة فتنبه اھ ح۔ ومفاده الحرمة وان لم یعلم اربابه وینبغی تقییده بما اذا كان عین الحرام لیوافق ما نقلناه اذ لو اختلط بحیث لا یتمیز یملكه ملكاً خبیثاً لكن لا یحل له التصرف فیه ما لم یؤد بدله كما حققناه قبیل باب زكوٰة المال فتأمل۔

(رد المحتار ص۱۳۰ ج ۴) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۰ ربیع الاول ۹۹ھ

## زندگی میں وراثت کی تقسیم :

**سوال :** زید نے اپنی زندگی میں تمام مال وجائیداد اپنی اولاد میں شرعی حصص کے مطابق تقسیم کردی تو زید کی زوجہ کے لئے کیا حکم ہے، یہ کون سے مکان میں سکونت اختیار کرے گی جبکہ مکان اولاد کے حصہ میں آجائے گا؟ بینوا توجروا

## الجواب باسم ملہم الصواب

اگر بیوی کو کچھ نہیں دیا تو گناہگار ہوگا، نیز زندگی میں وراثت کی تقسیم نہیں ہوتی بلکہ یہ ہبہ ہے اور اولاد کو کم وبیش ہبہ کرنے میں تفصیل ذیل ہے :

① اگر دوسروں کا اضرار مقصود ہو تو مکروہ تحریمی ہے۔

② اگر اضرار مقصود نہ ہو اور کوئی وجہ ترجیح بھی نہ ہو تو مکروہ تنزیہی ہے، ذکور واناث میں تسویہ مستحب ہے۔

③ دین داری، خدمت گزاری، خدمات دینیہ کا شغل یا احتیاج وغیرہ وجوہ کی بناء پر تفاضل مستحب ہے۔

④ بے دین اولاد کو بقدر قوت سے زیادہ نہیں دینا چاہئے، ان کو محروم کرنا اور زائد مال امور دینیہ میں صرف کرنا مستحب ہے۔

اگر مکان متعدد ورثہ کو مشترک طور پر ہبہ کیا ہے اور یہ مکان قابل تقسیم ہے یا اس کا

قبضہ اولاد کو نہیں دیا تو یہ ہبہ صحیح نہیں ہوا، ہاں اگر مکان قابلِ تقسیم نہیں اور قبضہ بھی دے دیا یعنی ان کے تصرف واختیار میں دے دیا تو ہبہ صحیح ہوگیا۔ اگر وہ اپنی رضا سے اس کی بیوی کو اس مکان میں رہنے دیں تو کوئی مضایقہ نہیں۔

قال الامام طاہر بن عبد الرشید البخاری رحمہ اللہ تعالیٰ: وفی الفتاوی رجل له ابن وبنت اراد ان یھب لھما شیئا فالافضل ان یجعل لِلذَّکَرِ مِثْلُ حَظِّ الاُنْثَیَیْنِ عند محمد رحمه الله تعالیٰ وعند ابی یوسف رحمه الله تعالیٰ بینھما سواء هو المختار لورود الآثار، ولو وهب جمیع ماله لابنه جاز فی القضاء وهو اٰثم نص عن محمد رحمه الله تعالیٰ هکذا فی العیون، ولو اعطی بعض ولده شیئا دون البعض لزیادة رشده لا بأس به وان کانا سواء لا ینبغی ان یفضل، ولو کان ولده فاسقا فاراد ان یصرف ماله الی وجوه الخیر ویحرمه عن المیراث هٰذا خیر من ترکه لان فیه اعانة علی المعصیة، ولو کان ولده فاسقا لا یعطی له اکثر من قوته (خلاصة الفتاوی ص۴۰۰ ج ۴) والله سبحانه وتعالیٰ اعلم۔

۲۶ رجمادی الاولیٰ ۹۹ھ

## بعض ورثہ کا میت پر کسی کے دین کا اقرار:

**سوال**: ایک شخص کا انتقال ہوا، اس کے والدین کا کہنا ہے کہ اس پر قرض بھی ہے، لہٰذا پہلے وہ ادا کیا جائے پھر میراث تقسیم ہو حالانکہ واقعہ اس کے خلاف ہے، ایسی حالت میں کیا صورت اختیار کی جائے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

جس قرض پر دو معتبر گواہ ہوں وہ بہر صورت ادا کیا جائے گا اور جس پر گواہ نہ ہوں وہ صرف ان وارثوں کے حصہ سے دیا جائے گا جو اس کا اقرار کرتے ہیں، جو اقرار نہیں کرتے ان کے حصہ پر اس سے کوئی اثر نہیں پڑے گا، قرض میں بیوہ کا مہر بھی شمار کیا جائے گا۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۸ رجمادی الثانیہ ۹۹ھ

## مسلمان اور ذکری کے مابین وراثت جاری نہیں ہوتی:

**سوال**: ایک شخص مسمّی عثمان جس کا تعلق ذکری مذہب سے ہے، اس کا ایک بھائی محمد موسیٰ وہ بھی پہلے ذکری تھا، اب اس نے ذکری مذہب سے توبہ کرلی ہے، اس کے بھائی عثمان کا انتقال ہوگیا

اس کے باقی سب ورثہ ذکری ہیں، صرف ایک بھائی مسلمان ہے کیا محمد موسی کو اپنے بھائی سے میراث مل سکتی ہے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

ذکری غیر مسلم اور زندیق ہیں اور مسلم و کافر میں سے کوئی ایک دوسرے کا وارث نہیں ہوسکتا، لہذا محمد موسی کو وراثت نہیں ملے گی۔

قال العلامة الحصكفي رحمه الله تعالیٰ: وموانعه الرق والقتل واختلاف الدين اسلاما وكفرا (رد المحتار ص۴۸۹ ج ۵) والله سبحانه وتعالیٰ اعلم۔

۲۹ رجب سنہ ۹۹ھ

### تقسیم ترکہ سے پہلے صدقہ وخیرات کرنا:

سوال: میرے ایک دوست کا انتقال ہوگیا، انہوں نے ایک بیوہ اور کچھ سامان چھوڑا ہے، معمولی کپڑوں کو ان کی بیوہ نے خیرات کر دیا ہے، کچھ قیمتی استعمال کے کپڑے رہ گئے ہیں، ان کی بیوہ یہ دریافت کرنا چاہتی ہے کہ ان کو بھی خیرات کر دیا جائے یا ان کے دوسرے قریبی عزیز ان کپڑوں کو استعمال میں لائیں؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

تقسیم ترکہ سے قبل میت کی کسی چیز کا خیرات کرنا جائز نہیں، ترکہ کی ہر چیز میں ہر وارث کا حق ہے، تقسیم کے بعد جو وارث جتنا چاہے خیرات کرے، البتہ اگر اس کے ورثہ میں بیوہ کے سوا کوئی قریب یا بعید وارث نہیں تو بیوی کو ہر قسم کے تصرف کا حق ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۱۹ شوال سنہ ۹۹ھ

### کلالہ پر ایک اشکال کا جواب:

سوال: ولد الام کے استحقاق کی شرط یہ ہے کہ میت کلالہ ہو، جب ام یا بنت موجود ہو تو میت کلالہ نہیں، اب سوال یہ ہے کہ بنت کے ساتھ ولد الام محروم ہے اور ام کے ساتھ ولد الام وارث ہے، یہ معاملہ کیوں اور کیسے ہوا؟ اس سے معلوم ہوا کہ ماں کی موجودگی میں میت کلالہ نہیں (بیان القرآن، تنویر الایمان سندھی، تفسیرات احمدیہ، روح البیان وغیرہ) بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

کلالہ کی مأثور ومشہور تفسیر یہ ہے: من لا ولد له ولا والد وهو مأثور عن ابی بكر وعمر

وابن عباس وعلی وابن مسعود وزید بن ثابت رضی اللہ تعالی عنهم وبه یقول الشعبی والنخعی والحسن وقتادہ وجابر بن زید والحکم وبه یقول اهل المدینة واهل الکوفة والبصرة وهو قول الفقهاء السبعة والائمة الاربعة وجمهور السلف والخلف بل جمیعهم وقد حکی الاجماع علیه غیر واحد وورد فیه حدیث مرفوع (تفسیر ابن کثیر ص۴۳۶ ج۱)

اس تفسیر میں لفظ والد کا مفہوم متبادر صرف والد ہے، والدہ کو شامل نہیں۔

② اس آیت میں عدم ام کی صورت کا حکم مذکور ہے اور مفہوم مخالف حجت نہیں اس لئے وجود ام کی صورت سے آیت ساکت ہے جس کا حکم اجماع سے ثابت ہے۔

③ جن کے ہاں مفہوم مخالف حجت ہے وہ بھی یہاں مفہوم مخالف کے خلاف انعقاد اجماع کی وجہ سے مفہوم کے قائل نہیں۔

قال العلامة الآلوسی رحمه اللہ تعالی: ولا یضر عند من لم یقل بالمفهوم جریانه فی صورة الام او الجدة مع ان قرابتهما لیست بطریق الکلالة وکذا لا یضر عند القائل به ایضًا للاجماع علی ذلك (روح المعانی ص۲۳۱ ج۴)

اسی طرح سورۂ نساء کے آخر میں اخوات عینیہ وعلّیہ کی توریث میں قید عدم الولد پر اشکال ہوتا ہے کہ ولد بنت کو بھی شامل ہے حالانکہ بنت سے اخوات محروم نہیں ہوتیں بلکہ عصبہ ہو جاتی ہیں، اس کے جوابات یہ ہیں:

① یہ قید اعطاء نصف وثلثین کے لئے ہے وجود بنت کی صورت میں نصف وثلثان کا حکم نہیں بلکہ اخوات عصبہ مع الغیر ہوتی ہیں۔

② یہاں ولد سے ابن مراد ہے بقرینۃ ما بعدہ وهو قوله تعالی: وهو یرثها ان لم یکن لها ولد۔

فان البنت لا تحجب الاخ۔ اس تقیید پر حدیث اجعلوا الاخوات مع البنات عصبة بھی شاہد ہے، یہ حدیث مشہور ہے اس لئے اس سے تقیید قرآن صحیح ہے اور اگر اس کا خبر واحد ہونا تسلیم کر لیا تو بھی اس کے مطابق انعقادِ اجماع کی وجہ سے اس سے تقیید قرآن صحیح ہے۔ یہ تقیید مفہوم کلالہ کے خلاف نہیں بلکہ موافق ہے اس لئے کہ کلالہ کی تفسیر مذکور میں اصول کی طرف ذکور مراد ہونے کا تبادر قرینہ ہے کہ فروع کی طرف بھی ولد ذکر مراد ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالی اعلم۔

غرہ رجب ۱۴۰۱ھ

## وصی یا وارث کفن دفن کے مصارف ترکہ سے لے سکتا ہے:

**سوال:** بکر کا انتقال ہوا، اس نے ایک بیوی، دو لڑکے اور ایک لڑکی وارث چھوڑے، بکر کے کفن دفن کا انتظام اس کی لڑکی نے اپنے پاس سے کیا، نیت یہ تھی کہ ترکہ سے وصول کرلے گی۔ اب دریافت طلب امر یہ ہے کہ لڑکی کفن دفن کے مصارف ترکہ سے لے سکتی ہے یا نہیں؟ خرچ کرتے وقت کسی کو گواہ بنانا ضروری ہے یا نہیں؟ اسی طرح اگر وصی کفن دفن پر خرچ کرے تو کیا حکم ہے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم مُلهم الصّواب

وصی یا وارث اگر کفن دفن اپنے مال سے کرے تو ترکہ سے وصول کرسکتا ہے، خواہ نیت رجوع پر کسی کو گواہ بنائے یا نہ بنائے۔ لڑکی چونکہ وارث ہے، اس لئے وہ ترکۂ میت سے مصارف کفن دفن لے سکتی ہے۔ رجوع علی الترکہ کے لئے نیت رجوع پر اشہاد ضروری نہیں۔

مگر رجوع کا حق صرف اتنی مقدار میں ہے جو سنت کے مطابق ہو اور اس سے زیادہ قیمتی نہ ہو جتنا میت کا زندگی میں عید وغیرہ کے موقع پر لباس پہننے کا معمول تھا۔ اگر کفن میں مقدار سنت سے زائد یا میت کے مواقع مخصوصہ پر معمول کے لباس سے زیادہ قیمتی کپڑا خرچ کیا تو زائد میں ترکہ سے رجوع نہیں کرسکتا

قال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: او قضی (ای الوصی) دین المیّت الثابت شرعا او کفنه او ادّی خراج الیتیم او عشره من مال نفسه او اشتری الوارث الکبیر طعامًا او کسوة للصغیر او کفن الوارث المیت او قضی دینه من مال نفسه فانه یرجع ولا یکون متطوعا۔

وقال العلامۃ الطحطاوی رحمہ اللہ تعالیٰ: قوله او کفنه اطلقه (ای لم یقیده بالاستهاد) هنا وفیما یأتی وجعل الوارث والوصی سواء فی الرجوع بما انفقه فی الکفن ولابد من کون ذلك من غیر اسراف بحسب ما ذکره الائمة من کفن السنّة ومراعاة حال الرجل بما یلبسه فی الاعیاد ومجامع الناس وتلبسه المرأة للزیارة انتهی شرنبلالیة (حاشیۃ الطحطاوی علی الدر ص۳۴۴ ج ۴)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۲ محرم ۱۴۱۹ھ

## زوجہ کی تجہیز وتکفین کے مصارف زوج پر ہیں :

**سوال :** ایک شخص کی بیوی کا انتقال ہوگیا، تجہیز وتکفین کے مصارف اس نے اپنی جیب سے کئے، دریافت طلب یہ ہے کہ زوج تجہیز وتکفین کے مصارف ترکہ سے وصول کرسکتا ہے یا نہیں؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصّواب

اصح قول کے مطابق زوجہ اگرچہ غنیہ ہو اس کا نفقہ زوج پر واجب ہے اور یہ قاعدہ ہے کہ نفقہ جس کے ذمہ ہوتا ہے، تجہیز وتکفین بھی اسی کے ذمہ ہوتی ہے، اس لئے زوج نے تجہیز وتکفین کے مصارف اپنے مال سے کئے تو اسے ترکہ سے وصول کرنے کا حق نہیں۔

قال العلامة ابن عابدین رحمه الله تعالیٰ تحت قوله اوکفن الوارث المیت :

(تنبیه) لومات ولاشیء له ووجب کفنه علی ورثته فکفنه الحاضر من مال نفسه لیرجع علی الغائب منهم بحصته لیس له الرجوع لوانفق بلا اذن القاضی حاوی الزاهدی قال الرملی فی حاشیة الفصولین یستفاد منه انه لولم یجب علیهم کتکفین الزوجة اذا صرفه من ماله غیر الزوج بلا اذنه او اذن القاضی فهو متبرع کالاجنبی فیستثنی تکفینها بلا اذن مطلقا بناء علی المفتی به من انه علی زوجها ولوغنیة (رد المحتار ص۴۵۸ ج ۵)

وقال ایضا فی کتاب الفرائض :(قوله یبدأ من ترکة المیت (الی قوله) بتجهیزه) وکذا تجهیز من تلزمه نفقته کولد مات قبله ولو بلحظة وکزوجته ولوغنیة علی المعتمد در منتقی (رد المحتار ص۴۸۴ ج ۵)

قلت المراد بالولد الفقیر الذی تحل له الصدقة کما صرّح الفقهاء رحمهم الله تعالیٰ ان نفقة الصغیر الغنی فی ماله۔

قال العلامة ابن عابدین رحمه الله تعالیٰ تحت قوله وتجب لطفله الفقیر :

(قوله الفقیر) ای ان لم یبلغ حدّ الکسب فان بلغه کان للاب ان یؤجره او یدفعه فی حرفة لیکتسب وینفق علیه من کسبه لوکان ذکرا بخلاف الانثی کما قدمه فی الحضانة عن المؤیدیة قال الخیر الرملی لو استغنت الانثی بنحو خیاطة وغزل یجب ان تکون نفقتها فی کسبها کما هو ظاهر (رد المحتار ص۶۲۰ ج ۲)

والله سبحانه وتعالیٰ اعلم۔ ۱۳ر محرم ۱۴۱۹ھ

## اجنبی نے کسی کے کفن دفن کا انتظام کیا تو ترکہ سے نہیں لے سکتا :

سوال : ایک شخص کا سفر میں انتقال ہوا، ورثہ میں سے کوئی ساتھ موجود نہ تھا، ایک اجنبی شخص نے اس کے کفن دفن کا انتظام اپنے مال سے کیا۔ بعد میں ورثہ کا علم ہوا، تو اب سوال یہ ہے کہ وہ اجنبی شخص میت کے ترکہ سے کفن دفن کے مصارف لے سکتا ہے یا نہیں ؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

اجنبی نے کفن دفن میں جو کچھ صرف کیا وہ اس کی طرف سے تبرّع سمجھا جائے گا، اسے ترکہ سے وصول کرنے کا حق نہیں ۔

البتہ اگر میت کا مال موجود ہو اور کوئی وارث یا وصی نہ ہو تو اجنبی میت کے مال سے کفن دفن کا انتظام کر سکتا ہے ۔

قال العلامة ابن البزاز الکردری رحمه الله تعالیٰ : الوصی او الوارث اذا اشتری للمیت کفنا لهما الرجوع فی مال المیت والاجنبی اذا اشتری لم یرجع ۔

(البزازیة بهامش الهندیة ص۳۲ ج ۶)

وقال العلامة ابن عابدین رحمه الله تعالیٰ تحت قوله وتجهیزه : قال فی التبیین لان فی التأخیر فساد المیت و لهٰذا یملکه الجیران ایضاً فی الحضر والرفقة فی السفر اھ ط (رد المحتار ص۳۵ ج ۵)

وقال العلامة الشلبی رحمه الله تعالیٰ : (قوله فقال فی غیر التجهیز و شراء الکفن) قال الاتقانی ومثل شراء الکفن لانه ضروری لایبتنی علی الولایة الا تری ان الام تملکه و لهذا لومات رجل فی محلة قوم و معه مال فکفنوه ودفنوه من ماله جاز وان لم یکن له ولایة اھ (حاشیة الشلبی بهامش التبیین ص۲۰۹ ج ۶)

والله سبحانه وتعالیٰ اعلم

۱۳ محرم ۱۴۱۹ھ

## وصی یا وارث نے اپنے مال سے قرض ادا کیا تو ترکہ سے وصول کر سکتا ہے :

سوال : ایک شخص مقروض ہونے کی حالت میں انتقال کر گیا، اس کا قرض اس کے وصی یا کسی ایک وارث نے اپنے مال سے ادا کر دیا تو اسے ترکہ سے وصول کرنے کا حق ہے یا نہیں؟

بیّنوا توجروا۔

## والد کا صغیر کی اشیاءِ منقولہ کو خریدنا یا فروخت کرنا:

سوال: ایک بچّے کو والدہ کی میراث میں کچھ فرنیچر اور بسترہ وغیرہ ملے۔ والد کے لئے اس فرنیچر وغیرہ کا خریدنا یا کسی اجنبی کو فروخت کرنا جائز ہے یا نہیں؟ بیّنوا توجروا

## الجواب باسم ملهم الصّواب

صغیر کی اشیاءِ منقولہ کی خرید و فروخت قیمت مثل اور غبنِ یسیر سے جائز ہے، بشرطیکہ والد کی صلاحیت عام معروف ہو یا مستور الحال ہو، اگر والد میں فساد ظاہر ہو تو دگنی قیمت سے جائز ہے، اس سے کم میں جائز نہیں۔

قال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: وبیع الاب مال صغیر من نفسہ جائز بمثل القیمۃ وبما یتغابن فیہ وھو الیسیر والا لا وھذا کلہ فی المنقول۔

وقال العلاّمۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ وبیع الاب الخ) مثلہ اذا باعہ من اجنبی فثلاث صور فی حکم واحد وھی بیع الاب من نفسہ اومن اجنبی وبیع الوصی من اجنبی ط قلت وھذا لو الاب عدلاً اومستورًا فلو فاسقًا ففی بیعہ المنقول روایتان کما سیأتی۔ والشراء کالبیع وقال فی جامع الفصولین للاب شراء مال طفلہ لنفسہ بیسیر الغبن لا بفاحشہ اھ

(رد المحتار ص ۴۵۳ ج ۵)

قال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: ولو البائع ابا فان محمودًا عند الناس اومستور الحال یجوز ابن کمال۔

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ تحت قولہ یجوز: ویجوز بیع منقولہ فی روایۃ فیوضع ثمنہ فی ید عدل وفی روایۃ لا، الاّ بضعف قیمتہ وبہ یفتی (ردالمحتار ص ۴۵۴ ج ۵) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۱۵ / محرم س ۱۴۱۹ ھ

## وصی کا یتیم کی اشیاءِ منقولہ کو خریدنا یا فروخت کرنا:

سوال: زید کچھ یتامیٰ کا وصی ہے، یتامیٰ کو وراثت میں کچھ ایسی اشیاء بھی ملی ہیں جن کے یتامیٰ کے بلوغ تک ضائع ہو جانے اور ٹوٹ پھوٹ جانے کا اندیشہ ہے، جیسے چینی یا

ماربل وغیرہ کے برتن۔ زید کا ان برتنوں کو خود خریدنا یا کسی اور کے ہاتھ فروخت کرنا اور قیمت یتامیٰ کے مصارف میں صرف کرنا جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا

## الجواب باسم ملهم الصواب

اگر زید کو قاضی نے وصی مقرر کیا ہے تو وہ یتامیٰ کے مال کو خود نہیں خرید سکتا، کسی دوسرے کو منفعتِ ظاہرہ کے ساتھ فروخت کر سکتا ہے۔

اگر زید صغیر کے والد یا دادا کی جانب سے وصی ہے تو یتیم کی اشیاء منقولہ منفعت ظاہرہ کے ساتھ خود بھی خرید سکتا ہے۔

وصی کے یتیم کو کوئی چیز فروخت کرنے کا بھی یہی حکم ہے کہ بشرطِ منفعتِ ظاہرہ فروخت کر سکتا ہے۔

اجنبی کے ہاتھ بشرائطِ ذیل فروخت کرنا جائز ہے:

① اس کی شہادت وصی کے حق میں قبول کی جاتی ہو، یعنی اس کے ساتھ وصی کا اصل و فرع یا زوجیت کا تعلق نہ ہو۔

② میت کا وارث نہ ہو۔

③ غبنِ فاحش نہ ہو۔

قال الامام الزیلعی رحمہ اللہ تعالیٰ: وھذا اذا تبایع الوصی للصغیر مع الاجنبی واما اذا اشتری شیئا من مال الیتیم لنفسہ اوباع شیئا منہ من نفسہ جاز عند ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالیٰ واحدی الروایتین عن ابی یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ اذا کان للیتیم فیہ منفعۃ ظاھرۃ وتفسیرہ ان یبیع مایساوی خمسۃ عشرۃ بعشرۃ من الصغیر او یشتری مایساوی خمسۃ عشرۃ بعشرۃ للصغیر من نفسہ واما اذا لم یکن فیہ منفعۃ ظاھرۃ للیتیم فلا یجوز، وعلی قول محمد رحمہ اللہ تعالیٰ واظھر الروایات عن ابی یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ انہ لایجوز علی کل حال، ھذا فی وصی الاب واما وصی القاضی فلا یجوز بیعہ من نفسہ بکل حال لانہ وکیلہ (تبیین الحقائق ص۲۱۸ ج ۶)

وقال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: وصح بیعہ وشراؤہ من اجنبی بما یتغابن الناس لابما لا یتغابن وھو الفاحش لان ولایتہ نظریۃ فلو باع بہ کان فاسدا حتی یملکہ المشتری بالقبض قھستانی وھذا اذا تبایع الوصی للصغیر مع الاجنبی و

ان باع الوصی او اشتری مال الیتیم من نفسہ فان کان وصی القاضی لایجوز ذلک مطلقا لانہ وکیلہ و ان کان وصی الاب جاز بشرط منفعۃ ظاہرۃ للصغیر وہی قدر النصف زیادۃ او نقصا و قالا لا یجوز مطلقا۔

و قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ وصح بیعہ وشراؤہ) اطلقہما فشمل النقد والنسیئۃ الی اجل متعارف لکن من ملیء فلو مفلس، فسیأتی فی الفروع آخر الوصایا قال فی الخانیۃ و اذا باع شیئا من ترکۃ المیت بنسیئۃ فان کان یتضرر بہ الیتیم بأن کان الاجل فاحشا لا یجوز اھ رملی (قولہ من اجنبی) ای عن المیت وعن الموصی فلو باع من نفسہ فسیأتی او باع ممن لا تقبل شہادتہ لہ او من وارث المیت لا یجوز۔

و قال ایضا: (قولہ و ان باع الوصی) ای مالہ من الیتیم (قولہ من نفسہ) متعلق باشتری والضمیر للوصی (قولہ لانہ وکیلہ) ای القاضی وفعل الوکیل کفعل الموکل و فعل الموکل قضاء و ہو لا یقضی لنفسہ ط (قولہ وہی قدر النصف زیادۃ او نقصا) الزیادۃ راجعۃ الی الشراء والنقص الی البیع قال الزیلعی رحمہ اللہ تعالیٰ تفسیر المنفعۃ الظاہرۃ ان یبیع ما یساوی خمسۃ عشر بعشرۃ من الصغیر او یشتری ما یساوی عشرۃ بخمسۃ عشر لنفسہ من مال الیتیم اھ قال فی ادب الاوصیاء وفی المنتقی وبہ یفتی وفی الخانیۃ وبہذا فسر الخیریۃ الامام السرخسی فی غیر العقار وہی فی العقار عند البعض ان یشتری بضعف القیمۃ و یبیع بنصفہا، وفی الحافظیۃ ویجوز بیع الوصی من نفسہ وشراؤہ ان کان فیہما نفع ظاہر کبیع ما یساوی تسعۃ بعشرۃ وشراء عشرۃ بتسعۃ، قلت واما فی العقار فلاشک ان الخیریۃ فی الشراء التضعیف وفی البیع التنصیف لانہ لایقدر علی بیعہا من غیرہ الا بالضعف کما مر فکیف یسوغ لہ الشراء لنفسہ بالاقل واری زیادۃ الاثنین فی العشرۃ ونقصہ منہا فیما عدا العقار کاف فی الخیریۃ لانہ الغبن الفاحش الذی لا یتحملہ الناس اھ

(رد المحتار ص ۴۵۳ ج ۵)

و اللہ سبحانہ و تعالیٰ اعلم۔ ۱۶؍ محرم ۱۴۱۹ھ

## وصی یا والد کا صغیر کی زمین خریدنا یا فروخت کرنا :

سوال : خالد نے وفات سے کچھ عرصہ قبل قاسم کو اپنی جائیداد اور بچوں کی دیکھ بھال کیلئے وصی مقرر کیا۔ خالد کی جائیداد میں کچھ زمین بھی ہے، خالد کے بیٹوں میں سے بعض بالغ ہیں اور بعض نابالغ۔ پوچھنا یہ ہے کہ قاسم کے لئے اس زمین کا کچھ حصہ خود خریدنا یا کسی دوسرے کو فروخت کرنا اور اس سے حاصل شدہ رقم نابالغ بیٹوں کے مصارف میں صرف کرنا جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

### الجواب باسم ملہم الصواب

والد کے لئے صغیر کی زمین کی خرید و فروخت جائز ہے بشرطیکہ والد کی صلاحیت عام معروف ہو یا مستور الحال ہو، اگر والد میں فساد ظاہر ہو تو دگنی قیمت سے خرید و فروخت جائز ہے، اس سے کم ہیں جائز نہیں۔

وصی الاب والجد کے لئے مندرجہ ذیل صورتوں میں خریدنا یا فروخت کرنا جائز ہے :

① دگنی قیمت سے کم میں نہ ہو۔

② نفقۂ صغیر کا اور کوئی انتظام نہ ہو۔

③ میت کا دین ادا کرنے کے لئے۔

④ زمین کی پیداوار نفقۂ صغیر سے کم ہو۔

⑤ سیلاب وغیرہ کی وجہ سے زمین کے تباہ ہونے یا اس میں نقصان واقع ہوجانے کا اندیشہ ہو۔

⑥ زمین کسی جابر کے قبضہ میں ہو اور وصی کو خوف ہو کہ اگر میں اس سے حاصل کر بھی لوں تو بھی یہ قدیم قبضہ کو دلیل بنا کر دوبارہ چھین لے گا۔

⑦ میت نے وصیت مرسلہ کی ہو یعنی ثلث، ربع وغیرہ کسی نسبت معینہ کی وصیت نہ کی ہو، مثلاً یوں کہا ہو کہ میرے مال میں سے ایک ہزار روپے فلاں کو دے دینا۔ اگر ایک ہزار روپے کل ترکہ کا ثلث یا اس سے کم ہیں تو یہ وصیت پورے ہزار روپے میں نافذ ہوگی اور اگر ہزار روپے کل ترکہ کے ثلث سے زائد ہیں تو مقدار ثلث تک نافذ ہوگی۔

مندرجہ بالا تمام صورتوں میں جوازِ بیع کے لئے دو شرطیں ہیں :

① ترکۂ میت میں منقولات میں سے اتنی مقدار نہ ہو جس سے صورِ بالا میں ضرورت پوری کی جاسکتی ہو۔

② بیع صرف بقدرِ ضرورت قطعۂ ارض کی ہو، مقدارِ ضرورت سے زائد کا بیچنا جائز نہیں۔

قال الامام الزیلعی رحمہ اللہ تعالیٰ: وقال المتأخرون من اصحابنا لا یجوز للوصی بیع عقار الصغیر الا ان یکون علی المیت دین او یرغب المشتری فیہ بضعف الثمن او یکون للصغیر حاجۃ الی الثمن. قال الصدر الشہید رحمہ اللہ تعالیٰ وبہ یفتی (تبیین الحقائق ص۲۱۲ ج ۶)

وقال العلامۃ الشلبی رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ او یرغب المشتری فیہ بضعف الثمن) المراد بالثمن القیمۃ اھ (قولہ او یکون للصغیر حاجۃ الی الثمن) ھذا حکم الوصی واما الاب اذا باع عقار الصغیر بمثل القیمۃ فان کان الاب محمودًا عند الناس او مستورًا یجوز حتی لو بلغ الابن لم ینقض البیع وان کان الاب فاسقًا لا یجوز البیع حتی لو بلغ الابن لہ نقض البیع. وھو المختار اھ کافی.

(حاشیۃ الشلبی بہامش التبیین ص۲۱۲ ج۶)

وقال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: وجاز بیعہ (ای الوصی) عقار صغیر من اجنبی لا من نفسہ بضعف قیمتہ او لنفقۃ الصغیر او دین المیت او وصیۃ مرسلۃ لا نفاذ لہا الا منہ او لکون غلاتہ لا تزید علی مؤنتہ او خوف خرابہ او نقصانہ او کونہ فی ید متغلب. درر واشباہ ملخصًا، قلت وھذا لو البائع وصیاً لا من قبل ام او اخ فانہما لا یملکان بیع العقار مطلقاً ولا شراء غیر طعام وکسوۃ ولو البائع ابا فان محمودا عند الناس او مستور الحال یجوز ابن کمال.

وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ وجاز بیعہ عقار صغیر الخ) اطلق السلف جواز بیعہ العقار، وقیدہ المتأخرون بالشروط المذکورۃ کما فی الخانیۃ وغیرہا، قال الزیلعی رحمہ اللہ تعالیٰ قال الصدر الشہید رحمہ اللہ تعالیٰ وبہ یفتی ای بقول المتأخرین وما فی الاشباہ من انہ لا یجوز عند المتقدمین بسبق قلم، فتنبہ (قولہ لا من نفسہ) قال ابن الکمال وقولہم اجنبی یؤذن ان بیعہ من نفسہ لا یجوز لان العقار من انفس الاموال فاذا باعہا من نفسہ فالتہمۃ ظاہرۃ اھ وفیہ انہ اذا کان بضعف القیمۃ لا یتأتی معہ التہمۃ فلعل القید اتفاقی یؤیدہ ما فی الہندیۃ لو اشتری الوصی عقار الیتیم لنفسہ جاز لو خیرا بأن یأخذہ بضعف القیمۃ عند البعض اھ افادہ السائحانی وقدمنا

مثله عن ادب الاوصياء وقوله عند البعض قيد لقوله بأن يأخذه الخ لا للجواز كما يعلم مما قدمناه (قوله اولنفقة) اى وان كان بمثل القيمة اوبغبن يسير ط اقول وكذا يقال فيما بعده فيما يظهر بدليل جعله مقابلاً للاول.

(قوله اودين الميت) اى دين على الميت لاوفاء له الا ببيعه خانية لكن يبيع بقدر الدين فقط على المفتى به كما قدمناه وكذا فى الوصية (قوله مرسلة) تقدم تفسيرها بالتى لم تقيد بكسر كثلث اوربع مثلا وذلك كما اذا اوصى بمائة مثلا (قوله اوخوف خرابه) تقدم فى عقار الكبير الغائب ان الاصح انه لا يبيعه لذلك والظاهر انه لايجرى التصحيح هنا لأن المنظور اليه هنا منفعة الصغير، ولذا جاز هنا فى بعض هذه الصور مالا يجوز فى عقار الكبير تأمل (قوله اوكونه فى يد متغلّب) كأن استرده منه الوصى ولا بيّنة له وخاف أن يأخذه المتغلّب منه بعد ذلك تمسّكا بما كان له من اليد فللوصى بيعه وان لم يكن لليتيم حاجة الى ثمنه كما فى بيوع الخانية (قوله يجوز) فليس للصغير نقضه بعد بلوغه اذ للاب شفقة كاملة ولم يعارض هٰذا المعنى معنىٰ اٰخر فكان هٰذا البيع نظرا للصغير وان كان الاب فاسدًا لم يجز بيعه العقار فله نقضه بعد بلوغه هو المختار الا اذا باعه بضعف القيمة اذ عارض ذلك المعنى معنىٰ اٰخر ويجوز بيع منقوله فى رواية ويوضع ثمنه فى يد عدل وفى رواية لا الا بضعف قيمته وبه يفتى جامع الفصولين وسيأتى فى الفروع (تنبيه) ظاهر كلامهم هنا انه لا يفتقر بيع الاب عقار ولده الى المسوغات المذكورة فى الوصى ونقل الحموى فى حواشى الاشباه من الوصايا ان الاب كالوصى لا يجوز له بيع العقار الا فى المسائل المذكورة كما افتى به الحانوتى اهـ ثم رأيت فى مجموعة شيخ مشايخنا منلا على التركمانى قد نقل عبارة الحموى المذكورة ثم قال ما نصّه وهو مخالف لاطلاق ما فى الفصول وغيره ولم يستند الحانوتى فى ذلك الى نقل صحيح، ولكن اذا صارت المسوغات فى بيع الاب ايضًا كما فى الوصى صار حسنا مفيدا ايضًا. (رد المحتار ص۴۵۴ ج ۵) والله سبحانه وتعالى اعلم.

۱۹ محرم سنة ۱۴۱۹ھ

## والد کے سوا دوسرے رشتہ داروں کے اوصیاء کا مال صغیر میں تصرف کرنا :

سوال : ہندہ نے مرض الموت میں اپنی نابالغ اولاد کے لئے زید کو وصی مقرر کیا، اسی طرح خالد نے انتقال سے کچھ دن پہلے عمرو کو اپنے نابالغ بھائی بہنوں کے لئے وصی مقرر کیا۔ پوچھنا یہ ہے کہ زید اور عمرو میت کی نابالغ اولاد اور بھائی بہنوں کی منقولہ یا غیر منقولہ جائیداد کو فروخت کرسکتے ہیں یا نہیں ؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم ملهم الصواب

باپ، دادا اور قاضی کے سوا دوسرے رشتہ داروں کی جانب سے بنائے گئے اوصیاء کے لئے صغیر کی منقولہ اشیاء کا فروخت کرنا مطلقاً اور غیر منقول جائیداد کا فروخت کرنا صرف چار صورتوں میں جائز ہے، بشرطیکہ یہ منقولہ وغیر منقولہ اشیاء صغیر کو موصی سے میراث میں ملی ہوں، دوسرے اموال میں تصرف جائز نہیں۔

تفصیل صورِ جواز :

① میت کا دین ادا کرنے کے لئے۔ اگر دین کل جائیداد کو محیط ہے تو کل جائداد کو فروخت کرسکتا ہے ورنہ صرف بقدرِ دین۔

② تنفیذ وصیتِ مرسلہ کے لئے بقدرِ تنفیذ وصیت۔ پوری زمین کا بیچنا جائز نہیں۔ وصیتِ مرسلہ سے مراد یہ ہے کہ کسی خاص نسبت کی تعیین نہ کی ہو، جیسے ثلث، ربع وغیرہ۔

③ سیلاب وغیرہ سے زمین کے تباہ ہونے یا مکان کے گرنے کا خوف ہو۔

④ کسی ظالم کے قبضہ کرلینے کا خوف ہو۔

اگر مذکورہ صورتوں کے سوا نفقۂ صغیر وغیرہ کی ضرورت پیش آجائے تو معاملہ عدالتِ قاضی یا مجلسِ حکم میں پیش کرکے فیصلہ کروایا جائے۔

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالی تحت (قولہ ووصی ابی الطفل احق الخ) : و اما وصی الاخ والام و العم وسائر ذوی الارحام ففی شرح الاسبیجابی ان لهم بیع ترکۃ المیت لدینه او وصیته ان لم یکن احد ممن تقدم لا بیع عقار الصغیر اذ لیس لهم الا حفظ المال ولا الشراء للتجارۃ ولا التصرف فیما یملکه الصغیر من جهۃ موصیهم مطلقا لانهم بالنظر الیه اجانب نعم لهم شراء ما لا بد منه من الطعام والکسوۃ وبیع منقول ورثۃ الیتیم من جهۃ الموصی لکونه من الحفظ

لان حفظ الثمن ایسر من حفظ العین اھ من ادب الاوصیاء وغیرہ۔ وفی جامع الفصولین والاصل فیہ ان اضعف الوصیین فی اقوی الحالین کأقوی الوصیین فی اضعف الحالین و اضعف الوصیین وصی الام والاخ والعم واقوی الحالین حال صغر الورثۃ واقوی الوصیین وصی الاب والجد والقاضی واضعف الحالین حال کبر الورثۃ ثم وصی الام فی حال صغر الورثۃ کوصی الاب فی حال کبر الورثۃ عند غیبۃ الوارث فللوصی بیع منقولہ لاعقارہ کوصی الاب حال کبرھم اھ (ردالمحتار ص۴۵۶ ج ۵)

وقال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: قلت وھٰذا لوالبائع وصیًا لامن قبل ام اواخ فانہما لا یملکان بیع العقار مطلقًا ولاشراء غیر طعام وکسوۃ۔

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ مطلقًا) ای ولو فی ھذہ المستثنیات واذا احتاج الحال الی بیعہ یرفع الامر الی القاضی ط (ردالمحتار ص۴۵۶ ج ۵)

وقال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: وان لغیر الوصی التصرف لخوف متغلب وعلیہ الفتوی وتمامہ فیما علقتہ علی الملتقی۔

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ وتمامہ فیما علقتہ علی الملتقی) حیث قال وانما لم یحصر التصرف فی الوصی اشارۃ الی جواز تصرف غیرہ کما اذا خاف من القاضی علی مالہ ای مال الصغیر فانہ یجوز لواحد من اھل السکۃ ان یتصرف فیہ ضرورۃ استحسانا وعلیہ الفتوی ذکرہ القہستانی۔

(ردالمحتار ص۴۵۶ ج ۵)

وقال العلامۃ الطحطاوی رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ اوخوف ھلاکہ الخ) قال الحموی فی شرحہ اما العقار فمحصن بنفسہ حتی لوخیف ھلاکہ اوھلاک بنائہ ملک بیعہ لتعیینہ حفظا لہ کالمنقول والاصح انہ لایملک لانہ نادر وفی التمرتاشی ویملک اجارۃ الکل لانہ حفظ انتہی (قولہ لانہ نادر) ای خوف الھلاک وھٰذا التعلیل غیر ظاھر لان الکلام فیما اذا تحقق ھٰذا النادر۔

(حاشیۃ الطحطاوی علی الدر ص۳۴۲ ج ۴)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

۲۳ محرم ۱۴۱۹ھ

## وصی اب کا اولاد کبار کے مال میں تصرف :

**سوال** : زید نے بوقتِ موت عمرو کو اپنی اولاد کے لئے وصی مقرر کیا، اولاد میں کچھ نابالغ ہیں اور کچھ بالغ۔ بالغ اولاد کے حصص میں وصی کو تصرف کرنے کا کہاں تک اختیار ہے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم مُلهم الصّواب

منقول وغیر منقول جائیداد میں دو صورتوں میں تصرف مطلقاً جائز ہے، خواہ کبار حاضر ہوں یا غائب :

① میت کا دین ادا کرنے کے لئے بقدرِ دین۔
② تنفیذِ وصیت کے لئے بقدرِ تنفیذِ وصیت۔

اور دو صورتوں میں اس شرط سے تصرف جائز ہے کہ کبار غائب ہوں :

① سیلاب وغیرہ کی وجہ سے زمین یا دوسری اشیاء کے تباہ یا خراب ہونے کا اندیشہ ہو۔
② کسی جابر کے قبضہ کر لینے کا خوف ہو۔

قال العلامة الحصكفی رحمه الله تعالیٰ : وجاز بیعه ای الوصی علی الکبیر الغائب فی غیر العقار الا لدین اوخوف هلاکه ذکره عزمی زاده معزیًا الی الخانیة، قلت وفی الزیلعی والقهستانی والاصح لا لانه نادر۔

قال العلامة ابن عابدین رحمه الله تعالیٰ : (قوله وجاز بیعه الخ) بیان المسألة انه اذا لم یکن علی المیّت دین ولا وصیة فان الورثة کبارا حضورا لا یبیع شیئا ولو غیبا له بیع العروض فقط وان کلهم صغارا یبیع العروض والعقار وان البعض صغارا والبعض کبارا فکذلك عنده وعندهما یبیع نصیب الصغار ولو من العقار دون الکبار الا اذا کانوا غیبًا فیبیع العروض، وقولهما القیاس وبه نأخذ۔ وان کان علی المیّت دین او اوصی بدراهم ولا دراهم فی الترکة والورثة کبار حضور فعنده یبیع جمیع الترکة وعندهما لا یجوز الا بیع حصة الدین اھ ملخصًا من غایة البیان عن نکت الوصایا لابی اللیث (قوله الا لدین) ای فله بیع العقار لکنه یوهم انه مقید بکون الکبیر غائبًا ولیس کذلك کما مرّ۔ وفی العنایة قید بالغیبة لانهم اذا کانوا حضورا لیس للوصی التصرف فی الترکة

اصلا الا اذا کان علی المیّت دین او اوصی بوصیۃ ولم تقض الورثۃ الدیون ولم ینفذوا الوصیۃ من مالھم فانہ یبیع الترکۃ کلھا ان کان الدین محیطاً و بمقدار الدین ان لم یحط ولہ بیع ما زاد علی الدین ایضاً عند ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالیٰ خلافاً لھما. وینفذ الوصیۃ بمقدار الثلث، ولو باع لتنفیذھا شیئاً من الترکۃ جاز بمقدارھا بالاجماع۔ وفی الزیادات الخلاف المذکور فی الدین اھ قال فی ادب الاوصیاء وبقولھما یفتی. کذا فی الحافظیۃ والغنیۃ وسائر الکتب اھ ومثلہ فی البزازیۃ۔

(قولہ الاصح لا) راجع الی قولہ اوخوف ھلاکہ (قولہ لانہ) ای الھلاک نادر۔ قال فی المعراج وقال بعضھم لا یملک وھو الاصح لان الدار لا تھلک غالباً فیبنی الحکم علیہ لا علی النادر اھ (رد المحتار ص۴۵۶ ج ۵)

قال العلامۃ الطحطاوی رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ لانہ نادر) ای خوف الھلاک وھٰذا التعلیل غیر ظاھر لان الکلام فیما اذا تحقق ھذا النادر۔

(حاشیۃ الطحطاوی علی الدر ص۳۴۲ ج ۴)

وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ وتمامہ فیما علقتہ علی الملتقی) حیث قال وانما لم یحصر التصرف فی الوصی اشارۃ الی جواز تصرف غیرہ کما اذا خاف من القاضی علی مالہ ای مال الصغیر فانہ یجوز لواحد من اھل السکۃ ان یتصرف فیہ ضرورۃ استحسانا وعلیہ الفتوی، ذکرہ القھستانی۔

(رد المحتار ص۴۵۶ ج ۵)

قلتُ: فحیث یجوز التصرف عند خوف الضیاع لغیر الوصی فلان یجوز للوصی اولی۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۴ محرم ۱۴۱۹ھ

## اب ووصی کی صغیر سے بیع وشراء میں ایجاب وقبول اور اداء ثمن کا طریقہ:

سوال: اب یا وصی صغیر سے کوئی چیز خریدیں یا اسے فروخت کریں تو ایجاب وقبول دونوں خود کریں یا کیا صورت اختیار کی جائے؟ اسی طرح شراء کی صورت میں اداء ثمن اور بیع کی صورت میں وصولِ ثمن کا کیا طریقہ اختیار کیا جائے؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم مُلهم الصّواب

اب کے بعتُ یا اشتریتُ کہنے سے بیع مکمل ہو جائے گی قبلتُ کہنے کی ضرورت نہیں، اور وصی کے لئے قبلتُ کہنا بھی ضروری ہے۔ مگر بیع کی صورت میں مجرد بیع سے اب و وصی کا صغیر کی طرف سے مبیع پر قبضہ معتبر نہیں، بلکہ یہ ضروری ہے کہ مبیع کو اس طرح الگ کر کے ممتاز کر دیا جائے کہ صغیر قبضہ کرنا چاہے تو کر سکے، اگر ایسا کرنے سے پہلے مبیع ہلاک ہو جائے تو اب و وصی ضامن ہوں گے۔ تمکن من القبض کے بعد یہ سمجھا جائے گا کہ اب و وصی صغیر کی جانب سے قابض ہیں، اس لئے اس کے بعد اگر مبیع ہلاک ہو جائے تو صغیر کی ہلاک ہوگی۔

شراء کی صورت میں اب و وصی کا سابقہ قبضہ کافی ہے مستقل قبضہ کی ضرورت نہیں۔

اسی طرح بیع کی صورت میں ثمن پر اب و وصی کا پہلے سے قبضہ موجود ہے، مزید کسی چیز کی ضرورت نہیں۔ البتہ شراء کی صورت میں اداء ثمن کا طریقہ یہ ہے کہ قاضی یا پنچایت کی طرف سے کوئی وکیل مقرر کیا جائے جو پہلے صغیر کے لئے ثمن پر قبضہ کرے، پھر اب یا وصی کو لوٹا دے۔

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ تحت (قولہ وبیع الاب الخ): وقال فی جامع الفصولین للاب شراء مال طفلہ لنفسہ بیسیر الغبن لا بفاحشہ اھ وفیہ لو باع مالہ من ولدہ لا یصیر قابضا لولدہ بمجرد البیع حتی لو ھلک قبل التمکن من قبضہ حقیقۃ ھلک علی الوالد ولو شری مال ولدہ لنفسہ لا یبرأ عن الثمن حتی ینصب القاضی وکیلا لولدہ یأخذ الثمن ثم یردہ علی الاب ویتم البیع بقولہ بعت من ولدی ولا یحتاج الی قولہ قبلتُ، وکذا الشراء ولو وصیا لم یجز فی الوجھین ما لم یقل قبلتُ (رد المحتار ص۴۵۳ ج ۵) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۷ محرم سنہ ۱۴۱۹ھ

## مرض الموت کی تعریف:

سوال: مرض الموت کی جامع مانع تعریف مطلوب ہے۔ ضعیف آدمی جس کو کوئی مرض نہ ہو، وہ مریض بمرض الموت سمجھا جائے گا یا نہیں؟ اگر سمجھا جائے گا تو کتنی عمر ہو جانے پر؟ نیز کینسر وغیرہ جیسی بیماریاں جو عموماً موت کا سبب سمجھی جاتی ہیں، وہ مرض الموت میں داخل ہیں یا نہیں؟

## الجواب باسم مُلھم الصواب

مرض الموت ایسی حالت کو کہتے ہیں جس میں ہلاکت کا اندیشہ ہو اور اسی حالت میں مر بھی

جائے، خواہ اسی عارضہ سے مرا ہو یا کسی دوسری وجہ سے، خواہ یہ حالت مرض کی وجہ سے ہو یا کسی اور وجہ سے، مثلاً کوئی شخص کشتی میں ڈوب رہا ہو۔

اگر مرض کا مہلک ہونا معلوم نہ ہو تو اسے مرض الموت جب کہیں گے کہ اس میں اس قدر اضافہ ہو جائے کہ مریض گھر سے باہر کے ضروری مصالح سے عاجز ہو جائے، مثلاً عالم مسجد میں جانے اور تاجر تجارت سے عاجز ہو جائے۔

اگر مرض کسی مرحلہ پر ٹھہر جائے یعنی اس میں اضافہ نہ ہو رہا ہو اور اس ٹھہراؤ کے بعد ایک سال اسی حالت میں پورا ہو جائے تو یہ مرض الموت میں داخل نہیں۔ پھر جب مرض بڑھ جائے اور اسی زیادتی کی حالت میں مر بھی جائے تو اس زیادتی کے وقت سے مرض الموت شمار ہوگا۔

قال العلامۃ ابن نجیم رحمہ اللہ تعالیٰ بعد ذکر عبارۃ جامع الفصولین : واراد به المرض الذی اتصل به الموت لان حقها لایتعلق بماله الابه فلو طلقها فی مرضه ثم صح ثم مات وهی فی العدّة لا ترث منه کما سیأتی۔ ولو طلقها فی مرضه ثم قتل او مات من غیر ذلك المرض غیر انه لم یبرأ فلها المیراث لانه قد اتصل الموت بمرضه۔ کذا فی الظهیریة (البحر ص۴۳ ج۴)

قال العلامۃ الحصکفی رحمه اللہ تعالیٰ : من غالب حاله الهلاك بمرض او غیره بأن اضناه مرض عجز به عن اقامة مصالحه خارج البیت هو الاصح کعجز الفقیه عن الاتیان الی المسجد وعجز السوقی عن الاتیان الی دکانه وفی حقها ان تعجز عن مصالحها داخله کما فی البزازیة۔ ومفاده انها لو قدرت علی نحو الطبخ دون صعود السطح لم تکن مریضة۔

وقال العلامۃ ابن عابدین رحمه اللہ تعالیٰ : (قوله عجز به الخ) فلو قدر علی اقامة مصالحه فی البیت کالوضوء والقیام الی الخلاء لایکون فارا وفسّره فی الهدایة بان یکون صاحب فراش وهو ان لایقوم بحوائجه کما یعتاده الاصحاء وهذا اضیق من الاول لان کونه ذا فراش یقتضی اعتبار العجز عن مصالحه فی البیت فلو قدر علیها فیه لایکون فارا وصححه فی الفتح حیث قال فاما اذا امکنه القیام بها فی البیت لا فی خارجه فالصحیح انه صحیح اھ

وقال بعد اسطر : ثم ان هذا انما یظهر ایضاً فی حق من کان له قدرة

علی الخروج قبل المرض اما لو کان غیر قادر علیہ قبل المرض لکبر او لعلّۃ فی رجلیہ فلا یظھر فینبغی اعتبار غلبۃ الھلاک فی حقہ وھو ما مرّ عن ابی اللیث وینبغی اعتمادہ لما علمت من انہ کان یفتی بہ الصدر الشھید، وان کلام محمد یدل علیہ و لا طرادہ فیمن کان عاجزا قبل المرض ویؤیدہ ان من الحق بالمریض کمن بارز رجلاً و نحوہ انما اعتبر فیہ غلبۃ الھلاک دون العجز عن الخروج ولان بعض من یکون مطعونا او بہ استسقاء قبل غلبۃ المرض علیہ قد یخرج لقضاء مصالحہ مع کونہ اقرب الی الھلاک من مریض ضعف عن الخروج لصداع او ھزال مثلاً و قد یوفق بین القولین بأنہ ان علم ان بہ مرضا مھلکا غالباً وھو یزداد الی الموت فھو المعتبر وان لم یعلم انہ مھلک یعتبر العجز عن الخروج للمصالح ھذا ما ظھر لی۔

وقال بعد اسطر: قلت وحاصلہ انہ ان صار قدیماً بأن تطاول سنۃ ولم یحصل فیہ ازدیاد فھو صحیح اما لو مات حالۃ الازدیاد الواقع قبل التطاول او بعدہ فھو مریض (رد المحتار ص۵۲۰ ج ۲) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۹ر محرم سنہ ۱۴۲۰ھ

## مریض بمرض الموت کی املاک کا استعمال:

سوال: ایک شخص کی نانی مرض الموت میں مبتلا ہیں، ان کی ملکیت میں فریج اور کچھ پنکھے وغیرہ ہیں، جن سے سب گھر والے استفادہ کرتے ہیں، مرض سے پہلے بھی ان کی طرف سے استفادہ کی اجازت تھی، تو اب مرض کی حالت میں ان سے استفادہ اور مریض کے مال سے کھانا پینا جائز ہے یا نہیں؟ بیّنوا توجروا۔

## الجواب باسم مُلهم الصّواب

اہل قرابت جو مرض الموت کے دوران جمع ہوتے ہیں، ان میں سے بعض ورثہ ہوتے ہیں اور بعض غیر ورثہ۔ ورثہ میں سے صرف ان افراد کے لئے بقدر معروف بلا اسراف مریض کے مال سے کھانا پینا جائز ہے جو مریض کی خدمت کرتے ہوں اور مریض ان کی خدمت کا محتاج ہو۔ غیر ورثہ کے لئے اگر مریض نے اجازت دے رکھی ہو تو ثلث مال سے وہ بھی کھا پی سکتے ہیں۔

فریج اور پنکھوں سے انتفاع کا حکم یہ ہے کہ اگر مریض نے حالتِ مرض میں سابقہ اجازت کو منسوخ نہیں کیا یا اس کی کوئی تحدید نہیں کی تو گھر کے افراد ہوں یا دوسرے تیمار دار سب کے لئے

انتفاع جائز ہے۔

قال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (فرع) قال فی البزازیۃ و فی العتابی: اجتمع قرابۃ المریض عندہ یأکلون من مالہ ان کانوا ورثۃ لم یجز الا ان یحتاج المریض الیھم لتعاھدہ فیأکلون مع عیالہ بلا اسراف وان لم یکونوا ورثۃ جاز من ثلث مالہ لو بأمر المریض اھ (رد المحتار ص۴۲۰ ج۵)

قال العلامۃ التمرتاشی رحمہ اللہ تعالیٰ: یعتبر حال العقد فی تصرف منجز فان کان فی الصحۃ فمن کل مالہ والا فمن ثلثہ۔

وقال العلامۃ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ: (قولہ والا فمن ثلثہ) استثنی فی الاشباہ التبرع بالمنافع کسکنی الدار قال فانہ نافذ من کل المال وتمامہ فیھا وفی حواشیھا۔ (رد المحتار ص۴۳۵ ج۵)

وقال العلامۃ الحصکفی رحمہ اللہ تعالیٰ: وفی الفتاوی الصغری تبرعہ فی مرضہ انما ینفذ من الثلث عند عدم الاجازۃ الا فی تبرعہ فی المنافع فینفذ من الکل (الی قولہ) لکن فی العمادیۃ انھا من الثلث فلعلہ روایتان (رد المحتار ص۴۳۶ ج۵) واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۹ محرم ۱۴۲۰ھ





قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا نورث ما ترکنا فھو صدقۃ
(بخاری ومسلم)



# الحکمۃ الغراء
# فی
# عدم توریث الانبیاء
## علیہم السلام



- حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کے اموال میں وراثت جاری نہ ہونے کی حکمتیں۔
- عدم توریث کے دلائل۔
- شیعہ کی خرافات کے جوابات۔
- کتب شیعہ سے عدم توریث کا ثبوت۔

مکتبہ فاروقی

# انبیاء کرام علیہم السّلام کے مال میں ارث جاری نہ ہونے کی حکمتیں

سوال: حضرات انبیاء کرام علیہم السّلام کے مال میں وراثت جاری نہ ہونے کی حکمت اور دلیل کیا ہے؟ شیعہ منکر ہیں لہٰذا مفصّل تحریر فرما کر رہنمائی فرمائیں۔ بیّنوا توجروا

## الجواب ومنہ الصّدق والصّواب

حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کے مال میں ارث جاری نہ ہونے میں یہ حکمتیں ہیں:

(۱) انسان کے پاس جو کچھ مال و دولت اور ساز و سامان ہے اس کا مالک حقیقی وہی ذات خالقِ کائنات ہے، انسان کے پاس یہ مال محض چند روز کے لئے امانت ہے اللہ تعالیٰ نے محض اپنے فضل و کرم سے رفع حاجات کے لئے ہمیں یہ چیزیں مستعار دے رکھی ہیں جنہیں ہمارا کوئی استحقاق نہیں، پس اگر انسان کے مرنے کے بعد اس کا مال اجنبی لوگوں کو دلوا یا جاتا تو بھی کوئی ظلم نہ ہوتا، جب انسان خود اس مال کا مستحق نہیں تو اس کے اقارب کیسے مستحق ہو سکتے ہیں؟

مگر انسان اپنی کوتاہ نظری کی وجہ سے اس مستعار مال کو اپنی ملک سمجھنے لگتا ہے اور مرتے وقت اس مال کو چھوڑنے پر غمناک ہوتا ہے، لہٰذا اللہ تعالیٰ نے محض شفقت و لطف سے اس مال کے ارث کے لئے قریبی رشتہ داروں کو معین فرمادیا تاکہ انسان یہ سمجھ کر مطمئن ہو جائے کہ یہ مال و دولت اگرچہ مجھ سے جدا ہو رہی ہے مگر پھر بھی اپنے ہی اقارب کے ہاتھوں میں جائے گی۔

حضرات انبیاء کرام علیہم السّلام کی حقیقت شناس نظر پر غفلت کا پردہ نہیں ہوتا، ہر چیز کا دنیا میں مستعار ہونا اور مالک و متصرف حقیقی صرف ذات باری کا ہونا ہر وقت ان کے تصور میں ہوتا ہے، جب حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کی دور بین نظر کسی چیز کا اپنے نفس کو مالک اور مستحق ہی نہیں سمجھتی تو ان کا مال ان کے وارثوں کو دلا کر انہیں مطمئن کرنے کی کوئی حاجت نہ تھی۔ حضرات انبیاء کرام علیہم السّلام کو نہ زندگی میں یہ تمنا تھی کہ ہمارے اقارب کا ترکہ ہمیں ملے اور نہ ہی اس دار فانی سے رخصت ہوتے وقت اپنے مال کے چھوٹنے کا کچھ افسوس ہوتا تھا، لہٰذا انبیاء علیہم السلام کے لئے مذکورہ بالا طریق سے تسلّی اور اطمینان کی کوئی ضرورت نہ تھی۔

الحکمۃ الغراء ـــــــــــ ۲

(۲) حضرات انبیاء کرام علیہم السلام ساری اُمت کے روحانی باپ ہوتے ہیں، نبی کا علاقہ ہر فرد سے ہوتا ہے، اور ہر اسود و احمر پر یکساں شفقت ہوتی ہے، اس لئے نبی کا مال بھی جمیع اُمت پر صدقہ ہوتا ہے، جو کہ بلا لحاظ حر و عبد، مرد و عورت، صالح و فاسق، قریب و بعید عام مسلمانوں کی مصالح میں خرچ کیا جاتا ہے، اگر نبی کا مال صرف اس کے وارثوں پر تقسیم ہوتا تو اقرباء کے ساتھ علاقہ و شفقت کا خاص ظہور ہوتا جو اُمت کے دیگر افراد کے لئے دل شکنی کا باعث ہوتا جو کہ شفقت عامہ کے خلاف ہے۔

(۳) حضرات انبیاء کرام علیہم السلام بغیر کسی خاص معاوضہ کے تبلیغ احکام فرماتے تھے اور اعلان کرتے تھے کہ ہم کسی سے کوئی معاوضہ نہیں چاہتے، پس اگر نبی اپنے اقارب کا وارث ہوتا تو اعتراض ہو سکتا تھا کہ اس نے اپنی اُمت سے مال لیا ہے اور اگر نبی کی میراث اس کے وارثوں پر تقسیم ہوتی تو دشمن اعتراض کرتے کہ اپنے اقارب کے لئے مال جمع کر گیا ہے، لہٰذا اس اعتراض کی جڑ ہی کاٹ دی گئی کہ نبی کو نہ کسی سے کچھ لینے کی حرص اور نہ ہی کسی کو کچھ دینے یا وارثوں کے لئے مال جمع کرنے کی تمنا ہے۔

(۴) حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کو اعلیٰ درجہ کی برزخی حیات حاصل ہے جس پر بعض دنیوی آثار بھی مرتب ہوتے ہیں، اسی وجہ سے حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کے اجساد کو مٹی نہیں کھاتی اور آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد آپ کی ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہن اُمت کے لئے ویسے ہی حرام کر دی گئی ہیں جیسے آپ کی زندگی میں تھیں،

عدم جریان ارث بھی اسی برزخی زندگی کا اثر ہے۔

(۵) اگر حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کا مال انکے وارثوں کو دلایا جاتا تو ممکن تھا کہ بمقتضائے بشریت ان کے وارثوں کو تحصیل مال کی خاطر کبھی ان کی موت کا خیال گزرتا جو ان کے لئے وبال ثابت ہوتا اس لئے اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل سے ان کو ترکہ سے ناامید کر کے خفیف نقصان برداشت کروا کر ایک بہت بڑے وبال اور سبب ہلاکت سے بچالیا۔

(۶) حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "انا لانا کلا لصدقۃ" (متفق علیہ)

اور دوسرے موقع پر فرمایا: لانورث ما ترکنا فھو صدقۃ (بخاری ومسلم)

ان دونوں کو ملانے سے معلوم ہوا کہ حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کا ترکہ انکے وارثوں

پر حرام ہے، کیونکہ صدقہ ہے۔

ایک حدیث میں یوں ارشاد ہے: لا تقتسم ورثتی دینارا ما ترکت بعد نفقۃ نسائی و مؤنۃ عاملی فھو صدقۃ (بخاری و مسلم)

اس روایت میں عامل کے چند معانی ہوسکتے ہیں۔ خلیفہ، کفیل کار، خادم، گورکن، بعد الوفات بھی ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہن کا نفقہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے مال میں باقی رہنا بھی اسی برزخی حیات کا اثر ہے۔

ھکذا افاد العلامۃ السید اصغر حسین قدس سرہ، واللہ تعالیٰ اعلم

۱۳ جمادی الاولیٰ سنہ ۷۳ھ

## ارث انبیاء علیہم السلام سے متعلق شیعہ کے دلائل کا جواب:

سوال: شیعہ کہتے ہیں کہ حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کے مال میں جریانِ ارث کا ثبوت قرآن سے ہے۔ وورث سلیمان داؤد سے استدلال کرتے ہیں۔ اس کا محقق جواب تحریر فرما کر ممنون فرمائیں۔ بیّنوا بالتفصیل اجرکم الجلیل

### الجواب ومنہ الصدق والصواب

شیعہ عموماً وورث سلیمان داؤد اور حضرت زکریا علیہ السلام کی دعاء ربّ ھب لی من لدنک ولیّا یرثنی و یرث من اٰل یعقوب واجعلہ ربّ رضیّا سے استدلال کیا کرتے ہیں۔

ان کا یہ استدلال محض تلبیس ہے، کیونکہ اس جگہ ارث فی المال مراد نہیں بلکہ علم و حکمت اور نبوت میں ارث مقصود ہے۔

نیز لفظ ارث بمعنی جانشین ہونا اور بمعنی لینا بھی استعمال ہوتا ہے۔ مگر یہ جانشینی یا لینا بطور میراث نہیں، قرآن میں ہے:

واورثنا ھا بنی اسرائیل

نورثھا من عبادنا من کان تقیّا

کنّا نحن الوارثین

پہلی آیت میں جانشین بنانا اور دوسری میں دینا اور تیسری میں لینا مراد ہے۔

اہل تشیع کی مستدل آیات میں ارث فی المال مراد نہ ہونے پر چند قرائن ہیں:

(۱) ابن کا وارث فی المال ہونا ظاہر اور بدیہی امر ہے تو اس کی دعاء یا خبر لغو ہوگی۔

(۲) حضرت داؤد علیہ السلام کے اور بھی بیٹے تھے، ورث سلیمان میں اگر ارث فی المال مراد لیا جائے تو لازم آئے گا کہ دوسرے بیٹوں کو وارث فی المال نہیں بنایا گیا، اور یہ ظلم ہے۔

(۳) حدیث میں ہے: انا معشر الانبیاء لانورث ما ترکت بعد مؤنۃ عاملی ونفقۃ نسائی صدقۃ (مسند احمد ص ۶۳ ج ۲)

اس سے ثابت ہوا کہ آیات قرآنیہ میں ارث فی المال مراد نہیں۔

(۴) خود شیعہ کی کتب میں تصریح ہے کہ ورث سلیمان داؤد میں ارث فی النبوۃ مراد ہے:

عن ابی عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال ان سلیمان علیہ السلام ورث داؤد علیہ السلام وان محمداً صلی اللہ علیہ وسلم ورث سلیمان علیہ السلام (اصول کافی)

بعض علماء کا قول ہے کہ وارث نہ ہونا صرف حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خصوصیت ہے، انھیں ان آیات کے جواب کی ضرورت ہی نہیں پڑتی۔

حدیث ما ترکنا صدقۃ میں شیعہ کہتے ہیں کہ ما نافیہ ہے اور صدقۃ منصوب ہے، اور بعض کہتے ہیں کہ ما ترکنا صدقۃ، لانورث کا مفعول ثانی ہے، ای لانورث الشیء الذی ترکنا صدقۃ۔

اس کا جواب یہ ہے کہ صدقہ کی روایت بالرفع ہے اور فھو صدقۃ والی روایت بھی اس کی مؤید ہے۔

نیز توجیہ ثانی میں حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کی کیا خصوصیت ہے؟ جو شخص بھی اپنا مال صدقہ کر جائے اس کے ورثہ اس مال کے مستحق نہیں ہوتے۔

شیعہ کہتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے والد ماجد کی لونڈی ام ایمن رضی اللہ تعالیٰ عنہا آپ کو میراث میں ملی تھیں جنھوں نے والدہ کی وفات کے بعد آپ کی پرورش کی، جن کا نکاح آپ نے اپنے متبنّی حضرت زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کر دیا تھا۔

نیز آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے بھی مال کثیر میراث میں ملا تھا۔

جواب یہ ہے کہ ام ایمن رضی اللہ تعالیٰ عنہا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے والد ماجد کے انتقال کے بعد آپ کے دادا اور والدہ کی مملوک ہوگئی تھیں، ان دونوں حضرات نے بوجہ شفقت آپ کو ہبہ کر دی تھیں، پھر آپ نے اسے آزاد کر دیا۔

علاوہ ازیں یہ واقعہ قبل از بعثت کا ہے۔

حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے بھی اپنی زندگی میں ہی اپنا تمام مال واسباب آپ کی نذر کر دیا تھا تاکہ لوگ مفلسی اور فقیری کا طعنہ نہ دے سکیں۔ ووجدک عائلا فاغنیٰ میں اسی طرف اشارہ ہے۔

حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کے مال میں ارث جاری نہ ہونے کی روایت خود کتب شیعہ میں بھی موجود ہے:

عن ابی عبد اللہ جعفر الصادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ انہ قال ان العلماء ورثۃ الانبیاء وذلک ان الانبیاء لم یورثوا درھما ولا دینارا وانما ورثوا احادیث من احادیثھم (اصول کافی ص ۱۷، صافی کتاب العقل جزء اول ص ۸۳)

واللہ تعالیٰ اعلم

۱۳ جمادی الاولیٰ ۸۷ھ



بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَتَأْكُلُونَ التُّرَاثَ أَكْلًا لَّمًّا ۝ وَتُحِبُّونَ الْمَالَ حُبًّا جَمًّا ۝ (الفجر)

اور تم میراث کا سارا مال سمیٹ کر کھا جاتے ہو اور مال سے بہت ہی محبت رکھتے ہو۔

# شریعت کے مُطابق

# تقسیم وراثت

کی

# اہمیّت

# پیش لفظ

از حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

قرآن کریم ایک اعلیٰ بلاغت کا جامع کلام ہے، ایک ایک حرف میں اشارات و نکات ہیں، اکثر احکامِ شرعیہ کے صرف اُصول قرآن نے بیان کرکے جزئیات کو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے سپرد فرمایا کہ وہ ان کی تفصیلات اپنے قول و فعل سے مسلمانوں کو سمجھا دیں۔

لیکن بعض احکام کی اہمیت کے پیشِ نظر ان کی تمام جزئیات کو بھی قرآن نے خود پوری تفصیل سے بیان فرما دیا ہے، تمام عائلی قوانین نکاح و طلاق اور زوجین کے تعلقات پر غور کیا جائے تو اس کی پوری جزئیات کی تفصیل بھی قرآن میں ملتی ہے، اسی طرح تقسیم وراثت کا پورا قانون اسکی جزئیات کی تفصیلات کے ساتھ خود قرآنِ کریم نے واضح طور پر بیان فرمایا ہے، اس سے وراثت کی خاص اہمیت کا اندازہ کیا جا سکتا ہے۔

یوں تو اسلامی تعلیم تمام معاملات میں ہی انسانی حقوق کی پوری ادائیگی پر زور دیتی ہے لیکن وارثوں کے حقوق ادا کرنے کی تاکیدیں خصوصیت کے ساتھ آئی ہیں۔

سبب یہ ہے کہ وراثت سے حاصل ہونے والا حصّہ براہِ راست حق تعالیٰ کا عطیہ ہے جس میں انسان کے کسی کسب و عمل کو دخل نہیں، اسی وجہ سے وراثت سے ملا ہوا مال اطیب الاموال کہلاتا ہے، جو شخص اس کی تقسیم میں قانونِ الٰہی کی مخالفت کرتا ہے وہ کئی وجہ سے اللہ تعالیٰ کے غضب و قہر کا مورد ہوتا ہے۔ اوّل یہ کہ شاہی انعام جس کا حقدار کو پہنچانا اس کے ذمہ تھا اس نے اس میں خیانت کی، دوسرے حقدار کو حق سے محروم کرکے ظلم کیا۔ تیسرے یہ ظلم جو وراثت کی تقسیم میں ہوتا ہے نسلوں تک چلتا ہے اور اس کا وبال اس شخص پر رہتا ہے جس نے اوّل اس تقسیم میں خیانت کی ہے جن حضرات کو حق تعالیٰ نے دین کی بصیرت اور آخرت کی فکر عطا فرمائی ہے وہ اس ظلم سے خصوصیت کے ساتھ بہت دُور رہتے ہیں، کیونکہ تقسیم ہو جانے کے بعد اس کے وبال سے نجات بہت مشکل ہے۔

مگر افسوس کہ آجکل مسلمانوں میں اس معاملے میں بھی انتہائی غفلت اور سخت کوتاہیاں

پائی جاتی ہیں۔

ضرورت ہے کہ اہلِ علم اور اہلِ دین عوام کو اس پر متنبہ کرنے کے لئے پوری کوشش صرف کریں، اس وقت ایک مقدس بزرگ جو اپنی عمر کی آخری منزل میں ہیں اللہ تعالیٰ نے ان کے قلب میں اس کی اہمیت و ضرورت کا احساس شدّت کے ساتھ پیدا کیا اور مولانا مفتی رشید احمد صاحب کو اس کام کے لئے بجا طور پر منتخب کیا، موصوف نے ماشاء اللہ بہت اچھے انداز میں ایک مختصر رسالے کی صورت میں اس علمی فرض کو ادا کر دیا۔

لیکن صرف کوئی کتاب لکھ دینے سے اس مشکل کا حل نہیں ہوتا جب تک اس کی اشاعت کا ایسا انتظام نہ ہو کہ مسلمانوں کے ہر گھر میں پہنچے اور ہر مسلمان مرد و عورت اس سے واقف ہو۔

اس لئے ضرورت اس کی ہے کہ تبلیغ و دعوت کا کام کرنے والے حضرات اس کی اشاعت کو عام کریں، اہلِ خیر حضرات اس کے نسخے کثیر تعداد میں خرید کر یا خود چھپوا کر مسلمانوں میں پھیلائیں۔ اللہ تعالیٰ اس کوشش کو کامیاب فرمائیں۔

وَاللّٰہُ الْمُسْتَعَانُ وَعَلَیْہِ التُّکْلَانُ

بندہ محمد شفیع عفا اللہ عنہ
دار العلوم کراچی نمبر ۱۴
۲۰ رمضان ۱۳۸۷ھ



---

؎ تبلیغی جماعت کے مشہور سربراہ حضرت مولانا شاہ عبد العزیز صاحب دہلوی رحمہ اللہ تعالیٰ ۱۲

# ضروری گزارش

از حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ

بعد از حمد و صلوٰۃ مستند علمائے کرام و ذمہ دار ائمہ مساجد نیز دینی مذہبی کتابیں لکھنے والے مصنفین، مؤلفین کی خدمتِ بابرکت میں گزارش ہے کہ آپ حضرات اس طرف زیادہ توجہ فرمائیں، میراث شرعی اسلامی، پیغمبری تعلیم میں جو اہمیت رکھتی ہے وہ اظہر من الشمس ہے، اور اکثر مسلمانانِ عالم علماً و عملاً بے خبر و ناواقف پائے جاتے ہیں اور یہ ظاہر ہے کہ تمام دینی باتوں میں یہ حق اللہ اور حق العباد میں زیادہ سے زیادہ ضروری اور متفق علیہ ہے، کیا اچھا ہو کہ اس اہم فریضہ کے لئے چاروں طرف سے آواز اٹھائی جائے۔

قول اور قلم سے میراث شرعی ادا کرنے پر زور دیا جائے، علماء اور مشایخ موقع پر پہنچ کر احسن طریقے سے عرض معروض کریں، خدا چاہے یہ محنت رائیگاں نہ جائے گی۔

ایک عرصہ سے ناچیز کے دل میں تمنّا کے درجہ میں یہ بات رہی کہ کیا ہی خوب ہو، ہم سب مل جل کر اس عظیم الشان سعادت کو حاصل کریں، ایک روز یہ تمنّا خدا پاک کی توفیق سے پختہ ارادہ کے درجہ میں آئی اور میں نے استاذ العلماء حضرت مولانا مفتی رشید احمد صاحب زاد اللہ نور ایمانہ سے عرض کیا جو کہ خدا کے فضل و کرم سے دینی خدمت میں شب و روز مشغول ہیں، اور قلم اور قول سے اس مقصد کی اشاعت میں ہر اعتبار سے اس کے اہل ہیں، آپ نے میری استدعاء کو بدل و جان قبول کیا اور بہت جلد رسالہ ہذا کو لکھ کر شائع کر دیا، اسی طرح دیگر علمائے کرام، بزرگانِ دین، پیرانِ عظام، دینی ترقی کے لئے محنت کرنے والے احباب بھی حسن و خوبی سے اس کے لئے پوری پوری عملاً کوشش فرمائیں۔

سید المرسلین رحمۃ للعالمین خاتم النبیین شافعِ محشر ساقئ کوثر احمد مجتبیٰ محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ واصحابہ وبارک وسلم کی روحِ پاک کو زیادہ سے زیادہ شاد فرما کر اپنے لئے صدقۂ جاریہ سعادتِ دارین حاصل کریں، اور مجھ ناچیز اور اس مسلمان عورت، مرد کے لئے جو اس مبارک اور ضروری مقصد میں حصہ لے اسے رضائے حق، عافیت دارین اور قوتِ ایمانی،

صحتِ جسمانی نصیب ہو۔ آمین بالنبیؐ الامین۔

**ھدایت :**

✿ اس اہم کام میں کوشش کرنے والوں کو کس قدر فضیلت حاصل ہوسکتی ہے صرف اس قدر سوچ لینا کافی ہے کہ جب از روئے حدیث پاک متروکہ سنّت کو زندہ کرنے پر سو شہیدوں کا اجر ملتا ہے تو اس متروکہ اہم فریضہ کو زندہ کرنے کا کس قدر اللہ تعالیٰ انعام عطا فرمائیں گے۔

**تنبیہ :**

✿ جو حضرات خلاف قرآنِ پاک وحدیث شریف مُردے کا مال تقسیم کر چکے ہوں وہ آئندہ کسی مرنے والے کے لئے تقسیم شرعی کا انتظار نہ فرمائیں بلکہ ذمّہ دار علماء سے فتوٰی لے کر اب جس کا جو حق رہ گیا ہو ادا کریں اور توبہ بھی فرمائیں تاکہ بری ءالذمّہ ہوسکیں، اور ادا کرنے پر مجبور و معذور ہوں تو جس قدر ادا کرسکیں اس میں تاخیر نہ کریں، اور پھر بھی کوئی حق باقی رہ جائے تو اہلِ حق سے معاف کرائیں۔ یہ یاد رہے کہ نابالغ کا حق اس کے معاف کرنے سے معاف نہیں ہوتا۔

خادم العلماء :

بندہٗ عزیز دُعاجو دہلوی غفرلہٗ ولوالدیہ



بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ وَكَفٰى وَسَلَامٌ عَلٰى عِبَادِهِ الَّذِيْنَ اصْطَفٰى

**امّا بعد**، اللہ تعالیٰ حضرات انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی میراث سے اپنے جن بندوں کو حصہ دینا اور اپنے دین کی حفاظت کے لئے منتخب فرمانا چاہتے ہیں اُن کے قلوب میں تبلیغ و اشاعتِ دین کا ایسا درد عطاء فرما دیتے ہیں جو انھیں کسی وقت بھی چین نہیں لینے دیتا اور زندگی کے آخری سانس تک بیقرار رکھتا ہے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو بوقتِ شہادت دودھ پلایا گیا جو آپ کے شکم مبارک کے زخم سے باہر نکل آیا، اس زمانہ میں یہ موت کی حتمی اور یقینی علامت قرار دی جاتی تھی، چنانچہ اس تجربہ کے بعد سب حضرات کو یقین ہوگیا کہ آپ دُنیا سے رخصت ہو رہے ہیں ایسے وقت میں ایک نوجوان عیادت کے لئے آیا، جب وہ جانے لگا تو اسے واپس بُلوایا اور فرمایا کہ ازار ٹخنوں سے اوپر رکھا کرو، سبحان اللہ! دین کی تبلیغ اور اپنے مسلمان بھائی کی فلاح و بہبود کا کیا جذبہ تھا کہ زخم کی شدت اور موت کا مشاہدہ بھی اس سے غافل نہ کرسکا، قابلِ غور مقام ہے کہ آخر وہ کونسی چیز تھی جس نے ان حضرات کو زندگی اور اس کی تمام تر لذات سے یکسر مستغنی کر رکھا تھا ؎

بسودائے جاناں زجاں مشتغل بذکرِ حبیب از جہاں مشتغل
بذکرِ حق از خلق بگریختہ چناں مست ساقی کہ مے ریختہ

یہ مقام دردِ محبت رکھنے والوں کو حاصل ہوتا ہے، ان کی بصیرت کھول دی جاتی ہے، اور ان پر اشیاء کے حقائق منکشف کر دیئے جاتے ہیں ؎

در درونِ خود بیفزا درد را تا بہ بینی سبز و سرخ و زرد را

جن کی آنکھیں اور قلوب دردِ محبت سے کورے ہیں وہ اس کی حقیقت کیا جانیں ؎

تو ندیدی گہے سلیماں را چہ شناسی زبانِ مرغاں را

لطف مے نشناسی بخدا تا نچشی

لطف مے تجھ سے کیا کہوں زاہد ہائے کم بخت تو نے پی ہی نہیں

اب بھی زمانہ ایسی منتخب ہستیوں سے خالی نہیں ؎

ہنوز آں ابرِ رحمت درفشان ست خم و خمخانہ با مہر و نشان ست

جن لوگوں کو اس زمانہ میں اہل اللہ کے فقدان کی شکایت ہے درحقیقت ان کی نظر کا قصور ہے جس کی وجہ یہ ہے کہ انھیں طلب ہی نہیں ؎

تقسیم وراثت کی اہمیت ——— ۶

آب کم جو تشنگی آور بدست تا بجوشد آبت از بالا و پست

اگر کوئی شخص پانی نہ ملنے کی شکایت کرتا ہے تو یہ اسکی دلیل ہے کہ درحقیقت اسے پیاس ہی نہیں، اللہ تعالیٰ کی ذات بڑی کریم ہے وہ کبھی کسی پیاسے کو تشنہ لب اور طالب کو محروم واپس نہیں فرماتے، وَالَّذِينَ جَاهَدُوا فِينَا لَنَهْدِيَنَّهُمْ سُبُلَنَا ـــ أُولَٰئِكَ كَانَ سَعْيُهُم مَّشْكُورًا ۝ وہ ذات بڑی شکور ہے، غرضیکہ یہ نفس و شیطان کی چال اور فریب ہے کہ کوئی اللہ والا ملتا ہی نہیں، کیا دنیا میں کبھی یہ بھی سُنا ہے کہ درد و کرب میں مبتلا اور موت کے پنجے میں گرفتار مریض یہ کہے کہ مجھے علاج کے لئے کوئی طبیب یا ڈاکٹر نظر نہیں آتا، اس وقت تو اسے ہر شخص طبیب نظر آنے لگتا ہے، اس لئے کہ یہ دُنیوی زندگی عزیز ہے، اس کی اہمیت ہے اس کے برعکس حقیقی اور دائمی زندگی کی اہمیت قلب میں نہیں ؎

کار ہا با خلق آری جملہ راست با خدا تزویر و حیلہ کے رواست

جس واقعہ نے مجھے متأثر کرکے زیر نظر رسالہ مرتّب کرنے پر آمادہ کیا قلب میں اس واقعہ کے اثر کی گہرائی نے عنانِ قلم کو روکنے کی کوشش کے باوجود خلاف عادت سطور بالا میں قدرے طوالت پیدا کر دی، میں یہ کہہ رہا تھا کہ حفاظت دین کا درد رکھنے والے ایسے حضرات بفضلہ تعالیٰ اب بھی موجود ہیں کہ اُمّتِ مسلمہ کی ادنیٰ سی دینی یا دنیوی تکلیف انھیں اسقدر بیقرار کر دیتی ہے کہ راحت و آرام کافور ہو جاتا ہے اور جسمانی تکالیف و امراض حتّٰی کہ موت و حیات کی کشمکش بھی ان کی راہ میں ذرہ بھر بھی رکاوٹ پیدا نہیں کر سکتی بلکہ ان حالات میں منزلِ حبیب کو قریب دیکھ کر ان کا مرکبِ ہمت اور زیادہ تیز گام ہو جاتا ہے، ایسی منتخب ہستیوں میں سے ایک ٹمٹماتا ہوا چراغِ سحر حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب دامت برکاتہم کی ذات ہے، شدتِ علالت اور انتہائی ضعف و نقاہت کے دَوران جب کہ ہر دیکھنے والا یہ کہنے پر مجبور تھا:

مریضِ محبت میں اب کیا دھرا ہے جو ہیں سانس باقی وہ آجا رہے ہیں

مجھے پیغام بھیجا کہ ایک ضروری کام ہے، بندہ حاضر ہوا تو فرمایا:

"شریعت کے مطابق تقسیم وراثت میں بڑی کوتاہیاں ہوتی ہیں، اچھے اچھے دیندار گھرانے اس مہلک مرض میں مبتلا ہیں، دُنیا کی محبت میں پھنس کر اپنی عاقبت برباد کر بیٹھتے ہیں اس لئے شریعت کے مطابق تقسیمِ وراثت کی اہمیت اور اس میں جو غلطیاں کی جاتی ہیں اُن کی تفصیل پر کوئی رسالہ لکھو" بندہ کے ذہن میں فوراً حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے واقعۂ مذکورہ کی تصویر آگئی اور سوچنے

لگا:

"یہ حضرات کتنے بلند حوصلہ ہیں، اللہ تعالیٰ نے ان کو کیا عجیب دردِ محبت عطا فرمایا ہے۔"

اس قسم کے تقاضوں کا عموماً بندہ کے پاس ایک ہی جواب ہوتا ہے یعنی عدیم الفرصتی اور تحریر کی عدم اہلیت کا صحیح اور معقول عذر بیان کر کے سبکدوش ہو جاتا ہوں مگر اس تقاضے کی نوعیت نے زبان پر مہرِ سکوت لگا دی "نہ پائے رفتن نہ جائے ماندن" کے عالم میں سوچ رہا تھا کہ یہ وقتی تقاضا ہے، میں جا کر اپنے مشاغل میں لگ جاؤں گا اور بات ختم ہو جائے گی مگر حضرت شاہ صاحب خداداد بصیرت سے غالباً میری اس کیفیت کو بھانپ گئے اور جیب سے رقم نکال کر ارشاد فرمایا:

"یہ رسالہ کی طباعت وغیرہ کے مصارف کے لئے ہے، اللہ تعالیٰ باقی مصارف کے لئے بھی انتظام فرما دیں گے۔"

یہ رقم کیا تھی ایک زنجیر تھی، ایسا پکڑا بلکہ ایسا جکڑا کہ سب داؤ پیچ ہرن ہو گئے، حیرت کی انتہا نہ رہی کہ اللہ تعالیٰ نے ان حضرات کو صیادی کی کتنی بڑی صلاحیت عطا فرمائی ہے جب کوئی راہ فرار نظر نہ آئی تو مستعیناً باللہ سب مشاغل کو مؤخر کر کے رسالہ مرتب کیا، اگر اس کی ترتیب میں کچھ خامی ہو تو مضامین بہرصورت قیمتی ہیں، اس لئے کہ میری اپنی چیز تو ہے نہیں قرآن وحدیث کے جواہر پارے ہیں، دُرَر خواہ منظومہ ہوں یا منثورہ بہرکیف ان کی قیمت اور حُسنِ ذاتی میں کوئی فرق نہیں پڑتا، قال البوصیری رحمہ اللہ تعالیٰ:

فالدر یزداد حسنا وھو منتظم ولیس ینقص قدرا غیر منتظم

چند روز بعد حضرت شاہ صاحب نے جملہ مصارف کی رقم ارسال فرما دی، اب یہ رسالہ آپ کے ہاتھ میں ہے، حضرت شاہ صاحب اپنا کام کر چکے ان کا جذبہ ان شاء اللہ تعالیٰ ہرگز رائیگاں نہ جائیگا اپنے لئے زادِ آخرت اور اُمت کے لئے ایک حجت قائم فرما دی، آگے اس کی اشاعت، اس پر عمل کرنا اور دوسروں کو عامل بنانے کی سعی کرنا آپ کا فرض ہے، خدانخواستہ کہیں ایسا نہ ہو کہ بروز قیامت اس حجت کا جواب نہ بن پڑے، اللہ تعالیٰ اس ناچیز خدمت کو قبول فرمائیں اور ہم سب کو اسکی تبلیغ و اشاعت اور اس پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائیں، وما ذلک علی اللہ بعزیز۔

رشید احمد

منتصف رمضان ۱۳۸۷ھ

# تقسیمِ وراثت میں غلطیاں

(۱) مسلمانوں میں کثیر تعداد ایسے لوگوں کی ہے جو دُنیائے فانی کی محبت میں پھنس کر تقسیمِ وراثت کے شرعی اصول پر عمل کرنے سے گریز کرتے ہیں، پھر اگر خود کو گنہگار سمجھتے ہوئے انحراف کیا تو یہ فسق اور گناہِ عظیم ہے جس پر وعید کا بیان آگے آئے گا ان شاء اللہ، اور اگر خدانخواستہ قرآنی قانون سے انکار یا اس سے نفرت اور استخفاف تک نوبت پہنچ گئی تو یہ صریح کفر ہے، دُنیا کے چند روزہ عیش وعشرت کی خاطر آخرت کی دائمی نعمت سے محروم ہوجانا اور عذاب جہنم کو اختیار کرنا اور زمانۂ حال کے منافع کے پیشِ نظر مستقبل کو برباد کرلینا اور دُنیائے فانی کی تحصیل میں اپنے خالق، مالک، احکم الحاکمین اور محبوبِ حقیقی کو ناراض کرنا اور اس کے قہر وعذاب اور جہنم کی دہکتی ہوئی آگ پر جرأت کرنا کتنی بڑی حماقت، کوتاہ نظری اور ناعاقبت اندیشی ہے، اللہ تعالیٰ ہر مسلمان کو اس سے محفوظ رکھیں۔ آمین ؎

خلیل آسا درِ ملکِ یقین زن نوائے لا احب الآفلین زن

عشقہائے کز پئے رنگے بود عشق نبود عاقبت ننگے بود

عشق با مُردہ نباشد پائیدار عشق را با حیّ و با قیّوم دار

---

ارے یہ کیا ظلم کر رہا ہے کہ مرنے والوں پہ مر رہا ہے

جو دَم حسینوں کا بھر رہا ہے بلند ذوقِ نظر نہیں ہے

(۲) بعض مواضع میں یہ دستور ہے کہ بیوہ اگر دوسرا نکاح کرلے تو اسے میراث سے محروم کردیتے ہیں، اس لئے وہ بیچاری اپنا حصۂ میراث محفوظ رکھنے کی خاطر دوسرا نکاح نہیں کرتی اور عمر بھر بیوگی کے مصائب برداشت کرنے کے ساتھ ساتھ مرحوم شوہر کے اعزّہ واقربار کے لئے شب وروز طرح طرح کے مظالم کا تختۂ مشق بنی رہتی ہے۔

(۳) سندھ میں یہ رواج بھی ہے کہ جو عورت شوہر کے قبیلہ سے نہ ہو اسے حصۂ میراث نہیں دیتے یہ بھی بہت بڑا ظلم اور جہالت ہے بیوی کا حصہ قرآن کریم نے بہرحال فرض کیا ہے خواہ وہ شوہر کے خاندان سے ہو یا کسی دوسرے خاندان سے۔

(۴) یہ جرم تو اکثر دیندار اور اہلِ علم گھرانوں میں بھی پایا جاتا ہے کہ بہنوں سے حصّہ

تقسیم وراثت کی اہمیت ــــــــ ۹

میراث معاف کروا لیتے ہیں، مگر خوب سمجھ لیں اور یاد رکھیں کہ بہنوں کے معاف کرنے سے آپ ہرگز بری الذمہ نہیں ہو سکتے، اولاً تو اس لئے کہ بہنیں جاہلیت کے رواج کے مطابق حصۂ میراث طلب کرنے کو بہت معیوب سمجھتی ہیں اور بھائیوں کی ناراضی اور لوگوں کے طعن و تشنیع سے ڈرتی ہیں۔ کافرانہ رواج نے ظلم عظیم کے ساتھ ساتھ ان مظلوم عورتوں کی زبان بندی بھی کر رکھی ہے اور وہ بیچارگی کے عالم میں بزبان حال پکار رہی ہیں ؎

یہ دستورِ زباں بندی عجب ہے تیری محفل میں یہاں تو بات کرنے کو ترستی ہے زباں میری

ان کے پوشیدہ درد اور صدمہ کا یہ عالم ہوتا ہے ؎

مرا دردیست اندر دل اگر گویم زباں سوزد وگر دم در کشم ترسم کہ مغزِ استخواں سوزد

اللہ کے لئے ان بے زبان مظلوم عورتوں کی فلک شگاف آہ سے ڈریئے اور اپنے حال پر رحم کھائیے، کہیں ان کے دردناک دل کا شعلہ آپ کے خرمنِ عیش و عشرت کو خاکستر نہ کر دے۔

سیّد دو عالم محسن اعظم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: اتق دعوۃ المظلوم فانہ لیس بینھا وبین اللہ حجاب "مظلوم کی بد دعا سے ڈرو، کیونکہ اس کے اور اللہ کے درمیان کسی قسم کا کوئی حجاب نہیں" یعنی بہت جلد قبول ہوتی ہے ؎

بترس از آہِ مظلوماں کہ ہنگامِ دعا کردن اجابت از درِ حق بہرِ استقبال می آید

دوسروں پر ظلم کرنا درحقیقت اپنے نفس پر ظلم ہے ؎

جو جلاتا ہے کسی کو خود بھی جلتا ہے ضرور شمع بھی جلتی رہی پروانہ جل جانے کے بعد

خبیث اور حرام مال میں کبھی برکت نہیں ہوتی ع

ستمگر بھی کوئی دیکھا جو پھولا اور پھلا ہوگا

قرآن کریم میں ارشاد ہے: یَمْحَقُ اللّٰہُ الرِّبٰوا وَیُرْبِی الصَّدَقٰتِ "اللہ تعالیٰ سود کو مٹاتے ہیں اور صدقات کو بڑھاتے ہیں۔"

دوسری جگہ فرماتے ہیں: وَمَآ اٰتَیْتُمْ مِّنْ رِّبًا لِّیَرْبُوَا فِیْٓ اَمْوَالِ النَّاسِ فَلَا یَرْبُوْا عِنْدَ اللّٰہِ وَمَآ اٰتَیْتُمْ مِّنْ زَکٰوۃٍ تُرِیْدُوْنَ وَجْہَ اللّٰہِ فَاُولٰٓئِکَ ھُمُ الْمُضْعِفُوْنَ "اور جو چیز تم سود پر دوگے تاکہ لوگوں کے مال میں پہنچ کر زیادہ ہو جائے تو یہ اللہ کے نزدیک نہیں بڑھتی اور جو رضائے الٰہی کے لئے زکوٰۃ دو گے تو ایسے لوگ اللہ کے پاس بڑھاتے رہیں گے۔"

تقسیم وراثت کی اہمیت ——— ۱۰

اگر ایسا ظالم دنیوی عذاب سے بچ بھی گیا تو حساب و کتاب کا ایک متعین دن یقیناً آنے والا ہے جس کے بارے میں اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: "وَلَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ اَكْبَرُ"، "یقیناً آخرت کا عذاب بہت بڑا ہے" اللہ تعالیٰ سب مسلمانوں کو اس عذابِ اکبر سے بچنے کی توفیق عطاء فرمائیں، آمین

غرضیکہ اوّلاً تو ان کا بادل ناخواستہ محض زبان سے معاف کرنا ہی شرعاً معتبر نہیں، ثانیاً اگر شاذ و نادر کوئی عورت بشرحِ صدر و طیبِ خاطر بھی معاف کردے تو بھی یہ معاف کرنا اور کرانا گناہ سے خالی نہیں کیونکہ اس میں خلافِ شرع ہندوؤں کی ظالمانہ رسم کی ترویج و تائید ہوتی ہے جو گناہ کبیرہ ہے، ثالثاً یہ معاف کرنا شرعی اصول کے خلاف ہے، اس لئے کہ حق معاف کرنا یا چھوڑنا یا ساقط کرنا یا بری کرنا یا بخش دینا وغیرہ الفاظ سے صرف قرض معاف ہوتا ہے، ان الفاظ سے متعیّن چیز کی تملیک نہیں ہوتی، متعین چیز کی تملیک کے لئے ہبہ، عطیہ، ہدیہ یا دینا وغیرہ کے الفاظ موضوع ہیں، مگر ترکہ میں ان الفاظ سے بھی تملیک نہیں ہوتی، کیونکہ ایسی مشترک چیز جو تقسیم کے بعد بھی قابلِ انتفاع رہے اس کا ہبہ شرعاً صحیح نہیں۔

بعض کہتے ہیں کہ وقتاً فوقتاً عید وغیرہ کے مواقع پر بہنوں کو جو ہدایا دینے کا دستور ہے وہ اس کے عوض میں اپنا حصۂ میراث بھائیوں کو دیتی ہیں، یہ خیال بھی غلط ہے، اس لئے کہ اس بیع پر بہنوں کی رضامندی نہیں پائی جاتی بلکہ وہ رواج کے مطابق مجبور ہیں، نیز مختلف مواقع پر دیئے جانے والے ہدایا کی مقدار اور جنس اور مالیت مجہول ہے، لہٰذا یہ بیع صحیح نہیں، غرضیکہ حرام کو حلال بنانے اور بے زبان مظلوم بہنوں کا حصۂ میراث ہضم کرنے کے لئے جو چالیں بھی چلی جاتی ہیں وہ سب شرعاً مردود اور باطل ہیں۔

۵ میّت کی یادگار کے طور پر کسی چیز کو معمولی سمجھ کر یا متبرک سمجھ کر بعض وارث ترکہ میں سے بعض اشیاء پر بدون اطلاع یا بدون رضا دوسرے وارثوں کے قبضہ کرلیتے ہیں، یہ بھی حرام اور گناہ کبیرہ ہے جو حق العبد ہونے کی وجہ سے توبہ سے بھی معاف نہیں ہوتا خواہ وہ ادنیٰ سی چیز ہی کیوں نہ ہو، پھر اگر وارثوں میں کوئی نابالغ بھی ہے تو اس سے معاف کروانے پر بھی معاف نہ ہوگا جب تک وہ بالغ نہ ہوجائے اس کا معاف کرنا شرعاً معتبر نہیں، پس اگر اس کے بلوغ سے قبل ہی وہ یا یہ چل بسا تو عذابِ آخرت سر پر رہا، اعاذنا اللہ منہ، ایسا تبرک حاصل کرکے عذابِ جہنم اختیار کرنا کتنی بڑی حماقت اور ناعاقبت اندیشی ہے البتہ اگر سب وارث عاقل و بالغ ہوں اور سب کی طیبِ خاطر سے رضامندی کا پورا یقین

ہو تو کچھ حرج نہیں، مجنون اور نابالغ کی رضا کا اعتبار نہیں، بہرکیف اس سے احتراز ہی بہتر ہے اس لئے کہ سب وارثوں کی رضا کا یقین مشکل ہے، نیز اپنے نفس کو دوسروں پر ترجیح دینا اور کچھ طلب کرنا مروت اور جذبۂ ایثار کے خلاف ہے لہٰذا اسکا صحیح طریقہ یہی ہے کہ ہر چیز سب وارثوں پر بقدر حصص تقسیم کی جائے، اگر کوئی چیز ناقابلِ تقسیم ہو تو اسے کوئی ایک وارث خرید لے اور اس کی قیمت سب پر بقدر حصص تقسیم کی جائے، اگر کسی چیز میں سب وارثوں کو رغبت ہو تو اسے آپس میں نیلام کرلیں، جو زیادہ قیمت دے اس کو دیدی جائے۔

غزوۂ بدر میں حضرت زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی تلوار میں اللہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے دشمنوں پر استعمال ہوتے ہوئے ایک دندانہ پڑگیا تھا، حضرت زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی وفات کے بعد یہ تلوار ان کے صاحبزادے عبداللہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے پاس رہی اور انکی شہادت کے بعد ان کے بھائی عروۃ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے پاس رہی، یہ تلوار بہت متبرک تھی، کیونکہ حضور کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی معیت میں غزوۂ بدر میں حضرت زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ جیسے جلیل القدر صحابی کے ہاتھ سے اللہ تعالیٰ کی راہ میں اللہ تعالیٰ کے دشمنوں پر اس قدر شدّت کے ساتھ استعمال ہوئی تھی کہ اس پر ایک نشان ہمیشہ کے لئے یادگار رہ گیا تھا اس لئے عروۃ ابن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی وفات کے بعد ان کے صاحبزادوں میں سے عثمان بن عروۃ نے یہ مقدس تلوار تین ہزار میں خرید لی، اس پر ان کے بھائی ہشام بن عروۃ فرماتے ہیں: ولوددت انّی کنت اخذتہ "میری خواہش یہ تھی کہ یہ تلوار مجھے مل جاتی" رضی اللہ تعالیٰ عنہم وارضاھم وجعل الجنّۃ مثوٰھم ومأوٰھم ورزقنا حبّھم واتباعھم۔ اٰمین، "اللہ تعالیٰ ان سے راضی ہوں اور ان کو راضی کریں اور ان کا ٹھکانہ جنّت میں کریں اور ہم سب کو ان کی محبت اور اتباع کی نعمت عطا فرمائیں" آمین

(۶) کفن میں سے کچھ کپڑے کا مصلّٰی بنایا جاتا ہے جس پر نماز پڑھانے والا کھڑا ہوتا ہے اور بعد میں نمازِ جنازہ پڑھانے والے یا غسل دینے والے کو دیدیا جاتا ہے، نیز قبر میں رکھنے کے لئے روح کیوڑہ اور اگربتی وغیرہ ساتھ لے جاتے ہیں یہ اُمور دین میں زیادتی اور بدعت ہونے کے علاوہ اس لئے بھی ناجائز ہیں کہ یہ مال شرعی تجہیز و تکفین سے زائد ہونے کی وجہ سے ترکہ میں داخل ہے جس کے احکام اور اس میں احتیاط کی تاکید و اہمیت اوپر بیان ہوئی۔

(۷) میّت کو ایصال ثواب کے لئے ترکہ میں سے مال خرچ کیا جاتا ہے اس میں بھی وہی

قباحتیں ہیں کہ سب وارثوں کی رضامندی حاصل نہیں کی جاتی، بعض وارث غائب ہوتے ہیں تو بھی بدون ان کی اطلاع و رضا کے مال خرچ کر دیا جاتا ہے، اگر سب کی رضا حاصل کرنے کی کوشش بھی کی گئی تو طیبِ خاطر سے سب کی رضامندی متیقن نہیں، پھر اگر وارثوں میں کوئی نابالغ یا دیوانہ ہو تو اس کی رضا سے بھی اسکا مال خرچ کرنا جائز نہیں، یتیم کا مال کھانے پر قرآن کریم میں سخت وعیدیں وارد ہوئی ہیں جن کا بیان آگے آئے گا ان شاء اللہ تعالیٰ۔

⑧ بعض مرتبہ کوئی وارث خود کو سب کا بڑا اور متولی سمجھ کر پورے ترکہ پر جبراً قابض و متصرف رہتا ہے اور اس میں من مانی کارروائی کرتا ہے، دوسرے وارثوں کے مطالبہ پر بھی تقسیم نہیں کرتا، اور یتیموں کے مال میں تصرّف کرنے سے نہیں ڈرتا، فَمَآ اَصْبَرَهُمْ عَلَى النَّارِ "یہ لوگ جہنم کی آگ پر کتنے صابر اور جری ہیں" اعاذنا اللہ تعالیٰ منہا۔

⑨ اگر وارثوں میں کوئی نابالغ یا مجنون ہو تو تقسیم ترکہ اور اس میں تجارت، اور زمین میں زراعت وغیرہ تصرفات کا مختار صرف ولی یعنی باپ، پھر اسکا وصی، پھر دادا، پھر اسکا وصی اور پھر حاکم مسلم ہے، صغیر کی زمین بیچنے کا اختیار بجز چند مخصوص صورتوں کے ولی کو بھی نہیں۔ ماں بھائی اور چچا وغیرہ کو تقسیم ترکہ اور اس میں تجارت و زراعت وغیرہ کی اجازت نہیں، البتہ ان کے مال کی حفاظت، بیع منقول بغرض حفاظت اور اُن کی خوراک، پوشاک وغیرہ ضروریات خریدنے کی اجازت ہے بشرطیکہ صغیر ان کی پرورش میں ہو۔

اسی طرح کوئی وارث لاپتہ ہو تو تقسیم ترکہ اور اس کے حصّہ میں تصرف کا اختیار صرف حاکم مسلم کو ہے، حاکم مسلم کی عدم موجودگی میں شہر کے دیانتدار لوگ کسی کو متولی بنا دیں۔

# علمِ میراث کی فضیلت و اہمیّت

یہ امر بدیہی اور مسلّم ہے کہ جو عمل جس حد تک اہم اور مؤکد ہوتا ہے اس کا علم حاصل کرنا بھی اتنی فضیلت اور اہمیت رکھتا ہے، لہٰذا ذیل میں علم میراث کی فضیلت اور اس کی اہمیت بیان کی جاتی ہے جس سے معلوم ہوگا کہ اس کے مطابق عمل کرنے کی شریعت نے کتنی تاکید فرمائی ہے اور اسے کتنا اہم قرار دیا ہے۔

① روی البیھقی والحاکم عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم فرائض (علمِ میراث) سیکھو اور لوگوں کو سکھلاؤ، اسلئے

صلی اللہ علیہ وسلم تعلموا الفرائض وعلموہ الناس فانہ نصف العلم وانہ ینسی وھو اول ماینزع عن امتی (الدر المنثور)

کہ وہ نصف علم ہے اور بلاشک وہ بھلا دیا جائے گا، اور میری امت سے یہی علم سب سے پہلے سلب کیا جائے گا۔

(۲) روی الطبرانی فی الاوسط مرفوعًا تعلموا القرآن والفرائض وعلموھا الناس۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ قرآن اور فرائض سیکھو اور لوگوں کو سکھلاؤ۔

(۳) روی الدارمی عن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ مرفوعًا تعلموا الفرائض کما تعلمون القرآن

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم فرائض ایسے اہتمام سے سیکھو جیسے قرآن سیکھتے ہو۔

(۴) وفی روایۃ عنہ رضی اللہ عنہ تعلموا الفرائض فانھا من دینکم

ایک روایت میں یہ الفاظ ہیں کہ تم فرائض سیکھو کیونکہ وہ تمہارے دین سے ہے۔

(۵) روی عن ابن مسعود رضی اللہ عنہ مرفوعًا من قرأ القرآن فلیتعلم الفرائض

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص قرآن پڑھتا ہو وہ فرائض بھی سیکھے۔

(۶) روی الدارمی فی باب الاقتداء بالعلماء عن ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال لی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تعلموا العلم وعلموہ الناس تعلموا الفرائض وعلموھا الناس فانی امرؤ مقبوض والعلم سیقبض ویظھر الفتن حتی یختلف اثنان فی فریضۃ لایجدان احدًا یفصل بینھما

حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ مجھ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم خود بھی علم سیکھو اور لوگوں کو بھی سکھلاؤ اور خود بھی علم فرائض سیکھو اور لوگوں کو بھی سکھلاؤ کیونکہ میں وفات پانے والا ہوں اور علم عنقریب معدوم ہونے والا ہے اور بہت سے فتنے ظاہر ہونگے حتیٰ کہ دو شخص ترکہ کے کسی مسئلہ میں جھگڑا کریں گے اور ان کو کوئی ایسا عالم دستیاب نہ ہوگا جو ان دونوں کے درمیان فیصلہ کرے۔

---

(۷) عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ مرفوعًا وان مثل العالم الذی لایعلم الفرائض کمثل البرنس لا رأس لہ (۱۲ الی ۷ من جمع الفوائد)

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت ہے کہ وہ عالم جو فرائض نہ جانتا ہو ایسا ہے جیسا کہ بے سر کے ٹوپی، یعنی بدون فرائض کے علم بے رونق اور بے زینت بلکہ بیکار رہتا ہے۔

---

تقسیم وراثت کی اہمیت ——— ۱۴

# شریعت کے مطابق تقسیمِ وراثت کی اہمیّت اور اس کے خلاف پر وعیدیں

① وَاٰتُوا الْيَتٰمٰٓى اَمْوَالَهُمْ وَلَا تَتَبَدَّلُوا الْخَبِيْثَ بِالطَّيِّبِ ۖ وَلَا تَاْكُلُوْٓا اَمْوَالَهُمْ اِلٰٓى اَمْوَالِكُمْ ۭ اِنَّهٗ كَانَ حُوْبًا كَبِيْرًا ۝ (۴-۲)

اور یتیموں کے مال انہی کو پہنچاتے رہو، یعنی انہی کے خرچ میں لگاتے رہو اور تم (ان کی) اچھی چیز سے (اپنی) بری چیز کو مت بدلو اور اُن کے مال مت کھاؤ اپنے مالوں (کے رہنے) تک ایسی کارروائی کرنا بڑا گناہ ہے، یعنی جب تمہارے پاس کچھ نہ رہے تو بقدر حق الخدمت اپنے گذارے کے لئے ان کے مال سے لینا درست ہے۔

---

② وَابْتَلُوا الْيَتٰمٰى حَتّٰٓى اِذَا بَلَغُوا النِّكَاحَ ۚ فَاِنْ اٰنَسْتُمْ مِّنْهُمْ رُشْدًا فَادْفَعُوْٓا اِلَيْهِمْ اَمْوَالَهُمْ ۚ وَلَا تَاْكُلُوْهَآ اِسْرَافًا وَّبِدَارًا اَنْ يَّكْبَرُوْا ۭ (۴-۶)

اور تم یتیموں کو آزمالیا کرو یہاں تک کہ جب وہ بالغ ہوجائیں پھر اگر ان میں کچھ تمیز دیکھو تو ان کے اموال ان کے حوالہ کردو اور ان اموال کو ضرورت سے زائد اُٹھاکر اور اس خیال سے کہ یہ بالغ ہوجائیں گے جلدی اُڑا کر مت کھاڈالو۔

③ لِلرِّجَالِ نَصِيْبٌ مِّمَّا تَرَكَ الْوَالِدٰنِ وَالْاَقْرَبُوْنَ ۠ وَلِلنِّسَاۗءِ نَصِيْبٌ مِّمَّا تَرَكَ الْوَالِدٰنِ وَالْاَقْرَبُوْنَ مِمَّا قَلَّ مِنْهُ اَوْ كَثُرَ ۭ نَصِيْبًا مَّفْرُوْضًا ۝ (۴-۷)

مَردوں کے لئے بھی حصّہ ہے اس چیز میں سے جس کو ماں باپ اور بہت نزدیک کے قرابت دار چھوڑ جائیں اور عورتوں کے لئے بھی حصّہ ہے اس چیز میں سے جس کو ماں باپ اور بہت نزدیک کے قرابت دار چھوڑ جائیں، خواہ وہ چیز قلیل ہو یا کثیر، حصّہ بھی ایسا جو قطعی طور پر مقرر ہے۔

④ اِنَّ الَّذِيْنَ يَاْكُلُوْنَ اَمْوَالَ الْيَتٰمٰى ظُلْمًا اِنَّمَا يَاْكُلُوْنَ فِيْ بُطُوْنِهِمْ نَارًا ۭ وَسَيَصْلَوْنَ سَعِيْرًا ۝ (۴-۱۰)

بلاشبہ جو لوگ یتیموں کا مال ظلماً کھاتے ہیں اور کچھ نہیں اپنے شکم میں آگ بھر رہے ہیں اور عنقریب دہکتی آگ میں داخل ہونگے۔

⑤ يُوْصِيْكُمُ اللّٰهُ فِيْٓ اَوْلَادِكُمْ ۤ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ ۚ

اللہ تعالیٰ تمہیں حکم دیتے ہیں تمہاری اولاد کے بارے میں کہ لڑکے کا حصّہ دو لڑکیوں کے برابر ہے۔

احکامِ میراث کی تفصیل کے بعد فرماتے ہیں:

---

(۶) تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ ۭ وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ يُدْخِلْهُ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۭ وَذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَيَتَعَدَّ حُدُوْدَهٗ يُدْخِلْهُ نَارًا خَالِدًا فِيْهَا ۠ وَلَهٗ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ (۴-۱۳، ۱۴)

یہ سب احکام مذکورہ اللہ تعالیٰ کے ضابطے ہیں اور جو شخص اللہ اور اسکے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی پوری اطاعت کریگا اللہ تعالیٰ اس کو ایسی بہشتوں میں داخل کریں گے جن کے نیچے نہریں جاری ہوں گی ہمیشہ ہمیشہ ان میں رہیں گے اور یہ بڑی کامیابی ہے اور جو شخص اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا کہنا نہ مانے گا اور بالکل ہی اس کے ضابطوں سے نکل جائے گا اس کو آگ میں داخل کردیں گے اس طور سے کہ وہ اس میں ہمیشہ ہمیشہ رہے گا اور اس کو ایسی سزا ہوگی جس میں ذلت بھی ہوگی۔

---

(۷) يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا يَحِلُّ لَكُمْ اَنْ تَرِثُوا النِّسَاۗءَ كَرْهًا ۭ وَلَا تَعْضُلُوْھُنَّ لِتَذْهَبُوْا بِبَعْضِ مَآ اٰتَيْتُمُوْھُنَّ اِلَّآ اَنْ يَّاْتِيْنَ بِفَاحِشَةٍ مُّبَيِّنَةٍ ۚ (۴-۱۹)

اے ایمان والو! تمہیں یہ بات حلال نہیں کہ عورتوں کے مال یا جان کے جبراً مالک ہوجاؤ اور ان عورتوں کو اس غرض سے مقید مت کرو کہ جو کچھ تم لوگوں نے ان کو دیا ہے اس میں کا کوئی حصہ وصول کرلو مگر یہ کہ وہ عورتیں کوئی صریح ناشائستہ حرکت کریں، یعنی اگر عورت شوہر کی نافرمان اور بدخلق ہے تو خاوند کو جائز ہے کہ بدون مال لئے ہوئے جو مہر سے زیادہ نہ ہو اس کو نہ چھوڑے۔

(۸) يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَاْكُلُوْٓا اَمْوَالَكُمْ بَيْنَكُمْ بِالْبَاطِلِ (۴-۲۹)

اے ایمان والو! آپس میں ایک دوسرے کے مال ناحق طور پر مت کھاؤ۔

(۹) وَلِكُلٍّ جَعَلْنَا مَوَالِيَ مِمَّا تَرَكَ الْوَالِدٰنِ وَالْاَقْرَبُوْنَ ۭ وَالَّذِيْنَ عَقَدَتْ اَيْمَانُكُمْ فَاٰتُوْھُمْ نَصِيْبَھُمْ ۭ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ شَهِيْدًا (۴-۳۳)

اور ہر ایسے مال کے لئے جس کو والدین اور رشتہ دار لوگ چھوڑ جائیں ہم نے وارث مقرر کردیئے ہیں اور جن لوگوں سے تمہارے عہد بندھے ہوئے ہیں ان کو ان کا حصہ دیدو، بیشک اللہ تعالیٰ ہر چیز پر مطلع ہیں۔

(۱۰) اِنَّ اللّٰهَ يَاْمُرُكُمْ اَنْ تُؤَدُّوا الْاَمٰنٰتِ اِلٰٓى اَھْلِھَا (۴-۵۸)

بیشک اللہ تعالیٰ تم کو اس بات کا حکم دیتے ہیں کہ اہل حقوق کو ان کے حقوق پہنچا دیا کرو۔

(۱۱) وَيَسْتَفْتُوْنَكَ فِي النِّسَاۗءِ ۭ قُلِ اللّٰهُ يُفْتِيْكُمْ فِيْهِنَّ ۙ وَمَا يُتْلٰي عَلَيْكُمْ فِي

اور وہ لوگ آپ سے عورتوں کے بارے میں حکم دریافت کرتے ہیں آپ فرما دیجئے کہ اللہ تعالیٰ

اَلْكِتٰبِ فِیْ یَتٰمَی النِّسَآءِ الّٰتِیْ لَا تُؤْتُوْنَهُنَّ مَا كُتِبَ لَهُنَّ وَ تَرْغَبُوْنَ اَنْ تَنْكِحُوْهُنَّ وَ الْمُسْتَضْعَفِیْنَ مِنَ الْوِلْدَانِ ۙ وَ اَنْ تَقُوْمُوْا لِلْیَتٰمٰی بِالْقِسْطِ ؕ وَ مَا تَفْعَلُوْا مِنْ خَیْرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِهٖ عَلِیْمًا ۝ (۴-۱۲۷)

ان کے بارے میں تم کو حکم دیتے ہیں اور وہ آیات بھی (حکم دیتی ہیں) جو قرآن کریم میں تمہیں پڑھ کر سنائی جایا کرتی ہیں جو کہ ان یتیم عورتوں کے باب میں ہیں جن کو ان کا مقرر حق نہیں دیتے ہو اور ان کے ساتھ نکاح کرنے سے نفرت کرتے ہو، اور جو آیات کہ کمزور بچوں کے باب میں ہیں اور جو آیات اس باب میں ہیں کہ یتیموں کی تمام کارگزاری انصاف کے ساتھ کرو اور تم جو نیک کام کرو گے سو بلاشبہ اللہ تعالیٰ اس کو خوب جانتے ہیں۔

سورۂ نساء کے آخر میں احکامِ میراث کے بعد ارشاد ہے۔

(۱۲) یُبَیِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اَنْ تَضِلُّوْا ؕ وَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمٌ ۝ (۴-۱۷۷)

اللہ تعالیٰ تم سے دین کی باتیں اس لئے بیان کرتے ہیں کہ تم گمراہی میں نہ پڑو اور اللہ تعالیٰ ہر چیز کو خوب جانتے ہیں۔

(۱۳) وَ لَا تَقْرَبُوْا مَالَ الْیَتِیْمِ اِلَّا بِالَّتِیْ هِیَ اَحْسَنُ حَتّٰی یَبْلُغَ اَشُدَّهٗ ۚ (۶-۱۵۲)

اور یتیم کے مال کے پاس نہ جاؤ مگر ایسے طریقے سے جو کہ مستحسن ہے یہاں تک کہ وہ اپنے سنِ بلوغ کو پہنچ جائے۔

(۱۴) وَ لَا تَقْرَبُوْا مَالَ الْیَتِیْمِ اِلَّا بِالَّتِیْ هِیَ اَحْسَنُ حَتّٰی یَبْلُغَ اَشُدَّهٗ ۪ (۱۷-۳۴)

اور یتیم کے مال کے پاس نہ جاؤ مگر ایسے طریقے سے جو کہ مستحسن ہے یہاں تک کہ وہ اپنے سنِ بلوغ کو پہنچ جائے۔

(۱۵) وَ تَاْكُلُوْنَ التُّرَاثَ اَكْلًا لَّمًّا ۝ وَّ تُحِبُّوْنَ الْمَالَ حُبًّا جَمًّا ۝ (۸۹-۱۹، ۲۰)

اور تم لوگ میراث کا مال سارا سمیٹ کر کھا جاتے ہو اور مال سے بہت ہی محبت رکھتے ہو۔

اس کے بعد قیامت کی ہولناکیوں کا ذکر فرمایا ہے کہ ان کو یاد کر کر کے ایسے جرائم سے باز آجاؤ۔

(۱۶) عن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من قطع میراث وارثہ قطع اللہ میراثہ (رواہ ابن ماجہ ورواہ البیہقی فی شعب الایمان)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص نے اپنے وارث کا حق مارا قیامت کے روز اللہ تعالیٰ اس کو جنت سے اس کے حصہ سے محروم کر دیں گے۔

(۱۷) عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من کانت لہ مظلمۃ لاخیہ من عرضہ اوشیء فلیتحللہ منہ الیوم قبل ان لایکون دینار ولا درھم ان کان لہ عمل صالح اخذ منہ بقدر مظلمتہ وان لم یکن لہ حسنات اخذ من سیئات صاحبہ فحمل علیہ (رواہ البخاری)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص نے اپنے کسی بھائی پر ظلم کیا ہو تو وہ اس سے آج ہی معاف کرالے اس روز سے قبل کہ جب نہ دینار ہوگا اور نہ درہم، اگر ظالم کے پاس کوئی عمل صالح ہوگا تو بقدر اس کے ظلم کے اس سے لیکر مظلوم کو دیدیا جائے گا، اگر ظالم کے پاس حسنات نہ ہوں گی تو مظلوم کے گناہ اس پر لاد دیئے جائیں گے۔

(۱۸) عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال اتدرون ما المفلس قالوا المفلس فینا من لا درھم لہ ولا متاع فقال ان المفلس من امتی من یأتی یوم القیٰمۃ بصلوٰۃ و صیام وزکوٰۃ ویأتی قد شتم ھذا و قذف ھذا واکل مال ھذا وسفک دم ھذا وضرب ھذا فیعطی ھذا من حسناتہ وھذا من حسناتہ فان فنیت حسناتہ قبل ان یقضی ما علیہ اخذ من خطایاھم فطرحت علیہ ثم طرح فی النار (رواہ مسلم)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم جانتے ہو کہ مفلس کون ہے؟ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا کہ ہم میں مفلس وہ ہے کہ جس کے پاس نہ درہم ہے اور نہ کوئی سامان، تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ درحقیقت میری امت میں سے مفلس وہ ہے جو قیامت کے روز نمازیں روزے اور زکوٰۃ وغیرہ عبادات لائے گا مگر اس نے کسی کو گالی دی ہوگی اور کسی پر بہتان لگایا ہوگا اور کسی کا مال کھایا ہوگا اور کسی کو مارا ہوگا، پس ان مظلوموں کو اسکی حسنات دی جائیں گی، اگر اس کی حسنات ادائے حقوق سے قبل ختم ہوگئیں تو مظلوموں کے گناہ اس پر ڈال دیئے جائیں گے پھر اس کو جہنم کی آگ میں پھینک دیا جائے گا۔

---

(۱۹) عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لتؤدن الحقوق الی اھلھا یوم القیٰمۃ حتی یقاد للشاۃ الجلحاء من الشاۃ القرناء (رواہ مسلم)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم قیامت کے روز اہل حقوق کو اُن کے حقوق ضرور بالضرور ادا کروگے حتیٰ کہ بے سینگ والی بکری کے لئے سینگ والی بکری سے بدلہ لیا جائے گا۔

تقسیم وراثت کی اہمیت ——— ۱۸

(۲۰) عن جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اتقوا الظلم فان الظلم ظلمات یوم القیٰمۃ واتقوا الشح فان الشح اھلک من کان قبلکم حملھم علی ان سفکوا دمائھم واستحلوا محارمھم (رواہ مسلم)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ظلم سے بچو کیونکہ ظلم قیامت کے دن بہت سی ظلمتوں کا باعث ہوگا اور حرص سے بچو کیونکہ بیشک حرص نے ہی پہلی امتوں کو ہلاک کیا، حرص نے انھیں خون بہانے اور محارم کو حلال سمجھنے پر برانگیختہ کیا۔

(۲۱) عن ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنھما ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال الظلم ظلمات یوم القیٰمۃ (رواہ الشیخان)

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ظلم قیامت کے روز بہت سی ظلمتوں اور آفتوں کا باعث ہوگا

---

(۲۲) عن ابی موسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ لیملی الظالم حتی اذا اخذہ لم یفلتہ ثم قرأ وکذلک اخذ ربک اذا اخذ القری وھی ظالمۃ - الایۃ (متفق علیہ)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بے شک اللہ تعالیٰ ظالم کو کچھ مدت تک مہلت دیتے ہیں حتی کہ جب اس پر گرفت فرماتے ہیں تو پھر نہیں چھوڑتے، اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ آیت پڑھی، وکذلک اخذ ربک اذا اخذ القری وھی ظالمۃ۔ آخر تک، ترجمہ: اور آپ کے رب کی داروگیر ایسی ہی ہے جب وہ کسی بستی والوں پر داروگیر کرتا ہے جب کہ وہ ظلم کیا کرتے ہیں، بلاشبہہ اس کی داروگیر بڑی الم رساں سخت ہے۔

---

(۲۳) عن عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنھا قالت قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الدواوین ثلاثۃ دیوان لا یغفر اللہ الاشراک باللہ یقول اللہ عز وجل ان اللہ لا یغفر ان یشرک بہ۔ و دیوان لا یترکہ اللہ ظلم العباد فیما بینھم حتی یقتص بعضھم من بعض و دیوان لا یعبأ اللہ بہ ظلم العباد فیما بینھم وبین اللہ فذاک الی اللہ ان شاء عذبہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اعمال نامے تین قسم کے ہیں۔
(۱) جسے اللہ تعالیٰ نہیں بخشیں گے، وہ شرک ہے جس کے بارے میں اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں، ان اللہ لا یغفر ان یشرک بہ۔
(۲) بندوں کے ایک دوسرے پر مظالم، اللہ تعالیٰ ان کو ایک دوسرے سے قصاص دلائے بغیر نہیں بخشیں گے۔ (۳) حقوق اللہ میں کوتاہی

وان شاء تجاوز عنہ،

(رواہ البیہقی فی شعب الایمان)

یہ اللہ کی نظر میں اتنی بڑی بات نہیں وہ چاہیں تو اس پر عذاب کریں اور چاہیں تو بخش دیں۔

(۲۴) عن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایاک ودعوۃ المظلوم فانما یسأل اللہ تعالیٰ حقہ وان اللہ لا یمنع ذا حق حقہ

(رواہ البیہقی فی شعب الایمان)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مظلوم کی بددعاء سے ڈرو، کیونکہ وہ اللہ تعالیٰ سے اپنا حق طلب کرتا ہے اور اللہ تعالیٰ کسی حقدار سے اس کا حق نہیں روکتے،

---

(۲۵) عن سعید بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من اخذ شبرًا من الارض ظلمًا فانہ یطوقہ یوم القیٰمۃ من سبع ارضین

(رواہ الشیخان)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص نے کسی کی زمین سے ظلمًا ایک بالشت جگہ لی اس کو قیامت کے روز سات زمینوں سے اس کا طوق پہنایا جائے گا۔

---

(۲۶) عن ابی حرۃ الرقاشی عن عمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الا لا تظلموا، الا لا یحل مال امرئ الا بطیب نفس منہ (رواہ البیہقی فی شعب الایمان والدارقطنی فی المجتبیٰ)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ خبردار! ظلم مت کرو، خبردار! کسی شخص کا مال بدون اس کی طیب خاطر کے حلال نہیں۔

---

(۲۷) عن عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال من انتھب نھبۃ فلیس منا (رواہ الترمذی)

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص نے کوئی چیز غصب کی وہ ہم میں سے نہیں۔

---

(۲۸) عن سالم عن ابیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من اخذ من الارض شیئا بغیر حق خسف بہ یوم القیٰمۃ الی سبع ارضین

(رواہ البخاری)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس نے کسی کی زمین سے ناحق کچھ لیا اسے قیامت کے روز سات زمینوں تک غرق کیا جائے گا۔

---

تقسیم وراثت کی اہمیت ———— ۲۰

(۲۹) عن یعلی بن مرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول من اخذ ارضا بغیر حقھا کلف ان یحمل ترابھا الی المحشر (رواہ احمد)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے کسی کی زمین ناحق دبائی اس پر حشر میں اس زمین کی مٹی لادی جائے گی۔

(۳۰) وعنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول ایما رجل ظلم شبرا من الارض کلفہ اللہ عز وجل ان یحفرہ حتی یبلغ اٰخر سبع ارضین ثم یطوقہ الی یوم القیمۃ حتی یقضی بین الناس (رواہ احمد)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص نے زمین سے ایک بالشت ظلماً لی، اللہ تعالیٰ اس کو اس کی تکلیف دیں گے کہ وہ اس کو سات زمینوں کے آخر تک کھودے، پھر یوم قیامت کے آخر تک یعنی لوگوں کے درمیان فیصلہ کرنے تک اس کو اس کا طوق پہنائیں گے،

---

# حلال کھانے کی تاکید اور حرام پر وعید

اوپر بہت سی آیات واحادیث میں کسی کا حق ظلماً دبانے پر سخت وعیدیں گزر چکی ہیں، یہاں مزید کچھ آیات واحادیث تحریر کی جاتی ہیں۔

(۳۱) کُلُوْا مِنْ طَیِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰکُمْ (۲-۵۷) کھاؤ پاک ان چیزوں سے جو کہ ہم نے تمھیں دی ہیں

(۳۲) یٰٓاَیُّھَا النَّاسُ کُلُوْا مِمَّا فِی الْاَرْضِ حَلٰلًا طَیِّبًا وَّلَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّیْطٰنِ اِنَّہٗ لَکُمْ عَدُوٌّ مُّبِیْنٌ (۲-۱۶۸)

اے لوگو! جو چیزیں زمین میں موجود ہیں اُن میں سے حلال پاک چیزوں کو کھاؤ اور شیطان کے قدم بہ قدم مت چلو، فی الواقع وہ تمہارا صریح دشمن ہے۔

(۳۳) یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا کُلُوْا مِنْ طَیِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰکُمْ وَاشْکُرُوْا لِلّٰہِ اِنْ کُنْتُمْ اِیَّاہُ تَعْبُدُوْنَ (۲-۱۷۲)

اے ایمان والو! جو پاک چیزیں ہم نے تم کو مرحمت فرمائی ہیں ان میں سے کھاؤ اور اللہ تعالیٰ کی شکرگزاری کرو، اگر خاص ان کے ساتھ غلامی کا تعلق رکھتے ہو۔

(۳۴) وَلَا تَاْکُلُوْٓا اَمْوَالَکُمْ بَیْنَکُمْ

اور آپس میں ایک دوسرے کے مال ناحق طور

بِالْبَاطِلِ وَتُدْلُوْا بِهَآ اِلَى الْحُكَّامِ لِتَاْكُلُوْا فَرِيْقًا مِّنْ اَمْوَالِ النَّاسِ بِالْاِثْمِ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝ (۲ - ۱۸۸)

پر مت کھاؤ اور ان کے جھوٹے مقدمہ کو حکام کے یہاں اس غرض سے رجوع مت کرو کہ اسکے ذریعہ سے لوگوں کے مالوں کا ایک حصہ بطریق گناہ یعنی ظلم کے کھا جاؤ اور تم کو اپنے جھوٹ اور ظلم کا علم بھی ہو۔

(۳۵) اَلَّذِيْنَ يَاْكُلُوْنَ الرِّبٰوا لَا يَقُوْمُوْنَ اِلَّا كَمَا يَقُوْمُ الَّذِيْ يَتَخَبَّطُهُ الشَّيْطٰنُ مِنَ الْمَسِّ ۭ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَالُوْٓا اِنَّمَا الْبَيْعُ مِثْلُ الرِّبٰوا ۘ وَاَحَلَّ اللّٰهُ الْبَيْعَ وَحَرَّمَ الرِّبٰوا ۭ فَمَنْ جَاۗءَهٗ مَوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّهٖ فَانْتَهٰى فَلَهٗ مَا سَلَفَ ۭ وَاَمْرُهٗٓ اِلَى اللّٰهِ ۭ وَمَنْ عَادَ فَاُولٰۗىِٕكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝ (۲ - ۲۷۵)

جو لوگ سود کھاتے ہیں (یعنی لیتے ہیں) نہیں کھڑے ہوں گے (قیامت میں قبروں سے) مگر جس طرح کھڑا ہوتا ہے ایسا شخص جس کو شیطان خبطی بنادے لپٹ کر (حیران و مدہوش) یہ (سزا) اس لئے ہوگی کہ ان لوگوں نے کہا تھا کہ بیع بھی تو مثل سود کے ہے حالانکہ اللہ تعالیٰ نے بیع کو حلال فرمایا ہے اور سود کو حرام کر دیا ہے، پھر جس شخص کو اس کے پاس پروردگار کی طرف سے نصیحت پہنچی اور وہ باز آگیا تو جو کچھ (حکم آنے سے) پہلے (لینا) ہو چکا ہے وہ اسی کا رہا اور (باطنی) معاملہ اس کا اللہ کے حوالہ رہا اور جو شخص پھر عود کرے تو یہ لوگ دوزخ میں جائیں گے، وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے۔

(۳۶) يَمْحَقُ اللّٰهُ الرِّبٰوا وَيُرْبِي الصَّدَقٰتِ ۭ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ كُلَّ كَفَّارٍ اَثِيْمٍ (۲ - ۲۷۶)

اللہ تعالیٰ سود کو مٹاتے ہیں اور صدقات کو بڑھاتے ہیں اور اللہ تعالیٰ پسند نہیں کرتے کسی کفر کرنے والے کو اور کسی گناہ کرنے والے کو۔

(۳۷) يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَذَرُوْا مَا بَقِيَ مِنَ الرِّبٰوٓا اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝ فَاِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا فَاْذَنُوْا بِحَرْبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ۚ وَاِنْ تُبْتُمْ فَلَكُمْ رُءُوْسُ اَمْوَالِكُمْ ۚ لَا تَظْلِمُوْنَ وَلَا تُظْلَمُوْنَ ۝ (۲ - ۲۷۸، ۲۷۹)

اے ایمان والو! اللہ سے ڈرو اور جو کچھ سود کا بقایا ہے اس کو چھوڑ دو اگر تم ایمان والے ہو، پھر اگر تم (اس پر عمل) نہ کرو گے تو اشتہار سُن لو جنگ کا اللہ کی طرف سے اور اسکے رسول کی طرف سے (یعنی تم پر جہاد ہوگا) اور اگر تم توبہ کر لو تو تم کو تمہارے اصل مال مل جائیں گے (اور اس قانون کے بعد) نہ تم کسی پر ظلم کر پاؤ گے اور نہ تم پر کوئی ظلم کرنے پائے گا۔

تقسیم وراثت کی اہمیت ______ ۲۲

(۳۸) يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُوا۟ لَا تَأْكُلُوا۟ ٱلرِّبَوٰٓا۟ أَضْعَٰفًا مُّضَٰعَفَةً ۖ وَٱتَّقُوا۟ ٱللَّهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ۝ وَٱتَّقُوا۟ ٱلنَّارَ ٱلَّتِىٓ أُعِدَّتْ لِلْكَٰفِرِينَ (۳-۱۳۰، ۱۳۱)

اے ایمان والو! سود مت کھاؤ کئی حصے زائد (کرکے) اور اللہ تعالیٰ سے ڈرو، امید ہے کہ تم کامیاب ہو جاؤ، اور اس آگ سے بچو جو کافروں کے لئے تیار کی گئی ہے۔

(۳۹) إِنَّ ٱللَّهَ لَا يُحِبُّ مَن كَانَ خَوَّانًا أَثِيمًا ۝ يَسْتَخْفُونَ مِنَ ٱلنَّاسِ وَلَا يَسْتَخْفُونَ مِنَ ٱللَّهِ وَهُوَ مَعَهُمْ إِذْ يُبَيِّتُونَ مَا لَا يَرْضَىٰ مِنَ ٱلْقَوْلِ ۚ وَكَانَ ٱللَّهُ بِمَا يَعْمَلُونَ مُحِيطًا ۝ (۴-۱۰۷، ۱۰۸)

بلاشبہ اللہ تعالیٰ ایسے شخص کو پسند نہیں فرماتے جو بڑا خیانت کرنے والا اور بڑا گنہگار رہو، جن کی یہ کیفیت ہے کہ آدمیوں سے تو چھپاتے ہیں اور اللہ تعالیٰ سے نہیں شرماتے حالانکہ وہ اس وقت ان کے پاس ہوتا ہے جبکہ وہ خلاف مرضیٔ الٰہی گفتگو کے متعلق تدبیریں کرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ ان کے سب اعمال کو اپنے احاطہ میں لئے ہوئے ہیں۔

(۴۰) وَأَوْفُوا۟ ٱلْكَيْلَ وَٱلْمِيزَانَ بِٱلْقِسْطِ ۖ (۶-۱۵۲)

اور ناپ اور تول پوری پوری کیا کرو انصاف کے ساتھ۔

(۴۱) فَأَوْفُوا۟ ٱلْكَيْلَ وَٱلْمِيزَانَ وَلَا تَبْخَسُوا۟ ٱلنَّاسَ أَشْيَآءَهُمْ (۷-۸۵)

تو تم ناپ اور تول پوری کیا کرو اور لوگوں کا ان کی چیزوں میں نقصان مت کیا کرو۔

(۴۲) كُلُوا۟ مِن طَيِّبَٰتِ مَا رَزَقْنَٰكُمْ ۖ (۲-۵۷)

کھاؤ پاک ان چیزوں سے جو کہ ہم نے تمہیں دی ہیں۔

(۴۳) يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُوٓا۟ إِنَّ كَثِيرًا مِّنَ ٱلْأَحْبَارِ وَٱلرُّهْبَانِ لَيَأْكُلُونَ أَمْوَٰلَ ٱلنَّاسِ بِٱلْبَٰطِلِ وَيَصُدُّونَ عَن سَبِيلِ ٱللَّهِ ۗ وَٱلَّذِينَ يَكْنِزُونَ ٱلذَّهَبَ وَٱلْفِضَّةَ وَلَا يُنفِقُونَهَا فِى سَبِيلِ ٱللَّهِ فَبَشِّرْهُم بِعَذَابٍ أَلِيمٍ ۝ يَوْمَ يُحْمَىٰ عَلَيْهَا فِى نَارِ جَهَنَّمَ فَتُكْوَىٰ بِهَا جِبَاهُهُمْ وَجُنُوبُهُمْ وَظُهُورُهُمْ ۖ هَٰذَا مَا كَنَزْتُمْ لِأَنفُسِكُمْ

اے ایمان والو! اکثر یہود و نصاریٰ کے علماء و مشایخ لوگوں کے مال نامشروع طریقے سے کھاتے ہیں اور اللہ کی راہ سے باز رکھتے ہیں اور غایت حرص سے جو لوگ سونا چاندی جمع کرکر رکھتے ہیں اور ان کو اللہ کی راہ میں خرچ نہیں کرتے سو آپ ان کو ایک بڑے دردناک عذاب کی خبر سنا دیجئے جو کہ اس روز واقع ہوگا کہ ان کو دوزخ کی آگ میں

فَذُوْقُوْا مَا كُنْتُمْ تَكْنِزُوْنَ ٥ (۹-۳۴،۳۵) تپایا جائے گا پھر ان سے ان لوگوں کی پیشانیوں اور ان کی گردنوں اور اُن کی پشتوں کو داغ دیا جائے گا، یہ ہے وہ جس کو تم نے اپنے لئے جمع کر کے رکھا سو اب اپنے جمع کرنے کا مزہ چکھو۔

(۴۴) وَلَا تَنْقُصُوا الْمِكْيَالَ وَالْمِيْزَانَ اِنِّيْٓ اَرٰىكُمْ بِخَيْرٍ وَّاِنِّيْٓ اَخَافُ عَلَيْكُمْ عَذَابَ يَوْمٍ مُّحِيْطٍ ٥ (۱۱-۸۴)

اور تم ناپ اور تول میں کمی مت کیا کرو، میں تمہیں فراغت کی حالت میں دیکھتا ہوں اور مجھے تم پر اندیشہ ہے ایسے دن کے عذاب کا جو انواع مصائب کا جامع ہوگا۔

(۴۵) وَاَوْفُوا الْمِكْيَالَ وَالْمِيْزَانَ بِالْقِسْطِ وَلَا تَبْخَسُوا النَّاسَ اَشْيَآءَهُمْ (۱۱-۸۵)

تم ناپ اور تول پوری پوری کیا کرو اور لوگوں کا ان کی چیزوں میں نقصان مت کیا کرو۔

(۴۶) وَاَوْفُوا الْكَيْلَ اِذَا كِلْتُمْ وَزِنُوْا بِالْقِسْطَاسِ الْمُسْتَقِيْمِ ۭ ذٰلِكَ خَيْرٌ وَّاَحْسَنُ تَاْوِيْلًا ٥ (۱۷-۳۵)

اور ناپ تول کرو تو پورا ناپو اور صحیح ترازو سے تول کر دو، یہ اچھی بات ہے اور انجام بھی اس کا اچھا ہے۔

(۴۷) كُلُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰكُمْ وَلَا تَطْغَوْا فِيْهِ فَيَحِلَّ عَلَيْكُمْ غَضَبِيْ ۚ وَمَنْ يَّحْلِلْ عَلَيْهِ غَضَبِيْ فَقَدْ هَوٰى (۲۰-۸۱)

ہم نے جو نفیس چیزیں تمہیں دی ہیں ان کو کھاؤ اس میں حد شرعی سے مت گزرو کہیں میرا غضب تم پر واقع ہو جائے اور جس پر میرا غضب واقع ہوتا ہے وہ بالکل گیا گزرا ہوا۔

(۴۸) يٰٓاَيُّهَا الرُّسُلُ كُلُوْا مِنَ الطَّيِّبٰتِ وَاعْمَلُوْا صَالِحًا ۭ اِنِّيْ بِمَا تَعْمَلُوْنَ عَلِيْمٌ ٥ (۲۳-۵۱)

اے پیغمبرو! تم (اور تمہاری اُمتیں) پاک چیزیں کھاؤ، اور نیک کام کرو اور میں تم سب کے کئے ہوئے کاموں کو خوب جانتا ہوں

(۴۹) اَوْفُوا الْكَيْلَ وَلَا تَكُوْنُوْا مِنَ الْمُخْسِرِيْنَ ٥ (۲۶-۱۸۱)

تم لوگ پورا ناپا کرو اور نقصان مت کیا کرو۔

(۵۰) وَزِنُوْا بِالْقِسْطَاسِ الْمُسْتَقِيْمِ ٥ (۲۶-۱۸۲)

اور سیدھی ترازو سے تولا کرو۔

(۵۱) وَلَا تَبْخَسُوا النَّاسَ اَشْيَآءَهُمْ (۲۶-۱۸۳)

اور لوگوں کا اُن کی چیزوں میں نقصان مت کیا کرو۔

## تقسیم وراثت کی اہمیت ———— ۲۴

۵۲ وَمَآ اٰتَیْتُمْ مِّنْ رِّبًا لِّیَرْبُوَا فِیْٓ اَمْوَالِ النَّاسِ فَلَا یَرْبُوْا عِنْدَ اللّٰہِ وَمَآ اٰتَیْتُمْ مِّنْ زَکٰوۃٍ تُرِیْدُوْنَ وَجْہَ اللّٰہِ فَاُولٰٓئِکَ ھُمُ الْمُضْعِفُوْنَ ۝ (۳۰-۳۹)

اور جو چیز تم اس غرض سے دو گے کہ وہ لوگوں کے مال میں پہنچ کر زیادہ ہو جائے تو یہ اللہ کے نزدیک نہیں بڑھتی اور جو زکوٰۃ دو گے جس سے اللہ تعالیٰ کی رضا طلب کرتے ہو گے تو ایسے لوگ اللہ کے پاس بڑھاتے رہیں گے۔

۵۳ وَوَضَعَ الْمِیْزَانَ ۝ اَلَّا تَطْغَوْا فِی الْمِیْزَانِ (۵۵ - ۷، ۸)

اور اس نے ترازو رکھدی تاکہ تم تولنے میں کمی بیشی نہ کرو۔

۵۴ وَاَقِیْمُوا الْوَزْنَ بِالْقِسْطِ وَلَا تُخْسِرُوا الْمِیْزَانَ (۵۵ - ۹)

اور انصاف کے ساتھ وزن کو ٹھیک رکھو اور تول کو گھٹاؤ مت۔

۵۵ وَیْلٌ لِّلْمُطَفِّفِیْنَ الَّذِیْنَ اِذَا اکْتَالُوْا عَلَی النَّاسِ یَسْتَوْفُوْنَ ۝ وَاِذَا کَالُوْھُمْ اَوْ وَّزَنُوْھُمْ یُخْسِرُوْنَ ۝ اَلَا یَظُنُّ اُولٰٓئِکَ اَنَّھُمْ مَّبْعُوْثُوْنَ ۝ لِیَوْمٍ عَظِیْمٍ ۝ یَّوْمَ یَقُوْمُ النَّاسُ لِرَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ (۸۳ - ۱ تا ۶)

بڑی خرابی ہے ناپ تول میں کمی کرنے والوں کی کہ جب لوگوں سے ناپ کریں تو پورا لے لیں اور جب اُن کو ناپ کر یا تول کر دیں تو گھٹا دیں کیا ان لوگوں کو اس کا یقین نہیں کہ وہ ایک بڑے سخت دن میں زندہ کر کے اُٹھائے جائیں گے جس دن تمام آدمی رب العلمین کے سامنے کھڑے ہونگے۔

یہود کی مذمت میں فرماتے ہیں:

۵۶ فَبِظُلْمٍ مِّنَ الَّذِیْنَ ھَادُوْا حَرَّمْنَا عَلَیْھِمْ طَیِّبٰتٍ اُحِلَّتْ لَھُمْ وَبِصَدِّھِمْ عَنْ سَبِیْلِ اللّٰہِ کَثِیْرًا ۝ وَّاَخْذِھِمُ الرِّبٰوا وَقَدْ نُھُوْا عَنْہُ وَاَکْلِھِمْ اَمْوَالَ النَّاسِ بِالْبَاطِلِ وَاَعْتَدْنَا لِلْکٰفِرِیْنَ مِنْھُمْ عَذَابًا اَلِیْمًا ۝ (۴ - ۱۶۰، ۱۶۱)

سو یہود کے انہی بڑے بڑے جرائم کے سبب بہت سی پاکیزہ چیزیں جو ان کے لئے حلال تھیں ہم نے ان پر حرام کر دیں اور بسبب اسکے کہ وہ بہت آدمیوں کے لئے اللہ تعالیٰ کی راہ سے مانع بن جاتے تھے اور بسبب اسکے کہ وہ سود لیا کرتے تھے حالانکہ ان کو اس سے ممانعت کی گئی تھی اور بسبب اس کے کہ وہ لوگوں کے مال ناحق طریقے سے کھا جاتے تھے اور ہم نے ان لوگوں کے لئے جو ان میں سے کافر ہیں دردناک سزا کا سامان کر رکھا ہے۔

## تقسیم وراثت کی اہمیت ـــــــــ ۲۵

(۵۷) سَمّٰعُوْنَ لِلْكَذِبِ اَكّٰلُوْنَ لِلسُّحْتِ ؕ (۵-۴۲)

یہ لوگ غلط باتوں کے سننے کے عادی ہیں بڑے حرام کھانے والے ہیں۔

(۵۸) وَتَرٰى كَثِيْرًا مِّنْهُمْ يُسَارِعُوْنَ فِى الْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ وَاَكْلِهِمُ السُّحْتَ ؕ لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ (۵-۶۲)

اور آپ ان میں بہت ایسے آدمی دیکھتے ہیں، جو دوڑ دوڑ کر گناہ وظلم و حرام کھانے پر گرتے ہیں واقعی ان کے یہ کام برے ہیں۔

(۵۹) لَوْلَا يَنْهٰىهُمُ الرَّبّٰنِيُّوْنَ وَالْاَحْبَارُ عَنْ قَوْلِهِمُ الْاِثْمَ وَاَكْلِهِمُ السُّحْتَ ؕ لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَصْنَعُوْنَ ۝ (۵-۶۳)

ان کے مشایخ و علماء ان کو گناہ کی بات اور سود کھانے سے کیوں منع نہیں کرتے؟ واقعی ان کی یہ عادت بری ہے۔

(۶۰) عن ابی هريرة رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم ان اللّٰہ طیب لایقبل الاطیبا وان اللّٰہ امر المؤمنین بما امر بہ المرسلین فقال يٰٓاَيُّهَا الرُّسُلُ كُلُوْا مِنَ الطَّيِّبٰتِ وَاعْمَلُوْا صَالِحًا وقال يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُلُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰكُمْ ثم ذکر الرجل یطیل السفر اشعث اغبر یمد یدیہ الی السماء یا رب یا رب ومطعمہ حرام ومشربہ حرام وملبسہ حرام وغذی بالحرام فانّٰی یستجاب لذلک (رواہ مسلم)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بیشک اللہ تعالیٰ پاک ہے وہ صرف پاک ہی کو قبول کرتا ہے اور بیشک اللہ تعالیٰ نے مؤمنین کو بھی اس چیز کا حکم دیا ہے جسکا رسولوں کو حکم دیا، پس فرمایا کہ اے پیغمبرو! کھاؤ پاک چیزوں سے اور نیک عمل کرو اور فرمایا اے ایمان والو! تم کھاؤ پاک چیزوں سے جو ہم نے تم کو عطا کیں، پھر آپ نے ایسے شخص کا ذکر کیا جو لمبا سفر کرے گا پراگندہ بال ہوگا غبار آلود ہوگا اور آسمان کی طرف ہاتھ پھیلا کر اے میرے رب! اے میرے رب! پکاریگا، حالانکہ اس کا کھانا حرام ہوگا اور اس کا پینا حرام ہوگا اور اس کا لباس حرام ہوگا اور اس کی غذا حرام ہوگی تو اس کی دعا کیسے قبول ہوسکتی ہے؟

**تنبیہ:** مسافر کی دعا قبول ہوتی ہے اور لمبا سفر مزید موقع قبول ہے، ایسے ہی پراگندہ بال اور غبار آلود ہونا عجز و انکسار اور اضطرار و شکستگی کا مظہر ہے جو قبول دعاء کا بڑا سبب ہے، اسی طرح آسمان کی طرف ہاتھ پھیلانا اور یا رب! یا رب! پکارنا اپنی احتیاج کا مظہر ہے اور اللہ تعالیٰ کی رحمت میں جوش لاتا ہے، غرضیکہ قبول دعاء کے ان تمام

اسباب و مواقع کے ہوتے ہوئے بھی صرف حرام سے پرہیز نہ کرنے کی وجہ سے دُعا رد کردی جاتی ہے، ذرا اپنے حالات کا جائزہ لیں اور سوچیں کہ آج دُعائیں کیوں قبول نہیں ہوتیں؟ اللہ تعالی ہر مسلمان کو حرام سے بچنے کی توفیق عطاء فرمائیں۔ آمین

(۶۱) عن ابی هريرة رضی الله تعالیٰ عنه قال قال رسول الله صلی الله عليه وسلم يأتی علی الناس زمان لايبالی المرء ما اخذ منه امن الحلال ام من الحرام (رواه البخاری)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ لوگوں پر ایک ایسا زمانہ آئے گا کہ انسان اس کی کچھ پروا نہ کرے گا کہ اس نے مال کہاں سے لیا حلال سے لیا یا حرام سے۔

زاد رزين فاذ ذالك لا تجاب لهم دعوة (جمع الفوائد)

رزین نے یہ الفاظ بھی روایت کئے ہیں، پس اُس وقت اُن کی دُعا قبول نہ کیجائے گی۔

(۶۲) عن النعمان بن بشير رضی الله تعالیٰ عنه قال قال رسول الله صلی الله عليه وسلم الحلال بيّن والحرام بيّن و بينهما مشتبهات لايعلمهنّ كثير من الناس فمن اتقی الشبهات استبرأ لدينه و عرضه ومن وقع فی الشبهات وقع فی الحرام كالراعی يرعی حول الحمی يوشك ان يرتع فيه الاوان لكل ملك حمی الاوان حمی الله محارمه الاوانّ فی الجسد مضغة اذا صلحت صلح الجسد كله واذا فسدت فسد الجسد كله الاوهی القلب (رواه الشيخان)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حلال ظاہر ہے اور حرام بھی ظاہر ہے اور ان دونوں کے درمیان کچھ مشتبہ چیزیں ہیں کہ جن سے بہت سے لوگ غافل ہیں پس جو شخص ان مشتبہ چیزوں سے بچا اس نے اپنے دین اور اپنی عزت کو بچالیا اور جو شخص ان مشتبہ چیزوں میں واقع ہوگیا وہ حرام میں واقع ہوگا جیسے کہ کوئی چرواہا کسی کی مخصوص چراگاہ کے قریب اپنے مواشی چرائے تو بعید نہیں کہ کسی وقت اس ممنوع چراگاہ کے اندر داخل ہوجائے، خبردار! بے شک ہر بادشاہ کے لئے ایک مخصوص چراگاہ اور ممنوعہ علاقہ ہوتا ہے۔ خبردار! بیشک اللہ تعالیٰ کا ممنوعہ علاقہ اسکی حرام کردہ اشیاء ہیں، خبردار! بیشک جسم میں ایک گوشت کا لوتھڑا ہے جب یہ درست ہوجائے تو سارا جسم درست ہوجاتا ہے اور جب یہ خراب ہوجائے تو سارا جسم خراب ہوجاتا ہے، خبردار! وہ لوتھڑا دل ہے۔

(۶۳) عن الحسن بن علی رضی الله تعالیٰ

حضرت حسن بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہما

عنهما قال حفظت من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دع ما یریبك الی مالا یریبك (رواہ احمد والترمذی والنسائی)

فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ ہدایت حفظ کی کہ مشتبہ چیز کو چھوڑ کر غیر مشتبہ کو اختیار کرو۔

**تنبیہ:** جب شبہ کی چیزوں سے بچنے کی حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس قدر سخت تاکید فرمائی ہے تو غور فرمایئے کہ حرام سے بچنا کتنا مؤکد اور اہم ہے، اللہ تعالیٰ ہر مسلمان کو اس کی سمجھ اور توفیق عطا فرمائیں، آمین

(۶۴) عن عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال لا یکسب عبد مالا من حرام فیتصدق منہ فیقبل منہ ولا ینفق منہ فیبارك لہ فیہ ولا یترکہ خلف ظھرہ الا کان زادہ الی النار ان اللہ لا یمحو السیئ بالسیئ ولکن یمحو السیئ بالحسن ان الخبیث لا یمحو الخبیث (رواہ احمد)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کوئی انسان حرام مال کما کر اس سے صدقہ کرتا ہے تو وہ صدقہ قبول نہیں کیا جاتا اور اس حرام مال سے اپنی ضروریات میں خرچ کرتا ہے تو اس میں اس کے لئے برکت نہیں دی جاتی، اور حرام مال چھوڑ کر مرجاتا ہے تو وہ صرف جہنم کا سامان ہوگا، بے شک اللہ تعالیٰ گناہوں کو حرام مال سے صدقہ کرنے سے نہیں مٹاتے بلکہ حلال مال سے صدقہ کرنے سے گناہوں کو مٹاتے ہیں۔ خبیث مال گناہوں کے خبث کو نہیں مٹاتا۔

**تنبیہ:** حرام مال سے صدقہ دے کر ثواب کی اُمید رکھنے کو فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ نے کفر کہا ہے۔

(۶۵) عن جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا یدخل الجنۃ لحم نبت من السحت وکل لحم نبت من السحت کانت النار اولیٰ بہ (رواہ احمد والدارمی والبیھقی)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو گوشت حرام سے پیدا ہوا وہ جنت میں نہ جائیگا، اور ہر وہ گوشت جو حرام سے پیدا ہوا جہنم کی آگ کا مستحق ہے۔

(۶۶) عن عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا قالت کان لابی بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ غلام یخرج لہ الخراج فکان ابوبکر رضی اللہ

حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ایک غلام تھا جو آپ کو مال کی معین مقدار ادا کیا کرتا تھا، حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اس

تعالیٰ عنہ یأکل من خراجہ فجاء یومًا بشیء فاکل منہ ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال لہ الغلام تدری ما ھذا فقال ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وما ھو قال کنت تکھنت لانسان فی الجاھلیۃ وما احسن الکھانۃ الّا انّی خدعتہ فلقینی فاعطانی بذلک فھذا الذی اکلت منہ قالت فادخل ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ یدہ فقاء کلّ شیءٍ فی بطنہ (رواہ البخاری)

مال سے کھایا کرتے تھے، پس وہ ایک روز کچھ لایا جس سے ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کچھ کھایا، پھر غلام نے پوچھا کہ آپ کو معلوم ہے کہ یہ کیا ہے؟ تو ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ یہ کیا ہے؟ تو غلام نے کہا کہ میں نے زمانۂ جاہلیت میں ایک شخص کے لئے فال نکالی تھی حالانکہ میں فال نکالنا نہ جانتا تھا مگر میں نے اسکو دھوکہ دیا، اب وہ شخص مجھ سے ملا تو اس نے اس فال کے عوض کچھ دیا، یہ وہی ہے جس کو آپ نے کھایا۔ ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنا ہاتھ اپنے منہ میں داخل کیا اور جو کچھ پیٹ میں تھا سب قے کر دیا۔

(۶۷) عن ابی بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ انّ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال لایدخل الجنّۃ جسد غذی بالحرام (رواہ البیھقی فی شعب الایمان)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو جسم حرام سے غذا دیا گیا ہو گا وہ جنت میں داخل نہ ہوگا۔

(۶۸) عن ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنھما قال من اشتری ثوبًا بعشرۃ دراھم وفیہ درھم حرام لم یقبل اللہ تعالیٰ لہ صلوٰۃ مادام علیہ ثم ادخل اصبعیہ فی اذنیہ وقال صمتا ان لم یکن النبی صلی اللہ علیہ وسلم سمعتہ یقولہ (رواہ احمد)

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا کہ جس شخص نے دس درہموں کے عوض کپڑا خریدا حالانکہ ان میں ایک درہم حرام تھا تو جب تک یہ کپڑا اس پر رہے گا اللہ تعالیٰ اس کی نماز قبول نہ فرمائیں گے پھر اپنے کانوں میں دونوں انگلیاں داخل کر کے فرمایا کہ اگر میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو یوں فرماتے ہوئے نہ سنا ہو تو یہ دونوں کان بہرے ہو جائیں۔

(۶۹) ابوالطفیل رضی اللہ تعالیٰ عنہ رفعہ من کسب مالا من حرام فاعتق ووصل منہ رحمہ کان ذٰلک اصرًا للکبیر بضعف

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص نے حرام سے کچھ مال کمایا، پھر اس سے غلام آزاد کیا اور اس سے صلہ رحمی کی

(جمع الفوائد) تو یہ بجائے ثواب کے گناہ ہو گا۔

اوپر گزر چکا ہے کہ فقہاءِ کرام نے بہ نیت ثواب حرام سے صدقہ کرنے کو کفر قرار دیا ہے۔

(۷۰) میمونۃ بنت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہا قالت افتنا یا رسول اللہ عن السرقۃ قال من اکلہا وھو یعلم انہا سرقۃ فقد شرك فی اثم سرقتہا۔ للکبیر بخفی (جمع الفوائد)

حضرت میمونہ بنت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) ہمیں چوری کا حکم بتائیں، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص نے یہ جانتے ہوئے کہ یہ چوری کا مال ہے اسے کھایا تو بلا شبہہ وہ اس کی چوری کے گناہ میں شریک ہوگیا۔

**تنبیہ:** اس حدیث سے وہ لوگ سبق حاصل کریں جو دیدہ و دانستہ ایسے لوگوں کے ہاں کھاتے پیتے رہتے ہیں جن کی آمدنی حرام کی ہے یا وارثوں اور یتیموں کا حق دبائے بیٹھے ہیں۔

(۷۱) عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم المعدۃ حوض البدن والعروق الیہا واردۃ فاذا صحت المعدۃ صدرت العروق بالصحۃ واذا فسدت المعدۃ صدرت العروق بالسقم (رواہ البیھقی فی شعب الایمان)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ معدہ بدن کا حوض ہے، بدن کی عروق وہاں پہنچتی ہیں پس جب معدہ تندرست ہوگا تو عروق تندرستی لیکر لوٹیں گی اور جب معدہ فاسد ہوگا تو عروق بیماری لے کر لوٹیں گی۔

اس حدیث میں اگرچہ ظاہری اور جسمانی صحت و مرض کا بیان ہے مگر بلا شبہہ باطنی صحت و مرض کا بھی یہی حال ہے۔

پیٹ کی مثال ایسے حوض جیسی ہے جس کے اردگرد مختلف کیاریوں میں سبزہ اور پھول لگے ہوئے ہوں اور اس حوض سے نالیوں کے ذریعہ یہ کیاریاں سیراب ہوتی ہوں پس اگر حوض کا پانی صاف ہے اور اپنے اندر پوری پوری قوتِ نامیہ رکھتا ہے تو یہ کیاریاں خوب پھل پھول دیں گی اور اگر حوض کے پانی میں شورہ یا کاسٹک وغیرہ ہے تو کیاریوں میں ڈالے ہوئے تخم کو جلا کر رکھدے گا، اسی طرح پیٹ میں غذا حلال طیب ہے تو اس سے خون صالح پیدا ہوگا اور وریدوں و شریانوں کے ذریعہ آنکھ، کان وغیرہ تک جو غذا پہنچے گی اس سے ان اعضاء میں نمو اور پھل پھول آئیں گے یعنی اللہ تعالیٰ کی

عبادت اور رضا جوئی میں مشغول رہیں گے اور اگر پیٹ میں طعام خبیث و حرام ہے تو اس سے فاسد خون پیدا ہوگا جو وریدوں و شریانوں کے ذریعہ اعضاء تک پہنچ کر ان کی قدرتی صلاحیت یعنی خدا ترسی اور اطاعت خداوندی کی استعداد کو جلا کر خاک کر دیگا ایسے اعضاء کو حسنات کی توفیق نہیں ہوتی۔

(۷۲) عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اتیت لیلۃ اسری بی علی قوم بطونھم کالبیوت فیھا الحیات تری من خارج بطونھم فقلت من ھٰؤلاء یا جبریل قال ھٰؤلاء اکلۃ الربا وفی روایۃ من امتك (رواہ احمد وابن ماجہ)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں معراج کی رات ایک ایسے گروہ پر گزرا جن کے پیٹ مکانوں کی طرح (بڑے بڑے) تھے اور ان کے اندر سانپ بھرے ہوئے تھے جو پیٹ کے باہر سے دکھائی دیتے تھے، میں نے کہا اے جبریل! یہ لوگ کون ہیں؟ اس نے کہا کہ یہ سود کھانے والے لوگ ہیں۔

(۷۳) عن سمرۃ بن جندب رضی اللہ تعالیٰ عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال فانطلقنا حتی اتینا علی نھر من دم فیہ رجل قائم علی وسط النھر وعلی شط النھر رجل بین یدیہ حجارۃ فاقبل الرجل الذی فی النھر فاذا اراد ان یخرج رمی الرجل بحجر فی فیہ فردہ حیث کان فجعل کلما جاء لیخرج رمی فی فیہ بحجر فیرجع کما کان فقلت ما ھٰذا قالوا الذی فی النھر اٰکل الربا۔ (رواہ البخاری)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہم (رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور جبرئیل و میکائیل علیہما السلام) آگے بڑھے یہاں تک کہ ایک خون کی نہر پر ہمارا گزر ہوا، اس نہر کے بیچ میں ایک شخص کھڑا ہوا تھا اور کنارے پر ایک دوسرا آدمی تھا جس کے پاس پتھر تھے پھر نہر کے اندر والے شخص نے کنارے کی طرف رُخ کیا اور جب نہر سے باہر نکلنا چاہا تو باہر والے آدمی نے اس کے منھ پر پتھر کھینچ مارا اور پھر اسے اپنی جگہ پر واپس کر دیا، اس طرح جب بھی نہر کے اندر والے شخص نے باہر نکلنا چاہا کنارے والے نے اس کو پتھر مار کر واپس کر دیا، میں نے پوچھا کہ یہ کیا ہے؟ انھوں نے کہا کہ جو شخص نہر میں ہے یہ سود خور ہے،

(۷۴) عن جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال

لعنت فرمائی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے

لعن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم أكل الرّبا ومؤكله وكاتبه وشاهديه وقال هم سواء (رواه البخاری ومسلم ولفظه لمسلم)

سود کھانے والے پر، کھلانے والے پر، سود کا معاملہ لکھنے والے پر اور سود کے معاملہ کے دونوں گواہوں پر، اور فرمایا کہ گناہ میں وہ سب برابر ہیں۔

(۷۵) عن ابی هريرة رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الرّبا سبعون جزءا ایسرها ان ينكح الرّجل امّه (ابن ماجة والبیهقی)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ سود کے ستّر حصّے ہیں اور سب سے کم حصّہ ایسا ہے جیسے کوئی اپنی ماں کے ساتھ زنا کرے۔

(۷۶) عن عبد اللہ بن حنظلة غسيل الملئكة قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم درهم ربوا يأكله الرّجل وهو يعلم اشد من ستة وثلثين زنية (رواه احمد والدار قطنی)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سود کا ایک درہم جسے کوئی شخص جانتے ہوئے کھاتا ہے چھتیس زنا سے بھی بدتر ہے۔

(وروی البیهقی فی شعب الایمان عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنهما وزاد وقال من نبت لحمه من السّحت فالنّار اولی به۔

اور بیہقی نے شعب الایمان میں اس روایت کو ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کیا ہے اور اس میں یہ مضمون بھی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس کا گوشت حرام مال سے پیدا ہوا وہ آگ کا مستحق ہے۔

## دُنیا سے زہد اور آخرت کی ترغیب

(۷۷) زُيِّنَ لِلنَّاسِ حُبُّ الشَّهَوٰتِ مِنَ النِّسَآءِ وَالْبَنِيْنَ وَالْقَنَاطِيْرِ الْمُقَنْطَرَةِ مِنَ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ وَالْخَيْلِ الْمُسَوَّمَةِ وَالْاَنْعَامِ وَالْحَرْثِ ؕ ذٰلِكَ مَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ج وَاللّٰهُ عِنْدَهٗ حُسْنُ الْمَاٰبِ ٥

خوشنما معلوم ہوتی ہے (اکثر) لوگوں کو محبت مرغوب چیزوں کی (مثلاً) عورتیں ہوئیں، بیٹے ہوئے، ڈھیر ہوئے سونے چاندی کے نمبر (یعنی نشان) لگے ہوئے گھوڑے ہوئے یا دوسرے مواشی ہوئے اور زراعت ہوئی

قُلْ أَؤُنَبِّئُكُمْ بِخَيْرٍ مِّنْ ذَٰلِكُمْ ۚ لِلَّذِينَ اتَّقَوْا عِنْدَ رَبِّهِمْ جَنَّاتٌ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ خَالِدِينَ فِيهَا وَأَزْوَاجٌ مُطَهَّرَةٌ وَرِضْوَانٌ مِّنَ اللَّهِ ۗ وَاللَّهُ بَصِيرٌ بِالْعِبَادِ ۝ (۳ - ۱۴، ۱۵)

لیکن یہ سب استعمالی چیزیں ہیں دنیوی زندگی کی اور انجام کار کی خوبی تو اللہ ہی کے پاس ہے۔ آپ فرما دیجئے کہ کیا تمہیں کوئی ایسی چیز بتاؤں جو بدرجہا بہتر ہو ان چیزوں سے (سو سنو) ایسے لوگوں کے لئے (جو اللہ سے) ڈرتے ہیں ان کے مالک (حقیقی) کے پاس ایسے ایسے باغ ہیں جن کے پائیں میں نہریں جاری ہیں ان میں ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے اور ان کے لئے ایسی بیبیاں ہیں جو صاف ستھری کی ہوئی ہیں اور اُن کے لئے خوشنودی ہے اللہ تعالیٰ کی طرف سے اور اللہ تعالیٰ خوب دیکھتے بھالتے ہیں بندوں کو،

(۷۸) وَمَا الْحَيَاةُ الدُّنْيَا إِلَّا مَتَاعُ الْغُرُورِ ۝ (۳ - ۱۸۵)

اور دنیوی زندگی تو کچھ بھی نہیں ہے صرف دھوکے کا سودا ہے۔

(۷۹) لَا يَغُرَّنَّكَ تَقَلُّبُ الَّذِينَ كَفَرُوا فِي الْبِلَادِ ۝ مَتَاعٌ قَلِيلٌ ۚ ثُمَّ مَأْوَاهُمْ جَهَنَّمُ ۚ وَبِئْسَ الْمِهَادُ ۝ (۳ - ۱۹۶، ۱۹۷)

تجھے ان کافروں کا شہروں میں چلنا پھرنا مغالطہ میں نہ ڈال دے، چند روزہ بہار ہے پھر ان کا ٹھکانہ دوزخ ہوگا، اور وہ بری آرام گاہ ہے۔

(۸۰) فَلْيُقَاتِلْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ الَّذِينَ يَشْرُونَ الْحَيَاةَ الدُّنْيَا بِالْآخِرَةِ ۚ (۴ - ۷۴)

تو ہاں اس شخص کو چاہیئے کہ اللہ کی راہ میں ان لوگوں سے لڑے جو آخرت کی زندگی کے بدلے دُنیوی زندگی اختیار کئے ہوتے ہیں۔

(۸۱) قُلْ مَتَاعُ الدُّنْيَا قَلِيلٌ ۚ وَالْآخِرَةُ خَيْرٌ لِّمَنِ اتَّقَىٰ ۚ وَلَا تُظْلَمُونَ فَتِيلًا ۝ (۴ - ۷۷)

آپ فرما دیجئے کہ دُنیا کا تمتع محض چند روزہ ہے اور آخرت ہر طرح سے بہتر ہے اس شخص کے لئے جو اللہ کی مخالفت سے بچے اور تم پر تاگے برابر بھی ظلم نہ کیا جائے گا۔

(۸۲) تَبْتَغُونَ عَرَضَ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا فَعِنْدَ اللَّهِ مَغَانِمُ كَثِيرَةٌ ۚ (۴ - ۹۴)

تم دنیوی زندگی کے سامان کی خواہش کرتے ہو پس اللہ تعالیٰ کے پاس بہت غنیمت کے مال ہیں۔

(۸۳) وَمَا الْحَيَاةُ الدُّنْيَا إِلَّا لَعِبٌ وَ

اور دُنیوی زندگی تو کچھ بھی نہیں بجز لہو ولعب کے

لَهْوٌ ۖ وَلَلدَّارُ الْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لِّلَّذِيْنَ يَتَّقُوْنَ ۚ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ۝ (۶-۳۲)

اور آخرت کا گھر متقیوں کے لئے بہتر ہے، کیا تم سوچتے سمجھتے نہیں ہو۔

(۸۴) وَذَرِ الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا دِيْنَهُمْ لَعِبًا وَّلَهْوًا وَّغَرَّتْهُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا وَذَكِّرْ بِهٖٓ اَنْ تُبْسَلَ نَفْسٌۢ بِمَا كَسَبَتْ ۖ لَيْسَ لَهَا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلِيٌّ وَّلَا شَفِيْعٌ ۚ وَاِنْ تَعْدِلْ كُلَّ عَدْلٍ لَّا يُؤْخَذْ مِنْهَا ۗ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اُبْسِلُوْا بِمَا كَسَبُوْا ۚ لَهُمْ شَرَابٌ مِّنْ حَمِيْمٍ وَّعَذَابٌ اَلِيْمٌۢ بِمَا كَانُوْا يَكْفُرُوْنَ ۝ (۶-۷۰)

اور ایسے لوگوں سے بالکل کنارہ کش رہ جنہوں نے اپنے دین کو لہو و لعب بنا رکھا ہے اور دنیوی زندگی نے انھیں دھوکے میں ڈال رکھا ہے اور اس قرآن کے ذریعہ سے نصیحت بھی کرتا رہ تاکہ کوئی شخص اپنے کردار سے اس طرح نہ پھنس جائے کہ کوئی غیر اللہ نہ اس کا مددگار رہے اور نہ سفارش کرنے والا، اور (یہ کیفیت ہے کہ) اگر دنیا بھر کا معاوضہ بھی دے ڈالے تو اس سے نہ لیا جائے، یہ ایسے ہی ہیں کہ اپنے کردار کے سبب پھنس گئے، ان کے لئے نہایت تیز (کھولتا ہوا) پانی پینے کے لئے ہوگا اور دردناک سزا ہوگی اپنے کفر کے سبب سے۔

(۸۵) وَاعْلَمُوْٓا اَنَّمَآ اَمْوَالُكُمْ وَاَوْلَادُكُمْ فِتْنَةٌ ۙ وَّاَنَّ اللّٰهَ عِنْدَهٗٓ اَجْرٌ عَظِيْمٌ ۝ (۸-۲۸)

اور تم اس بات کو جان رکھو کہ تمہارے اموال اور تمہاری اولاد ایک امتحان کی چیز ہے اور اس بات کو بھی جان رکھو کہ اللہ تعالیٰ کے پاس بڑا بھاری اجر ہے۔

(۸۶) تُرِيْدُوْنَ عَرَضَ الدُّنْيَا ۖ وَاللّٰهُ يُرِيْدُ الْاٰخِرَةَ ۗ (۸-۶۷)

تم تو دنیا کا مال اسباب چاہتے ہو اور اللہ تعالیٰ آخرت چاہتے ہیں۔

(۸۷) قُلْ اِنْ كَانَ اٰبَآؤُكُمْ وَاَبْنَآؤُكُمْ وَاِخْوَانُكُمْ وَاَزْوَاجُكُمْ وَعَشِيْرَتُكُمْ وَاَمْوَالُ ۨ اقْتَرَفْتُمُوْهَا وَتِجَارَةٌ تَخْشَوْنَ كَسَادَهَا وَمَسٰكِنُ تَرْضَوْنَهَآ اَحَبَّ اِلَيْكُمْ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَجِهَادٍ فِيْ سَبِيْلِهٖ فَتَرَبَّصُوْا حَتّٰى يَاْتِيَ اللّٰهُ بِاَمْرِهٖ ۗ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِى الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ ۝

آپ کہہ دیجئے کہ اگر تمہارے باپ اور تمہارے بیٹے اور تمہارے بھائی اور تمہاری بیبیاں اور تمہارا کنبہ اور وہ مال جو تم نے کمائے ہیں اور تجارت کہ جس میں نکاسی نہ ہونے کا تم کو اندیشہ ہو اور وہ گھر جن کو تم پسند کرتے ہو تمہیں اللہ اور اس کے رسول سے اور اس کی راہ میں جہاد کرنے سے زیادہ پیارے ہوں تو

تم منتظر رہو یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ اپنا حکم بھیجدیں اور اللہ تعالیٰ بے حکمی کرنے والے لوگوں کو اُن کے مقصود تک نہیں پہنچاتا۔

(۸۸) أَرَضِيتُم بِالْحَيَوٰةِ الدُّنْيَا مِنَ الْآخِرَةِ ۚ فَمَا مَتَاعُ الْحَيَوٰةِ الدُّنْيَا فِي الْآخِرَةِ إِلَّا قَلِيلٌ ۝ (۹-۳۸)

کیا تم نے آخرت کے عوض دنیا کی زندگی پر قناعت کرلی؟ سو دنیوی زندگی کا تمتع تو آخرت کے مقابلہ میں کچھ بھی نہیں بہت قلیل ہے۔

(۸۹) فَلَا تُعْجِبْكَ أَمْوَالُهُمْ وَلَا أَوْلَادُهُمْ ۚ إِنَّمَا يُرِيدُ اللَّهُ لِيُعَذِّبَهُم بِهَا فِي الْحَيَوٰةِ الدُّنْيَا وَتَزْهَقَ أَنفُسُهُمْ وَهُمْ كَافِرُونَ ۝ (۹-۵۵)

پس ان کے اموال و اولاد آپ کو تعجب میں نہ ڈالیں، اللہ کو صرف یہ منظور ہے کہ ان چیزوں کی وجہ سے دُنیوی زندگی میں ان کو گرفتارِ عذاب رکھے اور ان کی جان کفر ہی کی حالت میں نکل جائے۔

(۹۰) وَلَا تُعْجِبْكَ أَمْوَالُهُمْ وَأَوْلَادُهُمْ ۚ إِنَّمَا يُرِيدُ اللَّهُ أَن يُعَذِّبَهُم بِهَا فِي الدُّنْيَا وَتَزْهَقَ أَنفُسُهُمْ وَهُمْ كَافِرُونَ ۝ (۹-۸۵)

اور ان کے اموال و اولاد آپ کو تعجب میں نہ ڈالیں، اللہ کو صرف یہ منظور ہے کہ ان چیزوں کی وجہ سے دنیا میں ان کو گرفتارِ عذاب رکھے اور ان کا دم حالت کفر ہی میں نکل جائے۔

(۹۱) إِنَّ الَّذِينَ لَا يَرْجُونَ لِقَاءَنَا وَرَضُوا بِالْحَيَوٰةِ الدُّنْيَا وَاطْمَأَنُّوا بِهَا وَالَّذِينَ هُمْ عَنْ آيَاتِنَا غَافِلُونَ ۝ أُولَٰئِكَ مَأْوَاهُمُ النَّارُ بِمَا كَانُوا يَكْسِبُونَ ۝ (۱۰-۷،۸)

جن لوگوں کو ہمارے پاس آنے کا کھٹکا نہیں ہے اور وہ دُنیوی زندگی پر راضی ہوگئے ہیں اور اس میں جی لگا بیٹھے ہیں اور جو لوگ ہماری آیات سے بالکل ہی غافل ہیں ایسے لوگوں کا ٹھکانا ان کے اعمال کی وجہ سے دوزخ ہے۔

(۹۲) إِنَّمَا مَثَلُ الْحَيَوٰةِ الدُّنْيَا كَمَاءٍ أَنزَلْنَاهُ مِنَ السَّمَاءِ فَاخْتَلَطَ بِهِ نَبَاتُ الْأَرْضِ مِمَّا يَأْكُلُ النَّاسُ وَالْأَنْعَامُ حَتَّىٰ إِذَا أَخَذَتِ الْأَرْضُ

بس دنیوی زندگی کی حالت تو ایسی ہے جیسے ہم نے آسمان سے پانی برسایا پھر اس سے زمین کے نباتات جن کو آدمی اور چوپائے کھاتے ہیں خوب گنجان ہوکر نکلے یہاں تک کہ جب وہ زمین

زُخْرُفَهَا وَازَّيَّنَتْ وَظَنَّ اَهْلُهَآ اَنَّهُمْ قٰدِرُوْنَ عَلَيْهَآ ۙ اَتٰىهَآ اَمْرُنَا لَيْلًا اَوْ نَهَارًا فَجَعَلْنٰهَا حَصِيْدًا كَاَنْ لَّمْ تَغْنَ بِالْاَمْسِ ۭ كَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ۝ (۱۰-۲۴)

اپنی رونق کا پورا حصہ لے چکی اور اس کی خوب زیبائش ہوگئی اور اس کے مالکوں نے سمجھ لیا کہ اب ہم اس پر بالکل قابض ہو چکے ہیں تو دن میں یا رات میں اس پر ہماری طرف سے کوئی حادثہ آپڑا سو ہم نے اس کو ایسا صاف کر دیا کہ گویا کل وہ موجود ہی نہ تھی، ہم اسی طرح آیات کو صاف صاف بیان کرتے ہیں ایسے لوگوں کے لئے جو سوچتے ہیں

۹۳ مَنْ كَانَ يُرِيْدُ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا وَزِيْنَتَهَا نُوَفِّ اِلَيْهِمْ اَعْمَالَهُمْ فِيْهَا وَهُمْ فِيْهَا لَا يُبْخَسُوْنَ ۝ اُولٰۗىِٕكَ الَّذِيْنَ لَيْسَ لَهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ اِلَّا النَّارُ ڮ وَحَبِطَ مَا صَنَعُوْا فِيْهَا وَبٰطِلٌ مَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝ (۱۱-۱۵، ۱۶)

جو شخص محض حیات دنیوی اور اس کی رونق چاہتا ہے تو ہم ان لوگوں کے اعمال ان کو دنیا ہی میں پورے طور سے بھگتا دیتے ہیں اور ان کے لئے دنیا میں کچھ کمی نہیں ہوتی یہ ایسے لوگ ہیں کہ ان کے لئے آخرت میں بجز دوزخ کے اور کچھ نہیں اور انھوں نے جو کچھ کیا تھا وہ آخرت میں سب ناکارہ ہوگا اور جو کچھ کر رہے ہیں وہ اب بھی بے اثر ہے۔

۹۴ اَللّٰهُ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَاۗءُ وَيَقْدِرُ ۭ وَفَرِحُوْا بِالْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۭ وَمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا فِي الْاٰخِرَةِ اِلَّا مَتَاعٌ ۝ (۱۳-۲۶)

اور اللہ تعالیٰ جس کو چاہے رزق زیادہ دیتا ہے اور تنگی کر دیتا ہے اور یہ لوگ دنیوی زندگی پر اتراتے ہیں اور یہ دنیوی زندگی آخرت کے مقابلہ میں بجز ایک متاع قلیل کے اور کچھ نہیں،

۹۵ لَا تَمُدَّنَّ عَيْنَيْكَ اِلٰى مَا مَتَّعْنَا بِهٖٓ اَزْوَاجًا مِّنْهُمْ وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَاخْفِضْ جَنَاحَكَ لِلْمُؤْمِنِيْنَ ۝ (۱۵-۸۸)

اور آپ اپنی آنکھ اٹھا کر بھی اس چیز کو نہ دیکھئے جو کہ ہم نے مختلف قسم کے کافروں کو برتنے کے لئے دے رکھی ہے اور ان پر غم نہ کیجئے اور جھکا اپنے بازو کو ایمان والوں کے واسطے،

۹۶ وَاصْبِرْ نَفْسَكَ مَعَ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَدٰوةِ وَالْعَشِيِّ يُرِيْدُوْنَ وَجْهَهٗ وَلَا تَعْدُ عَيْنٰكَ عَنْهُمْ ۚ تُرِيْدُ

اور اپنے کو ان لوگوں کے ساتھ مقید رکھا کیجئے جو صبح و شام اپنے رب کی عبادت محض اس کی رضا جوئی کے لئے کرتے ہیں اور دنیوی

زِيْنَةَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ وَلَا تُطِعْ مَنْ أَغْفَلْنَا قَلْبَهٗ عَنْ ذِكْرِنَا وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ وَكَانَ أَمْرُهٗ فُرُطًا ۝ (۱۸ - ۲۸)

زندگی کی رونق کے خیال سے آپ کی آنکھیں ان سے ہٹنے نہ پائیں اور ایسے شخص کا کہنا نہ مانیے جس کے قلب کو ہم نے اپنی یاد سے غافل کر رکھا ہے اور وہ اپنی نفسانی خواہش پر چلتا ہے اور اسکا حال حد سے گزر گیا ہے۔

(۹۷) وَاضْرِبْ لَهُمْ مَّثَلَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا كَمَآءٍ أَنْزَلْنٰهُ مِنَ السَّمَآءِ فَاخْتَلَطَ بِهٖ نَبَاتُ الْأَرْضِ فَأَصْبَحَ هَشِيْمًا تَذْرُوْهُ الرِّيٰحُ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ مُّقْتَدِرًا ۝ (۱۸ - ۴۵)

اور آپ اُن لوگوں سے دنیوی زندگی کی حالت بیان فرمایئے، وہ ایسی ہے جیسے آسمان سے ہم نے پانی برسایا پھر اس کے ذریعہ سے زمین کی نباتات خوب گنجان ہوگئی ہوں پھر وہ ریزہ ریزہ ہو جائیں کہ ان کو ہوا اُڑائے لئے پھرتی ہو اور اللہ ہر چیز پر پوری قدرت رکھتے ہیں۔

(۹۸) اَلْمَالُ وَالْبَنُوْنَ زِيْنَةُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ وَالْبٰقِيٰتُ الصّٰلِحٰتُ خَيْرٌ عِنْدَ رَبِّكَ ثَوَابًا وَّخَيْرٌ أَمَلًا ۝ (۱۸ - ۴۶)

مال اور اولاد حیاتِ دُنیا کی ایک رونق ہے اور جو اعمال صالحہ باقی رہنے والے ہیں وہ آپ کے رب کے نزدیک ثواب کے اعتبار سے بھی ہزار درجہ بہتر ہیں اور امید کے اعتبار سے بھی ہزار درجہ بہتر ہیں۔

(۹۹) وَلَا تَمُدَّنَّ عَيْنَيْكَ إِلٰى مَا مَتَّعْنَا بِهٖ أَزْوَاجًا مِّنْهُمْ زَهْرَةَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۙ لِنَفْتِنَهُمْ فِيْهِ ؕ وَرِزْقُ رَبِّكَ خَيْرٌ وَّأَبْقٰى ۝ وَأْمُرْ أَهْلَكَ بِالصَّلٰوةِ وَاصْطَبِرْ عَلَيْهَا ؕ لَا نَسْأَلُكَ رِزْقًا ؕ نَحْنُ نَرْزُقُكَ ؕ وَالْعَاقِبَةُ لِلتَّقْوٰى ۝ (۲۰ - ۱۳۱، ۱۳۲)

اور ہرگز ان چیزوں کی طرف آنکھ اُٹھا کر بھی نہ دیکھئے جن سے ہم نے ان (کفار) کے مختلف گروہوں کو ان کی آزمائش کے لئے متمتع کر رکھا ہے کہ وہ دنیوی زندگی کی رونق ہے اور آپ کے رب کا عطیہ بدرجہا بہتر ہے، اور دیرپا ہے اور اپنے متعلقین کو بھی نماز کا حکم کرتے رہیئے اور خود بھی اس کے پابند رہیئے، ہم آپ سے معاش نہیں چاہتے، معاش آپ کو ہم دیں گے اور بہتر انجام تو پرہیزگاری ہے۔

(۱۰۰) وَمَآ أُوْتِيْتُمْ مِّنْ شَيْءٍ فَمَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَزِيْنَتُهَا ۚ وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ

اور جو کچھ تمہیں دیا گیا ہے وہ دنیوی زندگی کا عارضی سامان ہے اور یہیں کی زینت ہے

خَيْرٌ وَّ اَبْقٰى ۭ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ۝ (۲۰ - ۶۰)

اور جو اللہ کے ہاں ہے وہ اس سے بدرجہا بہتر اور ہمیشہ باقی رہنے والا ہے کیا تم نہیں سمجھتے۔

(۱۰۱) اَفَمَنْ وَّعَدْنٰهُ وَعْدًا حَسَنًا فَهُوَ لَاقِيْهِ كَمَنْ مَّتَّعْنٰهُ مَتَاعَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ثُمَّ هُوَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مِنَ الْمُحْضَرِيْنَ ۝ (۲۸- ۶۱)

بھلا وہ جس شخص جس سے ہم نے ایک پسندیدہ وعدہ کر رکھا ہے پھر وہ شخص اس کو پانے والا ہے کیا اُس شخص جیسا ہو سکتا ہے جس کو ہم نے دنیوی زندگی کا چندروزہ فائدہ دے رکھا ہے پھر وہ قیامت کے روز ان لوگوں میں ہوگا جو گرفتار کرکے لیجائے جائیں گے۔

(۱۰۲) اِنَّ قَارُوْنَ كَانَ مِنْ قَوْمِ مُوْسٰى فَبَغٰى عَلَيْهِمْ ۠ وَاٰتَيْنٰهُ مِنَ الْكُنُوْزِ مَآ اِنَّ مَفَاتِحَهٗ لَتَنُوْٓاُ بِالْعُصْبَةِ اُولِي الْقُوَّةِ ۤ اِذْ قَالَ لَهٗ قَوْمُهٗ لَا تَفْرَحْ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْفَرِحِيْنَ ۝ وَابْتَغِ فِيْمَآ اٰتٰىكَ اللّٰهُ الدَّارَ الْاٰخِرَةَ وَلَا تَنْسَ نَصِيْبَكَ مِنَ الدُّنْيَا وَاَحْسِنْ كَمَآ اَحْسَنَ اللّٰهُ اِلَيْكَ وَلَا تَبْغِ الْفَسَادَ فِي الْاَرْضِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْمُفْسِدِيْنَ ۝ قَالَ اِنَّمَآ اُوْتِيْتُهٗ عَلٰي عِلْمٍ عِنْدِيْ ۭ اَوَلَمْ يَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ قَدْ اَهْلَكَ مِنْ قَبْلِهٖ مِنَ الْقُرُوْنِ مَنْ هُوَ اَشَدُّ مِنْهُ قُوَّةً وَّاَكْثَرُ جَمْعًا ۭ وَلَا يُسْــَٔـلُ عَنْ ذُنُوْبِهِمُ الْمُجْرِمُوْنَ ۝ فَخَرَجَ عَلٰي قَوْمِهٖ فِيْ زِيْنَتِهٖ ۭ قَالَ الَّذِيْنَ يُرِيْدُوْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا يٰلَيْتَ لَنَا مِثْلَ مَآ اُوْتِيَ قَارُوْنُ ۙ اِنَّهٗ لَذُوْ حَظٍّ عَظِيْمٍ ۝ وَقَالَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ وَيْلَكُمْ ثَوَابُ اللّٰهِ خَيْرٌ

قارون موسیٰ علیہ السلام کی برادری میں سے تھا سو وہ (کثرتِ مال کی وجہ سے) ان لوگوں کے مقابلہ میں تکبر کرنے لگا اور ہم نے اس کو اسقدر خزانے دیئے تھے کہ ان کی کنجیاں کئی کئی زورآور شخصوں کو گراں بار کر دیتی تھیں جبکہ اس کو اس کی برادری نے کہا کہ تو اترا مت، واقعی اللہ تعالیٰ اترانے والوں کو پسند نہیں کرتا اور تجھے اللہ نے جتنا دے رکھا ہے اس میں عالمِ آخرت کی بھی جستجو کیا کر اور دُنیا سے اپنا حصہ آخرت میں لے جانا فراموش مت کر اور جس طرح اللہ تعالیٰ نے تیرے ساتھ احسان کیا ہے تو بھی بندوں کے ساتھ احسان کیا کر اور دنیا میں فساد کا خواہاں مت ہو۔ بے شک اللہ اہلِ فساد کو پسند نہیں کرتا۔ قارون کہنے لگا کہ مجھے تو یہ سب کچھ میری ذاتی ہنرمندی سے مِلا ہے، کیا اس قارون نے یہ نہ جانا کہ اللہ تعالیٰ اس سے پہلے گزشتہ اُمتوں میں ایسے ایسوں کو ہلاک کر چکا ہے جو قوت

لِّمَنْ اٰمَنَ وَعَمِلَ صَالِحًا ۚ وَلَا يُلَقّٰهَآ اِلَّا الصّٰبِرُوْنَ ۝ فَخَسَفْنَا بِهٖ وَبِدَارِهِ الْاَرْضَ قف فَمَا كَانَ لَهٗ مِنْ فِئَةٍ يَّنْصُرُوْنَهٗ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ۖ وَمَا كَانَ مِنَ الْمُنْتَصِرِيْنَ ۝ وَاَصْبَحَ الَّذِيْنَ تَمَنَّوْا مَكَانَهٗ بِالْاَمْسِ يَقُوْلُوْنَ وَيْكَاَنَّ اللّٰهَ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ وَيَقْدِرُ ۚ لَوْلَآ اَنْ مَّنَّ اللّٰهُ عَلَيْنَا لَخَسَفَ بِنَا ط وَيْكَاَنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ۝

(۲۸ - ۷۶ تا ۸۲)

میں بھی اس سے کہیں بڑھے ہوئے تھے اور مجمع بھی ان کا اس سے کہیں زیادہ تھا اور اہل جرم سے ان کے گناہوں کی تحقیق کرنیکی غرض سے سوال نہ کرنا پڑے گا، پھر وہ اپنی آرائش سے اپنی برادری کے سامنے نکلا جو لوگ دُنیا کے طالب تھے کہنے لگے کہ کیا خوب ہوتا کہ ہمیں بھی وہ ساز و سامان ملا ہوتا جو قارون کو ملا ہے واقعی وہ بڑا صاحب نصیب ہے اور جن لوگوں کو فہم عطا ہوئی تھی وہ کہنے لگے، ارے تمہارا ناس ہو اللہ تعالیٰ کا ثواب اس دنیوی کرّ و فکر سے ہزار درجہ بہتر ہے جو ایسے شخص کو ملتا ہے کہ ایمان لائے اور نیک عمل کرے،

اور وہ ثواب کامل طور پر انہی کو دیا جاتا ہے جو دُنیا کی حرص اور طمع سے صبر کرنے والے ہیں، پھر ہم نے اس قارون کو اور اس کے محل سرائے کو زمین میں دھنسا دیا سو کوئی ایسی جماعت نہ ہوئی جو اس کو اللہ کے عذاب سے بچا لیتی اور وہ نہ خود ہی اپنے کو بچا سکا اور کل جو لوگ اس جیسے ہونے کی تمنا کر رہے تھے وہ آج کہنے لگے: بس جی یوں معلوم ہوتا ہے کہ اللہ اپنے بندوں میں سے جس کو چاہے زیادہ روزی دیتا ہے اور جس کو چاہے تنگی سے دینے لگتا ہے، اگر ہم پر اللہ تعالیٰ کی مہربانی نہ ہوتی تو ہمیں بھی دھنسا دیتا، بس جی معلوم یوں ہوا کہ کافروں کو فلاح نہیں ہوتی۔

(۱۰۳) وَمَا هٰذِهِ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَآ اِلَّا لَهْوٌ وَّلَعِبٌ ط وَاِنَّ الدَّارَ الْاٰخِرَةَ لَهِيَ الْحَيَوَانُ ۘ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ۝

(۲۹ - ۶۴)

اور یہ دُنیوی زندگی بجز لہو و لعب کے اور کچھ بھی نہیں اور اصل زندگی عالم آخرت ہے کاش ان کو اس کا علم ہوتا۔

(۱۰۴) يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمْ وَاخْشَوْا يَوْمًا لَّا يَجْزِيْ وَالِدٌ عَنْ

اے لوگو! اپنے رب سے ڈرو اور اُس دن سے ڈرو جس میں نہ کوئی باپ اپنے بیٹے کی

وَّلَدِہٖ وَلَا مَوْلُوْدٌ هُوَ جَازٍ عَنْ وَّالِدِہٖ شَیْئًا ۚ اِنَّ وَعْدَ اللّٰہِ حَقٌّ فَلَا تَغُرَّنَّكُمُ الْحَیٰوةُ الدُّنْیَا ۗ وَلَا یَغُرَّنَّكُمْ بِاللّٰہِ الْغَرُوْرُ ۝ (۳۱-۳۳)

طرف سے کچھ مطالبہ ادا کر سکے گا اور نہ کوئی بیٹا ہی ہے کہ وہ اپنے باپ کی طرف سے ذرا بھی مطالبہ ادا کر دے، یقیناً اللہ کا وعدہ سچا ہے سو تم کو دنیوی زندگانی دھوکہ میں نہ ڈالے۔

۱۰۵ یٰٓاَیُّهَا النَّبِیُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ اِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ الْحَیٰوةَ الدُّنْیَا وَزِیْنَتَهَا فَتَعَالَیْنَ اُمَتِّعْكُنَّ وَاُسَرِّحْكُنَّ سَرَاحًا جَمِیْلًا ۝ وَاِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ اللّٰہَ وَرَسُوْلَهٗ وَالدَّارَ الْاٰخِرَةَ فَاِنَّ اللّٰہَ اَعَدَّ لِلْمُحْسِنٰتِ مِنْكُنَّ اَجْرًا عَظِیْمًا ۝ (۳۳-۲۸-۲۹)

اے نبی! آپ اپنی بیویوں سے فرما دیجئے کہ اگر تم دنیوی زندگی اور اس کی بہار چاہتی ہو تو آؤ میں تمہیں کچھ متاع دیدوں، اور تمہیں خوبی کے ساتھ رخصت کر دوں اور اگر تم اللہ کو چاہتی ہو اور اس کے رسول کو اور عالم آخرت کو تو تم میں سے نیک کردار کے لئے اللہ تعالیٰ نے اجر عظیم مہیا کر رکھا ہے

۱۰۶ یٰقَوْمِ اِنَّمَا هٰذِهِ الْحَیٰوةُ الدُّنْیَا مَتَاعٌ ۫ وَّاِنَّ الْاٰخِرَةَ هِیَ دَارُ الْقَرَارِ ۝ (۴۰-۳۹)

اے بھائیو! یہ دنیوی زندگی محض چند روزہ ہے اور ٹھہرنے کا مقام تو آخرت ہے۔

۱۰۷ مَنْ كَانَ یُرِیْدُ حَرْثَ الْاٰخِرَةِ نَزِدْ لَهٗ فِیْ حَرْثِهٖ ۚ وَمَنْ كَانَ یُرِیْدُ حَرْثَ الدُّنْیَا نُؤْتِهٖ مِنْهَا وَمَا لَهٗ فِی الْاٰخِرَةِ مِنْ نَّصِیْبٍ ۝ (۴۲-۲۰)

جو شخص آخرت کی کھیتی کا طالب ہو ہم اس کو اس کی کھیتی میں ترقی دیں گے اور جو دنیا کی کھیتی کا طالب ہو تو ہم اس کو کچھ اس (دنیا) میں سے دیں گے اور آخرت میں اس کا کچھ حصہ نہیں۔

۱۰۸ وَلَوْلَآ اَنْ یَّكُوْنَ النَّاسُ اُمَّةً وَّاحِدَةً لَّجَعَلْنَا لِمَنْ یَّكْفُرُ بِالرَّحْمٰنِ لِبُیُوْتِهِمْ سُقُفًا مِّنْ فِضَّةٍ وَّمَعَارِجَ عَلَیْهَا یَظْهَرُوْنَ ۙ وَلِبُیُوْتِهِمْ اَبْوَابًا وَّسُرُرًا عَلَیْهَا

اور اگر یہ بات نہ ہوتی کہ تمام آدمی ایک ہی طریقہ کے ہو جائیں گے تو جو لوگ رحمٰن کے ساتھ کفر کرتے ہیں ہم ان کے لئے گھروں کی چھتیں چاندی کی کر دیتے اور زینے بھی جن پر چڑھا کرتے ہیں اور ان کے گھروں

يَتَّكِـُٔوْنَ ۙ وَزُخْرُفًا ؕ وَاِنْ كُلُّ ذٰلِكَ لَمَّا مَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ؕ وَالْاٰخِرَةُ عِنْدَ رَبِّكَ لِلْمُتَّقِيْنَ ۝ (۴۳-۳۳، تا ۳۵)

کے کواڑ بھی اور تخت بھی جن پر تکیہ لگاکر بیٹھتے ہیں اور یہ سب چیزیں سونے کی بھی، اور یہ ساز وسامان کچھ بھی نہیں صرف دنیوی زندگی کی چند روزہ کامرانی ہے اور آخرت آپ کے پروردگار کے ہاں اللہ سے ڈرنے والوں کے لئے ہے۔

(۱۰۹) اِنَّمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا لَعِبٌ وَّلَهْوٌ ؕ وَاِنْ تُؤْمِنُوْا وَتَتَّقُوْا يُؤْتِكُمْ اُجُوْرَكُمْ وَلَا يَسْـَٔلْكُمْ اَمْوَالَكُمْ ۝ (۴۷-۳۶)

یہ دنیوی زندگی تو محض لہو ولعب ہے اور اگر تم ایمان وتقویٰ اختیار کرو تو اللہ تعالیٰ تمہیں تمہارے اجر عطا کرے گا اور تم سے تمہارے مال طلب نہیں کرے گا

(۱۱۰) اِعْلَمُوْٓا اَنَّمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا لَعِبٌ وَّلَهْوٌ وَّزِيْنَةٌ وَّتَفَاخُرٌۢ بَيْنَكُمْ وَتَكَاثُرٌ فِى الْاَمْوَالِ وَالْاَوْلَادِ ؕ كَمَثَلِ غَيْثٍ اَعْجَبَ الْكُفَّارَ نَبَاتُهٗ ثُمَّ يَهِيْجُ فَتَرٰىهُ مُصْفَرًّا ثُمَّ يَكُوْنُ حُطَامًا ؕ وَفِى الْاٰخِرَةِ عَذَابٌ شَدِيْدٌ ۙ وَّمَغْفِرَةٌ مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانٌ ؕ وَمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَآ اِلَّا مَتَاعُ الْغُرُوْرِ ۝ (۵۷-۲۰)

تم خوب جان لو کہ دنیوی حیات محض لعب ولہو اور زینت اور باہم ایک دوسرے پر فخر کرنا اور اموال واولاد میں ایک کا دوسرے سے اپنے کو زیادہ بتانا ہے، جیسا مینہ ہے کہ اس کی پیداوار کاشتکاروں کو اچھی معلوم ہوتی ہے پھر وہ خشک ہوجاتی ہے سو تو اس کو زرد دیکھتا ہے، پھر وہ چورا چورا ہو جاتی ہے اور آخرت میں عذاب شدید ہے اور اللہ کی طرف سے مغفرت اور رضامندی ہے اور دنیوی زندگی محض دھوکہ کا اسباب ہے۔

(۱۱۱) يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُلْهِكُمْ اَمْوَالُكُمْ وَلَآ اَوْلَادُكُمْ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ ۚ وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ۝ (۶۳-۹)

اے ایمان والو! تم کو تمہارے مال اولاد اللہ کی یاد سے غافل نہ کرنے پائیں اور جو ایسا کرے گا سو ایسے لوگ ناکام رہنے والے ہیں۔

(۱۱۲) اِنَّمَآ اَمْوَالُكُمْ وَاَوْلَادُكُمْ فِتْنَةٌ ؕ وَاللّٰهُ عِنْدَهٗٓ اَجْرٌ عَظِيْمٌ ۝ (۶۴-۱۵)

تمہارے مال واولاد بس تمہارے لئے ایک آزمائش کی چیز ہے اور اللہ کے پاس بڑا اجر ہے۔

(۱۱۳) فَاَمَّا مَنْ طَغٰىۙ وَ اٰثَرَ الْحَیٰوةَ الدُّنْیَاۙ فَاِنَّ الْجَحِیْمَ هِیَ الْمَاْوٰىؕ وَ اَمَّا مَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ وَ نَهَى النَّفْسَ عَنِ الْهَوٰىۙ فَاِنَّ الْجَنَّةَ هِیَ الْمَاْوٰىؕ (۷۹ - ۳۷ تا ۴۱)

تو جس شخص نے سرکشی کی ہوگی اور دنیوی زندگی کو ترجیح دی ہوگی سو دوزخ اس کا ٹھکانہ ہوگا، اور جو شخص اپنے رب کے سامنے کھڑا ہونے سے ڈرا ہوگا اور نفس کو خواہش سے روکا ہوگا سو جنت اس کا ٹھکانہ ہوگا۔

(۱۱۴) بَلْ تُؤْثِرُوْنَ الْحَیٰوةَ الدُّنْیَا٘ۖ وَ الْاٰخِرَةُ خَیْرٌ وَّ اَبْقٰىؕ (۸۷ - ۱۶، ۱۷)

بلکہ تم اپنی دنیوی زندگی کو مقدم رکھتے ہو حالانکہ آخرت بدرجہا بہتر اور پائیدار ہے۔

(۱۱۵) وَیْلٌ لِّكُلِّ هُمَزَةٍ لُّمَزَةِۙ الَّذِیْ جَمَعَ مَالًا وَّ عَدَّدَهٗۙ یَحْسَبُ اَنَّ مَالَهٗۤ اَخْلَدَهٗۚ كَلَّا لَیُنْۢبَذَنَّ فِی الْحُطَمَةِ٘ۖ وَ مَاۤ اَدْرٰىكَ مَا الْحُطَمَةُؕ نَارُ اللّٰهِ الْمُوْقَدَةُۙ الَّتِیْ تَطَّلِعُ عَلَى الْاَفْـِٕدَةِؕ اِنَّهَا عَلَیْهِمْ مُّؤْصَدَةٌۙ فِیْ عَمَدٍ مُّمَدَّدَةٍ (۱۰۴ - ۱ تا ۹)

بڑی خرابی ہے ہر ایسے شخص کے لئے جو پس پشت عیب نکالنے والا اور رو در رو طعنہ دینے والا ہو، جو مال جمع کرتا ہو اور اس کو بار بار گنتا ہو، وہ خیال کر رہا ہے کہ اس کا مال اس کے پاس سدا رہے گا ہرگز نہیں، واللہ وہ شخص ایسی آگ میں ڈالا جائے گا جس میں جو کچھ پڑے تو اس کو توڑ پھوڑ دے، اور آپ کو کچھ معلوم ہے کہ وہ توڑ پھوڑنے والی آگ کیسی ہے؟ وہ اللہ کی آگ ہے جو سلگائی گئی ہے، جو دلوں تک جا پہنچے گی، وہ ان پر بند کر دی جائے گی، وہ لوگ آگ کے بڑے لمبے لمبے ستونوں میں ہوں گے۔

بنی اسرائیل کی مذمت میں فرماتے ہیں:

(۱۱۶) اُولٰٓىِٕكَ الَّذِیْنَ اشْتَرَوُا الْحَیٰوةَ الدُّنْیَا بِالْاٰخِرَةِ٘ فَلَا یُخَفَّفُ عَنْهُمُ الْعَذَابُ وَ لَا هُمْ یُنْصَرُوْنَ۠ (۲ - ۸۶)

یہ وہ لوگ ہیں کہ انھوں نے دُنیوی زندگی کو لے لیا ہے بعوض آخرت کے، سو نہ تو ان کی سزا میں تخفیف کی جائے گی اور نہ کوئی انکی طرفداری کرنے پائے گا۔

کفار کی مذمت میں فرماتے ہیں:

(۱۱۷) اَلَّذِیْنَ اتَّخَذُوْا دِیْنَهُمْ لَهْوًا

جنھوں نے دُنیا میں اپنے دین کو لہو و

وَّ لَعِبًا وَّ غَرَّتْهُمُ الْحَیٰوةُ الدُّنْیَا ۚ فَالْیَوْمَ نَنْسٰىهُمْ كَمَا نَسُوْا لِقَآءَ یَوْمِهِمْ هٰذَا ۙ وَ مَا كَانُوْا بِاٰیٰتِنَا یَجْحَدُوْنَ ۝ (۷ - ۵۱)

لعب بنا رکھا تھا اور جن کو دنیوی زندگی نے دھوکہ میں ڈال رکھا تھا سو ہم بھی آج کے روز ان کا نام نہ لیں گے جیسا انھوں نے اس دن کا نام تک نہ لیا اور جیسا یہ ہماری آیتوں کا انکار کرتے تھے،

(۱۱۸) عن المستورد بن شداد رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول واللہ ما الدنیا فی الاٰخرة الا مثل ما یجعل احدکم اصبعہ فی الیم فلینظر بم یرجع (رواہ مسلم)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ کی قسم دُنیا کی آخرت کے مقابلہ میں ایسی مثال ہے جیسے تم میں سے کوئی اپنی انگلی سمندر میں ڈال کر نکالے تو دیکھے کہ وہ کیا لائی ؟

(۱۱۹) وعن جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ انّ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مر بجدی اسك میت قال ایکم یحب ان ھذا لہ بدرھم فقالوا ما نحب انہ لنا بشیء قال فواللہ للدنیا اھون علی اللہ من ھذا علیکم (رواہ مسلم)

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا بکری کے ایک چھوٹے کانوں والے مُردہ بچے پر گزر ہوا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم میں سے اس کو ایک درہم کے عوض کون لینا پسند کرتا ہے ؟ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا کہ ہم تو اسے مفت میں لینا بھی پسند نہیں کرتے، آپ نے فرمایا کہ واللہ! دنیا اللہ تعالیٰ کے ہاں اس سے بھی زیادہ ذلیل ہے

(۱۲۰) وعن ابی ھریرة رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الدنیا سجن المؤمن وجنة الکافر (رواہ مسلم).

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ دُنیا مؤمن کے لئے قید خانہ ہے اور کافر کے لئے جنت ہے۔

(۱۲۱) وعن عمرو بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فواللہ لا الفقر اخشی علیکم ولکن اخشی علیکم ان تبسط علیکم الدنیا

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ واللہ میں تم پر فقر کا خوف نہیں کرتا، لیکن مجھے یہ خطرہ ہے کہ تم پر پہلے لوگوں کی طرح دنیا پھیلا دی جائے تو تم اُن کی

كما بسطت على من كان قبلكم فتنافسوها كما تنافسوها وتهلككم كما اهلكتهم (متفق عليه)

طرح اس میں رغبت کرنے لگو اور وہ تمہیں ان پہلی اُمتوں کی طرح ہلاک کرڈالے۔

(۱۲۲) وعن سهل بن سعد رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لو كانت الدنيا تعدل عند الله جناح بعوضة ما سقى كافرا منها شربة (رواه احمد والترمذی وابن ماجة)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر دُنیا کی اللہ تعالیٰ کے ہاں مچھر کے پر برابر بھی وقعت ہوتی تو کافر کو اس سے ایک گھونٹ پانی بھی نہ پلاتے۔

(۱۲۳) وعن ابی موسى رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من احب دنياه اضر بآخرته ومن احب آخرته اضر بدنياه فآثروا ما يبقى على ما يفنى۔
(رواه احمد والبيهقی فی شعب الايمان)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص نے اپنی دنیا کو بنایا اُس نے اپنی آخرت کو بگاڑا اور جس نے اپنی آخرت کو سنوارا اُس نے اپنی دُنیا کو بگاڑا، پس تم باقی کو فانی پر ترجیح دو۔

(۱۲۴) وعن ابی هريرة رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اصدق كلمة قالها الشاعر كلمة لبيد الا كل شیء ما خلا الله باطل۔
(متفق عليه)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کلام شعراء میں سب سے زیادہ صحیح حضرت لبید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا یہ قول ہے:
"خبردار! اللہ تعالیٰ کے سوا ہر چیز باطل ہے"

(۱۲۵) وعن عبد الله رضي الله تعالى عنه قال خط النبی صلى الله عليه وسلم خطا مربعا وخط خطا فی الوسط خارجا منه وخط خططا صغارا الى هذا الذی فی الوسط من جانبه الذی فی الوسط فقال هذا الانسان وهذا اجله محيط به وهذا

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مربع خط بنایا اور ایک خط اس کے درمیان میں اس طرح بنایا کہ وہ اس مربع سے باہر نکل رہا تھا اور اس درمیانی خط کی طرف اس کے اطراف سے چھوٹے چھوٹے خطوط بنائے پھر فرمایا کہ یہ درمیانی خط انسان ہے اور یہ مربع اس

الذی ھو خارج املہ وھذہ الخطط الصغار الاعراض فان اخطأہ ھذا نھشہ ھذا وان اخطأہ ھذا نھشہ ھذا (رواہ البخاری)

انسان کی موت ہے جو اسے محیط ہے، اور




یہ خط جو مربع سے خارج ہے یہ انسان کی ہوس ہے اور یہ چھوٹے خطوط حوادث ہیں، پس اگر وہ ایک حادثہ سے بچ گیا تو اسے دوسرا حادثہ آلے گا اور اگر دوسرے سے بچ گیا تو تیسرا حادثہ اس کا خاتمہ کردے گا۔

(۱۲۶) وعن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنھما وعنھم عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال لو کان لابن اٰدم وادیان من مال لابتغی ثالثا ولا یملأ جوف ابن اٰدم الا التراب ویتوب اللہ علی من تاب (متفق علیہ)

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر ابن آدم کے پاس مال کی دو وادیاں ہوں تو وہ تیسری کی تلاش میں ہوگا، ابن آدم کے پیٹ کو صرف مٹی ہی بھرتی ہے، اور اللہ تعالیٰ اس شخص پر توجہ فرماتے ہیں جو ان کی طرف متوجہ ہو۔

(۱۲۷) وعن ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنھما وعنھم قال اخذ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ببعض جسدی فقال کن فی الدنیا کانک غریب او عابر سبیل وعد نفسک من اصحاب القبور (رواہ البخاری)

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے پکڑ کر فرمایا کہ دنیا میں مسافر بلکہ راہ رو کی طرح رہو اور اپنے کو اصحابِ قبور میں شمار کرو۔

---

(۱۲۸) وعن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنھما وعنھم ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان یھریق الماء فیتیمم بالتراب فاقول یا رسول اللہ ان الماء منک قریب یقول ما یدرینی لعلی لا ابلغہ (رواہ فی شرح السنۃ وابن

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے استنجاء سے فارغ ہو کر تیمم فرمایا تو میں نے عرض کیا: "یا رسول اللہ پانی تو آپ سے قریب ہی ہے" آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا معلوم کہ وہاں تک پہنچ ہی

الجوزی فی کتاب الوفاء)

نہ پاؤں۔"

(۱۲۹) عن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ انّ النبیّ صلّی اللہ علیہ وسلم قال ھذا ابن اٰدم وھذا اجلہ ووضع یدہ عند قفاہ ثم بسط فقال وثم املہ۔
(رواہ الترمذی)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی گدّی پر ہاتھ رکھ کر فرمایا کہ یہ ابن آدم کی موت ہے پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہاتھ پھیلا کر فرمایا کہ اس کی ہوس وہاں ہے۔

(۱۳۰) وعن عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدّہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ انّ النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال اول صلاح ھٰذہ الامۃ الیقین والزھد واوّل فسادھا البخل والامل۔
(رواہ البیھقی فی شعب الایمان)

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اس اُمت کی صلاح کی بنیاد آخرت پر یقین اور دنیا سے بے رغبتی پر ہے اور اس کے فساد کی بنیاد بخل اور ہوس پر ہے۔

(۱۳۱) ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما وعنھم رفعہ ما ذئبان ضاویان فی حظیرۃ یأکلان ویفسدان باضر فیھا من حبّ الشرف وحبّ المال فی دین المرء المسلم (جمع الفوائد)

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ دو خونخوار بھیڑیئے بکریوں کے باڑے میں داخل ہو کر حملہ کر دیں تو وہ مسلمان کے دین میں حُبّ جاہ و حُبّ مال سے زیادہ مضر نہیں۔

(۱۳۲) انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ دخلت علی سلمان فرأیت بیتہ رثا فقلت لہ فی ذلک فقال انّ النبی صلی اللہ علیہ وسلم عھد الیّ ان یکون زادک کزاد الراکب (جمع الفوائد)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں سلمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس گیا تو میں نے اُن کے مکان کو خستہ حالت میں دیکھا تو میں نے ان سے اس بارے میں کچھ کہا تو انھوں نے فرمایا کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے وصیت فرمائی ہے کہ تیرا توشہ مسافر کی طرح ہونا چاہیئے۔

(۱۳۳) عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا رفعتہ ان کنت تریدین الاسراع واللحوق بی

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم

فیکفیک من الدنیا کزاد الراکب و ایاک ومجالسۃ الاغنیاء ولا تستخلقی ثوبا حتی ترقعیہ (جمع الفوائد) نے فرمایا کہ اگر تو میرا قرب چاہتی ہے تو تجھے دنیا سے توشۂ مسافر کے برابر کافی ہے اور اغنیاء کے پاس بیٹھنے سے بچنا، اور بغیر پیوند لگائے کوئی کپڑا پرانا سمجھ کر نہ اُتارنا۔

---

# سب بیماریوں کی جڑ

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: حب الدنیا رأس کل خطیئۃ "دنیا کی محبت ہر گناہ کی جڑ ہے"۔ انسان دنیوی عزّ و جاہ، مال و دولت اور عیش و عشرت کی حرص میں آخرت سے غافل ہوجاتا ہے حالانکہ حقیقی عزت آخرت کی عزت ہے اور حقیقی شرف وہ ہے جو مالک کی نظر میں ہو اس کے سامنے دنیا کی عزت اور اہلِ دنیا کی نظر میں شرف کوئی حیثیت نہیں رکھتا۔

حدیث میں ہے کہ بنی اسرائیل میں ایک عورت اپنے بچے کو دودھ پلا رہی تھی کہ اچانک وہاں سے ایک خوبصورت جوان گھوڑے پر سوار بڑی شان و شوکت سے گزرا اس کو دیکھ کر اس عورت نے دعاء کی کہ اے اللہ! میرے بچے کو اس جوان جیسا کردے، بچے کو اللہ تعالیٰ نے قوتِ گویائی عطا فرمائی اس نے چھاتی سے منہ ہٹا کر اس سوار کی طرف متوجہ ہو کر کہا کہ اے اللہ! مجھے اس جیسا نہ کیجیو، یہ کہہ کر پھر دودھ پینے لگ گیا، تھوڑی دیر بعد ایک سیاہ فام عورت قریب سے گزاری گئی جو انتہائی خستہ حال تھی اسے مارا گھسیٹا جا رہا تھا، اس کو دیکھ کر اس بچے کی ماں نے دُعاء کی کہ اے اللہ! میرے بچے کو اس عورت جیسا نہ کیجیو، اس پر بچے نے چھاتی سے منہ ہٹا کر کہا کہ اے اللہ! مجھے اس جیسا بنا، اس کی ماں کو بڑی حیرت ہوئی کہ یہ بچہ بولنے کیسے لگ گیا اور پھر یہ نیک دعاء سے انکار کرتا ہے اور بُری حالت کا طلبگار ہے، ماں نے بچے سے اس کا سبب دریافت کیا تو بچے نے کہا کہ وہ جوان سوار ظالم تھا اور یہ خستہ حال عورت نیک ہے لوگ کہتے ہیں کہ اس نے چوری کی ہے اور زنا کا ارتکاب کیا ہے حالانکہ یہ پاک ہے۔

اس واقعہ سے ثابت ہوا کہ اللہ تعالیٰ کے ہاں عزت والا وہ ہے جو انکے احکام سے غافل نہو، خود اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں اِنَّ اَکْرَمَکُمْ عِنْدَ اللّٰہِ اَتْقٰکُمْ ط "اللہ تعالیٰ کے

نزدیک تم میں سب سے زیادہ عزّت والا وہ ہے جو سب سے زیادہ متقی اور پرہیزگار ہو۔"

حضرت سہل بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک شخص حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے قریب سے گزرا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے قریب بیٹھے ہوئے ایک شخص سے پوچھا کہ تو اسے کیسا سمجھتا ہے؟ تو اس نے کہا کہ یہ ایک رئیس آدمی ہے، واللہ! اگر یہ کہیں نکاح کا پیغام بھیجے یا کسی کی سفارش کرے تو قبول ہو، اس پر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم خاموش رہے، پھر ایک دوسرا شخص گزرا، تو پھر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے قریب بیٹھنے والے سے فرمایا کہ تو اس کو کیسا سمجھتا ہے؟ اس نے کہا یا رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) یہ فقراء مسلمین سے ایک آدمی ہے، اگر یہ نکاح کا پیغام بھیجے یا کسی کی سفارش کرے تو قبول نہ کی جائے اور اگر کچھ بات کرے تو کوئی سننے کو تیار نہ ہو، اس پر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اس پہلے شخص جیسوں سے پوری زمین بھری ہوئی ہو تو ان سب سے یہ دوسرا شخص بہتر ہے،

غرضیکہ حقیقی عزت وہ ہے جو خالق کی نظر میں ہو، حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ بہت سے پراگندہ بال اور خستہ حال لوگ جن کو کوئی اپنی مجلس میں نہیں بیٹھنے دیتا اللہ تعالیٰ کے ہاں ان کی اتنی بڑی عزّت اور قدر ہوتی ہے کہ وہ اگر اللہ تعالیٰ کے بھروسہ پر قسم کھا لیں تو اللہ تعالیٰ اسے ضرور پوری فرمادیں۔

حضرت زاہر رضی اللہ تعالیٰ عنہ گاؤں کے رہنے والے تھے ان کی شکل و صورت بھی کچھ اچھی نہ تھی مگر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ان سے محبت رکھتے تھے ؎

نہ گوری سے مطلب نہ کالی سے مطلب پیا جس کو چاہے سہاگن وہی ہے

ایک روز بازار میں بیٹھ کر یہ اپنا سامان بیچ رہے تھے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم دبے پاؤں پیچھے سے تشریف لائے اور ان کو بغل میں دبالیا، جب معلوم ہوا کہ دونوں جہاں کے سردار آقائے نامدار اور ناداروں کے غمگسار صلی اللہ علیہ وسلم ہیں تو تبرک کے لئے اپنی کمر سیّدِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کے سینۂ مبارک کے ساتھ چپاں کردی، اس کے بعد حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے یوں فرمانا شروع کیا کہ اس غلام کو کون خریدے گا؟ اس پر انھوں نے عرض کیا: "یا رسول اللہ! اگر ایسا ہوا تو آپ مجھ کو بہت کم قیمت پائیں گے،" حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "لیکن تو اللہ کے ہاں بہت قیمتی ہے۔"

افسوس کہ لوگوں نے عزّت اور تموّل کی حقیقت کو نہیں سمجھا، حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

دلے دارم جواہر خانۂ عشق است تحویلش　　　که دارد زیر گردوں میر سامانے کہ من دارم

قلوب پر دنیوی مال و دولت کی ہوس کا زنگ چڑھا ہوا ہے اس لئے حقیقت سمجھنے سے کورے ہیں۔ حضرت رومی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں ؎

آئینت دانی چرا غماز نیست　　　زانکہ زنگار از رخش ممتاز نیست

رو تو زنگار از رخِ او پاک کن　　　بعد زیں ایں نور را ادراک کن

ملے گا تو وہی جو قسمت میں لکھا ہے، پھر بلا امتیاز حلال و حرام طلبِ دنیا میں منہمک رہ کر آخرت کو برباد کرنا کہاں کی دانشمندی ہے ؟ قال العارف الرومی رحمہ اللہ تعالیٰ ؎

گر بریزی بحر را در کوزۂ　　　چند گنجد قسمتِ یک روزۂ

کوزۂ چشم حریصاں پر نشد　　　تا صدف قانع نشد پر در نشد

خالق کی رضا پر مخلوق کی رضا کو ترجیح دینا اور آخرت کی غیر فانی نعمتوں کے مقابلہ میں دنیا کے عارضی عیش و عشرت کو اختیار کرنا کتنی بڑی کم ہمتی و کم ظرفی کی بات ہے۔

قال العارف الرومی رحمہ اللہ تعالیٰ ؎

اسپِ ہمت سوئے آخر تاختی　　　آدمِ مسجود را نشناختی

آخر آدم زادۂ اے ناخلف　　　چند پنداری تو پستی را شرف

یا زشہ در دست آر د شیر نر　　　کرگساں بر مردگاں بگشادہ پر

عارف کامل حضرت مجذوب قدس سرہٗ فرماتے ہیں ؎

یہ عالم عیش و عشرت کا یہ حالت کیف و مستی کی　　　تخیل کر بلند اپنا کہ یہ باتیں ہیں پستی کی

جہاں در اصل ویرانہ ہے گو صورت ہے بستی کی　　　بس اتنی سی حقیقت ہے فریبِ خوابِ ہستی کی

کہ آنکھیں بند ہوں اور آدمی افسانہ ہو جائے

کیا خوب فرمایا ہے ؎

لطف دُنیا کے ہیں کے دن کے لئے　　　کھو نہ جنت کے مزے انکے لئے

یہ کیا اے دل تو بس پھر یوں سمجھ　　　تو نے ناداں گل دیئے تنکے لئے

## ہر مرض کا علاج

قرآن و حدیث میں ان ہوسناکیوں کا علاج موت اور قیامت کی ہولناکیوں کا تصوّر

بیان فرمایا ہے، فرماتے ہیں: اِنَّ الْاِنْسَانَ لِرَبِّهٖ لَكَنُوْدٌ ۝ "انسان اپنے رب کا بڑا ناشکرا ہے" وَاِنَّهٗ عَلٰى ذٰلِكَ لَشَهِيْدٌ ۝ "اور وہ اسے خوب جانتا بھی ہے" وَاِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَيْرِ لَشَدِيْدٌ ۝ اس نافرمانی کی وجہ یہ ہے کہ "بیشک انسان مال کی محبت میں بڑا مضبوط ہے" اَفَلَا يَعْلَمُ اِذَا بُعْثِرَ مَا فِي الْقُبُوْرِ ۝ وَحُصِّلَ مَا فِي الصُّدُوْرِ ۝ اِنَّ رَبَّهُمْ بِهِمْ يَوْمَئِذٍ لَّخَبِيْرٌ ۝ اس میں اس مہلک مرض کا علاج بتایا گیا ہے کہ حساب وکتاب کے دن کو یاد کیا کرو۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں: اکثروا ذکر ھاذم اللذات الموت، "موت کو کثرت سے یاد کیا کرو جو کہ سب لذتوں کو ختم کر دینے والی ہے" اور فرمایا: کفی بالموت واعظا، "موت کی یاد عبرت ونصیحت حاصل کرنے کے لئے کافی ہے" ؎

رہ کے دُنیا میں بشر کو نہیں زیبا غفلت — موت کا دھیان بھی لازم ہے کہ ہر آن رہے
جو بشر آتا ہے دُنیا میں یہ کہتی ہے قضا — میں بھی پیچھے چلی آتی ہوں ذرا دھیان رہے

حضرت مجذوب قدس سرہ نے کیا خوب فرمایا ہے ؎

رنگ رلیوں پہ زمانے کی نہ جانا اے دل — یہ خزاں ہے جو باندازِ بہار آئی ہے

کسی کی موت پر یتیموں، بیواؤں اور بے زبان بہنوں کا حصۂ میراث اور قطعۂ زمین دبانے والوں کو سوچنا چاہیئے کہ ہم بھی عنقریب ہی موت کے چنگل میں گرفتار ہو کر اس زمین کے نیچے دبنے والے ہیں اور علیم وخبیر کے سامنے حساب کتاب کے لئے پیش ہونے والے ہیں ؎

قدم سوئے مرقد نظر سوئے دُنیا — کہاں جا رہا ہے کدھر دیکھتا ہے

تھا جو مشغولِ ہوس تعمیلِ فرماں چھوڑ کر
چل دیا وہ آج سب دُنیا کے ساماں چھوڑ کر

اللّٰھم اجعل حبّك احبّ الاشیاء الیّ واجعل خشیتك اخوف الاشیاء عندی واقطع عنّی حاجات الدّنیا بالشوق الی لقائك واذا اقررت اعین اھل الدّنیا من دنیاھم فاقرر عینی من عبادتك- اللّٰھمّ اجعل اٰخرتی خیرًا من اولای وصلی اللّٰہ تعالٰی علی خیر خلقہ محمّدٍ وعلٰی اٰلہ وصحبہ اجمعین اٰمین برحمتك یا ارحم الرّاحمین ؛

رشید احمد
غرّۃ صفر سنہ ۸۰ھ عشیۃ الجمعۃ

تقسیم وراثت کی اہمیت ــــــــــ ۵۰






قال رسول الله صلى الله عليه وسلم

تعلموا الفرائض وعلموها الناس فانها نصف العلم



# تسہیل المیراث

- اختصار و جامعیت میں "دریا بکوزہ"
- کشف مشتبہات میں بے مثال
- بعض تحقیقاتِ عمیقہ میں منفرد
- طریقِ جدید، ایک عظیم الشان شاہکار
- حساب کے انمول اصول






مکتبہ فاروق

## مندرجات :



# تقریظ

از شیخ الادب والفقہ حضرت مولانا محمد اعزاز علی صاحب قدس سرہ
محدث ومفتی اعظم دار العلوم دیوبند

حامدًا ومصلیًا ومسلمًا۔ **اما بعد**، میں نے اپنے دوست مولانا مولوی رشید احمد صاحب لودھیانوی کی بے نظیر تصنیف "**تسہیل المیراث**" دیکھی اور غور سے دیکھی۔

کتاب مذکور کی افادیت میں، تسہیل فہم ہیں، مسائل کی تحقیق میں کوئی کمی نہیں، بلکہ اگر اہل علم حضرات غور فرمائیں گے تو ان کو معلوم ہوگا کہ فرائض کے بعض دقیق مسائل اس وضاحت کے ساتھ بیان کئے ہیں کہ انسان متحیّر ہو جاتا ہے، اس سے زیادہ خوبی یہ ہے کہ اس میں رطب و یابس کی بھرتی نہیں کی ہے، مسائل و احکام مسائل کی پوری تحقیق کی ہے اور اقوال محققہ سے کتاب مذکور کو محلّی و مزیّن کیا ہے، میں دُعا گو ہوں کہ منعمِ حقیقی مصنّفِ علّام کو توفیق عطاء فرمائے کہ وہ اسی قسم کے علمی خزانے آئندہ بھی اہلِ علم کے سامنے رکھیں۔ وَمَا ذٰلِکَ عَلَی اللّٰہِ بِعَزِیْزٍ۔

محمد اعزاز علی امروہوی، مرادآبادی
۲۵ رمضان المبارک سنہ ۶۶ھ



## ملاحظہ :

حضرت مؤلف دامت برکاتہم کتابوں پر تقریظ لکھنے لکھوانے کی مروّج رسم کے سخت خلاف ہیں، اس کی مفصل وجہ آپ کی سوانح حیات " انوار الرشید " میں ہے معہذا " تسہیل المیراث " پر اپنے استاذ محترم سے تقریظ لکھوانے کی وجوہ درج ذیل ہیں :

① یہ واقعہ حضرت والا کی بالکل نوخیزی و نوآموزی کا ہے ، اس وقت آپ کو تقریظ مروّج کے قبائح کا علم نہ تھا ۔

② " تسہیل المیراث " حضرت مؤلف دامت فیوضہم کی سب سے پہلی تصنیف ہے جو دار العلوم دیوبند سے فراغت کے بعد جلد ہی بالکل نوآموزی و نوعمری کے زمانہ میں تحریر فرمائی ہے، دوسری جانب علم فرائض ایسا دقیق و مشکل کہ اکثر بڑے بڑے جلیل القدر علماء بھی اس سے ناواقف ہیں، حتی کہ اس علم کے نام تک سے گھبراتے ہیں، ان حالات کے پیش نظر حضرت مؤلف نے اپنے اُستاذ محترم سے تصدیق کروانے کی ضرورت محسوس فرمائی تاکہ خدانخواستہ اس انتہائی کٹھن اقدام میں کوئی لغزش ہوگئی ہو تو اسکی اصلاح ہوجائے، یہ اُس نوعمری میں بھی آپ میں فکر آخرت کی دلیل ہے مگر تقریظ سے ثابت ہوا کہ عمر و علم دونوں میں بالکل نوخیزی کے زمانہ میں بھی آپ علوم کے شہسوار تھے ع

یہ جس کی ابتدا تھی انتہا اس کی کہاں ہوگی ؟

③ آپ کے اُستاذ محترم نے اس کتاب پر طریق مروّج کے مطابق محض رسمی تقریظ نہیں لکھی بلکہ اس بہت مختصر سی کتاب کو بغرض مطالعہ مہینوں اپنے پاس رکھا، اور ایک ایک لفظ پر خوب غور و خوض کے بعد تقریظ تحریر فرمائی ، اسلئے یہ تقریظ مروّج میں داخل نہیں ۔

اس تقریظ میں یہ امر خاص طور پر محیر العقول ہے کہ حضرت مولانا محمد اعزاز علی صاحب قدس سرہٗ جیسی عظیم شخصیت نے اپنے بالکل نوعمر و نوآموز شاگرد کو " دوست " جیسے عظیم اعزاز اور " مصنّف علاّم " جیسے عظیم لقب کے شرف سے نوازا ۔

# تسہیل المیراث کی خصوصیات

① اختصار کے ساتھ جامعیت میں اس کی نظیر نہیں۔
② ہر مسئلہ میں صرف مفتی بہ مذہب ذکر کیا گیا ہے۔
③ میراث کی عام کتابوں میں جو عبارات موہم خلافِ حقیقت تھیں اُنھیں تسہیل المیراث میں واضح کر دیا گیا ہے یا طرزِ بیان بدل کر وہم رفع کر دیا گیا ہے، مثلاً عام کتابوں میں پہلے عصبہ بنفسہ کی تعریف اور اس کی چار اقسام:

"① اصل میت ② جزء میت ③ جزء اصل قریب میت ④ جزء اصل بعید میت"

مع ان کی ترتیب فی الارث کے بیان کی جاتی ہیں، اس کے بعد عصبہ بالغیر اور عصبہ مع الغیر کا بیان ہوتا ہے، جس سے یہ وہم ہوتا ہے کہ عصبہ بالغیر اور عصبہ مع الغیر ترتیب فی الارث میں عصبہ بنفسہ سے مؤخر ہیں، چنانچہ جب بنت وعم واخت وارث ہوں تو بہت سے حضرات اسی مغالطہ کی بناء پر عم کی وجہ سے اخت کو محروم کر دیتے ہیں، تسہیل المیراث میں بیان مذکور ایسے طریق سے تحریر کیا گیا ہے کہ اس میں خلاف حقیقت کا وہم ہرگز نہیں ہو سکتا، اسی طرح اور بھی بہت سے مشتبہ مضامین کو واضح کیا گیا ہے،

④ ضمیمہ اولیٰ میں تخریج مسئلہ کے ایک جدید مختصر اور مفید ترین طریق کا اضافہ کیا گیا ہے، یہ طریقِ جدید مؤلف کا خود ایجاد کردہ ہے، جو مروّج طریق سے بالکل جدا اور بہت سہل و مختصر ہے۔ مناسخہ کے وہ طویل وعریض مسائل جو گھنٹوں میں بمشکل تحریر کئے جاتے تھے اب اس جدید طریق کے ذریعہ منٹوں میں بآسانی حل ہو سکتے ہیں، فالحمد للہ علیٰ ذٰلک۔

⑤ ضمیمہ ثانیہ میں حساب کے نہایت قیمتی وانمول اصول تحریر کئے گئے ہیں۔
⑥ ضمیمہ ثالثہ میں دو اہم مسائل کی منفرد علمی تحقیق ہے جو کسی دوسری کتاب میں نہیں۔



# پیش لفظ



الحمد للہ الذی لہ میراث السمٰوٰت والارضین، والصلوٰۃ والسلام علی عبادہ الذین لم یرثوا ولم یورثوا من النبیّین خصوصًا علی افضلھم الذی جعل الفرائض نصف الدین وعلی وارثیہ من اٰلہ واصحابہ ومن حذا حذوھم اجمعین۔

**امّا بعد**، بندہ سعود اختر الشہیر برشید احمد بن مولانا محمد سلیم لودیانوی رزقہما اللہ حبہ عرض گزار ہے کہ علم میراث کی اہمیت اور عام ضرورت کسی پر مخفی نہیں، دنیا میں شاذو نادر ہی کوئی شخص ایسا ہوگا جس کو ان مسائل سے سابقہ نہ پڑتا ہو، اسی وجہ سے اس علم میں بے شمار کتابیں مختلف زبانوں میں لکھی گئیں، مگر تا حال بندہ کی نظر سے جتنی کتابیں گزریں ان میں سے بعض انتہائی اختصار اور بعض اختلاف اقوال کی وجہ سے فہم مقصد میں مخل تھیں اور بعض زیادہ طول کی وجہ سے ممل، لہٰذا کسی ایسے رسالہ کی ضرورت تھی جس میں حتی المقدور سہل طریقہ پر بالاختصار ہر بحث میں صرف مفتیٰ بہ قول نقل کرنے پر اکتفار کیا جائے اور اختلاف اقوال کی اُلجھنوں سے مجرد ہو، شاید کہ مستفیدین کی دعاءِ خیر کی برکت سے ہی آخرت میں کوئی فلاح کی صورت ہو جائے، چنانچہ اسی ضرورت کو محسوس کرتے ہوئے یہ رسالہ شروع کرتا ہوں واللہ الموفق والمعین ومنہ الاصابۃ والاجابۃ۔



# مقدّمہ

## علم فرائض کی تعریف :

یہ چند قواعد فقہیہ کا ایسا علم ہے جس کے جاننے سے میت کے شرعی ورثہ اور ان میں شرعی اصول سے تقسیم ترکہ کا طریقہ معلوم ہو جاتا ہے۔

## موضوع :

مستحقین میں ترکہ کی تقسیم۔

## غرض و غایت :

ترکہ کے مستحقین اور ان کے شرعی حقوق کی مقدار کا معلوم کرنا۔

## وجہ تسمیہ :

فرائض فریضہ کی جمع ہے جو فرض سے مأخوذ ہے، جس کے معنی تقدیر و تعیین کے ہیں، چونکہ اس علم میں وارثوں کے جو حصّے بیان کئے جاتے ہیں، ان کی تقدیر و تعیین خود شریعت نے کی ہے، اسلئے اس کو علم فرائض کہتے ہیں۔

# سبق اوّل

## مستحقین کے مراتب :

① میت کے کُل مال سے سب سے پہلے وہ چیزیں ادا کی جائیں، جن پر غیر کا حق لگا ہوا ہو، مثلاً وہ شے جو قرض خواہ کے پاس رہن ہے یا وہ چیز جس کو میت نے خرید لیا تھا، لیکن قیمت ابھی ادا نہ کی تھی اور نہ اس پر قبضہ کیا تھا، بلکہ اصل مالک اور بائع کے قبضہ میں تھی، ان صورتوں میں قرض خواہ اپنا قرض اور بائع اپنی قیمت ان چیزوں سے وصول کر سکتا ہے، اور یہ تجہیز و تکفین سے بھی مقدم ہے۔

اکثر کتب میں تجہیز و تکفین کو سب سے پہلے ذکر کیا گیا ہے، اس کی وجہ یہ ہے کہ جس مال پر غیر کا حق لگا ہو وہ ترکہ سے خارج ہے، پس ترکہ میں سے تجہیز و تکفین سب سے مقدم ہے۔

② پھر تجہیز و تکفین ضروری شرعی بغیر اسراف و تنگی کے وسط حال سے کی جائے۔

③ پھر وہ امانت و قرض ادا کیا جائے جس کا اقرار میت نے اپنی صحت میں مرض

موت سے پہلے کیا ہو یا اقرار تو مرض موت ہی میں کیا ہو مگر اس قرض کا وجوب عام طور سے لوگوں کو معلوم ہو یا گواہ موجود ہوں۔

④ پھر وہ امانت و قرض جس کا اقرار مرض الموت میں کیا ہو اور اس کا وجوب لوگوں کے مشاہدہ سے ثابت نہ ہو اور نہ ہی گواہ موجود ہوں۔

مرض الموت ایسی حالت کو کہتے ہیں جس میں ہلاکت کا اندیشہ غالب ہو اور اسی حالت میں مر بھی جائے، خواہ اسی عارضہ سے مرا ہو یا کسی دوسری وجہ سے، خواہ یہ حالت مرض کی وجہ سے ہو یا کسی اور وجہ سے، مثلاً کوئی شخص کشتی میں ڈوب رہا ہو، چونکہ سبب اکثر مرض ہی ہوتا ہے اس لئے مرض الموت کہا جاتا ہے۔

اگر مرض کا مہلک ہونا معلوم نہ ہو سکے تو اسے مرض الموت جب کہیں گے کہ اس میں اس قدر اضافہ ہو جائے کہ مریض گھر سے باہر کے ضروری مصالح سے عاجز ہو جائے، مثلاً عالم مسجد میں جانے سے اور تاجر تجارت سے عاجز ہو جائے۔

اگر مرض کسی مرحلہ پر ٹھہر جائے یعنی اس میں اضافہ نہ ہو رہا ہو اور اس ٹھہراؤ کے بعد ایک سال اسی حالت میں پورا ہو جائے تو یہ مرض الموت میں داخل نہیں، پھر جب مرض بڑھ جائے اور اسی زیادتی کی حالت میں مر بھی جائے تو اس زیادتی کے وقت سے مرض الموت شمار ہوگا۔

اگر قرضخواہ زیادہ ہوں اور سب کا قرض ترکہ سے پورا نہ ہو سکتا ہو، تو کل ترکہ قرضخواہوں کے سہام کے موافق تقسیم ہوگا۔

⑤ پھر باقی مال کے ثلث سے وصیت ادا کی جائے۔ میت نے مرض الموت میں یا اس سے پہلے کوئی معاملہ کر کے اس کو اپنی موت سے معلّق کر دیا۔ مثلاً کہا کہ میری موت کے بعد مسجد بنوا دینا یا قضا شدہ روزے کا فدیہ ادا کر دینا۔

یا جو چیز میت کے ذمہ واجب نہیں تھی مگر اس نے مرض الموت میں بطور تبرع اس کو لازم کر لیا، مثلاً کسی کا قرض معاف کر دیا، یا کوئی خاص چیز کسی کے لئے مقرر کر دی یا کسی کو ہبہ کر دیا۔ یہ سب چیزیں وصیت شمار ہوں گی اور ثلث مال سے پوری کی جائیں گی۔

اگر میت نے مختلف وصیتیں کی ہوں اور وہ سب ثلث مال سے پوری نہ ہو سکیں تو جو زیادہ ضروری ہو وہ مقدم ہوگی۔ یعنی فرائض کی وصیت واجبات پر اور واجبات کی نوافل پر

مقدم ہوگی، لہذا فدیۂ نماز و روزہ اور حج و زکوٰۃ کی وصیت قربانی کی وصیت سے مقدم ہے کیونکہ قربانی واجب ہے فرض نہیں۔ اور اگر ضروری و غیر ضروری ہونے میں مساوی ہوں جیسے نماز و روزہ و زکوٰۃ و حج یا بناءِ مسجد و بناءِ مدرسہ تو جس کا ذکر وصیت میں پہلے کیا ہو وہ مقدم ہوگی، یہ قاعدہ حقوق اللہ میں ہے۔

اور اگر حقوق العباد غیر ضروریہ جمع ہوگئے۔ مثلاً زید و عمرو دونوں کے لئے وصیت کی تو ثلث مال دونوں پر تقسیم کیا جائے گا، اور موصی لہم مذکر و مؤنث کو برابر حصہ ملے گا، البتہ اگر بعض کے لئے زیادہ اور بعض کے لئے کم کی وصیت کی تو ان میں ثلث قرض خواہوں کی طرح بقدر سہام تقسیم ہوگا،

اور حقوق العباد غیر ضروریہ و حقوق اللہ آپس میں جمع ہوں تو جملہ حقوق کے عدد پر ثلث مال کو تقسیم کرکے حقوق العباد کے حصے ان کو دیدیئے جائیں اور باقی حقوق اللہ کے حصوں سے اگر سب حقوق ادا نہ ہوسکیں تو جو زیادہ ضروری ہو یا مورث نے جس کو بوقت وصیت پہلے ذکر کیا ہو وہ مقدم ہوگا اور حقوق اللہ کے سب حصے اسی ایک پر لگا دیئے جائیں گے۔

فقیر غیر معین کے لئے وصیت حقوق اللہ میں داخل ہے اور معین شخص کے لئے وصیت خواہ فقیر ہو یا غنی حقوق العباد سے ہے۔

مثلاً زید[۱] - ہندہ[۲] - بناءِ مسجد[۳] - بناءِ مدرسہ[۴] و فقیر غیر معین[۵] کے لئے وصیت کی تو ثلث مال کے پانچ حصے کرکے ایک ایک حصہ زید و ہندہ کو دیا جائے اور باقی حقوق اللہ کے تین حصوں سے اگر سب حقوق ادا نہ ہوسکیں تو وصیت میں جسکو پہلے ذکر کیا ہو وہ مقدم ہوگا۔

بلا وصیت میت عبادات واجبہ کا ثلث مال سے ادا کرنا وارثوں پر ضروری نہیں اور وصیت و اقرار امانت میں اور ایسے قرض کے اقرار میں جس کا وجوب لوگوں کو معلوم نہ ہو اور نہ ہی گواہ موجود ہوں، یہ شرط ہے کہ موصی و مقر عاقل بالغ ہوں، نیز خاص اقرار فی المرض اور وصیت میں یہ شرط بھی ہے کہ مقر لہٗ اور موصی لہٗ وارث شرعی نہ ہوں، یعنی اقرار فی المرض اور وصیت ایسے شخص کے لئے جائز نہیں جو مقر اور موصی کی موت کے وقت اس کا وارث ہو۔ اقرار اور وصیت کے وقت وارث ہو یا نہ ہو اس کا کوئی اعتبار نہیں۔ البتہ اقرار فی المرض کے عدم جواز کے لئے اگرچہ بوقت اقرار وارث ہونا شرط نہیں مگر یہ ضروری ہے کہ بوقت اقرار سبب ارث موجود ہو، پس اگر کسی شخص نے اپنے بیٹے کی موجودگی میں اپنے بھائی

کے لئے اقرار کیا، پھر یہ بیٹا مقر سے پہلے مرگیا تو یہ اقرار باطل ہے، کیونکہ یہ بھائی مقر کی موت کے وقت وارث ہے اور بوقت اقرار اگرچہ بیٹے کی وجہ سے وارث نہ تھا مگر سبب ارث یعنی اخوۃ بوقت اقرار موجود ہے، اور اگر کسی اجنبیہ عورت کے لئے اقرار کرنے کے بعد اس سے نکاح کر لیا تو یہ اقرار صحیح ہے، کیونکہ اگرچہ یہ عورت موت مقر کے وقت وارث ہے مگر سبب ارث بوقت اقرار موجود نہ تھا، اگر وصیت کرنے کے بعد نکاح کر لیا تو وصیت صحیح نہیں، کیونکہ وصیت ہر وارث کے لئے ناجائز ہے خواہ وصیت کے وقت سبب ارث موجود ہو یا بعد میں پیدا ہوا ہو۔

مرض الموت سے پہلے اقرار وارث کے لئے بھی جائز ہے، اور کسی کے لئے وراثت کا اقرار اور وارث کے لئے امانت مستهلکہ کا اقرار مرض الموت میں بھی جائز ہے بشرطیکہ امانت رکھنا عام لوگوں کو معلوم ہو یا اس پر گواہ موجود ہوں۔

اقرار سے رجوع کرنا درست نہیں، وصیت سے اگر صراحۃً رجوع کیا یا فعل دال علی الرجوع کیا تو رجوع ہو جائے گا۔ البتہ وصیت کا انکار کرنے سے وصیت باطل نہ ہوگی۔

اگر موصی لہٗ نے موصی کو قتل کر دیا یا مقتول نے بعد قتل سانس نکلنے سے پہلے قاتل کے لئے وصیت کی تو یہ وصیت باطل ہے۔

مسلم کی وصیت کافر کے لئے اور کافر کی مسلم کے لئے جائز ہے۔

ثلث مال سے زیادہ وصیت میں خرچ کرنا اور وصیت و اقرار کی دوسری غیر معتبر صورتیں اس وقت ناجائز ہیں جب کل وارث راضی نہ ہوں، اگر سب وارث عاقل بالغ ہوں اور مورث کی وفات کے بعد سب راضی بھی ہوں تو کوئی حرج نہیں، مورث کی وفات سے پہلے رضا کا اعتبار نہیں۔

اگر ثلث مال کی وصیت میں ثواب کی نیت اور کوئی ضرورت نہ ہو صرف وارثوں کا حصہ کم کرنا مقصود ہو یا زندگی میں مرض الموت سے پہلے سب مال کا فیصلہ کر کے بلا قصور سب وارثوں کو محروم کر جائے تو یہ تصرف نافذ ہو جائے گا لیکن گنہگار ہوگا۔

اگر کسی غیر شرعی مصرف کے لئے وصیت کی تو وہ نافذ نہ ہوگی۔

اگر مرض الموت میں کوئی چیز کسی کو ہبہ کر دی تو اگرچہ یہ وصیت کے حکم میں ہے، مگر چونکہ جب تک مریض میں سانس باقی ہے اس وقت تک اس مرض کا مرض الموت ہونا قطعی

نہیں، ممکن ہے کہ مریض تندرست ہوجائے، لہٰذا بالفعل یہ چیز موہوب لہٗ کو دلوادی جائیگی، لیکن اگر اسی مرض میں مرگیا تو اس کا حکم وصیت جیسا ہے، اسی طرح مرض میں اگر وارث کے لئے اقرار کیا تو فی الحال دلوا دیا جائے گا البتہ اسی مرض میں فوت ہوگیا تو واپس لے لیا جائے گا۔

⑥ پھر ذوی الفروض پر ان کے حصوں کے مطابق تقسیم کیا جائے۔ ذوی الفروض کی تعریف سبق سوم میں اور تفصیل سبق چہارم میں ہے۔

⑦ عصبات۔ اگر ذوی الفروض نہ ہوں یا ان کو پورا حصہ دینے کے بعد کچھ بچ جائے تو عصبات پر بالترتیب تقسیم ہوگا۔ عصبات کی تعریف سبق سوم میں اور تفصیل سبق پنجم میں ہے۔

⑧ عصبات نہ ہوں تو زوجین کے سوا دوسرے ذوی الفروض پر ان کے حصوں کے مطابق رَد کیا جائے گا۔ رد کا طریقہ سبق ہشتم میں ہے۔

⑨ ورنہ ذوی الارحام کو بالترتیب ملے گا۔ ذوی الارحام کی تعریف سبق سوم میں اور تفصیل سبق نہم میں ہے۔

⑩ مولی الموالاۃ۔ ذوی الارحام بھی نہ ہوں تو مولی الموالاۃ کو دیا جائے۔

کوئی مجہول النسب شخص جس کا نسب اور رشتہ کچھ معلوم نہ ہو کسی دوسرے شخص سے کہے کہ آپ میرے مولیٰ یعنی کفیل وسردار ہیں، اگر میں آپ کی زندگی میں مرگیا تو آپ میرے ترکہ کے مستحق ہوں گے، اور اگر میں کوئی نقصان کروں تو تاوان بھی آپ کو دینا پڑے گا۔ وہ دوسرا شخص اس کو قبول کرے تو وہ مولی الموالاۃ کہلاتا ہے۔ یہ مجہول النسب شخص اس کی زندگی میں مرجائے تو اس کی میراث مولی الموالاۃ کو پہنچے گی،

اگر دو مجہول النسب شخص جانبین سے باہم ایسا اقرار کریں تو جانبین سے مولی الموالاۃ ہوجائیں گے اور پہلے مرنے والے کی میراث دوسرے کو ملے گی۔

جب تک مولی الموالاۃ نے کسی قسم کا تاوان ادا نہیں کیا اس وقت تک مجہول النسب کو اس اقرار سے رجوع کرلینا جائز ہے، مولیٰ نے اس کی طرف سے کوئی تاوان ادا کردیا تو اقرار سے رجوع صحیح نہیں۔

⑪ پھر مقرلہ بالنسب علی الغیر۔ یعنی وہ مجہول النسب شخص جس کے بارے میں میت

نے اپنے وارثوں میں داخل ہونے اور اپنے نسب میں شریک ہونے کا اس طرح اقرار کیا ہو کہ اس کا علاقۂ نسب کسی دوسرے سے لگ جائے لیکن اصل نسب والے نے اس کا اقرار نہ کیا ہو اور نہ گواہ ہوں، ایسا شخص مقرلہ بالنسب علی الغیر کہلاتا ہے، اس کے وارث ہونے کی تین شرائط ہیں:

① مقر آخری دم تک اپنے اس اقرار پر قائم رہا ہو، اس سے رجوع نہ کیا ہو۔

② مقرلہ کی عمر اس قابل ہو کہ مقر کی تصدیق کی جاسکے۔

③ مقرلہ اگر اتنی عمر کا ہے کہ اپنے نفس سے تعبیر کرسکتا ہے تو وہ بھی مقر کی تصدیق کرے اگرچہ مقر کی وفات کے بعد ہی کرے، البتہ اگر مقرلہ اتنا صغیر ہے کہ اپنے نفس سے تعبیر نہیں کرسکتا تو اس کی تصدیق ضروری نہیں۔

مثلاً زید کسی مجہول النسب شخص سے متعلق کہتا ہے کہ یہ میرا بھائی یا میرا چچا ہے، اور اس شخص کی عمر اس قابل ہے کہ اس کا بھائی یا چچا ہوسکے، یعنی زید کے باپ یا دادا سے پندرہ بیس برس چھوٹا ہے، زید کے اس اقرار سے یہ لازم آیا کہ یہ شخص اس کے باپ یا دادا کا بیٹا ہے لیکن زید کے باپ یا دادا نے کبھی اس کا اقرار نہیں کیا اور نہ گواہ ہیں۔ البتہ مقرلہ زید کی تصدیق کرتا ہے۔ ایسی صورت میں زید کا اقرار اپنے حق میں صحیح ہوگا اور یہ شخص زید کے وارثوں میں داخل ہوجائے گا، لیکن ذوی الفروض یا عصبہ نہ بنے گا بلکہ مذکورہ بالا جملہ اقسام نہ ہونے کی صورت میں وارث ہوگا۔

اگر نسب علی الغیر کا اقرار کرنے کے بعد اس سے رجوع کرلیا تو یہ رجوع صحیح ہے، ایسا مقرلہ وارث نہ ہوگا۔

تنبیہ: اگر غیر نے مثلاً زید کے باپ یا دادا نے بھی اقرار کرلیا کہ یہ میرا بیٹا ہے یا گواہ موجود ہوں یا مقر نے خود اپنے نسب میں داخل ہونے کا اقرار کیا، مثلاً کہا کہ فلاں شخص میرا بیٹا ہے اور اس مجہول النسب کی عمر بھی اس قدر ہے کہ اس کا بیٹا ہوسکتا ہے اور مقر کی تصدیق بھی کرتا ہے تو یہ نسب ثابت ہوجائے گا، اس لئے یہ شخص حقیقی ذوی الفروض وعصبہ کی طرح میراث پائے گا۔ اس صورت میں اقرار کے بعد رجوع صحیح نہیں۔

⑫ پھر جس کو ثلث مال سے زاید کی وصیت کی ہو۔

⑬ اگر وہ بھی نہ ہو یا اس سے کچھ بچے تو بیت المال میں داخل کردیا جائے۔

تسہیل المیراث ــــــــــ ۱۲

بیت المال نہ ہونے کی صورت میں زوجین یا ابن رضاعی یا بنت رضاعیہ یا معتق کے ذوی الفروض و ذوی الارحام کو دے دیا جائے، بشرطیکہ یہ سب بیت المال کے مال کے مستحق ہوں، ورنہ کسی دوسرے کارِ خیر میں لگا دیا جائے۔

# سبق دوم

## موانع ارث:

مانع ارث مدبشیک چیز چار رق[۱] و قتل[۲] و اختلاف[۳] دین و دار[۴]
چار ہیں لیکن بکفار ست خاص مختصر گفتم تو ایں را یا د دار

(۱) رق خواہ کامل ہو جیسے قن، یا ناقص جیسے مدبر، مکاتب، ام ولد۔ غلام شرعاً مالک ہونے کی قابلیت نہیں رکھتا۔ اس کے قبضہ میں جو کچھ آتا ہے وہ اس کے مولیٰ کی ملک ہو جاتا ہے۔ لہٰذا اگر غلام کا کوئی رشتہ دار مر جائے تو غلام اس کا وارث نہ ہوگا، کیونکہ اگر اس کو حصہ دلایا جائے تو وہ مولیٰ کی ملک ہو جائے گا جو اس مال کا مستحق نہ تھا، اور غلام کے انتقال پر اس کے وارثوں کو میراث اس لئے نہیں ملتی کہ غلام کسی چیز کا مالک ہی نہیں جو کچھ بھی اس کے قبضہ میں ہے وہ سب مولیٰ کا مملوک ہے۔

(۲) قتل سے مراد وہ قتل ہے جس کی وجہ سے فی نفسہ قصاص یا کفارہ واجب ہو اگرچہ کسی مانع کی وجہ سے قصاص و کفارہ ساقط ہو گیا ہو، پس اگر باپ نے بیٹے کو قتل کر دیا تو باپ وارث نہ ہوگا اگرچہ اس پر قصاص و کفارہ کچھ بھی نہیں۔ اور اگر مورث نے ناحق قاتل پر حملہ کیا، اس نے اپنے بچاؤ کے لئے مورث پر وار کیا اور مورث مر گیا، یا صبی یا مجنون نے مورث کو قتل کر دیا تو یہ محروم نہ ہوں گے، کیونکہ ان پر فی نفسہ کفارہ یا قصاص نہیں۔

**فائدہ:** قتل جو قصاص یا کفارہ کا موجب ہے اس کی تین قسمیں ہیں:

(۱) عمد: ایسی چیز سے قصداً قتل کرے جو جارح ہونے کی وجہ سے اجزاء میں تفریق پیدا کرتی ہو، مثلاً تلوار، تیز پتھر، تیز لکڑی، آگ وغیرہ، اس قتل کا موجب قصاص و اثم و ارث سے حرمان ہے۔

(۲) شبہ بالعمد: ایسی چیز سے قصداً قتل کرے جو جارح نہ ہو، مثلاً گلا گھونٹنا

یا پتھر یا لکڑی وغیرہ، خواہ پتھر یا چھڑی اتنی چھوٹی ہو جس سے عموماً انسان مرتا نہیں اس کا موجب اثم و دیت و کفارہ و حرمان ہے۔

③ خطأ : سہواً قتل ہو جائے، مثلاً کسی شکار کی طرف تیر مارا اچانک کسی انسان کو لگ گیا، یا انسان کو شکار سمجھ کر تیر مارا اور وہ مر گیا۔ اس کا موجب دیت و کفارہ و حرمان ہے۔

③ اگر وارث اور مورث میں سے ایک مسلمان ہے دوسرا کافر تو ان میں سے کوئی ایک دوسرے کا وارث نہ ہوگا، کافر خواہ عیسائی یا یہودی ہو یا قادیانی یا شیعہ سب کا یہی حکم ہے۔

مرتد کو قتل کر دیا گیا یا مر گیا تو اس کا حالتِ اسلام میں کمایا ہوا مال اس کے مسلمان وارثوں پر تقسیم کر دیا جائے اور حالتِ ارتداد کی کمائی بیت المال کے مصارف میں خرچ کی جائے۔

مرتدہ کی موت کے بعد اس کا مال مسلمان وارثوں کو ملے گا خواہ حالتِ اسلام میں وہ مال اس کو حاصل ہوا ہو یا مرتد ہونے کے بعد، عورت اور مرد میں یہ فرق ہے کہ مرد مرتد ہو جائے تو وہ واجب القتل ہے، جب اس کا خون ہی اس حال میں محفوظ نہیں تو مال بدرجہ اولیٰ محفوظ نہ ہوگا، بخلاف عورت کے کہ اس کا خون محفوظ ہے تو مال بھی محفوظ ہوا، عورت اگر مرتد ہو جائے تو واجب القتل اس لئے نہیں کہ اس سے حرب وغیرہ کا خوف نہیں، لہٰذا جب تک وہ اسلام نہ لائے اس کو محبوس رکھنے کا حکم ہے۔

مرتد جیسے مسلمان کا وارث نہیں ہوتا، اسی طرح کسی کافر یا مرتد کا بھی وارث نہیں ہوتا۔ البتہ اگر کسی علاقے میں اتنے لوگ مرتد ہو جائیں کہ بادشاہ کو ان سے مقاتلہ کی ضرورت پڑے تو یہ لوگ ایک دوسرے کے وارث ہوں گے۔

کوئی مسلمان کفار کے یہاں قید ہو جائے تو اس کے تین حال ہیں:

① اگر وہ مسلمان ہے تو میراث میں مسلمانوں کا سا حال ہے۔

② اگر اس نے اپنا دین چھوڑ دیا تو اس کا حکم مرتد کا سا ہے۔

③ اگر کچھ معلوم نہیں کہ وہ مرتد ہو گیا یا مر گیا یا زندہ ہے تو اس کا حکم مفقود کا سا ہے۔ مفقود کا بیان رسالہ کے آخر میں ہے۔

**فائدہ** : چونکہ مسلم کافر پر ولایت رکھتا ہے۔ اسی لئے مسلم کی شہادت بھی کافر پر قبول کی جاتی ہے، لہٰذا قیاس یہ ہے کہ مسلم کافر کا وارث ہو جائے، لیکن خلاف قیاس حدیث وارد ہونے کی وجہ سے وارث نہ ہوگا۔

(۴) اختلاف دار کفار کے ساتھ خاص ہے، پس اگر ایک مسلم دارالاسلام میں ہو اور دوسرا دارالحرب میں تو ایک دوسرے کے وارث ہوں گے، البتہ کفار کے لئے اختلاف دار مانع عن الارث ہے:۔ اختلاف دار خواہ حقیقۃً وحکماً دونوں طرح ہو مثلاً حربی و ذمّی، یا صرف حکماً ہو مثلاً مستأمن و ذمی، یہ دونوں اگرچہ حقیقۃً دارالاسلام میں ہیں مگر ان میں حکماً اختلاف دار ہے، کیونکہ مستأمن دارالحرب کی طرف واپسی کا خیال رکھتا ہے ذمی نہیں، اور ذمی کے قاتل پر قصاص واجب ہے مستأمن کے قاتل پر نہیں۔

اسی طرح اگر مختلف دارین کے دو حربی ایک دار میں جمع ہوں تو حقیقۃً اگرچہ دار واحد ہے مگر حکماً مختلف ہے، کیونکہ اصل میں دارین مختلفین کے ہیں اور ہر ایک اپنے دار کی طرف رجوع کا خیال رکھتا ہے، لہٰذا ایک دوسرے کے وارث نہ ہوں گے، البتہ اگر صرف حقیقۃً اختلاف دار ہو حکماً نہ ہو تو مانع ارث نہ ہوگا، مثلاً حربی و مستأمن اگرچہ حقیقۃً دارین مختلفین میں ہیں مگر مستأمن چونکہ دارالحرب کی طرف رجوع کا خیال رکھتا ہے لہٰذا حکماً اختلاف نہیں، پس ان میں توارث جاری ہوگا۔

**تنبیہ** : اختلاف دار جب ہوگا کہ دونوں جگہ کا بادشاہ مستقل ہو، اور دونوں بادشاہوں کی آپس میں صلح بھی نہ ہو۔

**فائدہ** : مذکورہ بالا چار اسباب کے علاوہ موت کے وقت کا معلوم نہ ہونا بھی میراث سے محروم ہونے کا ایک سبب ہے، یعنی یہ معلوم نہ ہو کہ پہلے کون مرا ہے اور پیچھے کون، مثلاً بہت سے رشتہ دار ایک ساتھ جہاز میں غرق ہو گئے یا مکان یا دیوار کے گرنے سے دب کر مر گئے یا آگ میں جل گئے، یہ معلوم نہیں کہ کون پہلے مرا ہے کون پیچھے۔ تو یہاں یوں سمجھیں گے کہ گویا سب ایک ہی ساتھ مرے ہیں، نہ یہ اس کا وارث نہ وہ اس کا، ان کے بعد جو وارث موجود ہوں گے ان کو میراث دی جائے گی، مثلاً زید کے تین لڑکے ہیں، عمرو، بکر، خالد، پھر خالد کے دو لڑکے ہیں، سلطان اور حامد، زید اور اس کا لڑکا خالد دونوں غرق ہو گئے، معلوم نہیں کہ پہلے کون مرا ہے اور کون پیچھے، تو زید اور خالد ایک دوسرے کے وارث نہ ہوں گے، یعنی ایسا نہ

کیا جائے گا کہ زید کے مال کے تین حصے کرکے دو عمرو وبکر کو دیئے جائیں اور ایک خالد کو ملے، پھر خالد کے مرجانے کی وجہ سے اس کے دونوں لڑکوں سلطان و حامد کو ملے، بلکہ خالد محروم ہوجائے گا۔ اس لئے اس کے لڑکوں کو زید کے مال سے کچھ نہ ملے گا، کل مال زید کے لڑکوں عمرو وبکر کو دیا جائے گا۔ اسی طرح یہ بھی نہ ہوگا کہ خالد کے مال سے سدس اس کے باپ زید کو دیا جائے، پھر زید کے مرجانے کی وجہ سے اس کا یہ حصہ اس کے لڑکوں عمرو وبکر کو ملے، بلکہ زید خود محروم ہوگا، لہٰذا خالد کے مال سے زید کے لڑکوں کو کچھ نہ ملے گا، کل مال خالد کے لڑکوں حامد وسلطان کو ملے گا۔

**تنبیہ:** محروم ومحجوب کے اگرچہ لغۃً ایک ہی معنی ہیں مگر اصطلاحاً دونوں میں فرق ہے۔

محروم اسے کہتے ہیں جو مذکورہ بالا اسباب میں سے کسی سبب کی وجہ سے محروم ہو۔

محجوب وہ ہے جس کی میراث کسی دوسرے وارث کی وجہ سے کم ہوجائے یا بالکل رُک جائے، اول کو حجب نقصان اور دوم کو حجب حرمان کہتے ہیں۔

محروم کسی وارث کو محجوب نہیں کرتا، نہ حجب نقصان نہ حجب حرمان۔

محجوب حجب نقصان وحجب حرمان دونوں طریقہ سے وارثوں کے لئے حاجب ہوتا ہے۔

# سبق سوم

## رشتہ دار وارثوں کی اقسام:

رشتہ دار وارثوں کی تین قسمیں ہیں:

(۱) ذوی الفروض۔ جن کا حصہ قرآن یا حدیث یا اجماع اُمت سے معین ہے۔

(۲) عصبات۔ ذوی الفروض کے سوا باقی رشتہ داروں میں سے جو خود بھی مذکر ہوں اور میت کی طرف بواسطہ مذکر منسوب ہوں۔

(۳) ذوی الارحام۔ ذوی الفروض کے سوا جو خود مؤنث ہوں یا میت کی طرف بواسطہ مؤنث منسوب ہوں۔

**تنبیہ:** لفظ وارث جہاں مطلق ہو اس سے مراد صرف ذوی الفروض اور عصبات ہونگے ذوی الارحام کو شامل نہ ہوگا۔

---

# سبق چہارم

## ذوی الفروض اوران کے سہام

**سہام :**

شش بود فرض مقدر در کتابِ حق عزیز[ؔعہ]
نصف و ربع و ثمن باشد ثلث و ثلثاں سدس نیز

قرآن مجید میں چھ سہام متعین ہیں۔ نصف، ربع، ثمن، ثلث، ثلثان، سدس۔ پہلے تینوں کو طائفہ اولیٰ اور آخری تینوں کو طائفہ ثانیہ کہا جاتا ہے۔ عدد کی دو قسمیں ہیں، مطلق اور مضاف، مطلق کو صحیح بھی کہتے ہیں، مثلاً دو، تین وغیرہ، اور مضاف کو کسر بھی کہتے ہیں، مثلاً نصف، ربع، ثمن وغیرہ۔ ہر کسر کے لئے صحیح عدد کی ضرورت ہے، مثلاً نصف کے لئے دو کی ضرورت ہے، جب تک کسی چیز کے دو حصے نہ کئے جائیں اس کا نصف نہیں نکل سکتا، اسی طرح ربع کے لئے چار کی ضرورت ہے، جو کسر جس اقل عدد صحیح کی محتاج ہو اس صحیح عدد کو اس کسر کا مخرج کہا جاتا ہے اور یہ کسر اپنے اس مخرج کی طرف مضاف ہوا کرتی ہے مثلاً ربع الاربعہ وغیرہ، ربع اگرچہ آٹھ اور بارہ وغیرہ سے بھی نکل سکتا ہے، مگر کم از کم اور اقل عدد جس سے ربع نکل سکے وہ چار ہے، اس سے کم سے ربع نہیں نکل سکتا، لہٰذا ربع کا مخرج چار ہے۔

پس سہام مذکورہ میں سے نصف کا مخرج دو، ربع کا چار، ثمن کا آٹھ، ثلث اور ثلثان کا تین اور سدس کا چھ ہے۔

اگر طائفہ اولیٰ کے افراد آپس میں یا طائفہ ثانیہ کے آپس میں جمع ہو جائیں تو ان میں سے جس کا مخرج اکثر ہو اس کا اعتبار ہوگا، پس نصف و ربع جمع ہوں تو ان کا مخرج چار ہوگا، نصف و ثمن جمع ہوں تو مخرج آٹھ ہوگا، ربع و ثمن کبھی جمع نہ ہونگے، ثلث و ثلثان جمع ہوں تو چونکہ دونوں کا مخرج تین ہی ہے لہٰذا اجتماع کے وقت بھی تین ہی ہوگا۔

---

عہ یہ اشعار "رسالہ میراث" مطبوعہ ملتان سے بترمیم وتغییر نقل کئے گئے ہیں ۱۲ منہ

ثلث وسدس یا ثلثان و سدس یا تینوں جمع ہوں تو مخرج چھ ہوگا۔

طائفہ اولیٰ سے نصف طائفہ ثانیہ کے خواہ کسی فرد سے بھی جمع ہو مخرج چھ، ربع جمع ہو تو بارہ، ثمن جمع ہو تو چوبیس ہوگا۔

**تنبیہ:** ثلث مابقی جس کی تفسیر آگے آئیگی اگر نصف سے جمع ہو تو بدستور سابق مخرج چھ ہوگا۔ البتہ اگر ربع سے جمع ہو تو مخرج بارہ نہیں بلکہ چار ہی ہوگا۔ اور ثلث مابقی و ثمن کبھی جمع نہ ہونگے

مسئلہ لکھنے کا طریقہ یہ ہے کہ سب سے پہلے ھوالحی الذی لایموت ـ یا ھو الباقی ـ یا بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھیں، پھر لفظ میت بہت لمبا کھینچ کر لکھیں اور اس کے بائیں گوشہ پر میت کا نام اور دائیں گوشہ پر لفظ مسئلہ لکھیں اور اس میت کے نیچے اس کے تمام وارثوں کو لکھیں جو اس کی وفات کے وقت زندہ تھے۔ اگر وارثوں میں زوج یا زوجہ ہو تو سب سے پہلے اس کو لکھیں، اس کے بعد باقی وارثوں کو، زوج یا زوجہ کو بعد میں لکھنے سے بھی اگرچہ مسئلہ صحیح نکل آتا ہے مگر لکھنے والا ناواقف سمجھا جاتا ہے، اگر وارثوں میں کوئی عصبہ بھی ہو تو اس کو سب سے آخر میں لکھیں، پھر ذوی الفروض کے حالات میں غور کر کے ہر وارث کے نیچے اس کا حصہ مقررہ نصف ربع وغیرہ لکھ دیں، عصبہ ہو تو اس کے نیچے ع لکھ دیں، کوئی وارث محروم ہو تو اس کے نیچے م لکھ دیں ـ پھر ذوی الفروض کے نیچے لکھے ہوئے سہام کے مخرج کو لفظ مسئلہ کے اوپر لکھ دیں اور اس مخرج سے ہر وارث کا حصہ نکال کر اس وارث کے نیچے لکھتے جائیں، سب وارثوں کو حصہ دینے کے بعد اگر کچھ بچے تو اس کو عصبہ کے نیچے لکھ دیں، اس کے بعد عبارت والفاظ میں بھی پوری تصریح کر دیں کہ فلاں شخص کے مال کے بعد تقدیم حقوق مقدمہ علی المیراث اس قدر سہام بنا کر فلاں وارث کو اس قدر دیا جائے اور فلاں کو اس قدر۔

مسئلہ ۲۴ ـــــــ ممم

| زوجہ | ام | بنت | عم | خال |
|---|---|---|---|---|
| ثمن | سدس | نصف | ع | م |
| ۳ | ۴ | ۱۲ | ۵ | |

**عول:** بعض دفعہ مسئلہ سے وارثوں کو دیئے گئے سہام کا مجموعہ اصل مسئلہ کے عدد سے بڑھ جاتا ہے، اس کا نام عول ہے، وہاں حصوں کے مجموعہ کو اصل مسئلہ پر علامت ع بنا کر اس کے اوپر لکھ دیتے ہیں، آگے جو عمل ہوگا اس عول کے عدد سے ہوگا، عول کے لغوی

معنی تنگی کے ہیں، اس صورت میں چونکہ وارثوں کا حصہ کم ہوجاتا ہے اس لئے اس کو عول کہتے ہیں، دو، تین، چار اور آٹھ کا عول نہیں ہوتا، چھ کا عول دس تک شفعًا و وترًا ہر طرح آتا ہے اور بارہ کا عول سترہ تک صرف وترًا آتا ہے شفعًا نہیں اور چوبیس کا عول فقط ستائیس ۲۷ آتا ہے۔

مسئلہ ۶ عول ۷

| زوج | اختین عینیتین |
| --- | --- |
| نصف | ثلثان |
| ۳ | ۴ |

## ذوی الفروض :

| | |
| --- | --- |
| دہ دو اصحاب فرائض بس بکن یاد اے فتا | چار ہستند از رجال وہشت بشمار از نسا |
| چار اول زوج واب ہم جد و اخ خیفی بود | ہشت ثانی اخت خیفی علی وعینی بود |
| نیز بنت وبنت الابن وزوجہ و مادر شمار | ہشتمیں جدہ صحیحہ دیگرے را نیست کار |

جد سے مراد جد صحیح ہے۔

جد صحیح وہ ہے کہ میت کی طرف اس کی نسبت میں مؤنث کا واسطہ نہ ہو، مثلاً باپ کا باپ اور باپ کے باپ کا باپ وغیرہ۔

جد فاسد وہ ہے کہ میت کی طرف اس کی نسبت میں مؤنث کا واسطہ ہو، مثلاً ماں کا باپ اور باپ کی ماں کا باپ وغیرہ۔

جدہ صحیحہ وہ ہے کہ میت کی طرف اس کی نسبت میں جد فاسد کا واسطہ نہ ہو، مثلاً باپ کی ماں اور ماں کی ماں اور باپ کی ماں کی ماں وغیرہ۔

جدہ فاسدہ وہ ہے کہ میت کی طرف اس کی نسبت میں جد فاسد کا واسطہ ہو، مثلاً ماں کے باپ کی ماں اور ماں کے باپ کی ماں کی ماں اور ماں کی ماں کے باپ کی ماں وغیرہ۔

اخوۃ کی تین قسمیں ہیں :

عینی، علی، خیفی۔

عینی وہ اخوۃ ہے جو ماں اور باپ دونوں طرف سے ہو عین سے مأخوذ ہے جو بمعنی افضل ہے، چونکہ دونوں طرف سے اخوۃ یک طرفہ اخوۃ سے افضل ہے لہٰذا اسکو عینی کہا جاتا ہے۔

علی وہ اخوۃ ہے جو صرف باپ کی طرف سے ہو، علّہ[۵] سے مأخوذ ہے جو بمعنی سوکن ہے۔

[۵] علۃ مأخوذ من العلل وھو الشرب بعد الشرب فان الزوج لما تزوج مرۃ بعد اخری صار کأنہ شرب مرۃ بعد اخری ۱۲

باپ ایک ہو اور ماں جدا ہو تو وہ دونوں مائیں ایک دوسرے کی سوکن ہوں گی، اس لئے یہ اخوۃ علی کہلاتی ہیں۔

خیفی وہ اخوۃ ہے جو صرف ماں کی جانب سے ہو، خیف سے ماخوذ ہے جو بمعنی مختلف ہے، چونکہ ایسی اخوۃ میں باپ مختلف ہوتے ہیں لہٰذا اسے خیفی کہتے ہیں۔

اس کے بعد خود صاحب اخوۃ یعنی بھائی بہن پر بھی ان الفاظ کا اطلاق ہوتا ہے، بھائی عینی اور بہن عینیہ وغیرہ کہا جاتا ہے، ان کی جمع اعیان، اعیانی، بنو الاعیان و علات، علاتی، بنو العلات و اخیاف، اخیافی، بنو الاخیاف آتی ہے۔ پھر چونکہ اعمام و عمات و اخوال و خالات ماں باپ کے بھائی بہن ہوتے ہیں لہٰذا ان کو بھی اعیانی و علاتی و اخیافی کہا جاتا ہے، پس باپ کا عینی بھائی عم عینی کہلائے گا ــــ قال الشیخ احمد بن محمد بن علی المقری رحمہ اللہ تعالیٰ:

| | |
|---|---|
| ومتی اردت تمیز الاعیان | فھم الذین یضمھم ابوان |
| اخیاف ام لیس یجمعھم اب | وبعکسہ العلات یفترقان |

بنت الابن جہاں بھی آئے گا عام ہوگا، یعنی بنت الابن و بنت ابن الابن وغیرہ، اسی طرح ابن الابن بھی عام ہے، یعنی ابن الابن و ابن ابن الابن وغیرہ۔

## احوال الاب:

| | |
|---|---|
| سدس آید مر پدر را با پسر و ابن پسر | سدس و تعصیب آیدش با دختر و دختر پسر |
| گر ازیں دو قسم مذکورین نباشد ہیچ کس | نیست ز اصحاب فرائض عصبۂ محض است وبس |

جب میت کا بیٹا یا پوتا موجود ہو اگرچہ ان کے ساتھ بیٹی یا پوتی بھی ہو تو باپ کو سدس ملے گا۔ اور اگر بیٹا و پوتا نہیں، صرف بیٹی یا پوتی ہے تو باپ کو سدس بھی ملے گا اور عصبہ بھی ہوگا۔

عصبہ کا مختصر حال یہ ہے:

| | |
|---|---|
| عصبہ آں باشد کہ او دارد دو حال | گر بود تنہا بگیرد کل مال |
| ور بود با دیگرے صاحب نصیب | ہرچہ ز و ماند بگیرد اے حبیب |

اس کی پوری تفصیل سبق پنجم میں آئے گی ان شاء اللہ تعالیٰ۔

## احوال الجد:

| | |
|---|---|
| جد چوں پدر ست میدان جز سقوط ام اب | ردّ ام ہم سوئے ثلث ما بقی اے پر ادب |
| جد محروم ست اے دلدار از میراث خویش | با پدر را اقرب کہ از وے ہست در تنسیب پیش |

اب اور جد کا دو مسائل میں فرق ہے:

① ام الاب اب کی وجہ سے محروم ہے، جد سے محروم نہیں۔

② اب کی موجودگی میں ام کو جن صورتوں میں ثلث ما بقی ملتا ہے ان میں اگر اب نہ ہو بلکہ جد ہو تو کُل مال کا ثلث دیا جائے گا۔

ثلث ما بقی کی پوری تفصیل ام کے حالات میں آئے گی ان شاء اللہ تعالیٰ۔

## احوال الاخوۃ والاخوات الخیفیۃ:

| | |
|---|---|
| درفرائض ہست مر اولاد مادر راسہ حال | مریکے را سدس وثلث از بہر اکثر اے کمال |
| ساقط ند ایشان بولد و با پدر با جد نیز | قسمتے یکسانست در اولاد ام اے پر تمیز |

اولاد عام ہے مذکر ہو یا مؤنث، اسی طرح ولد کا لفظ جس جگہ بھی آئے گا مذکر و مؤنث ولد الابن، ولد ابن الابن وھکذا سب کو شامل ہوگا۔ البتہ ولد البنت کو شامل نہیں۔

## قال الشاعر:

| | |
|---|---|
| بنونا بنو ابنائنا وبناتنا | بنوھن ابناء الرجال الاباعد |

## احوال الزوج والزوجۃ:

| | |
|---|---|
| پس بدانکہ نصف شوہر را بباید بے ولد | ربع باشد بے تفاوت گر ولد باوے بود |
| با ولد ثمن ست زن را ربع باشد بے ولد | واحدے باشد کہ اکثر نیست فرق اے ذی خرد |

زوجہ اگر دو یا زیادہ ہوں تو ہر ایک کو جداگانہ ربع یا ثمن نہیں ملے گا بلکہ ایک ہی ربع یا ثمن سب پر برابر تقسیم ہوگا۔

## احوال البنات:

| | |
|---|---|
| در فرائض مر بنات صلب را سہ حال دان | مریکے را نصف وثلثان بہر اکثر بے گمان |
| عصبۂ بالغیر می گردند ایشان با پسر | پس پسر را حصۂ دو زن بدہ اے پر ہنر |

## احوال بنات الابن

| | |
|---|---|
| چوں بنات صلب میدان در تمامی حالہا | مر بنات ابن را اندر ہمہ احوالہا |
| لیک احوال ست چندین نیز شان زائد ست | از بنات صلب میت کان ہمہ لیست لہا |

---

ے عصبہ بالغیر کی تعریف سبق پنجم میں ملاحظہ ہو ۱۲

سدس با یک بنت صلبی مر بنات ابن راست || با پسر محجوب دان رستی ز قیل و قالہا
یا دو بنت ایں حکم باشد لیک با ابن پسر || عصبہ میگرداں تو شانرا اندریںجا کلہا

بنات الابن و بنات ابن الابن وغیرہ کے چھ حال ہیں، تین حال تو بنات کی طرح ہیں، یعنی جب بنات نہ ہوں تو :

(۱) ایک بنت الابن کو نصف

(۲) دو یا زیادہ کو ثلثان

(۳) اگر ان کے ساتھ ابن الابن بھی ہو خواہ ان کا بھائی ہو یا ابن العم تو ان کو عصبہ کر دے گا اور للذکر مثل حظ الانثیین ان میں تقسیم ہوگی، بشرطیکہ یہ ابن الابن انکا محاذی ہو۔

اور تین حال بنات الابن کے خاص ہیں :

(۱) ایک بنت کی موجودگی میں بنت الابن ایک ہو یا زیادہ انکو سدس ملے گا، البتہ ابن الابن محاذی کے ساتھ عصبہ ہوکر باہم للذکر مثل حظ الانثیین تقسیم کریں گے۔

(۲) ابن کی وجہ سے محروم ہوں گی۔

(۳) دو یا زیادہ بنات کے ساتھ ساقط ہوں گی، لیکن اگر ان کے ساتھ ابن الابن محاذی یا اسفل ہو تو ان کو عصبہ کر دیگا اور آپس میں للذکر مثل حظ الانثیین تقسیم کریں گے۔

غرضیکہ بنات الابن جب صاحب فرض ہوں تو ابن الابن محاذی سے عصبہ ہوں گی اسفل سے نہیں، اور اگر بنات کی وجہ سے محروم ہوگئی ہوں تو محاذی و اسفل دونوں کی وجہ سے عصبہ ہو جاتی ہیں، اور عالی بہرصورت سفلیات کے لئے حاجب ہے، اسی طرح بنت الابن عالیہ کی وجہ سے بھی سفلیات جب کہ عصبہ نہ ہوں محروم ہوں گی، البتہ اگر بنت نہ ہو تو سب سے عالیہ بنت الابن بنت کے حکم میں ہوگی اور اس سے سفلی بنت الابن کے حکم میں اور اس سے سفلی اگر عصبہ نہ ہو تو محروم رہے گی۔

خلاصہ یہ کہ ابن الابن اور بنت الابن کے اجتماع کی تین حالتیں ہیں :

(۱) ابن الابن عالی ہو تو بہرحال بنت الابن کے لئے حاجب ہوگا۔

(۲) ابن الابن محاذی بہرصورت بنت الابن کو عصبہ کر دیتا ہے۔

(۳) ابن الابن اسفل ہو تو اس میں یہ تفصیل ہے کہ بنت الابن اگر صاحب فرض ہے تو اسے عصبہ نہ کرے گا، اور اگر محروم ہے تو عصبہ کر دے گا۔

مسئلہ
مس




پہلے درجہ میں ایک بنت الابن کو نصف اور دوسرے درجہ میں دو بنات الابن کو سدس ملے گا، تیسرے درجہ کی تین بنات الابن اور چوتھے درجہ کی ایک بنت الابن اسی درجہ کے ابن الابن کی وجہ سے عصبہ ہوں گی، اس لئے باقی مال انہیں للذّکر مثل حظّ الاُنثیین تقسیم ہوگا، پانچویں درجہ کی بنت الابن محروم ہوگی۔

## احوال الاخوات العینیۃ:

| | |
|---|---|
| خواہران عینی میت را بود احوال پنج | نصف گر باشد یکے ثلثان اگر باشند گنج |
| با برادر عینی و ہم دختر و دختر پسر | عصبہ گردان جملہ را اسہام شان نیکو بسنج |

پہلے شعر میں دو حال مذکور ہیں:

(۱) ایک کو نصف۔

(۲) دو یا زیادہ کو ثلثان۔

اور دوسرا شعر بھی دو حال کو متضمن ہے:

(۱) برادر عینی کی وجہ سے عصبہ بالغیر ہوں گی اور باقی مال للذّکر مثل حظّ الانثیین تقسیم کریں گے۔

(۲) دختر و دختر پسر کی وجہ سے عصبہ مع الغیر ہوں گی مگر دختر و دختر پسر خود عصبہ نہ ہوں گی بلکہ ذوی الفروض ہی رہیں گی۔

عصبہ بالغیر و عصبہ مع الغیر میں فرق اور ان کی تعریف سبق پنجم میں آئے گی ان شاء اللہ تعالیٰ۔

پانچواں حال احوال اخوات علیہ کے آخر میں ہے کیونکہ وہ بھی اس میں شریک ہیں۔

## احوال الاخوات العلیۃ :

| | |
|---|---|
| خواہران علیہ را حالات جملہ ہفت ہست | نصف مر یک راست ثلثان ہر چہ زاید بر یکیست |
| سدس ایشان راست با یک خواہر عینی فقط | ور بود دو باید از میراث شان نا شست دست |
| لیک میدان گر اخ علی با ایشان ھم بود | عصبہ ہر یک میشود از داغ محرومی برست |
| ور بود ملحق با ایشان دختر دختر پسر | عصبہ میگردند زان کلیہ کان شایع ببست |
| با پسر و ابن پسر ہم با پدر بالاتفاق | نیز با جد نزد نعمان غیر را اینجا شک است |
| ہست ساقط اخوۃ و اخوات اعیان ہم علی | نیز علی با اخ عینی بدان یکسو نشست |

اخ علی کی وجہ سے اخوات علیہ عصبہ بالغیر ہوں گی اور باقی ماندہ مال ان میں للذکر مثل حظ الانثیین تقسیم ہوگا،

بنت و بنت الابن کی وجہ سے عصبہ مع الغیر ہوں گی، مگر بنت اور بنت الابن خود عصبہ نہ ہوں گی۔

جب بنت یا بنت الابن کے ساتھ اخت عینیہ و اخت علیہ دونوں جمع ہو جائیں تو دونوں عصبہ ہوں گی، مگر قوی عصبہ کی موجودگی میں ضعیف عصبہ محروم ہو جاتا ہے جس کی تفصیل إن شاء اللہ تعالیٰ سبق پنجم میں آئے گی، اس لئے اخت علیہ محروم ہوگی، اسی طرح اخ علی بھی محروم ہوگا۔

## احوال الجدۃ :

| | |
|---|---|
| سدس آید جدہ را پدری بود یا مادری | یا کہ اکثر ییک بعدی شد بقربی یاں بری |
| جملہ جدہ گشت ساقط با وجود ام بدان | جدہ ابوی گشت ساقط با پدر دان ہمچنان |

ہر شخص کی چار پشت تک تیس جدہ ہو سکتی ہیں جن میں سے چودہ صحیحہ ہیں اور باقی سولہ فاسدہ ہیں۔

نقشہ آئندہ صفحہ پر ہے۔

# چودہ جدات صحیحہ کا نقشہ

| نمبر پشت | جدات صحیحہ ابوی | | | | جدات صحیحہ اموی |
|---|---|---|---|---|---|
| پشت اوّل | دادی ۱ | پہلی پشت میں صرف دو جدہ صحیحہ ہوسکتی ہیں | | | نانی ۲ |
| پشت دوم | دادا کی ماں ۳ | دادی کی ماں ۴ | اس پشت میں تین ہوسکتی ہیں | | نانی کی ماں ۵ |
| پشت سوم | دادا کی دادی ۶ | دادا کی نانی ۷ | دادی کی نانی ۸ | اس میں چار | نانی کی نانی ۹ |
| پشت چہارم | دادا کے دادا کی ماں ۱۰ | دادا کی دادی کی ماں ۱۱ | دادا کی نانی کی ماں ۱۲ | دادی کی نانی کی ماں ۱۳ | نانی کی نانی کی ماں ۱۴ |

اگر میت کی زیادہ جدات ہوں اور قرب و بعد میں فرق ہو مثلاً ایک جدہ پشت اول سے اور دوسری پشت دوم سے ہو تو قربی کی وجہ سے بعدی محروم ہوگی اگرچہ قربی خود بھی محروم ہو، مثلاً باپ دادی اور پرنانی کی موجودگی میں دادی کی وجہ سے پرنانی محروم ہوگی اگرچہ دادی خود بھی باپ کی وجہ سے محروم ہے۔

اور اگر سب جدات ایک ہی درجہ کی ہوں تو ان سب میں سدس برابر تقسیم ہوگا اگرچہ ایک جدہ صاحب قرابتین اور دوسری صاحب قرابت واحدہ ہو، مثلاً ہندہ کے پوتے اور نواسی کا آپس میں نکاح ہوا اور ان سے زید پیدا ہوا تو ہندہ زید کی جدہ صاحب قرابتین ہوئی، کیونکہ یہ زید کے باپ کی دادی بھی ہے اور اس کی ماں کی نانی بھی، ایک دوسری عورت صالحہ ہے جو زید کے باپ کی نانی ہے اور اس کو زید سے بس یہی علاقہ ہے، تو اس صورت میں

| مسئلہ | زید |
|---|---|
| اب | ام |
| ام | ۱ب ام |
| ام | ام |
| صالحہ | ہندہ |

زید کے مرنے پر صالحہ و ہندہ پر سدس برابر تقسیم ہوگا، یہ نہیں ہوگا کہ ہندہ دو حصے اور صالحہ کو ایک حصہ دیا جائے، بخلاف دوسرے مواقع کے کہ وہاں دو طرف کی قرابت سے حصہ بھی دو طرح سے ملتا ہے، مثلاً ایک شخص کسی عورت کا زوج بھی ہے اور ابن العم بھی، تو زوج ہونے کی وجہ سے اپنا مقررہ حصہ بھی لے گا اور اگر کوئی عصبہ اس سے مقدم موجود نہ ہو تو ذوی الفروض کے بعد باقی ماندہ مال بھی یہی زوج لے گا، کیونکہ ابن العم عصبہ ہے۔

جد کی وجہ سے ام الاب وام ام الاب وغیرہ محروم نہ ہوں گی کیونکہ ان میں جد کا واسطہ نہیں، البتہ ام الجد محروم رہے گی۔

## احوال الام:

| | |
|---|---|
| در فرائض گر ببینی ہست مادر را سہ حال | سدس با ولد ست و ولد الابن بے از قیل و قال |
| مثل مذکور ست گر باشد دوئی از اخت و اخ | عینی وعلی وخیفی بست ویک باشد مثال |
| ثلث مابیقی ست بعد از فرض زوجہ زوج ہم | گر بایشان ہم پدر ماند ز میت در مآل |
| ثلث از کل ست چوں نبود ازیں مذکور کل | ضبط احوال فرائض شد بفضل ذی الجلال |

ماں کے تین حال ہیں:

① سدس ② ثلث مابقی ③ ثلث کل۔

یہ تینوں حالات ترتیب وار معتبر ہیں، یعنی سب سے پہلے ان صورتوں کا اعتبار کیا جائے گا جن میں ماں کو سدس ملتا ہے، اگر سدس کی صورتوں میں سے کوئی صورت بھی نہ ہو تو پھر وہ صورتیں معتبر ہوں گی جن میں ثلث مابقی ملتا ہے، اگر ان میں سے کوئی صورت نہ ہو تو ثلث کل دیا جائے گا، مثلاً میت نے بیٹی، ماں، باپ اور شوہر وارث چھوڑے تو ماں کو سدس ملے گا، شوہر کو دے کر باقی کا ثلث نہیں دیا جائے گا۔

اگر میت کے بھائی اور بہنوں میں سے دو یا زیادہ موجود ہوں اگرچہ خود محروم ہی ہوں تب بھی ماں کو سدس ملے گا۔

تمت احوال اصحاب الفروض بحمد اللہ

# سبق پنجم

## عصبات:

عصبہ بمعنی پٹھا ہے، اصطلاحاً وہ جو کہ گوشت پوست میں شریک ہو، جس کے عیب دار ہونے سے خاندان میں عیب لگے، شرع میں اولاد باپ کی ہوتی ہے اس لئے عورت کے خاندان کی اولاد عصبہ نہیں، کیونکہ وہ اولاد تو اس کے شوہر کی ہے۔

اصلی وارث عصبہ ہے، اس لئے بیٹا شرع میں عصبہ ہوا ذوی الفروض میں سے

نہ ہوا، ذوی الفروض کے بعد عصبہ کا حق ہے، اگر ذوی الفروض میں سے کوئی بھی نہ ہو یا ان سے کچھ بچے تو وہ عصبہ کو ملے گا۔

عصبہ کی دو ۲ قسمیں ہیں:

① عصبہ نسبی ② عصبہ سببی۔

عصبہ سببی معتق ہے، مذکر ہو یا مؤنث۔ یہ عصبہ نسبی سے مؤخر ہے، اگر معتق بھی نہ ہو تو اس کا عصبہ[ع] بنفسہ وارث ہوگا، پھر سببی، وھکذا، معتق کے ذوی الفروض اور عصبہ بالغیر و مع الغیر اور ذوی الارحام کا کوئی حق نہیں۔

اگر کوئی اپنے ذی رحم محرم کا مالک ہو جائے تو وہ غلام خود بخود آزاد ہو جائے گا، اگرچہ مالک نے آزاد کرنے کا قصد نہ کیا ہو، اس غلام کی میراث کا مستحق عصبہ نسبی کی عدم موجودگی میں یہی مالک ہوگا، اگر دو یا زیادہ شخصوں نے مشترک غلام آزاد کیا تو ہر ایک کو اس کے حصے کے مطابق میراث ملے گی۔

عصبہ نسبی کی تین قسمیں ہیں:

① عصبہ بنفسہ ② عصبہ بالغیر ③ عصبہ مع الغیر

**عصبہ بنفسہ:** یہ خود بھی مذکر ہوتے ہیں اور میت کی طرف بواسطۂ ذکور منسوب ہوتے ہیں۔

**عصبہ بالغیر:** وہ ذوی الفروض عورتیں ہیں جو اپنے بھائیوں کے ساتھ مل کر عصبہ ہو جاتی ہیں، اور وہ بھائی خود بھی عصبہ بنفسہ ہوتے ہیں اس لئے ان میں تقسیم للذکر مثل حظ الانثیین ہوتی ہیں، جیسے ابن کے ساتھ بنت اور ابن الابن کے ساتھ بنت الابن اور اخ عینی کے ساتھ اخت عینیہ اور اخ علی کے ساتھ اخت علیہ۔

جو عورتیں ذوی الفروض نہیں وہ اپنے بھائی کے ساتھ مل کر عصبہ نہیں ہوتیں، پس عم کے ساتھ عمہ عصبہ نہ ہوگی۔

**عصبہ مع الغیر:** وہ ذوی الفروض عورتیں ہیں جو دوسری ذوی الفروض عورتوں کی وجہ سے عصبہ ہو جاتی ہیں اور عصبہ بنانے والی خود ذوی الفروض ہی رہتی ہیں، جیسے بنت اور بنت الابن کی وجہ سے اخت عینیہ و اخت علیہ۔

جہاں مطلق لفظ عصبہ لکھا جاتا ہے اس سے عصبہ بنفسہ مراد ہوتا ہے اور فی الواقع عصبہ

---

ع عصبہ بنفسہ اور عصبہ بالغیر و مع الغیر کی تفسیر عنقریب آرہی ہے۔ ۱۲

یہی ہے ۔عصبہ مع الغیر و بالغیر اصل میں ذوی الفروض ہیں ، اس لئے جہاں کوئی عصبہ کی تعریف پوچھتا ہے تو عصبہ بنفسہ کی تعریف بیان کی جاتی ہے ، اسی وجہ سے سبق سوم میں عصبہ کی تعریف میں عصبہ بنفسہ کی تعریف بیان کی گئی ہے ۔

عصبہ نسبی کی باعتبار استحقاق کے چار اقسام ہیں :

(۱) جزء میت : ابن و ابن الابن وھکذا ، اور بنت و بنت الابن وھکذا ، جب کہ ابن یا ابن الابن کی وجہ سے عصبہ ہوگئی ہوں ۔

(۲) اصل میت : اب و اب الاب وھکذا ۔

(۳) جزء اصل قریب میت : اخ عینی و علی اور ان کی ذکور اولاد وان سفلوا ، اور اخت عینیہ و علیہ جب کہ اخ یا بنت کی وجہ سے عصبہ ہوگئی ہوں ۔

(۴) جزء اصل بعید میت : عم عینی و علی و عم الاب و عم الجد وان علوا و اولادھم الذکور وان سفلوا ۔

یہ چاروں اقسام ترتیب وار وارث ہوتی ہیں ، یعنی سب سے مقدم پہلی قسم ، پھر دوسری پھر تیسری ، پھر چوتھی ۔

پھر ہر قسم میں سے قریب کی وجہ سے بعید محروم ہوگا ، جیسے اخ علی کی وجہ سے ابن الاخ العینی اور ابن العم کی وجہ سے عم الاب ۔

پھر قوی کی وجہ سے ضعیف محروم ہوگا ، جیسے اخ عینی کی وجہ سے اخ علی ، اسی طرح اخت عینیہ بیٹی یا پوتی کی وجہ سے عصبہ ہوگئی ہو تو اخ علی اور قسم چہارم کے سب عصبات محروم ہوں گے ۔

## التمرین

مسئلہ ۶ / مم

| زوج | ام | اب |
|---|---|---|
| ۳ | ۱ | ۲ |

مسئلہ ۶ / مم ع۸

| زوج | ام | ام الام | اختین عینیتین |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۱ | م | ۴ |

مسئلہ ۶ / مم ع۹

| زوج | اختین عینیتین | اختین خیفیتین |
|---|---|---|
| ۳ | ۴ | ۲ |

مسئلہ ۴ / مم

| زوجہ | ام | اب |
|---|---|---|
| ۱ | ۱ | ۲ |

مسئلہ ۶ / مم ع۱۰

| زوج | ام الام | اختین عینیتین | اختین خیفیتین |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۱ | ۴ | ۲ |

مسئلہ ۲ / مم

| بنت | اخت عینیہ |
|---|---|
| ۱ | ۱ |

---

ع۵ اس کی تحقیق رسالہ کے آخر میں ضمیمہ ثالثہ میں ملاحظہ ہو ۱۲

مسئلہ ۳

| بنتین | اخت عینیہ | عم |
|---|---|---|
| ۲ | ۱ | م |

مسئلہ ۱۲

| زوج | بنت | اب | ام الاب |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۶ | ۳ | م |

مسئلہ ۴

| زوج | بنت | اخت عینیہ | اخ علی |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۱ | م |

مسئلہ ۹

| خمس اخوات عینیہ | اخ عینی | اخ عینی | ابن قاتل |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۲ | ۲ | م |

مسئلہ ۵

| اخت عینیہ | اخ عینی | اخ عینی |
|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۲ |

مسئلہ ۱۲ عـ ۱۵

| زوج | بنت | بنت | ام | اب الاب |
|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۴ | ۴ | ۲ | ۲ |

مسئلہ ۲۴

| زوجہ | بنتین | ام الام | ابن الاخ العینی |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۱۶ | ۴ | ۱ |

مسئلہ ۸

| زوجہ | بنت | ابن | ابن | ابن |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱ | ۲ | ۲ | ۲ |

مسئلہ ۲۴ عـ ۲۷

| زوجہ | بنتین | اب | ام |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۱۶ | ۴ | ۴ |

مسئلہ ۶

| ام | بنت | اب | اخ خیفی |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۳ | ۲ | م |

مسئلہ ۷

| اخت علیہ | اخت علیہ | اخت علیہ | اخ علی | اخ علی |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱ | ۱ | ۲ | ۲ |

مسئلہ ۱۲ عـ ۱۷

| زوجہ | ام | ابن قاتل | اخت عینیہ | اخت عینیہ | اخت خیفیہ | اخت خیفیہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۲ | م | ۴ | ۴ | ۲ | ۲ |

# سبق ششم

## نسبِ اربع :

اسوۂ دو عدد تماثل شد    عددِ کم بیش را تداخل شد
شد تباین چوں عاد شد واحد    گو توافق چوں ثالثے زاید

① تماثل : دو یا زیادہ اعداد آپس میں متساوی ہوں ۔

ان کا عاد اعظم بھی ان سے مساوی ہوتا ہے جو ان متساوی اعداد میں سے ہر ایک کو یکبارگی تقسیم کرتا ہے۔

بڑے سے بڑا ایسا عدد جو دو یا زیادہ اعداد کو پورا پورا تقسیم کرتا ہو اسے عاد اعظم یا مشترک مقسوم علیہ اعظم کہا جاتا ہے۔

ان اعداد میں سے ہر ایک کو عاد اعظم پر تقسیم کرنے سے جو جواب آئے وہ اس عدد کا وفق کہلاتا ہے۔

مثلاً چار اور چار میں نسبت تماثل ہے، ان کا عاد اعظم بھی چار ہے، جو دونوں کو پورا تقسیم کرتا ہے اور ہر ایک کا وفق ایک ہے۔

(۲) **تداخل**: دو عدد متساوی نہ ہوں بلکہ کم وبیش ہوں اور چھوٹا عدد بڑے کو پورا پورا تقسیم کر دیتا ہو۔

ان کا عاد اعظم چھوٹے عدد سے مساوی ہوتا ہے جو کہ چھوٹے عدد کو یکبارگی اور بڑے کو دو یا زیادہ بار تقسیم کرتا ہے، مثلاً تین اور چھ میں تداخل ہے ان کا عاد اعظم تین ہے، تین کا وفق ایک اور چھ کا وفق دو ہے۔

(۳) **توافق**: چھوٹا عدد بڑے کو پورا تقسیم نہ کر سکے مگر کوئی تیسرا عدد ان دونوں میں سے ہر ایک کو پورا پورا تقسیم کر دے جو ان کا عاد اعظم ہوگا، مثلاً آٹھ اور بارہ میں توافق ہے، ان کا عاد اعظم چار ہے جو دونوں کو پورا پورا تقسیم کر دیتا ہے، آٹھ کا وفق دو ۲ اور بارہ کا وفق تین ہے۔

توافق میں بڑے اعداد کا عاد اعظم معلوم کرنے کا طریقہ عنقریب آرہا ہے۔

(۴) **تباین**: نہ چھوٹا عدد بڑے کو پورا تقسیم کرے اور نہ کوئی تیسرا عدد ان دونوں کو پورا پورا تقسیم کر سکے، ان کا عاد اعظم ایک ہوتا ہے، مثلاً تین اور سات میں تباین ہے، سوائے ایک کے کوئی عدد ان دونوں کو پورا پورا تقسیم نہیں کر سکتا، اس لئے ان کا وفق بھی نہیں نکلتا۔

**اشکال**: توافق کی تعریف (جن عددوں کو کوئی تیسرا عدد پورا پورا تقسیم کر دے) پر لازم آتا ہے کہ عاد اعظم ایک ہونے کی صورت میں بھی نسبت توافق ہو کیونکہ یہ ہر ایک عدد کو پورا پورا تقسیم کر دیتا ہے۔

**جواب:** ایک عدد نہیں اور توافق میں عادِ اعظم کا عدد ہونا ضروری ہے۔

**عدد:** وہ ہے جس کے طرفین کا مجموعہ اس سے دوگنا ہو۔

**فائدہ:** یہ نسب اربع صرف اعداد میں ہیں۔ اس لئے ایک کی نسبت ایک سے یا کسی عدد سے معلوم کرنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا، البتہ ان دونوں صورتوں میں چونکہ وفق نہیں نکلتا اس لئے یہ تباین کے حکم میں ہیں۔

## توافق میں عادِ اعظم معلوم کرنے کا طریقہ:

بڑے عدد کو چھوٹے پر تقسیم کرنے سے جو باقی بچے اس پر چھوٹے عدد مقسوم علیہ کو تقسیم کریں، پھر اس نئے مقسوم علیہ کو دوسرے باقی پر، اسی طرح عمل کرتے جائیں یہاں تک کہ کچھ باقی نہ رہے، آخری مقسوم علیہ عادِ اعظم ہوگا۔

اگر یہ عادِ اعظم ایک ہے تو نسبت تباین ہوگی، اور اگر کوئی عدد ہے تو نسبت توافق ہوگی۔

**مثال:**

۳۸۴ اور ۱۲۹۶ کا عادِ اعظم یوں نکلے گا۔

```
۳۸۴) ۱۲۹۶ (۳
     ۱۱۵۲
     ۱۴۴) ۳۸۴ (۲
          ۲۸۸
          ۹۶) ۱۴۴ (۱
              ۹۶
              ۴۸) ۹۶ (۲
                  ۹۶
                  ۰۰
```

عادِ اعظم مطلوب ۴۸ ہے

دو سے زیادہ اعداد کا عادِ اعظم نکالنے کے لئے پہلے دو اعداد کا عادِ اعظم نکالیں، پھر اس عادِ اعظم اور تیسرے عدد کا عادِ اعظم نکالیں، اسی طرح عمل کرتے جائیں، آخری عادِ اعظم جواب ہوگا۔

---

## سبق ہفتم

## تصحیح المسألۃ:

اگر سہام ورثہ پر منکسر ہوں تو اس کے دفع کے لئے ایک طریقہ ہے جس کو تصحیح المسألۃ کہتے ہیں۔

طریقہ یہ ہے کہ اگر کسر صرف ایک طائفہ میں ہو تو اس طائفہ کے رؤس وسہام کی

آپس میں نسبت معلوم کی جائے۔

اگر تماثل یا تداخل ہو اور سہام رؤس سے زیادہ ہوں تو تصحیح کی ضرورت نہیں۔ تداخل میں سہام رؤس سے کم ہوں یا توافق ہو تو رؤس کے وفق کو اور تباین ہو تو کل رؤس کو اصل مسئلہ میں اور اگر عول ہو تو عول میں اور ہر وارث کے سہم میں ضرب دیں۔

اصل مسئلہ یا عول میں ضرب دینے سے جو حاصل آئے وہ تصحیح المسألۃ ہے، اس کو اصل مسئلہ کے ساتھ علامت ـــ بنا کر اس کے اوپر لکھ دیا جائے۔

مسئلہ ۶ ـ ۳۰

| اب | ام | خمس بنات |
|---|---|---|
| ۱/۵ | ۱/۵ | ۴/۲۰ |

مسئلہ ۶ ـ ۱۸

| اب | ام | ست بنات |
|---|---|---|
| ۱/۳ | ۱/۳ | ۴/۱۲ |

مسئلہ ۶ ـ ۷ ـ ۱۴

| زوج | ثمانی اخوات علیہ |
|---|---|
| ۳/۶ | ۴/۸ |

اگر کسر دو یا زیادہ طائفہ میں ہو تو اولاً ہر طائفہ کے سہام و رؤس کی نسبت معلوم کریں، اگر تداخل ہو اور سہام رؤس سے کم ہوں یا توافق ہو تو رؤس کے وفق کو اور تباین ہو تو کل رؤس کو محفوظ رکھیں، پھر رؤس طائفہ اولیٰ کے محفوظ داشتہ عدد اور رؤس طائفہ ثانیہ کے محفوظ داشتہ عدد کی آپس میں نسبت دیکھیں، تباین ہو تو ایک کو دوسرے میں ضرب دیں، توافق ہو تو ایک کے وفق کو دوسرے کے کل میں ضرب دیں، تداخل ہو تو اکثر کو لے لیں، تماثل ہو تو دونوں میں سے ایک کو لے لیں، پھر اس حاصل ضرب یا مأخوذ کی رؤس طائفہ ثالثہ کے محفوظ داشتہ عدد سے نسبت دیکھیں اور اسی طرح عمل کرتے جائیں، حتیٰ کہ سب طائفے پورے ہو جائیں، پھر اس آخری حاصل ضرب یا مأخوذ کو اصل مسئلہ یا عول میں اور ہر وارث کے سہم میں ضرب دیں، جو حاصل آئے وہ تصحیح المسألۃ ہے۔

مسئلہ ۶ ـ ۱۸

| ثلث بنات | ثلث جدات | ثلث اعمام |
|---|---|---|
| ۴/۱۲ | ۱/۳ | ۱/۳ |

مسئلہ ۱۲ ـ ۱۴۴

| اربع زوجات | ثلث جدات | اثنا عشر عما |
|---|---|---|
| ۳/۳۶ | ۲/۲۴ | ۷/۸۴ |

مسئلہ ۲۴ ـ ۵۰۴۰

| زوجتین | ست جدات | عشر بنات | سبعۃ اعمام |
|---|---|---|---|
| ۳/۶۳۰ | ۴/۸۴۰ | ۱۶/۳۳۶۰ | ۱/۲۱۰ |

مسئلہ ۲۴ ـ ۴۳۲۰

| اربع زوجات | ثمانی عشر بنتا | خمس عشرۃ جدۃ | ستۃ اعمام |
|---|---|---|---|
| ۳/۵۴۰ | ۱۶/۲۸۸۰ | ۴/۷۲۰ | ۱/۱۸۰ |

مسئلہ ۳ لعہ ۴۵

| بنت | بنت | بنت |
| --- | --- | --- |
| خرچ کرد در خرید پدر ۳۰ درم | خرچ کرد در خرید پدر ۲۰ درم | ہیچ خرچ نہ کرد |
| ۱۹ | ۱۶ | ۱۰ |

# سبق ہشتم

## طریق ردّ:

اگر ذوی الفروض میں سے ہر ایک کو پورا حصہ ملنے کے بعد کچھ مال بچ جائے اور کوئی عصبہ بھی نہ ہو تو باقی مال ذوی الفروض نسبیہ یعنی زوجین کے سوا باقی ذوی الفروض پر ان کے سہام کے مطابق رد کیا جائے گا، اس لئے ذوی الفروض نسبیہ کو من یرد علیھم کہا جاتا ہے، زوجین کو اس سے کچھ نہ ملے گا، لہٰذا یہ من لا یرد علیھم کہلاتے ہیں۔

رد کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اگر مسئلہ میں من لا یرد علیھم نہ ہوں اور من یرد علیھم جنس واحد ہوں تو بعد الردان کے رؤس سے اور مختلف جنس کے ہوں تو ان کے سہام سے مسئلہ کیا جائے اور اس کو اصل مسئلہ کے ساتھ علامت لعہ بنا کر اس کے اوپر لکھدیا جائے۔

مسئلہ ۳ لعہ ۴

| اربع بنات |
| --- |
| ۲/۴ |

مسئلہ ۶ لعہ ۲

| جدہ | اخت خیفیہ |
| --- | --- |
| ۱ | ۱ |

مسئلہ ۶ لعہ ۳

| اخت خیفیہ | ام |
| --- | --- |
| ۱ | ۲ |

مسئلہ ۶ لعہ ۵

| اخت عینیہ | اختین خیفیتین |
| --- | --- |
| ۳ | ۲ |

مسئلہ ۶ لعہ ۴

| بنت | بنت الابن |
| --- | --- |
| ۳ | ۱ |

مسئلہ ۶ لعہ ۵

| اخت عینیہ | اخت علیہ | اخت خیفیہ |
| --- | --- | --- |
| ۳ | ۱ | ۱ |

مسئلہ ۶ لعہ ۵

| اختین عینیتین | اختین علتیین | اخت خیفیہ |
| --- | --- | --- |
| ۴ | م | ۱ |

مسئلہ میں من لا یرد علیہ بھی ہو تو پہلے صرف من لا یردّ علیہ کا مسئلہ اسکے سہم کے اقل مخرج سے نکالیں، اس سے من لا یرد علیہ کو حصہ دے کر باقی محفوظ رکھیں، پھر صرف من یردّ علیہم کا مسئلہ نکالیں گویا کہ من لا یردّ علیہ ان کے ساتھ نہیں اور من یردّ علیہم

میں سے ہر ایک کو ان کے مسئلہ سے حصہ دے کر مندرجۂ بالا طریقہ سے ان پر رد کریں، یعنی ان کے رؤس یا سہام سے مسئلہ کیا جائے، پھر من یرد علیہم کے مسئلہ بعد الرد کی من لا یردّ علیہ کے مسئلہ سے باقی کے ساتھ نسبت دیکھیں۔

اگر تماثل ہو تو مسئلہ من لا یردّ علیہ برحال رہے گا۔

تباین ہو تو کل مسئلہ من یردّ علیہم کو اور تداخل ہو تو اس کے وفق کو من لا یردّ علیہ کے کل مسئلہ میں اور من لا یردّ علیہ کے اس سہم میں جو اس کو اپنے مسئلہ سے ملا ہے ضرب دیں۔

توافق اس جگہ نہیں ہوسکتا۔

من لا یردّ علیہ کے مسئلہ میں ضرب دینے سے جو حاصل آئے وہ مخرج بعد الرد ہے۔

من یردّ علیہم میں سے ہر ایک کو اپنے مسئلہ سے جو سہم ملا ہے اس کو من لا یردّ علیہ کے مسئلہ سے باقی کے کل یا وفق میں ضرب دیں۔

مسئلہ ۱۲ لعـ ۴

| زوج | ثلث بنات |
|---|---|
| ۳ | ۸ |
| ۱ | ۳ |

مسئلہ ۱۲ لعـ ۱۶

| زوجہ | اربع اخوات عینیہ |
|---|---|
| ۳ | ۸ |
| ۴ | ۱۲ |

مسئلہ ۱۲ لعـ ۸

| زوج | ست بنات |
|---|---|
| ۳ | ۸ |
| ۲ | ۶ |

مسئلہ ۱۲ لعـ ۴ ۔ ۴۸

| زوجہ | اربع جدات | ست اخوات خیفیہ |
|---|---|---|
| ۳ | ۲ | ۴ |
| ۱ | ۱ | ۲ |
| ۱۲ | ۱۲ | ۲۴ |

مسئلہ ۲۴ لعـ ۴ ۔ ۱۴۴۰

| اربع زوجات | تسع بنات | ست جدات |
|---|---|---|
| ۳ | ۱۶ | ۴ |
| ۵ | ۲۸ | ۷ |
| ۱۸۰ | ۱۰۰۸ | ۲۵۲ |

## سبق نہم

### ذوی الارحام:

ذوی الارحام کی بھی بلحاظ استحقاق عصبات نسبیہ کی طرح چار اقسام ہیں۔ اور عصبات ومن یردّ علیہم کی عدم موجودگی میں بالترتیب وارث ہوتے ہیں، یعنی قسم اول سب سے

مقدم، پھر ثانی، پھر ثالث، پھر رابع۔

(۱) جزء میت: اولاد البنات واولاد بنات الابن وان سفلوا۔

(۲) اصل میت: الاجداد والجدات الفاسدۃ۔

(۳) جزء اصل قریب میت: اولاد الاخوات وبنات الاخوۃ وبنو الاخوۃ لام واولادھم۔

(۴) جزء اصل بعید میت: اعمام خیفیہ، عمات، اخوال وخالات، بنات الاعمام وکل ھؤلاء للابوین وابوی الابوین، اوران سب کی اولاد۔

اگر ایک قسم کے مختلف ذوی الارحام جمع ہوجائیں تو ہر ایک قسم کا آپس میں طریق تقسیم جدا ہے

قسم اول: قریب کی وجہ سے بعید محروم ہوگا، جیسے بنت البنت کی وجہ سے بنت بنت الابن،

مسئلہ ۴

| | | |
|---|---|---|
| بنت | بنت | بنت |
| بنت | بنت | بنت |
| بنت | ابن | بنت |
| ۱ | ۲ | ۱ |

پھر ولد الوارث[1] کی وجہ سے ولد غیر الوارث محروم ہوگا، جیسے بنت بنت الابن کی وجہ سے ابن بنت البنت۔

پھر ان ذوی الارحام کے اصول جو میت تک وسائط ہیں ان کو دیکھا جائے کہ ان میں ذکورۃ وانوثۃ کا اختلاف ہے یا نہیں؟

اگر نہیں تو موجودہ ذوی الارحام پر للذکر مثل حظ الانثیین تقسیم کی جائے۔

اختلاف ذکورۃ وانوثۃ ہے تو میت کی طرف سے سب سے پہلے جس جگہ اختلاف ہو وہاں للذکر مثل حظ الانثیین تقسیم کی جائے۔

اس تقسیم میں وصف اصول کی اور عدد سب سے آخری فروع کا معتبر ہوگا، مثلاً اصول میں اگر ایک ابن ہے اور اس کے آخر میں ایک ابن اور ایک بنت یا دو بنت یا دو ابن ہیں تو اس ابن کو جو اصول میں ہے دو ابن کے قائم مقام کیا جائے، اسی طرح اگر اصول میں ایک بنت ہے اور اس کے آخر میں ایک ابن اور ایک بنت یا دو بنت یا

---

[1] وارث سے مراد ذو الفرض یا عصبہ ہے۔

دو ابن ہوں تو اس بنت کو جو اصول میں ہے دو بنت فرض کیا جائے ،

اس کے بعد ذکور و اناث کو علیحدہ علیحدہ طائفہ کر کے ہر ایک طائفہ کے فروع کو آخر تک دیکھا جائے۔

اگر ذکورۃ و انوثۃ کا اختلاف نہ ہو تو اُن کا حصہ ان کے آخری فروع کو دیدیا جائے۔

اختلاف ہے تو للذکر مثل حظ الانثیین تقسیم کر کے ذکور و اناث کو جدا جدا طائفہ کر کے مثل مذکور عمل کیا جائے۔ الی ان ینتہی الی اُخر الفروع۔

مسئلہ ۲۸

| | | |
|---|---|---|
| بنت | بنت | بنت |
| ابن ۴ | بنت | بنت (۳) |
| بنت | ابن | بنت |
| | ۶ | ۶ |
| بنتی | بنت | ابنی |
| ۴/۱۶ | ۶ | ۶ |

مسئلہ ۵ ـ ۶۰

بنت بنت بنت بنت بنت بنت بنت (۹) — ابن ابن ابن (۶)

بنت بنت بنت بنت بنت بنت بنت — بنت بنت بنت

بنت بنت بنت بنت (۱۸) — ابن ابن ابن (۱۸) — بنت بنت (۳) — ابن (۳)

بنت بنت (۶) — ابن ابن ابن (۱۲) — بنت بنت (۹) — ابن (۹) — بنت بنت بنت

بنت بنت (۳) — ابن (۳) — بنت بنت (۶) — ابن (۶) — بنت بنت بنت — بنت (۱) — ابن (۲) — بنت

بنت ۱ — ابن ۲ — بنت ۳ — ابن ۴ — بنت ۲ — بنت ۶ — بنت ۶ — ابن ۳ — بنت ۹ — بنت ۱/۴ — بنت ۲/۸ — بنت ۳/۱۲

**قسم دوم:** قریب کی وجہ سے بعید محروم ہوگا، جیسے اب الام کی وجہ سے اب ام الام، اس میں مدلی[۵] بالوارث کی وجہ سے مدلی بغیر الوارث محروم

مسئلہ ۹ ـ ۲۷




۵ من الادلاء وھو ارسال الدلو فی البئر ثم استعمل فی کل شیء یمکن فیہ (باقی برصفحہ آئندہ)

نہیں، پس اب ام الام کی وجہ سے اب اب الام محروم نہ ہوگا۔

پھر مثل قسم[عہ] اول عمل کیا جائے مگر اس میں سب سے آخری بطن کے عدد کا اعتبار نہیں بلکہ اسی بطن کا عدد معتبر ہے جس پر اختلاف ذکورۃ وانوثۃ کی وجہ سے تقسیم کر رہے ہیں۔

قسم سوم: قریب کی وجہ سے بعید محروم ہوگا، جیسے بنت الاخ کی وجہ سے بنت ابن الاخ۔

پھر ولد الوارث کی وجہ سے ولد غیر الوارث محروم ہوگا، جیسے بنت ابن الاخ کی وجہ سے ابن بنت الاخ۔

پھر اگر سب اصول خیفی ہوں تو آخری فروع میں مذکر و مؤنث پر علی السویۃ تقسیم کردی جائے۔

اور سب اصول عینی یا سب علی ہوں تو باعتبار اختلاف ذکورۃ وانوثۃ قسم اول کی طرح عمل کیا جائے۔

اور مختلف ہوں تو پہلے اصول پر تقسیم کی جائے یعنی عینی علی خیفی بھائی اور بہنوں میں سے ذوی الفروض کو ان کا حصہ مقررہ دے کر باقی عصبات کو دیا جائے، اگر عصبہ کوئی نہو اور رد کی ضرورت پڑے تو رد کیا جائے۔

ذوی الفروض کو حصہ دیتے وقت بھی وصف اصول کی اور عدد سب سے آخری فروع کا معتبر ہوگا۔

اس کے بعد عینیہ علیہ خیفیہ ہر ایک کو جدا جدا طائفہ کرکے خیفیہ کا حصہ ان کے آخری فروع پر علی السویۃ تقسیم کردیا جائے اور عینیہ و علیہ میں مثل قسم اول عمل کیا جائے۔

مسئلہ ۳ / ۹

مـــ

| اخ عینی | | اخت عینیہ | اخ علی | | اخت علیہ | اخ خیفی | اخت خیفیہ | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳. | ۲/۶ | ۳ | م | | م | | ۱/۳ | |
| بنت | ابن | بنت | بنت | بنت | ابن | ابن | بنت | بنت |
| ۳ | ۲ | ۱ | م | م | م | ۱ | ۱ | ۱ |

---

(حاشیہ صفحہ گزشتہ) ولو بطریق المجاز فمن یدلی الی المیت یرسل قرابتہ الیہ بشخص والباء فیہ للالصاق فالقرابۃ مشترکۃ بین المدلی والواسطۃ ۱۲

عہ اس کی تحقیق رسالہ کے آخر میں ضمیمہ ثالثہ میں ملاحظہ ہو ۱۲ منہ

مسئلہ ۶ ت ۳۰ — مسئلہ ۶ لعـ ۴ ۱۲

مہ

| اخت عینیہ | اخت خیفیہ | اخ علی | اخت علیہ | | اخت عینیہ | اخت علیہ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ۳ / ۱۵ | ۲ / ۱۰ | ۴ | ۱ / ۵ | — | ۳ / ۹ | ۱ |
| ابن ۱۵ | بنتی ۱۴ | | | ابن ۱ | بنت ۹ | ابن ۲ بنت ۱ |

**قسم چہارم:** قریب کی وجہ سے بعید محروم ہوگا، جیسے عمہ کی وجہ سے بنت العم اور بنت العم کی وجہ سے عمۃ الاب۔

پھر اگر اصول صرف جانب ام یا صرف جانب اب ہوں تو قوی کی وجہ سے ضعیف محروم ہوگا، یعنی عینی کی وجہ سے علی وخیفی اور علی کی وجہ سے خیفی محروم ہوگا۔

پھر ولد الوارث کی وجہ سے ولد غیر الوارث محروم ہوگا، جیسے بنت العم کی وجہ سے ابن العمہ ثم مثل القسم الاول خیفیہ میں بھی للذکر مثل حظ الانثیین تقسیم ہوگی۔

اور اگر دونوں جانب موجود ہوں تو پہلے جانب ام کو ثلث اور جانب اب کو ثلثان دیکر ہر دو کو جدا جدا طائفہ کردیا جائے، ہر ایک طائفہ میں قوی کی وجہ سے ضعیف محروم ہوگا۔

پھر ولد الوارث کی وجہ سے ولد غیر الوارث محروم ہوگا۔

ایک طائفہ کے قوی یا ولد الوارث کی وجہ سے دوسرے طائفہ کا ضعیف یا ولد غیر الوارث محروم نہ ہوگا۔

اس کے بعد ہر دو طائفہ میں مثل قسم اول عمل کیا جائے۔

اگر میت کی عمہ وخالہ وغیرہ نہ ہوں تو میت کے باپ یا ماں کی عمہ وخالہ میت کی عمہ وخالہ کے قائم مقام ہوں گی۔

اگر باپ کی عمہ وخالہ اور ماں کی عمہ وخالہ جمع ہوجائیں تو جانب اب کو ثلثان اور جانب ام کو ثلث دے کر جدا جدا طائفہ کردیں، پھر ہر طائفہ کو جو حصہ ملا ہے اس میں سے اس طائفہ کی جانب عمہ کو ثلثان اور جانب خالہ کو ثلث دے کر جدا جدا طائفہ کرکے ہر ایک طائفہ میں مثل قسم اول عمل کریں۔

---

مسئلہ ۳ ت ۲۱ ت ۱۰۵

| عمہ عینیہ | عم عینی | عم عینی | عم عینی | خالہ علیہ | خالہ علیہ | خال علی | خال خیفی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| م | ۲ / ۱۴ / ۷۰ | | | ۳ | ۱ / ۷ | ۴ | م |
| ابن | ابن | ابن | ابن | بنت ۳ | ابن ۱۲ | بنت | بنت |
| ابنی | بنتی | بنتی | بنت | بنت | | ابنی | ابن |
| م | ۲۸ | ۲۸ | ۱۴ | ۳ | | ۴ / ۲۰ / ۱۲ / ۳۲ | م |

مسئلہ ۳ ت ۱۲ ت ۳۶

| عمہ علیہ | عمہ علیہ | عم علی | خالہ علیہ | خالہ عینیہ | خالہ عینیہ | خال عینی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۲ / ۸ / ۲۴ | ۱۲ | م | ۲ | ۱ / ۴ | ۲ |
| بنت ۴ | ابن ۸ | بنت | بنت | بنت ۲ | ابن ۴ | بنت |
| ابن ۴ | بنتی ۲۰ | | ابن م | بنتی ۲ | ابنی ۲ / ۶ / ۴ / ۱۰ | |

# سبق دہم

## مناسخہ :

مناسخہ اسے کہتے ہیں کہ کسی وارث کا حصہ اس کو ملنے سے پہلے میراث بن کر اس کے وارثوں کی طرف منسوخ ومنقول ہو جائے، یعنی میراث تقسیم ہونے سے پہلے میت کے وارثوں میں سے کوئی شخص مر جائے، یا اسکے بعد بھی کوئی شخص میت اوّل یا میت ثانی کے وارثوں سے مر جائے، یا اسی طرح بہت سے وارث یکے بعد دیگرے تقسیم ترکہ سے پہلے مر جائیں۔

سب سے پہلا میت جس سے سلسلۂ تقسیم چلایا جائے اسے "مورثِ اعلیٰ" کہا جاتا ہے۔

مناسخہ کی تخریج کا طریقہ یہ ہے کہ سب سے پہلے مورث اعلیٰ کا مسئلہ نکالنے کے

لئے لفظ میت کا لمبا خط کھینچ کر اس کے اوپر "مورث اعلیٰ" اور اس کا نام لکھیں اور نیچے اس کی وفات کے وقت اس کے جو وارث زندہ تھے مع ان کے ناموں کے لکھیں، کیونکہ صرف ام یا زوجہ یا ابن وغیرہ لکھنے سے دوسرے تیسرے نمبر کے مسئلہ میں جب پھر اسی رشتہ کے وارث لکھے جاتے ہیں تو اشتباہ ہو جاتا ہے۔

پھر اس کے نیچے کچھ جگہ چھوڑ کر اس میت کے لئے جو مورث اعلیٰ کے بعد اور دوسروں سے پہلے مرا ہو خط کھینچ کر اس کے اوپر "ثانی" اور اس میت کا نام لکھیں اور نیچے اس کی وفات کے وقت اس کے جو وارث زندہ تھے مع ناموں کے لکھیں۔

اسی طرح تھوڑی جگہ چھوڑ کر ترتیب وار ہر میت کے لئے خط کھینچ کر اس کے اوپر اس کا درجہ ثالث، رابع وغیرہ اور اس کا نام اور نیچے اس کے وارث جو اس کی وفات کے وقت زندہ تھے مع ناموں کے لکھتے جائیں۔

پھر پہلے مورث اعلیٰ کا مسئلہ نکالیں، باوجوہ سابقہ عول ورد و تصحیح وغیرہ۔ پھر اس کے وارثوں سے جو شخص مرگیا ہو اس کے نام اور سہام کے نیچے قبر کا نشان بنا دیں، ان سہام کو جو میت ثانی کو میت اول سے حاصل ہوئے "مافی الید" کہا جاتا ہے، اس مافی الید کے عدد کو میت ثانی کے خط کے اوپر بائیں طرف اس کے نام کے ساتھ علامت معــ بنا کر اس کے اوپر لکھدیں۔

پھر میت ثانی کا مسئلہ مثل سابق نکالیں، پھر میت ثانی کے مسئلہ کی اس کے مافی الید سے نسبت معلوم کریں۔

تماثل ہو تو مسئلہ میت اول بر حال رہے گا۔

تداخل یا توافق ہو تو مسئلہ ثانیہ کے وفق کو اور تباین ہو تو اس کے کل کو مسئلہ اولیٰ کے کل میں اور میت اول کے وارثین میں سے ہر ایک کے سہام میں ضرب دیں۔

مسئلہ اولیٰ میں ضرب دینے سے جو حاصل آئے وہ دونوں مسئلوں کا مخرج ہوگا، اس کو مسئلہ اولیٰ کے اوپر خط کھینچ کر اس پر لکھدیں۔

پھر میت ثانی کے وارثوں میں سے ہر ایک کے سہام کو مافی الید کے وفق یا کل میں ضرب دیں۔

پھر میت ثالث کا نام جس جس جگہ وارثوں میں ہو اس پر مع سہام کے قبر کا

نشان بنادیں اور جس جس جگہ سے اس کو سہام ملے ہوں سب کو جمع کرکے میت ثالث کے خط پر مافی الید کی علامت بناکر اس کے اوپر لکھ دیں، پھر اس کا مسئلہ نکال کر اس کی مافی الید سے نسبت دیکھیں، تماثل ہو تو مخرج اول برحال رہے گا، ورنہ مسئلہ ثالثہ کے وفق یا کل کو مخرج اول میں اور میت اول وثانی کے وارثوں کے سہام میں ضرب دیں اور میت ثالث کے وارثوں کے سہام کو اس کے مافی الید کے وفق یا کل میں ضرب دیں، پھر میت رابع وخامس وغیرہ میں یہی عمل کرتے جائیں، الیٰ اٰخر الصورۃ المسئولۃ عنہا۔

مسئلہ کامل ہو جانے کے بعد "الاحیاء" لمبا کھینچ کر اس پر "المبلغ" لکھ کر اس کے اوپر آخری مخرج کا عدد لکھ دیں اور "الاحیاء" کے نیچے سب میتوں کے موجودہ وارثین کے نام لکھ کر ہر ایک کے نیچے جو سہام اس کو جس جگہ سے ملے ہوں جمع کرکے لکھ دیں اس کے بعد بدستور سابق عبارت میں بھی ہر ایک کے سہام کی تصریح کردیں۔

**فائدہ:** جہاں کہیں مناسخہ میں ایسی صورت پیش آئے کہ کسی میت کے وہی وارث ہوں جو اس کے مورث کے تھے اور اس میت کے ساتھ ترکہ میں شریک تھے، ان سے زائد کوئی وارث نہ ہو، خواہ اسی حیثیت سے وارث ہوں جس سے پہلے تھے یا دوسری حیثیت سے تو ایسی صورت میں ایسا مورث اختصار عمل کے لئے کالعدم سمجھا جاتا ہے، اس کے نام کے نیچے "کالعدم" لکھ دیتے ہیں، مگر اس میں دو شرائط ہیں:

① کالعدم کرنے سے جن وارثوں کا حصہ بڑھتا ہے بعینہ وہی وارث میت ثانی کے ہوں، نہ ان سے کم ہوں نہ زیادہ۔

② مسئلہ ثانیہ کے سہام میں مناسبت بھی وہی ہو جو مسئلہ اولیٰ کے سہام میں ہے۔

**تنبیہ:** اگر مسئلہ میں من لا یرد علیہ بھی ہو اور کالعدم کرنے سے پہلے عول کی صورت ہو اور اس کے بعد رد کی ضرورت پڑے تو کالعدم کرنا صحیح نہ ہوگا، اگرچہ مسئلہ ثانیہ کے سہام میں بھی مناسبت وہی ہو جو مسئلہ اولیٰ کے سہام میں ہے، کیونکہ اس صورت میں کالعدم کرنے سے سہام کی زیادتی میں تناسب نہیں رہتا۔

**کالعدم کرنے کی مثال:**

کسی شخص نے ایک زوجہ اور چار ابن وارث چھوڑے، پھر وہ زوجہ مر گئی اس نے بھی یہی چار بیٹے وارث چھوڑے۔

اس صورت میں زوجہ کو اول ہی سے کالعدم سمجھیں گے، اس تطویل کی حاجت نہیں کہ مورثِ اعلیٰ نے زوجہ اور چار ابن چھوڑے پھر زوجہ مری اس نے بھی چار ابن چھوڑے بلکہ اول ہی سے اس شخص کی جائیداد چار بیٹوں کو دیدی جائے۔

یہ مثال اس کی تھی کہ ایک ہی حیثیت سے وارث ہیں، جس طرح اس شخص کے بیٹے تھے اسی طرح اس کی زوجہ کے بھی بیٹے ہیں۔

دوسری حیثیت سے وارث ہونے کی مثال یہ ہے کہ کسی شخص نے فقط چار ابن چھوڑے اور پھر ایک ابن نے صرف یہی تین بھائی وارث چھوڑے تو ایسا ابن کالعدم سمجھا جائے گا، گو وارثین باقی نے میت اول سے ابن ہوکر اور میت ثانی سے بھائی ہوکر حصہ لیا۔

مسئلہ ۱۲ تصحیح ۱۶ مورث اعلیٰ حلیمہ (۱۲۸ / ۳۲)

| زوج | بنت | ام |
|---|---|---|
| زید | زینب | ہندہ |
| ۳/۴ | ۶/۹ | ۲/۳/۶ |

مسئلہ ۴ ثانی زید مف ۳

| زوجہ | ام | اب |
|---|---|---|
| فاطمہ | کلثوم | مسعود |
| ۱/۲/۸ | ۱/۲/۸ | ۲/۴/۱۶ |

مسئلہ ۶ ثالث زینب مف ۹

| ام الام | ابن | ابن | بنت |
|---|---|---|---|
| ہندہ | سلطان | حامد | سارہ |
| ۱/۳ | ۲/۶/۲۴ | ۲/۶/۲۴ | ۱/۳/۱۲ |

مسئلہ ۳ رد ۲ رابع ہندہ مف ۹

| زوج | اخ عینی | اخ عینی |
|---|---|---|
| محمود | ولید | خالد |
| ۲/۱۸ | ۱/۹ | ۱/۹ |

المبلغ ۱۲۸ الاحیاء

| فاطمہ | کلثوم | مسعود | سلطان | حامد | سارہ | محمود | ولید | خالد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۸ | ۸ | ۱۶ | ۲۴ | ۲۴ | ۱۲ | ۱۸ | ۹ | ۹ |

مسئلہ ۱۲ تصحیح ۴۲ مورث اعلیٰ بکر

| زوجہ | ام الاب | اخ عینی | اخ عینی | اخت عینیہ | اخت عینیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| عائشہ | رقیہ | سلیم | عظیم | سعیدہ | کریمہ |
| ۳/۱۸ | ۲/۱۲ | ۱۴ | ۱۴ | ۷ | ۷ |

مسئلہ ۳ ثانی رقیہ مف ۱۲

| زوج | ابن | بنت |
|---|---|---|
| سعید | حمید | زبیدہ |
| ۱/۳ | ۲/۶ | ۱/۳ |

المبلغ ۴۲ الاحیاء

| عائشہ | سلیم | عظیم | سعیدہ | کریمہ | سعید | حمید | زبیدہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۸ | ۱۴ | ۱۴ | ۷ | ۷ | ۳ | ۶ | ۳ |

تسہیل المیراث ——— ۴۲

# سبق یازدہم

## ترکہ کی سہامِ وارثین پر تقسیم :

مخرج کی عدد ترکہ سے نسبت دیکھیں۔

اگر تماثل ہو تو ظاہر ہے کہ کسی قسم کے عمل کی ضرورت نہیں۔

تداخل یا توافق ہو تو عدد ترکہ کے وفق کو اور تباین ہو تو اس کے کل کو ہر وارث کے سہام میں ضرب دے کر حاصل ضرب کو مخرج کے کل یا وفق پر تقسیم کریں۔

فیصد حصہ معلوم کرنا چاہیں تو عدد ترکہ = ۱۰۰ فرض کرکے عمل مذکور کریں۔

مسئلہ ۱۵ / ۳۰ / ۱۲۰ مورث علی ابراہیم

| زوجہ | ابن | بنت |
|---|---|---|
| صفیہ | عبداللہ | عاجزہ |
| کالعدم | (۲) | (۱/۵) |

مسئلہ ۲ ثانی عبداللہ مہ ۲

| ابن | ابن | بنت |
|---|---|---|
| زاہد | عابد | ہاجرہ |
| (۲/۴/۸) | ۲/۴/۸/۳۲ | ۱/۲/۴/۱۶ |

مسئلہ ۳ ثالث عاجزہ مہ ۵

| ابن الاخ | ابن الاخ | بنت الاخ |
|---|---|---|
| زاہد | عابد | ہاجرہ |
| (۱/۵) | ۱/۵/۲۰ | م |

مسئلہ ۴ رابع زاہد مہ ۱۳

| زوجہ | اخت عینیہ | اخ علی |
|---|---|---|
| عظیمہ | ہاجرہ | عابد |
| ۱/۱۳ | ۲/۲۶ | ۱/۱۳ |

الاحیاء المبلغ ۱۲۰

| | عابد | ہاجرہ | عظیمہ |
|---|---|---|---|
| | ۶۵ | ۴۲ | ۱۳ |
| فیصد = | ۵۴ ۱/۶ | ۳۵ | ۱۰ ۵/۶ |

مسئلہ ۵ ۸۰ / ۴۸۰ / ۱۹۲۰ مورث علی زید

| زوجہ | زوجہ | ابن | بنت | بنت | بنت |
|---|---|---|---|---|---|
| کریمہ | عزیزہ | عبداللہ | ہاجرہ | خدیجہ | عظیمہ |
| (۵/۳۰/۱۲۰) | (۵) | ۲۸/۱۶۸/۶۷۲ | ۱۴/۸۴/۳۳۶ | ۱۴/۸۴/۳۳۶ | (۱۴/۸۴) |

مسئلہ ۶ ثانی عزیزہ مہ ۵

| ابن | ابن | بنت | بنت |
|---|---|---|---|
| حمید | ولید | خدیجہ | عظیمہ |
| ۲/۱۰/۴۰ | ۲/۱۰/۴۰ | ۱/۵/۲۰ | (۱/۵) |

مسئلہ ۴ ثالث عظیمہ مط ۸۹

| زوج | بنت | اخت عینیہ | اخت علیہ | اخ علی |
|---|---|---|---|---|
| احمد | فاطمہ | خدیجہ | ہاجرہ | عبداللہ |
| ۱/۸۹ | ۲/۱۷۸ | ۱/۸۹ | م | م |

مسئلہ ۲ ت ۴ رابع کریمہ مص ۱۲۰

| بنت | ابن العم | ابن العم |
|---|---|---|
| ہاجرہ | عزیز | سعید |
| ۲/۶۰ | ۱/۳۰ | ۱/۳۰ |

الاحیاء ۱۹۲۰ المبلغ

| عبداللہ | ہاجرہ | خدیجہ | حمید | ولید | احمد | فاطمہ | عزیز | سعید |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۶۷۲ | ۳۹۶ | ۴۴۵ | ۴۰ | ۴۰ | ۸۹ | ۱۷۸ | ۳۰ | ۳۰ |
| فیصد = ۳۵ | ۲۰ ۵/۸ | ۲۳ ۱۷/۹۶ | ۲ ۱/۱۲ | ۲ ۱/۱۲ | ۴ ۶۱/۹۶ | ۹ ۱۳/۴۸ | ۱ ۹/۱۶ | ۱ ۹/۱۶ |

مسئلہ ۱۲ عـ ۱۳ ت ۶۵

| زوجہ | ام | خمس اخوات عینیہ |
|---|---|---|
| ۱۵ | ۱۰ | ۴۰ |
| فیصد = ۲۳ ۱/۱۳ | ۵ ۵/۱۳ | ۶۱ ۷/۱۳ |

مسئلہ ۲۴ ت ۱۹۲

| | زوجہ | ام | ابن | ابن | ابن | بنت | بنت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | ۲۴ | ۳۲ | ۳۴ | ۳۴ | ۳۴ | ۱۷ | ۱۷ |
| فیصد = | ۱۲ ۱/۲ | ۱۶ ۲/۳ | ۱۷ ۱۷/۲۴ | ۱۷ ۱۷/۲۴ | ۱۷ ۱۷/۲۴ | ۸ ۴۱/۴۸ | ۸ ۴۱/۴۸ |

---

# سبق دوازدہم

## تخارج :

اگر کوئی وارث ترکہ میں سے کسی معین چیز پر صلح کرے، مثلاً کہے کہ فلاں چیز یا اتنے روپے ترکہ سے مجھے دیدیں، یا متوفاۃ کا مہر جو میرے ذمہ ہے مجھ سے نہ لیں، باقی ترکہ میں مجھے کوئی حق نہیں، اسے تخارج کہتے ہیں، یہ صلح جائز ہے۔

مطلق صلح کو بیع، اجارہ، ابراء وغیرہ عقود میں سے جس عقد پر ممکن ہو حمل کر کے اس کے صحیح کرنے کی کوشش کی جاتی ہے، اگر کسی عقد پر بھی محمول نہ ہوسکے تو صلح جائز نہ ہوگی، تخارج بیع پر محمول ہوسکتا ہے۔

لہٰذا اگر بدل صلح عرض ہے یعنی مکیل، موزون اور سونے، چاندی کے سوا کوئی اور چیز ہے تو بہر صورت صلح جائز ہے۔

اگر سونے سے چاندی پر یا بالعکس یا دونوں سے دونوں پر یا سونے اور چاندی اور عرض سے دونوں پر صلح کی تو ترکہ کا حاضر ہونا اور قبضہ اسی مجلس میں کرنا شرط ہے، خواہ بدل صلح مصالح کے حصّہ سے کم ہو یا زیادہ۔

اگر دونوں سے یا تینوں سے صرف سونے یا صرف چاندی پر صلح کی تو شرط مذکور سے زائد یہ شرط بھی ہے کہ بدل صلح اپنی جنس میں سے مصالح کے حصہ سے زیادہ ہو۔

اسی طرح اگر بدل صلح مکیل یا موزون ہو تو ربوا کی صورتیں ناجائز ہوں گی۔

اگر میت پر دین محیط بالترکہ ہے تو صلح جائز نہیں، البتہ اگر محیط بالترکہ نہیں تو بہتر یہ ہے کہ اداءِ دین سے پہلے صلح نہ کریں، اگر کرلی جائے تو جائز ہے۔

اگر میت کا لوگوں پر دین ہے تو کسی وارث کے لئے یہ جائز نہیں کہ کسی چیز پر صلح کر کے اپنا حصۂ دین دوسروں کے سپرد کردے، کیونکہ قرض خواہ کا مقروض کے سوا کسی دوسرے کو کسی چیز کے عوض میں قرض کا مالک بنانا صحیح نہیں۔

اگر ایسی ضرورت پیش آئے تو یہ تدبیر ہوسکتی ہے کہ باقی وارث کھجور وغیرہ کی ایک مٹھی مصالح سے اس کے حصۂ دین کے برابر ثمن میں فروخت کردیں، پھر مصالح اس ثمن کو مقروض پر حوالہ کردے تاکہ باقی وارث اس مقروض سے وصول کرلیں۔

صلح کے بعد باقی ترکہ کی تقسیم کا طریقہ یہ ہے کہ پہلے مصالح کو دوسرے وارثوں میں داخل کر کے مسئلہ نکالیں بوجوہِ سابقہ عول، رَد، تصحیح وغیرہ، پھر مصالح کے سہم کو کل مسئلہ سے تفریق کر کے باقی مسئلہ کو علامت صـ بناکر اس کے اوپر لکھدیں اور مصالح کے نام اور سہام پر "صـ" کا احاطہ کردیں۔

مسئلہ ۶ صـ ۳
مـ

| زوج | ام | عم |
|---|---|---|
| صـ ۳ | ۲ | ۱ |
| فیصد = | ۶۶ ۲/۳ | ۳۳ ۱/۳ |

مسئلہ ۸ ت ۳۲ صـ ۲۵
مـ

| زوجہ | ابن | ابن | ابن | ابن |
|---|---|---|---|---|
| ۴ | صـ ۷ | ۷ | ۷ | ۷ |
| فیصد = ۱۶ | | ۲۸ | ۲۸ | ۲۸ |

---

# سبق سیزدہم

## خنثیٰ کا حکم :

جہاں تک ہو سکے خنثیٰ کو سب احکام میں مرد یا عورت کی طرح شمار کریں گے، اگر اس میں مرد کی علامات زیادہ ہوں، مثلاً ڈاڑھی نکل آئے یا مرد کی پیشاب گاہ سے پیشاب کرتا ہو یا اس سے کسی عورت کو حمل رہ جائے تو اس کو مرد سمجھا جائے گا، اگر عورت کی علامات زیادہ ہوں، مثلاً وہ خود حاملہ ہوگئی یا پستان ظاہر ہو گئے یا حیض آنے لگے یا عورت کی پیشاب گاہ سے پیشاب کرتی ہو تو عورت سمجھی جائے گی، اگر دونوں مقاموں سے پیشاب کرتا ہو تو جس مقام سے پہلے پیشاب نکلے اس کا اعتبار ہوگا، لیکن جب دونوں حالتیں بالکل برابر ہوں اور حالت ایسی مشتبہ ہو جائے کہ کسی وجہ سے کسی طرح بھی مرد یا عورت ہونے کو ترجیح نہ دے سکیں تو اس کو خنثیٰ مشکل کہتے ہیں، میراث میں اس کا حکم اسوأ الحالین ہے، یعنی مرد یا عورت فرض کرنے سے جس تقدیر پر محروم رہے یا حصہ کم ملے اسی تقدیر کا اعتبار رہے۔

مسئلہ ۴

| زوجہ | ابن الاخ العینی | ولد الاخ العینی خنثیٰ مشکل |
|---|---|---|
| ۱ | ۳ | م |
| فیصد = ۲۵ | ۷۵ | |

مسئلہ ۴

| ابن | بنت | خنثیٰ مشکل |
|---|---|---|
| ۲ | ۱ | ۱ |
| فیصد = ۵۰ | ۲۵ | ۲۵ |

---

# سبق چہاردہم

## حمل کا حکم :

حمل کی دو صورتیں ہو سکتی ہیں :

(۱) مورث کا ہو، یعنی اس کی زوجہ حاملہ ہو۔

(۲) غیر مورث کا ہو، مثلاً مورث کی والدہ کو حمل ہو۔

## حمل مورث :

زوجۂ مورث معتدۂ موت تو ہوگی ہی، علاوہ ازیں معتدۂ طلاق بھی ہوسکتی ہے، اس لئے اس کی تین صورتیں ہیں :

(۱) فقط معتدۂ موت : اس حمل کے وارث ہونے کی یہ شرط ہے کہ عورت نے انقضاءِ عدت کا اقرار نہ کیا ہو تو موتِ مورث سے دو سال کے اندر پیدا ہو۔

انقضاءِ عدت کا اقرار کرلیا ہو تو شرطِ مذکور کے علاوہ یہ شرط بھی ہے کہ وقتِ اقرار سے چھ ماہ کے اندر پیدا ہو۔

(۲) معتدۂ موت و معتدۂ رجعیہ : اس میں یہ شرط ہے کہ انقضاءِ عدت کا اقرار نہ کیا ہو تو موتِ مورث سے دو سال کے اندر پیدا ہو، اگرچہ وقتِ طلاق سے برسوں بعد ہو، یوں سمجھا جائے گا کہ زوج نے عدت کے اندر صحبت کرکے طلاق سے رجوع کرلیا تھا، اور جوان عورت کی عدت تین حیض ہے، جن کے لئے کوئی مدت متعین نہیں۔

انقضاءِ عدت کا اقرار کرلیا ہو تو مزید یہ شرط بھی ہے کہ وقتِ اقرار سے چھ ماہ کے اندر پیدا ہو۔

(۳) معتدۂ موت و معتدۂ بائنہ : انقضاءِ عدت کا اقرار نہیں کیا تو وقتِ بینونۃ سے دو سال کے اندر پیدا ہو۔

انقضاءِ عدت کا اقرار کرلیا ہو تو یہ شرط بھی ہے کہ وقت اقرار سے چھ ماہ کے اندر پیدا ہو۔

## حمل غیر مورث :

اس کی چار صورتیں ہیں :

(۱) غیر معتدہ : اس میں موت مورث سے چھ ماہ کے اندر پیدا ہونا شرط ہے البتہ اگر موت مورث کے وقت حمل کا ظہور عام طور پر معلوم ہو یا اس پر شاہد موجود ہوں تو اس میں شرط مذکور نہیں، موتِ مورث سے چھ ماہ کے بعد پیدا ہونے کی صورت میں بھی وارث ہوگا، بشرطیکہ اکثر مدتِ حمل یعنی وقت علوق سے دو سال کے اندر پیدا ہو۔

اگر ظہورِ حمل عام طور پر معلوم نہیں اور نہ ہی اس پر شاہد ہیں، مگر بعض وارث

موتِ مورث کے وقت وجودِ حمل کا اقرار کرتے ہیں اور مقرین کا عدد نصابِ شہادت سے کم ہے تو یہ حمل صرف مقرین کے حق میں وارث ہوگا۔

(۲) معتدۂ رجعیہ: انقضاءِ عدت کا اقرار نہ کیا ہو تو موتِ مورث سے چھ ماہ اور وقتِ طلاق سے دو سال میں سے جو مدت زیادہ ہو، اس کے اندر پیدا ہو۔

انقضاءِ عدت کا اقرار کرلیا ہو تو یہ شرط مزید ہے کہ وقتِ اقرار سے چھ ماہ کے اندر ہو۔

(۳) معتدۂ بائنہ: انقضاءِ عدت کا اقرار نہ کیا ہو تو وقتِ بینونۃ سے دو سال کے اندر پیدا ہو۔ انقضاءِ عدت کا اقرار کرلیا ہو تو یہ شرط بھی ہے کہ وقتِ اقرار سے چھ ماہ کے اندر ہو۔

(۴) معتدۂ موت: اس کا حکم بعینہٖ معتدۂ بائنہ کی طرح ہے۔

شرائطِ مذکورہ کے علاوہ حمل کے وارث ہونے کی یہ شرط بھی ہے کہ ماں کے پیٹ سے اکثر زندہ باہر آجائے، خروج اکثر کا اعتبار اگر بچہ سیدھا پیدا ہو تو خروجِ سینہ سے ہے ورنہ خروجِ ناف سے، پس اگر مردہ پیدا ہوا یا خروجِ اکثر سے پہلے مرگیا تو وارث نہ ہوگا، یہ شرط جب ہے کہ بچہ خود بخود نکلے، اگر جنایت سے نکالا گیا تو وارث ہوگا۔

تقسیمِ ترکہ میں بہتر تو یہ ہے کہ حمل کی پیدائش کا انتظار کرلیں تاکہ اس کا وارث یا غیر وارث اور مرد یا عورت ہونا ظاہر ہوجائے، لیکن اگر انتظار نہ کریں اور پیدا ہونے سے پہلے ہی تقسیم کرنا چاہیں تو حمل کے لئے بتقدیرِ ذکورۃ و انوثۃ جدا جدا دو مسئلے نکالیں، حمل کے سوا باقی وارثوں کو جس صورت میں کم ملے وہ ان کو دے کر مسئلہ سے جو باقی بچے وہ حمل کے لئے امانت رکھیں۔

ایک حمل سے زیادہ بچے پیدا ہوجانے کا بھی احتمال ہے اس لئے بہتر ہے کہ وارثوں سے ضامن لے لیا جائے۔

بچہ پیدا ہونے کے بعد اگر کل امانت داشتہ کا مستحق ہوا تو فبہا ورنہ اس کی وجہ سے جن وارثوں کو اقل حصہ دیا تھا ان کا حصہ پورا کردیا جائے، مگر سہام کا اقل واکثر ہونا مخرج متحد ہونے کے بعد معلوم ہوتا ہے، اگر مخرج مختلف ہے تو سہام کا اقل واکثر ہونا ظاہر نہیں ہوتا، مثلاً ایک شخص نو سے تین اور دوسرا چار سے دو لیتا ہے، اس صورت میں بظاہر تین لینے والے کا حصہ زیادہ معلوم ہوتا ہے مگر حقیقۃً دو لینے والے کا حصہ

زیادہ ہے، کیونکہ دو چار کا نصف اور تین نو کا ثلث ہے، اس لئے ہر دو صورت ذکورۃ وانوثۃ میں سے اقل واکثر معلوم کرنے کے لئے ضروری ہے کہ دونوں مسئلوں کا مخرج متحد ہو۔

مخرج متحد کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اگر دونوں مسئلوں میں تداخل یا توافق ہو تو ہر ایک مسئلہ کے وفق کو اور تباین ہو تو کل کو دوسرے مسئلہ کے کل میں ضرب دے کر ہر مسئلہ کے سہام کو دوسرے مسئلہ کے وفق یا کل میں ضرب دیں، مخرج متحد ہو کر اقل و اکثر معلوم ہو جائے گا۔

مسئلہ ۲۴ تـ ۷۲ باعتبار ذکورۃ ۷۲ × ۳ = ۲۱۶
مص

| زوجہ | ام | اب | بنت | حمل |
|---|---|---|---|---|
| ۹ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۳ | ۲۶ |
| ۲۷ | ۳۶ | ۳۶ | ۳۹ | ۷۸ |

مسئلہ ۲۴ تـ ۲۷ باعتبار انوثۃ ۲۷ × ۸ = ۲۱۶
مص

| زوجہ | ام | اب | بنت | حمل |
|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۴ | ۴ | ۸ | ۸ |
| ۲۴ | ۳۲ | ۳۲ | ۶۴ | ۶۴ |

زوجہ کو ۲۴ اور ام واب میں سے ہر ایک کو ۳۲ اور بنت کو ۳۹ دے کر باقی ۸۹ حمل کے لئے محفوظ رکھیں گے، اگر لڑکا پیدا ہوا تو زوجہ کو ۳ اور ام واب میں سے ہر ایک کو ۴ دے کر باقی ۷۸ اس کو دیں گے۔

لڑکی ہوئی تو ۸۹ میں سے ۲۵ بنت کو دیں گے تو اس کا حصہ ۶۴ ہو جائے گا، باقی ۶۴ اس نومولود لڑکی کو دیں گے۔

بچہ مردہ پیدا ہوا تو زوجہ کو ۳ اور اب وام میں سے ہر ایک کو ۴ اور بنت کو ۶۹ دیں گے، تاکہ اس کا حصہ نصف یعنی ۱۰۸ پورا ہو جائے اور باقی ۹ اب کو عصبہ ہونے کی وجہ سے ملیں گے۔

**تنبیہ:** وارثوں میں صغیر یا حمل موجود ہو تو اس کی ماں، بھائی اور چچا وغیرہ کو تقسیم ترکہ اور صغیر کے مال میں تجارت اور زمین میں زراعت وغیرہ کی اجازت نہیں، البتہ صغیر کے مال کی حفاظت، بیع منقول بغرضِ حفاظت اور صغیر کے لئے خوراک و پوشاک وغیرہ ضروریات خریدنے کی اجازت ہے بشرطیکہ صغیر ان کی پرورش میں ہو، ترکہ کی تقسیم اور صغیر کے مال منقول میں تجارت اور زمین میں زراعت کا اختیار صرف ولی یعنی باپ پھر اس کے وصی پھر دادا پھر اس کے وصی اور پھر حاکم مسلم کو ہے، اگر وہ بھی نہ ہو تو

محلہ کے دیانتدار لوگ کوئی متولّی متعین کردیں۔

صغیر کی زمین بیچنے کا اختیار بجز چند مخصوص صورتوں کے ولی کو بھی نہیں۔

# سبق پانزدہم

## مفقود کا حکم:

مفقود ایسا غائب ہے جس کے مرنے یا زندہ ہونے کا کچھ حال معلوم نہو، مفقود کا حکم لگنے کی کوئی میعاد نہیں، بلکہ اس کا مدار اس پر ہے کہ اس کا کچھ پتہ چلنے کی امید منقطع ہوجائے۔

جب مفقود کی عمر نوے برس ہوجائے تو اس کے مرنے کا حکم دیا جائے گا، اور اس کا مال موجودہ وارثین پر تقسیم ہوگا۔

غیر کے مال میں جب سے مفقود ہوا اسی وقت سے مردہ متصوّر ہوگا، یعنی اگر کوئی شخص اس کے مفقود ہونے کے بعد مرگیا تو یہ مفقود اس کا وارث نہوگا، اگرچہ مفقود کی عمر ابھی تک نوے برس کی نہ ہوئی ہو، مگر چونکہ غیر کے مال میں بھی مردہ ہونے کا حکم نوے برس کی عمر کے بعد ہی ظاہر ہوتا ہے، اس سے پہلے اس کے واپس آکر وارث بن جانے کا احتمال ہے، اس لئے اس میت کے مال سے مفقود کا حصّہ امانت رکھا جائے گا، اگر واپس آگیا تو اس کو مل جائے گا، ورنہ نوے برس کی عمر ہوجانے کے بعد جس میت کے مال سے امانت رکھا تھا اسی کے ان وارثوں پر لوٹایا جائے گا جو اس کے انتقال کے وقت زندہ تھے، موجودہ وارثوں کا اعتبار نہیں اور نہ ہی مفقود کے وارثوں کا اسمیں کوئی حق ہے۔

## تنبیہات:

① مفقود کی عمر نوے برس ہوجانے پر اس کو مردہ قرار دینے کا یہ مطلب نہیں کہ اس حکم کے بعد اگر وہ زندہ یا اس کی حیات کی خبر معتبر آجائے تب بھی مردہ متصور ہوگا، بلکہ اس کا مال اس کو واپس کردیا جائے گا۔

② غائب کے مال میں قاضی کے سوا کسی کو تصرف کا اختیار نہیں، اس لئے مفقود کی صورت میں ترکہ کی تقسیم اور اس کے حصہ میں تصرف کے لئے قاضی کوئی شخص متعین کرے۔

مفقود کا مسئلہ نکالنے کا طریقہ بھی وہی ہے جو حمل کا ہے یعنی مفقود کو زندہ و مردہ فرض کرکے ہر دو تقدیر پر دو مسئلے نکال کر دونوں کا مخرج متحد کرکے مفقود کے سوا باقی وارثوں کو اقل دیدیں اور جو مسئلہ سے باقی بچے وہ مفقود کے لئے امانت رکھیں، اگر مفقود واپس آکر کل امانت داشتہ کا مستحق ہو گیا تو فبہا، اور اگر بعض کا مستحق ہوا یا واپس نہ آیا تو اس کی وجہ سے جن وارثوں کو اقل دیا تھا ان کا حصہ پورا کر دیا جائے۔

مسئلہ ۲ ۸ / ۵۶ باعتبار حیوٰۃ

مص

| زوج | اختین عینیتین | اخ عینی مفقود |
| --- | --- | --- |
| ۴ | ۲ | ۲ |
| ۲۸ | ۱۴ | ۱۴ |

مسئلہ ۶ ۷ / ۵۶ باعتبار وفاۃ

مص

| زوج | اختین عینیتین | اخ عینی مفقود |
| --- | --- | --- |
| ۳ | ۴ | |
| ۲۴ | ۳۲ | |

زوج کو ۲۴ اور اختین کو ۱۴ دے کر باقی ۱۸ مفقود کے لئے امانت رکھیں گے، اگر مفقود آگیا تو ۱۸ سے ۴ زوج کو دے کر باقی ۱۴ اس کو ملیں گے، اگر نہ آیا تو کل امانت داشتہ یعنی ۱۸ اختین کو مل جائیں گے اور ان کے مجموعہ سہام ۳۲ ہو جائیں گے۔

**فائدہ:** جب مناسخہ میں حمل یا مفقود کی صورت پیش آئے تو وہاں دو صورتوں میں سے ایک صورت لکھی جائے گی، مگر پہلے الگ دونوں صورتوں کو حل کرکے جس صورت میں باقی وارثوں کو کم ملے وہ سلسلۂ مناسخہ میں داخل کی جائے۔

آخر میں غرقی، حرقی، ہدمی اور اسیر و مرتد کے احکام بیان کرنے کا دستور ہے مگر یہ تینوں مضمون بقدر ضرورت موانع ارث کے بیان میں گزر چکے ہیں لہٰذا اب ان کے لئے مستقل بحث کی حاجت نہیں۔ فقط وھذا اول ما تیسر لی جمعہ وتألیفہ فی عنفوان الشباب، ورشح بہ قلمی الناصب فی نھزات الفرصۃ من خدمۃ الطلاب، فالمأمول ممن طالعہ وعلمہ، او استفاد بہ وتعلمہ، ان لاینسانی فی دعواتہ، واطیب ساعاتہ، والمسئول من اللہ تعالیٰ ان ینفع بہ الطالبین، ویجعلہ لی ذخرا لیوم الدین، سبحان ربک رب العزۃ عما یصفون، و سلام علی المرسلین، والحمد للہ رب العلمین، وصلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہ محمد وعلی الہ و صحبہ اجمعین، اٰمین برحمتک یا ارحم الراحمین ٥

زبرۃ العبد رشید احمد

۲۶ ربیع الآخر ۱۳۶۶ھ یوم الخمیس

# ضمیمۂ اولیٰ

ذیل میں تخریج مسئلہ کا ایک جدید اور مفید ترین طریقہ لکھا جاتا ہے جو بندہ نے خود ایجاد کیا ہے، عول، رد وغیرہ سب جدید طریق پر کئے گئے ہیں، اس میں مہارت ہو جانے کے بعد مناسخہ کے لمبے چوڑے مسائل بہت مختصر وقت میں بسہولت نکالے جاسکتے ہیں، طریق مروّج کی بنسبت بہت سہل و مختصر ہے۔

طریقہ یہ ہے کہ سہام کا مخرج متحد نکالنے کی بجائے فیصد کے حساب کے مطابق ۱۰۰ کو مخرج بنا کر اس سے ہر وارث کو حصہ دیا جائے، اس طریق میں حساب کسور کی ضرورت پڑتی ہے، اس لئے اس کے چند ضروری اور آسان طریقے لکھے جاتے ہیں۔

اصطلاح عربی میں خط کے اوپر کی رقم کو کسر اور نیچے کی رقم کو اس کسر کا مخرج کہا جاتا ہے، مثلاً دو بٹہ تین ($\frac{2}{3}$) میں ۲ کسر اور تین ۳ اس کا مخرج ہے، جس سے مقصود یہ ہے کہ مقسوم کے تین حصے کر کے ان میں سے دو حصے لے لئے جائیں۔

① جمع:

سب کسور کا مخرج متحد نکالیں، اس کا طریقہ یہ ہے کہ دو مخارج کی آپس میں نسبت[ع۵] معلوم کریں۔

اگر تباین ہو تو ایک مخرج کے کل کو دوسرے کے کل میں ضرب دیں۔

توافق ہو تو ایک کے وفق کو دوسرے کے کل میں ضرب دیں۔

تداخل ہو تو اکثر کو لے لیں۔

تماثل ہو تو دونوں میں سے ایک کو لے لیں۔

پھر اس حاصل ضرب یا مأخوذ کی تیسرے مخرج کے ساتھ نسبت دیکھ کر اس کے کل یا وفق میں ضرب دیں، پھر اس دوسرے حاصل ضرب کی چوتھے مخرج سے نسبت دیکھیں، اسی طرح عمل کرتے جائیں، حتی کہ سب مخارج ختم ہو جائیں۔

آخری حاصل ضرب کو خط کھینچ کر اس کے نیچے لکھ دیں، پھر اس آخری حاصل ضرب

---

ع۵ نسبت معلوم کرنے کے لئے دیکھئے سبق ششم -۱۲

کو ہر کسر کے اصل مخرج پر تقسیم کر کے حاصل تقسیم کو ہر کسر میں ضرب دیکر حاصل ضرب کو خط مذکور کے اوپر لکھتے جائیں، سب کسور کا مخرج متحد ہو جائے گا۔

پھر یہ جدید کسور جو ہر کسر کی ضرب سے حاصل ہوئیں اور خط کے اوپر لکھی گئی ہیں، ان کے مجموعہ کو مخرج متحد پر تقسیم کر کے صحیح عدد بنالیں، اگر تقسیم کے بعد کچھ بچ جائے تو وہ مخرج کی کسر ہوگی۔

اگر اس کسر اور مخرج میں تباین ہو تو دونوں برحال رہیں گے، اور اگر تداخل یا توافق ہو تو دونوں کی بجائے ان کے وفق رکھ دیں، اس طرح عدد چھوٹے ہو جائیں گے تو حساب میں سہولت ہوگی۔

$$\frac{۲}{۳}+\frac{۵}{۶}+\frac{۷}{۹}+\frac{۳}{۵}$$

$$\frac{۶۰+۷۵+۷۰+۵۴}{\text{۹۰ مخرج متحد}}=۲\frac{۷۹}{۹۰}\ \text{حاصل جمع}$$

## ② تفریق:

اس میں بھی بطریق مذکور سب کسور کا مخرج متحد کر کے تفریق کریں، باقی ماندہ کسر اور اس کے مخرج میں اگر تداخل یا توافق ہو تو ان کی بجائے ان کے وفق رکھ کر عدد کو چھوٹا کرلیں، جیسے جمع میں گزرا۔

اگر مفروق کی کسور مفروق منہ سے زیادہ ہوں اور مفروق منہ کے ساتھ عدد صحیح بھی ہو تو صحیح عدد میں سے ایک لے کر اسے مخرج کے ساتھ ضرب دیکر جنس کسور سے کر کے ساتھ والی کسور سے جمع کر کے تفریق کریں۔

$$\frac{۳}{۴}-\frac{۱}{۳}$$

$$\frac{۹-۴}{۱۲}=\frac{۵}{۱۲}\ \text{حاصل تفریق}$$

## ③ کسر کی عدد صحیح میں ضرب:

مخرج کو صحیح عدد پر تقسیم کریں، حاصل تقسیم کسر سے کم ہو جائے تو کسر کو اس پر تقسیم

کرکے صحیح عدد بنائیں۔

اگر مخرج صحیح عدد پر پورا تقسیم نہ ہوسکے تو کسر کو صحیح عدد میں ضرب دیکر حاصل ضرب کو مخرج پر تقسیم کرکے صحیح عدد بنالیں، تقسیم کے بعد کچھ بچ جائے تو وہ اس مخرج کی کسر ہوگی، پھر اس کسر اور مخرج کے اعداد کو بطریق مذکور چھوٹے کرلیں۔

حاصل ضرب $\frac{۳}{۴} \times ۳ = \frac{۹}{۴} = ۲\frac{۱}{۴}$

## ④ کسر کی عدد صحیح پر تقسیم :

اگر کسر مقسوم علیہ پر پوری تقسیم نہ ہوسکے تو مخرج کو مقسوم علیہ میں ضرب دیکر مخرج اور کسر دونوں کو بطریق مذکور چھوٹے کرلیں۔

حاصل تقسیم $\frac{۴}{۵} \div ۶ = \frac{۴}{۳۰} = \frac{۲}{۱۵}$

⑤ اگر عدد صحیح مقسوم مقدار میں مقسوم علیہ سے کم ہے یا مقسوم کو مقسوم علیہ پر تقسیم کرنے سے کچھ باقی بچ جاتا ہے تو کل مقسوم کو یا باقی کو کسر، اور مقسوم علیہ کو اس کا مخرج کردیا جاتا ہے، پھر بطریق مذکور کسر اور اس کے مخرج کو چھوٹے کرلیں۔

حاصل تقسیم $۶ \div ۸ = \frac{۶}{۸} = \frac{۳}{۴}$ حاصل تقسیم $۸ \div ۳ = ۲\frac{۲}{۳}$

⑥ اگر عدد صحیح مقسوم کے ساتھ کسور بھی ہوں اور عدد صحیح مقسوم علیہ پر تقسیم نہ ہوسکتا ہو یا تقسیم کے بعد کچھ بچ جاتا ہو تو اس مقسوم عدد صحیح کو مخرج میں ضرب دیکر جنس کسور سے کرکے ساتھ والی کسور کے ساتھ جمع کرکے مقسوم علیہ پر بطریق مذکور تقسیم کریں۔

حاصل تقسیم $۲\frac{۳}{۴} = \frac{۱۱}{۴} \div ۳ = \frac{۱۱}{۱۲}$

مسئلہ ۱۰۰ مہ — مورث اعلیٰ زید

| زوجہ | زوجہ | ابن | بنت | بنت | بنت |
|---|---|---|---|---|---|
| کریمہ | عزیزہ | عبداللہ | ہاجرہ | خدیجہ | عظیمہ |
| $۶\frac{۱}{۴}$ | $۶\frac{۱}{۴}$ | ۳۵ | $۱۷\frac{۱}{۲}$ | $۱۷\frac{۱}{۲}$ | $۱۷\frac{۱}{۲}$ |

ثانی عزیزہ مہ $۶\frac{۱}{۴}$

| ابن | ابن | بنت | بنت |
|---|---|---|---|
| حمید | ولید | خدیجہ | عظیمہ |
| $۲\frac{۱}{۱۲}$ | $۲\frac{۱}{۱۲}$ | $۱\frac{۱}{۲۴}$ | $۱\frac{۱}{۲۴}$ |

**ثالث عظیمہ مسئلہ ۱۸ ۱۳/۲۴**

| زوج | بنت | اخت عینیہ |
|---|---|---|
| احمد | فاطمہ | خدیجہ |
| ۴ ۶۱/۹۶ | ۹ ۱۳/۴۸ | ۴ ۶۱/۹۶ |

**رابع کریمہ مسئلہ ۶ ۱/۴**

| بنت | ابن العم | ابن العم |
|---|---|---|
| ہاجرہ | عزیز | سعید |
| ۳ ۱/۸ | ۱ ۹/۱۶ | ۱ ۹/۱۶ |

**الاحیاء — المبلغ ۱۰۰**

| عبداللہ | ہاجرہ | خدیجہ | حمید | ولید | احمد | فاطمہ | عزیز | سعید |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۵ | ۲۰ ۵/۸ | ۲۳ ۱۷/۹۶ | ۲ ۱/۱۲ | ۲ ۱/۱۲ | ۴ ۶۱/۹۶ | ۹ ۱۳/۴۸ | ۱ ۹/۱۶ | ۱ ۹/۱۶ |

## عول :

وارثوں کے سہام بطور کسور یعنی ۱/۲ + ۱/۴ وغیرہ کی صورت میں لکھ کر انھیں جمع کریں، مجموعہ پر مافی الید کو تقسیم کر کے حاصل تقسیم کو ہر وارث کے سہام میں ضرب دیتے جائیں۔

**مسئلہ**

| زوج | ام | اخت عینیہ | اخت عینیہ |
|---|---|---|---|
| ۳۷ ۱/۲ | ۱۲ ۱/۲ | ۲۵ | ۲۵ |

## رد :

اس کی چار صورتیں ہیں :

(۱) من لا یردّ علیہم مسئلہ میں نہ ہوں اور من یردّ علیہم جنس واحد ہوں تو کل مال من یرد علیہم کے رؤس پر علی السویۃ تقسیم کردیا جائے۔

(۲) من لا یردّ علیہم مسئلہ میں نہ ہوں اور من یردّ علیہم مختلف جنس کے ہوں تو مثل عول عمل کیا جائے۔

(۳) من لا یردّ علیہ بھی مسئلہ میں موجود ہو اور من یردّ علیہم جنس واحد ہوں تو من لا یردّ علیہ کو اس کا حصہ مقررہ فیصد دیکر باقی کو من یردّ علیہم کے رؤس پر برابر تقسیم کیا جائے۔

(۴) مسئلہ میں من لا یردّ علیہ موجود ہو اور من یردّ علیہم مختلف جنس کے ہوں تو من لا یردّ علیہ کو اس کا حصہ مقررہ دیکر باقی کو من یردّ علیہم پر عول کی طرح تقسیم کریں، یعنی من لا یردّ علیہ سے باقیماندہ کو من یردّ علیہم کے سہام کے مجموعہ پر تقسیم کر کے حاصل تقسیم

کو من یرد علیہم میں سے ہر ایک کے سہام میں ضرب دیتے جائیں۔

مسئلہ ۱۰۰

| بنت | بنت | بنت | بنت |
|---|---|---|---|
| ۲۵ | ۲۵ | ۲۵ | ۲۵ |

مسئلہ ۱۰۰

| بنت | بنت الابن |
|---|---|
| ۷۵ — ۰ | ۲۵ — ۰ |

مسئلہ ۱۰۰

| زوج | بنت | بنت | بنت | بنت |
|---|---|---|---|---|
| ۲۵ | $۱۸\frac{۳}{۴}$ | $۱۸\frac{۳}{۴}$ | $۱۸\frac{۳}{۴}$ | $۱۸\frac{۳}{۴}$ |

مسئلہ ۱۰۰

| زوج | بنت | جدہ |
|---|---|---|
| ۲۵ | $۵۶\frac{۱}{۴}$ | $۱۸\frac{۳}{۴}$ |

رشید احمد

۲۴ جمادی الاولیٰ ۱۷ھ یوم الخمیس



# ضمیمۂ ثانیہ

نسب اربع کا معلوم کرنا اس علم پر موقوف ہے کہ بڑا عدد چھوٹے پر یا یہ دونوں عدد کسی تیسرے پر تقسیم ہوتے ہیں یا نہیں؟ لہٰذا ذیل میں چند ایسے اصول تحریر کئے جاتے ہیں جن سے ہر عدد کے متعلق خواہ وہ کتنا ہی بڑا ہو فوراً معلوم کیا جا سکتا ہے کہ یہ کس کس عدد پر تقسیم ہو سکتا ہے۔

① جس عدد کے شروع میں جفت یا صفر ہو وہ دو پر یقیناً تقسیم ہو سکے گا۔

② درجات عدد میں سے تین، چھ اور نو کو چھوڑ کر باقی کا مجموعہ تین پر تقسیم ہو جائے تو کل عدد بھی تین پر تقسیم ہو سکے گا، مجموعہ کو تین پر تقسیم کرنے سے اگر کچھ بچے تو کل عدد کو تین پر تقسیم کرنے سے بھی اتنا ہی بچے گا۔

③ جس عدد کے شروع میں دو صفر ہوں یا پہلے دو درجے چار پر تقسیم ہو سکیں وہ کل عدد چار پر تقسیم ہو سکے گا۔

اسی طرح جس کے شروع میں دو صفر ہوں یا پہلے دو درجے پچیس پر تقسیم ہو سکیں وہ کل عدد بھی پچیس پر تقسیم ہو گا۔

④ جس عدد کے شروع میں صفر یا پانچ ہو وہ پانچ پر تقسیم ہو جائے گا۔

⑤ جو عدد دو عددین متباینین پر تقسیم ہو سکے وہ دونوں کے حاصل ضرب پر بھی تقسیم ہو سکے گا، مثلاً جو عدد دو اور تین دونوں پر تقسیم ہو وہ چھ پر بھی تقسیم ہو گا، جو تین اور چار دونوں پر تقسیم ہو وہ بارہ پر، جو تین اور پانچ دونوں پر تقسیم ہو وہ پندرہ پر، جو دو اور نو دونوں پر تقسیم ہو وہ اٹھارہ پر تقسیم ہو گا، وقس علیٰ ھذا۔

⑥ جس عدد کے شروع میں تین صفر ہوں یا پہلے تین درجات آٹھ پر تقسیم ہو سکیں وہ کل عدد آٹھ پر تقسیم کیا جا سکتا ہے۔

اسی طرح جس کے شروع میں تین صفر ہوں یا پہلے تین عدد ایک سو پچیس پر تقسم ہو جائیں وہ کل عدد بھی ایک سو پچیس پر تقسیم ہو سکے گا۔

⑦ درجات عدد میں سے نو کو چھوڑ کر باقی کا مجموعہ نو پر تقسیم ہو سکتا ہو تو یہ کل عدد

بھی نو پر تقسیم ہوگا اور مجموعہ کو نو پر تقسیم کرنے سے اگر کچھ بچے تو اس کل عدد کو نو پر تقسیم کرنے سے بھی وہی بچے گا۔

⑧ عدد کے شروع میں ایک صفر ہو تو دس پر، دو صفر ہوں تو سو پر، تین ہوں تو ہزار پر تقسیم ہو سکے گا، وقس علیٰ ھٰذا۔

⑨ درجات عدد میں سے فرد درجات یعنی پہلا، تیسرا، پانچواں (اکائی، سیکڑہ، دہ ہزار) وغیرہ کو جمع کریں اور زوج درجات یعنی دوسرا، چوتھا، چھٹا (دہائی، ہزار، لاکھ) وغیرہ کو الگ جمع کریں، اگر دونوں مجموعے برابر ہوں یا دونوں میں اتنا تفاضل ہو کہ وہ گیارہ پر پورا پورا تقسیم ہو سکے تو یہ کل عدد گیارہ پر تقسیم ہوگا۔

⑩ جس عدد کے شروع میں چار صفر ہوں یا پہلے چار درجات سولہ پر تقسیم ہو سکیں وہ کل عدد سولہ پر تقسیم ہو سکتا ہے۔

⑪ کسی عدد کو تقسیم کرنے کے بعد حاصل تقسیم اگر پہلے مقسوم علیہ پر یا کسی دوسرے عدد پر تقسیم ہو سکے تو ہر دو مقسوم علیہ کا حاصل ضرب پہلے مقسوم کو تقسیم کر دے گا۔

⑫ جو عدد کسی بڑے عدد پر تقسیم ہو سکے وہ اس میں متداخلہ اعداد پر بھی تقسیم ہوگا، مثلاً جو چھ پر تقسیم ہوگا وہ تین اور دو پر بھی تقسیم ہوگا۔

⑬ جو عدد کسی چھوٹے عدد پر تقسیم نہ ہو وہ اس کے اضعاف پر بھی تقسیم نہ ہوگا، مثلاً جو دو پر تقسیم نہیں ہوتا وہ چار اور چھ پر بھی تقسیم نہ ہوگا۔

⑭ جس اقل عدد کے شروع میں جفت ہو وہ ایسے اکثر عدد کو تقسیم نہیں کر سکتا جسکے شروع میں طاق ہو۔

⑮ جس اقل عدد کے شروع میں پانچ ہو اس پر وہ اکثر عدد تقسیم نہ ہو سکے گا جسکے شروع میں پانچ یا صفر نہ ہو۔

⑯ جس اقل عدد کے شروع میں صفر ہو اس پر ایسا اکثر عدد تقسیم نہ ہوگا جسکے شروع میں صفر نہ ہو۔

⑰ جب کسی عدد کو ایک عدد میں ضرب اور دوسرے پر تقسیم کرنا ہو تو مضروب فیہ کے وفق میں ضرب اور مقسوم علیہ کے وفق پر تقسیم کرنے سے بھی وہی جواب آئے گا، اس میں سہولت واختصار ہے۔

رشید احمد

۱۴ ذی القعدہ ۱۳۷۶ھ یوم خمیس




اللہ تعالیٰ نے بندہ سے عرصۂ دراز تک علم الفرائض کی تدریس، اس کے مباحث میں تدبّر و تفکر اور ان کی بہتر تشریح و تعبیر و تحریر کی خدمات لی ہیں، اس دوران ازمنۂ مختلفہ میں درج ذیل دو بہت اہم اشکال اور ان کے حل ذہن میں آئے، مزید تثبت کے لئے میں نے یہ اشکالات بعض دوسرے علماء کو بھی بھیجے، ان کا جواب بھی میرے مطابق آیا، یہ مباحث تو پہلے کے ہیں مگر ان کے ساتھ تاریخیں وہ لکھی گئی ہیں جب اس بارہ میں تحریرات مختلفہ کے حاصل کو ایک تحریر میں مرتب کیا گیا۔

احسن الفتاویٰ قدیم کے مرتب نے ان کو بصورت سوال وجواب شائع کر دیا، پھر بعض ناشرین نے وہاں سے اسی طرح بصورت سوال وجواب لے کر تسہیل المیراث کے ضمیمہ میں شائع کر دیا، درحقیقت یہ دونوں اشکالات کسی غیر کی طرف سے نہیں۔

رشید احمد
۳۰ ذی القعدہ ۱۴۱۳ ہجری

## اشکال اوّل:

سلسلۂ عصبات عم الجد پر ختم ہو جاتا ہے یا کہ اوپر بھی جاری ہے؟ اگر عم الجد پر ختم نہیں تو ذوی الارحام اور ان سے متأخر اصناف کی توریث کی کیا صورت ہوگی؟ کیونکہ جب سلسلۂ عصبات منتہی نہیں تو ہر شخص کا دنیا میں کوئی نہ کوئی عصبہ ضرور ہوگا جو کسی نہ کسی درجہ میں اس کے جد میں شریک ہوگا، حتی الی آدم علیہ السلام۔

نیز فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ کا سلسلۂ عصبات کو عم الجد پر ختم کر دینا، آگے ذکر نہ کرنا دال ہے کہ اس سے آگے سلسلہ نہیں چلتا اور عم الجد میں عموم (وان علا) نہ تو عام کتب میں مذکور ہے اور نہ درایۃً اس کا اس جگہ عموم مراد لینا صحیح ہے، کیونکہ اگر جد میں عموم مراد ہو تو جزء الجد کے بعد کوئی دوسرا مرتبہ نہ نکلنا چاہیئے، عم الاب و عم الجد بھی اسی میں داخل ہو جاتے ہیں، حالانکہ فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ ان دونوں مراتب کو جزء الجد کے بعد مستقل ذکر کرتے ہیں، جس سے ظاہر ہے کہ جد

میں عموم مراد لینا صحیح نہیں، اور عصبات کا سلسلہ عم الجد پر ختم ہو جاتا ہے۔

**حل:**

سلسلۂ عصبات عم الجد پر ختم نہیں ہوتا، بزازیہ میں ہے وھکذا عمومۃ الاجداد وان علوا واولادھم الذکران وان سفلوا اور معین الحکام کے حاشیہ پر لسان الحکام ہیں بھی "وان علوا" کی تصریح موجود ہے، عام کتب میں اس کی تصریح نہ کرنے کی وجہ یہ ہے کہ جب پہلے مراتب میں بار بار عموم کی تصریح کی جاچکی تو اب ہر مرتبہ میں اس کی ضرورت نہ رہی بلکہ علیٰ سبیل المقایسہ فہم مخاطب پر چھوڑ دیا گیا اور بعض مصنفین نے احتیاطاً ذکر بھی کر دیا۔

چونکہ وراثت کا مدار ثبوت نسب پر ہے اس لئے اگر کوئی شخص اپنا سلسلۂ نسب اپنے آباء کے اسماء سے میت کے کسی جد تک ثابت کر دے تو وارث ہوگا۔ والّافلا، محض شرکت فی النسب مبہم طور پر کافی نہیں۔ کیونکہ ابہام کی حالت میں عصبات کے قرب و بعد کا پتہ چلنا محال ہے، اور بلا لحاظ قرب و بعد ساری دنیا پر میراث تقسیم کرنا بھی محال، اور امر محال کو مستلزم قول باطل ہے، پس ذوی الارحام اور اصناف متأخرہ کی توریث پر کوئی اعتراض نہ رہا۔

عمومۃ الاجداد میں وان علوا کا عموم کتب بالا میں مصرح ہے۔

حضرات فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ کا جزء الجد کے بعد عم الاب و عم الجد کو مستقل ذکر کرنے کی وجہ یہ ہے کہ عصبات کی توریث میں تین قسم کی ترتیب ملحوظ ہے، پہلے ترتیب فی الجہۃ، پھر ترتیب فی الدرجۃ، پھر ترتیب فی القوۃ والضعف، جزء الجد کے مرتبہ میں یہ وہم ہوتا تھا کہ عم اور عم الاب و عم الجد وغیرہ ایک ہی صنف ہیں اور متساوی فی الجہۃ ہیں، اس وہم کے دفعیہ کے لئے ثم عم الاب ثم عم الجد کا اضافہ کیا گیا، تاکہ ان میں اختلاف جہت اور ہر ایک کا علیحدہ صنف ہونا ظاہر ہو جائے، لہٰذا ابن ابن العم کی موجودگی میں عم الاب محروم ہوگا۔ کیونکہ جہت میں متأخر ہے، اگر ان سب کو ایک ہی جہت سمجھا جاتا تو معاملہ برعکس ہوتا، کیونکہ اتحاد صنف کے بعد اقرب فی الدرجۃ مقدم ہوتا ہے اور عم الاب اس لحاظ سے اقرب ہے۔

غرضیکہ اس اضافہ سے حضرات فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ کا مقصد سلسلۂ عصبات کو ختم کرنا نہیں بلکہ میت کے ہر درجہ کے اب کی اولاد ذکور کو مستقل صنف اور مختلف الجہۃ ظاہر کرنا مطلوب ہے، مراتب غیر محصورہ میں سے دو تین مراتب کو ذکر کر کے عموم و شمول مراد لینا

اور بقیہ کو علی سبیل المقایسۃ فہم مخاطب کے اعتماد پر چھوڑ دینا عام طور پر شائع و ذائع ہے۔
واللہ تعالیٰ اعلم۔

۲۴ رجب ۱۳۷۵ھ

## اشکال ثانی :

ذوی الارحام کی صنف ثانی میں اعلی اختلاف پر تقسیم کرتے وقت صنف اوّل کی طرح آخری بطن کا عدد معتبر ہوگا یا نہیں؟

مجھے اس میں کچھ مدت تک تعارض ادلہ کی وجہ سے تردّد رہا ہے لہٰذا اوّلاً ادلہ متعارضہ نقل کی جاتی ہیں۔

عباراتِ ذیل سے ثابت ہوتا ہے کہ آخری بطن کا عدد معتبر نہ ہوگا۔

① قال فی الشریفیۃ فی بیان اولاد القسم الرابع وذٰلک لان الشیء انما یتعدد حکماً اذا کان یتصور ثبوتہ حقیقۃً ومن البین امکان التعدد فی الاولاد من البنین والبنات فیثبت التعدد فیھم حکماً بتعدد الفروع اما الاب والام فلا یتصور فیھما التعدد حقیقۃً فلذا لا یثبت التعدد حکماً فی القرابات المنشعبۃ منھما۔

② قسم رابع میں جب عمۃ الاب وخالۃ الاب اور عمۃ الام وخالۃ الام جمع ہوں تو پہلے جانب اب کو ثلثان اور جانب ام کو ثلث دیکر پھر ہر ایک طائفہ میں جانب عمہ کو ثلثان اور جانب خالہ کو ثلث دیا جاتا ہے، اس میں فروع کی کثرت وقلت سے کوئی فرق نہیں پڑتا، جب اب کی عمہ وخالہ کے ثلث وثلثان میں عدد فروع سے کوئی فرق نہیں ہوتا تو قسم دوم میں اب کے ابوین کے ثلث وثلثان میں آخری بطن کے عدد سے بطریق اولیٰ فرق نہ پڑنا چاہیے۔

ذیل کی عبارات سے بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ بطن اول پر تقسیم کرتے وقت اگرچہ آخری بطن کا عدد معتبر نہیں، بہرکیف جانب اب کو ثلثان اور جانب ام کو ثلث ملے گا، مگر بطن ثانی اور اس کے مابعد پر تقسیم کرتے وقت آخری بطن کا عدد معتبر ہوگا۔

① سب کتب میں ہے "ثم مثل الصنف الاول"۔

② سب کتب میں ہے کہ اعلیٰ اختلاف پر تقسیم کرکے ذکور واناث کو علیحدہ علیحدہ طائفہ کیا جائے، لفظ "ذکور واناث" بصیغۂ جمع تب ہی صحیح ہوسکتا ہے کہ عدد فروع معتبر ہو۔

③ اگر آخری بطن کا عدد معتبر نہیں تو قسم دوم کے بیان میں سب کتب میں جو تفصیل

لکھی گئی ہے وہ فضول ہوجاتی ہے، سب کتب میں جو طویل عبارت موجود ہے اس کی بجائے صرف اتنی عبارت کافی تھی :

وان استوت منازلہم ولیس فیہم من یدلی بوارث او کان کلہم یدلون بوارث و اتفقت صفۃ من یدلون بہم فالقسمۃ حینئذٍ علی ابدانہم وان اختلفت صفۃ من یدلون بہم یقسم المال علی اول بطن اختلف کما فی الصنف الاول۔

یعنی جب اتحاد قرابت اتحاد صفت میں اور اختلاف قرابت اختلاف صفت میں داخل ہے تو عام کتب میں دونوں کو جداگانہ ذکر کرنا فضول ہے، جداگانہ ذکر کرنے سے صرف یہی مقصد ہوسکتا ہے کہ اختلاف قرابت سے مراد بطن اول میں اختلاف ہے، اس میں ثلث وثلثان کے طور پر تقسیم ہوگی، اور اختلاف صفت سے بطن ثانی اور اس کے مابعد میں اختلاف مراد ہے، جس پر تقسیم کرتے وقت آخری بطن کا عدد معتبر ہوگا، اگر اس میں بھی، آخری بطن کے عدد کا اعتبار نہیں بلکہ ثلث وثلثان کا طریقہ ہی ہے تو اختلاف صفت و اختلاف قرابت کو الگ الگ کیوں ذکر کیا گیا ؟

حل :

تحقیق کے بعد یہی صحیح معلوم ہوتا ہے کہ آخری بطن کے عدد کا اعتبار نہیں، جو ادلہ اس کے خلاف معلوم ہوتی ہیں ان کے جواب یوں دیئے جا سکتے ہیں :

① صنف اول سے تشبیہ جملہ امور میں نہیں بلکہ صرف اعلیٰ اختلاف پر تقسیم کرنے میں تشبیہ ہے۔

② چونکہ قسم اوّل میں "ذکور واناث" بصیغۂ جمع مذکور تھا، لہٰذا قسم ثانی میں مسامحۃً بلا تبدیل وتغییر جمع کا صیغہ لے آئے۔

③ چونکہ اتحاد قرابت اتحاد صفت میں داخل ہے لہٰذا جمیع کتب میں اس موقع پر مندرج تفصیل محض تطویل لاطائل ہے، اس مسامحہ کا منشأ یہ ہے کہ قسم رابع کی اولاد میں یہ تفصیل ضروری ہے کسی نے اس اشتباہ کی وجہ سے وہ تفصیل یہاں بھی درج کردی، پھر بواسطہ نقل در نقل سب کتابوں میں پھیل گئی۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

۲۲ ر ذی القعدہ سنہ ۱۳۰۶ ہجری

تمّت بالخیر